(رجسٹرڈ)

# امامیہ جنتری

# 2013






**Imamia Jantri®**

افتخار بک ڈپو (رجسٹرڈ) اسلام پورہ لاہور پوسٹ کوڈ 54000

Registration # 9573 Main Bazar, Islampura, Lahore

Tel: 92 42 3722 3686 e-mail: ibdtrade@gmail.com

www.booksinurdu.com

Iftikhar®
BOOK DEPOT
ESTB 1955

# قدرت پہ یقین آفتاب قرشی سب سے بہترین

75 سال سے ہمارے آباؤ اجداد طب اور ہربل میڈیسن کی مینوفیکچرنگ کی تیاری میں خدمات سرانجام دے رہے ہیں۔

ہمیں فخر ہے کہ ہم نے اپنے بزرگوں کے اس وژن اور تجربے کو بدلتی ہوئی جدید ٹیکنالوجی کے ساتھ یکجا کیا اور اسے نام دیا آفتاب قرشی۔ آفتاب قرشی پاکستان کے ہربل میڈیسن مینوفیکچرنگ سیکٹر میں اُبھرتا ہوا ایک نام ہے۔

ہمارا مقصد اپنے صارفین کے لئے عالمی معیار کے اصولوں کے عین مطابق ہربل میڈیسن اور ہیلتھ سپلیمنٹ کو تیار کرنا ہے اور الحمدللہ اب تک آفتاب قرشی 100 سے زائد ہربل میڈیسن متعارف کروا چکا ہے۔







AFTAB QARSHI DAWAKHANA Muzamil Town, 20-km Multan Road,Chong Lahore-Pakistan.
Ph: 042-37511533,37514175-6, Fax: 042-37511532 email: aftabqarshi@hotmail.com Web: www.aftabqarshi.com

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم



اللہ جل جلالہ

پیغمبر اسلام حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

وَاعْتَصِمُوا بِحَبْلِ اللّٰہِ
اور سب مل کر اللہ کی رسی کو مضبوط

جَمِیْعًا وَّلَا تَفَرَّقُوْا
پکڑے رہنا اور متفرق نہ ہونا۔

حضرت فاطمۃ الزہرا
سلام اللہ علیہا

حضرت امام جعفر صادق
علیہ السلام

زیر سرپرستی سرکار قائم آلِ محمدؐ

وَالشَّمْسِ وَضُحٰھَا وَالْقَمَرِ اِذَا تَلٰھَا

# امامیہ جنتری (رجسٹرڈ)

## 2013ء

## ۱۴۳۴ - ۱۴۳۵ھ

حضرت امام علی
علیہ السلام

حضرت امام موسیٰ کاظم
علیہ السلام

حضرت امام حسن
علیہ السلام

حضرت امام علی رضا
علیہ السلام

حضرت امام حسین
علیہ السلام

حضرت امام محمد تقی
علیہ السلام

حضرت امام زین العابدین
علیہ السلام

حضرت امام علی نقی
علیہ السلام

حضرت امام محمد باقر
علیہ السلام

حضرت امام مہدی
آخر الزماں علیہ السلام

حضرت امام حسن عسکری
علیہ السلام





**زیر نگرانی:** علامہ حافظ تصدق حسین صاحب
مولانا فیاض حسین جعفری صاحب، مولانا ذوالفقار حسین النقوی صاحب
**مدیر:** آغا افتخار حسین
**مدیر معاون:** آغا شکیل رضا غزالی۔ آغا علی فرزاد
**معاونین:** کیپٹن ایس ایم ایچ زیدی۔ بابر حسین رضوی
رضا احسن مرزا۔ علی سلطان رومی۔ اظہر زیدی
**مطبع:** ندیم یونس پریس۔ فارما پیکجز
**بائنڈنگ:** ملک خرم شہزاد

**تقویم:** سید عباس سلطان۔ غلام رضا عسکری۔ محمد عمیر مغل
**زائچے:** شیخ زوار رضا جاوا
**کمپوزنگ:** اظہر جعفری۔ علی عمران کاظمی
**گرافکس:** فارما پیکجز

**قانونی مشیر:** سید نوید عباس ایڈووکیٹ (لاہور ہائی کورٹ)

**معاونین**
صابر عباس۔ فدا حسین بلتی۔ صادق علی بلتی
محمد عباس۔ مونس رضا۔ محمد اشرف۔ محسن عباس
صفدر عباس۔ محمد اکرم۔ محمد جاوید۔ غلام علی

STAMP

افتخار بک ڈپو (رجسٹرڈ) اسلام پورہ لاہور
فون: 37223686 پوسٹ کوڈ 54000
عام کاغذ -/135
علاوہ ڈاک خرچ
Iftikhar BOOK DEPOT

## جملہ حقوق بحق ناشر پاکستان کاپی رائٹ کے تحت محفوظ

| فہرست مضامین | | صفحہ نمبر |
|---|---|---|


## استخارہ قرآن مجید

سید رضی الدین طاؤس نے قرآن مجید سے تفاؤل کا طریقہ نقل فرمایا ہے استخارہ دیکھنے والے کو چاہیے کہ باوضو ہو کر پہلے تین مرتبہ سورہ اخلاص پڑھے اور تین مرتبہ درود پڑھ کر یہ دعا پڑھے۔ "بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ تَفَاءَلْتُ بِكِتَابِكَ وَتَوَكَّلْتُ عَلَيْكَ فَاَرِنِیْ مَا هُوَ الْمَكْتُوْمُ مِنْ سِرِّكَ الْمَكْنُوْنِ فِیْ غَيْبِكَ" بعد اس کے قرآن مجید کھولے جو مضمون داہنی طرف کے صفحے کی پہلی سطر میں نکلے۔ اس پر عمل کرے اگر آیہ رحمت ہے یا امر خیر ہے تو وہ کام بہتر ہے اگر آیہ غضب ہے تو وہ کام نہ کرے۔

## استخارہ تسبیح

آئمہ علیہم السلام سے منقول ہے۔ جس وقت کوئی آدمی چاہے۔ کہ تسبیح کا استخارہ کرے۔ نیت کے بعد تین دفعہ صلوٰۃ پڑھے اور تین دفعہ کہے "يَا مَنْ يَعْلَمُ اِهْدِ مَنْ لَا يَعْلَمُ" پھر تسبیح ہاتھ میں لے کر اسے کسی جگہ سے پکڑ لے۔ اور دو دو دانہ الگ کرتا جائے۔ جب دو دانے بچ جائیں۔ تو بد ہے۔ یعنی منع ہے اور اگر ایک دانہ بچ جائے۔ تو درست ہے۔ یعنی جس کام کا ارادہ کیا ہے۔ اس کے کرنے کی اجازت ہے اس استخارہ میں شک نہیں ہے۔ کیونکہ اس طریقہ کو علماء نے حضرت صاحب العصرؑ سے نقل کیا ہے۔

| دن | اوقات استخارہ |
|---|---|
| جمعہ | صبح صادق سے طلوع آفتاب تک، زوال سے عصر تک |
| ہفتہ | صبح صادق سے چاشت تک، ظہر سے عصر تک |
| اتوار | صبح صادق سے ظہر تک، عصر سے مغرب تک |
| سوموار | صبح صادق سے طلوع آفتاب تک چاشت سے ظہر تک، عصر سے عشاء تک |
| منگل | چاشت سے ظہر تک، عصر سے عشاء تک |
| بدھ | صبح صادق سے ظہر تک، عصر سے عشاء تک |
| جمعرات | صبح صادق سے طلوع آفتاب تک ظہر سے عشاء تک |



افتخار بک ڈپو (رجسٹرڈ) مین بازار اسلام پورہ لاہور نمبر 54000



# اسمائے باری تعالیٰ جل جلالہ

| | | |
|---|---|---|
| اَللّٰہُ | عام | ۶۶ |
| اَلرَّحْمٰنُ | جمالی | ۲۹۸ |
| اَلرَّحِیْمُ | جمالی | ۲۵۸ |
| اَلْمَلِکُ | مشترک | ۹۰ |
| اَلْقُدُّوْسُ | جمالی | ۱۷۰ |
| اَلسَّلَامُ | جمالی | ۱۳۱ |
| اَلْمُؤْمِنُ | جمالی | ۱۳۶ |
| اَلْمُہَیْمِنُ | جمالی | ۱۴۵ |
| اَلْعَزِیْزُ | جلالی | ۹۴ |
| اَلْجَبَّارُ | جلالی | ۲۰۶ |
| اَلْمُتَکَبِّرُ | جلالی | ۶۶۲ |
| اَلْخَالِقُ | جمالی | ۷۳۱ |
| اَلْبَارِئُ | مشترک | ۲۱۳ |
| اَلْمُصَوِّرُ | جمالی | ۳۳۶ |
| اَلْغَفَّارُ | جمالی | ۱۲۸۱ |
| اَلْقَہَّارُ | جلالی | ۳۰۶ |
| اَلْوَہَّابُ | جمالی | ۱۴ |
| اَلرَّزَّاقُ | جمالی | ۳۰۸ |
| اَلْفَتَّاحُ | جمالی | ۴۸۹ |
| اَلْعَلِیْمُ | جمالی | ۱۵۰ |
| اَلْقَابِضُ | جلالی | ۹۰۳ |
| اَلْبَاسِطُ | جمالی | ۷۲ |
| اَلْخَافِضُ | جلالی | ۱۴۸۱ |
| اَلرَّافِعُ | جمالی | ۳۵۱ |
| اَلْمُعِزُّ | جمالی | ۱۱۷ |
| اَلْمُذِلُّ | جلالی | ۷۷۰ |
| اَلسَّمِیْعُ | جمالی | ۱۸۰ |
| اَلْبَصِیْرُ | جمالی | ۳۰۲ |
| اَلْحَکَمُ | جلالی | ۶۸ |
| اَلْعَدْلُ | مشترک | ۱۰۴ |
| اَللَّطِیْفُ | جمالی | ۱۲۹ |
| اَلْخَبِیْرُ | جمالی | ۸۱۲ |
| اَلْحَلِیْمُ | جمالی | ۸۸ |
| اَلْعَظِیْمُ | جلالی | ۱۰۲۰ |
| اَلْغَفُوْرُ | جمالی | ۱۲۸۶ |
| اَلشَّکُوْرُ | جمالی | ۵۲۶ |
| اَلْعَلِیُّ | جلالی | ۱۱۰ |
| اَلْکَبِیْرُ | جلالی | ۲۳۲ |
| اَلْحَفِیْظُ | جمالی | ۹۹۸ |
| اَلْمُقِیْتُ | جلالی | ۵۵۰ |
| اَلْحَسِیْبُ | مشترک | ۸۰ |
| اَلْجَلِیْلُ | جلالی | ۷۳ |
| اَلْکَرِیْمُ | جمالی | ۲۷۰ |
| اَلرَّقِیْبُ | جلالی | ۳۱۲ |
| اَلْمُجِیْبُ | جمالی | ۵۵ |
| اَلْوَاسِعُ | جمالی | ۱۳۷ |
| اَلْحَکِیْمُ | جلالی | ۷۸ |
| اَلْوَدُوْدُ | جمالی | ۲۰ |
| اَلْمَجِیْدُ | جمالی | ۵۷ |
| اَلْبَاعِثُ | مشترک | ۵۷۳ |
| اَلشَّہِیْدُ | جمالی | ۳۱۹ |
| اَلْحَقُّ | مشترک | ۱۰۸ |
| اَلْوَکِیْلُ | جلالی | ۶۶ |
| اَلْقَوِیُّ | جلالی | ۱۱۶ |
| اَلْمَتِیْنُ | جمالی | ۵۰۰ |
| اَلْوَلِیُّ | مشترک | ۴۶ |
| اَلْحَمِیْدُ | جمالی | ۶۲ |
| اَلْمُحْصِیْ | جلالی | ۱۴۸ |
| اَلْمُبْدِئُ | جلالی | ۵۶ |
| اَلْمُعِیْدُ | جمالی | ۱۲۴ |
| اَلْمُحْیِیْ | جمالی | ۶۸ |
| اَلْمُمِیْتُ | جلالی | ۴۹۰ |
| اَلْحَیُّ | جمالی | ۱۸ |
| اَلْقَیُّوْمُ | جلالی | ۱۵۶ |
| اَلْوَاجِدُ | جلالی | ۱۴ |
| اَلْمَاجِدُ | جمالی | ۴۸ |
| اَلْوَاحِدُ | مشترک | ۱۹ |
| اَلْاَحَدُ | جمالی | ۱۳ |
| اَلصَّمَدُ | جلالی | ۱۳۴ |
| اَلْقَادِرُ | جلالی | ۳۰۵ |
| اَلْمُقْتَدِرُ | جلالی | ۷۴۴ |
| اَلْمُقَدِّمُ | مشترک | ۱۸۴ |
| اَلْمُؤَخِّرُ | مشترک | ۸۴۶ |
| اَلْاَوَّلُ | مشترک | ۳۷ |
| اَلْاٰخِرُ | مشترک | ۸۰۱ |
| اَلظَّاہِرُ | مشترک | ۱۱۰۶ |
| اَلْبَاطِنُ | مشترک | ۶۲ |
| اَلْوَالِیْ | جمالی | ۴۷ |
| اَلْمُتَعَالِیْ | مشترک | ۵۵۱ |
| اَلْبَرُّ | جمالی | ۲۰۲ |
| اَلتَّوَّابُ | جمالی | ۴۰۹ |
| اَلْمُنْتَقِمُ | جلالی | ۶۳۰ |
| اَلْعَفُوُّ | جمالی | ۱۵۶ |
| اَلرَّءُوْفُ | جمالی | ۲۸۶ |
| مَالِکُ الْمُلْکِ | جمالی | ۲۱۲ |
| ذُوالْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ | جمالی | ۱۱۰۰ |
| اَلْمُقْسِطُ | جلالی | ۲۰۹ |
| اَلْجَامِعُ | مشترک | ۱۱۴ |
| اَلْغَنِیُّ | مشترک | ۱۰۶۰ |
| اَلْمُغْنِیْ | جمالی | ۱۱۰۰ |
| اَلْمَانِعُ | جلالی | ۱۶۱ |
| اَلضَّارُّ | جلالی | ۱۰۰۱ |
| اَلنَّافِعُ | جمالی | ۲۰۱ |
| اَلنُّوْرُ | مشترک | ۲۵۶ |
| اَلْہَادِیْ | جمالی | ۲۰ |
| اَلْبَاقِیْ | جمالی | ۱۱۳ |
| اَلْوَارِثُ | جمالی | ۷۰۷ |
| اَلرَّشِیْدُ | مشترک | ۵۱۴ |
| اَلصَّبُوْرُ | جلالی | ۲۹۸ |
| اَلْبَدِیْعُ | جلالی | ۸۶ |
| اَلسَّتَّارُ | جمالی | ۶۶۱ |

اپنے نام کے اعداد کے مطابق اسم اعظم تلاش کر کے نماز فجر یا عشاء کے بعد اول و آخر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر دعا مانگیں۔



# اسمائے مبارکہ و القابات

# حضور پُر نُور رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| مُحمّدٌ ﷺ | اَحمدُ ﷺ | حامِدٌ ﷺ | محمُودٌ ﷺ | قاسمٌ ﷺ | عاقبٌ ﷺ |
| فاتحٌ ﷺ | شاھدٌ ﷺ | حاشرٌ ﷺ | رشیدٌ ﷺ | مشھُودٌ ﷺ | بشیرٌ ﷺ |
| نذیرٌ ﷺ | داعٍ ﷺ | شافٍ ﷺ | ھادٍ ﷺ | مھدٍ ﷺ | ماحٍ ﷺ |
| مُنجٍ ﷺ | ناہٍ ﷺ | رسُولٌ ﷺ | نبیٌّ ﷺ | اُمّیٌّ ﷺ | تِھامیٌّ ﷺ |
| ھاشِمیٌّ ﷺ | اَبطحیٌّ ﷺ | عزیزٌ ﷺ | عارفٌ ﷺ | رؤفٌ ﷺ | رحیمٌ ﷺ |
| طٰہٰ ﷺ | مُجتبیٰ ﷺ | طٰس ﷺ | مُرتضیٰ ﷺ | حٰمٓ ﷺ | مُصطفیٰ ﷺ |
| یٰسٓ ﷺ | اَولیٰ ﷺ | مُزّمّلٌ ﷺ | ولیٌّ ﷺ | مُدّثرٌ ﷺ | متینٌ ﷺ |
| مُصدّقٌ ﷺ | طیّبٌ ﷺ | ناصِرٌ ﷺ | منصُورٌ ﷺ | مِصباحٌ ﷺ | اٰمرٌ ﷺ |
| حِجازیٌّ ﷺ | عالِمٌ ﷺ | قرشیٌّ ﷺ | صابرٌ ﷺ | التّقیّ ﷺ | حافظٌ ﷺ |
| کامِلٌ ﷺ | صادقٌ ﷺ | امِینٌ ﷺ | عبدُ اللہِ ﷺ | کلیمُ اللہِ ﷺ | حبیبُ اللہِ ﷺ |
| نجیُّ اللہِ ﷺ | صفیُّ اللہِ ﷺ | خاتمُ الانبیاءِ ﷺ | حسیبٌ ﷺ | مُجیبٌ ﷺ | شکُورٌ ﷺ |
| مُبلّغٌ ﷺ | رسُولُ الرّحمۃِ ﷺ | قویٌّ ﷺ | حفیٌّ ﷺ | مامُونٌ ﷺ | معلُومٌ ﷺ |
| حقٌّ ﷺ | مُبینٌ ﷺ | مُطیعٌ ﷺ | رسُولُ الرّاحۃِ ﷺ | اوّلٌ ﷺ | اٰخرٌ ﷺ |
| ظاھرٌ ﷺ | باطنٌ ﷺ | نبیُّ الرّحمۃِ ﷺ | یتیمٌ ﷺ | کریمٌ ﷺ | حکیمٌ ﷺ |
| خاتمُ الرُّسلِ ﷺ | سیّدٌ ﷺ | سِراجٌ ﷺ | مُنیرٌ ﷺ | الحقُّ ﷺ | مُکرّمٌ ﷺ |
| مُبشّرٌ ﷺ | مُذکّرٌ ﷺ | مُطھّرٌ ﷺ | قریبٌ ﷺ | خلیلٌ ﷺ | مدعوٌّ ﷺ |
| جوّادٌ ﷺ | خاتمٌ ﷺ | عادِلٌ ﷺ | شھیرٌ ﷺ | شھیدٌ ﷺ | مبعُوثٌ ﷺ |



یا اللہ

یا محمدؐ — یا علیؑ — یا فاطمہؑ — یا حسنؑ — یا حسینؑ

# القابات امامت امیرالمومنین
# علی ابن ابی طالب علیہ السلام



| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اِمامُ المُتقین | اِمامُ المُسلمین | اِمامُ العارفین | اِمامُ الواصلین | اِمامُ الموحدین | اِمامُ المحققین | اِمامُ السالکین | اِمامُ المحسنین | اِمامُ الصادقین |
| اِمامُ الاوّلین | اِمامُ العٰلمین | اِمامُ المتعبدین | اِمامُ السابقین | اِمامُ المسبوقین | اِمامُ المخلوقین | اِمامُ العادلین | اِمامُ المعصومین | |
| اِمامُ المرشدین | اِمامُ المبشرین | اِمامُ المنذرین | اِمامُ المقسطین | اِمامُ العاشقین | اِمامُ المقربین | اِمامُ الراشدین | اِمامُ المتوکلین | اِمامُ الشاہدین |
| اِمامُ المتکلمین | اِمامُ الطاہرین | اِمامُ المبارزین | اِمامُ المعظمین | اِمامُ الاجودین | اِمامُ القارئین | اِمامُ المالکین | اِمامُ المفلحین | |
| اِمامُ الراکعین | اِمامُ الساجدین | اِمامُ الحاکمین | اِمامُ المتاخرین | اِمامُ المحبین | اِمامُ الراسخین | اِمامُ الواصفین | اِمامُ الخاشعین | اِمامُ المکبرین |
| اِمامُ المتعالین | اِمامُ المقدسین | اِمامُ الافصحین | اِمامُ الباذلین | اِمامُ المکملین | اِمامُ الکاملین | اِمامُ الحافظین | اِمامُ المشفعین | |
| اِمامُ المکرمین | اِمامُ القانتین | اِمامُ المہاجرین | اِمامُ الشاہدین | اِمامُ المطہرین | اِمامُ المخدومین | اِمامُ الصامتین | اِمامُ الرافعین | اِمامُ الاطہرین |
| اِمامُ الائمۃ | اِمامُ الملہمین | اِمامُ المقاتلین | اِمامُ الاشجعین | اِمامُ الاعلمین | اِمامُ الامینین | اِمامُ الزکیین | اِمامُ الاورعین | |
| اِمامُ المجتہدین | اِمامُ الآمرین | اِمامُ المجاہدین | اِمامُ الخطیبین | اِمامُ المطیعین | اِمامُ المبرئین | اِمامُ المقارنین | اِمامُ الخاضعین | اِمامُ الافضلین |
| اِمامُ الغالبین | اِمامُ المخیرین | اِمامُ المتقدمین | اِمامُ المعلمین | اِمامُ الصائمین | اِمامُ المظفرین | اِمامُ الناظرین | اِمامُ العالمین | |
| اِمامُ المحتسبین | اِمامُ المعطوفین | اِمامُ الشہیدین | اِمامُ الوارثین | اِمامُ المطیبین | اِمامُ الاکملین | اِمامُ الکاظمین | اِمامُ المسبحین | اِمامُ المعشوقین |

# حضرت بی بی فاطمۃ الزہرا سلام اللہ علیہا کے اسمائے صفات والقابات

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| جَلِيلَةٌ | بَتُولٌ | تَقِيَّةٌ | حَبِيبَةٌ | حَوْرَاءُ | رَاكِعَةٌ | رَاضِيَةٌ | زَهْرَاءُ |
| نَقِيَّةٌ | فَاطِمَةٌ | طَاهِرَةٌ | حُرَّةٌ | رَشِيدَةٌ | رَضِيَّةٌ | رَيْحَانَةٌ | سَاجِدَةٌ |
| سَعِيدَةٌ | سَيِّدَةٌ | شَهِيدَةٌ | صَابِرَةٌ | عَارِفَةٌ | عَالِيَةٌ | عَقِيلَةٌ | عَذْرَاءُ |
| صَادِقَةٌ | صَدُوقَةٌ | صِدِّيقَةٌ | طَيِّبَةٌ | عَزِيزَةٌ | عَلِيمَةٌ | فَاضِلَةٌ | فَرِيدَةٌ |
| كَرِيمَةٌ | كَوْثَرٌ | كَوْكَبٌ | مُبَشِّرَةٌ | مُمْتَحَنَةٌ | مَنْصُورَةٌ | مُوَفَّقَةٌ | مَهْدِيَّةٌ |
| مَحْمُودَةٌ | مُطَهَّرَةٌ | مَعْصُومَةٌ | مُلْهَمَةٌ | مُؤْمِنَةٌ | نَاعِمَةٌ | زَكِيَّةٌ | مَرْضِيَّةٌ |
| مُحَدَّثَةٌ | جَيِّدَةٌ | وَالِهَةٌ | رضيعة | قَائِمَةٌ | قَارِئَةٌ | صَائِمَةٌ | وَجِيهَةٌ |
| صَفِيَّةٌ | حَلِيمَةٌ | جَمِيلَةٌ | مُصَلِّيَةٌ | حَكِيمَةٌ | زَاهِدَةٌ | عَابِدَةٌ | مُخَدَّرَةٌ |
| قَادِرَةٌ | نَاصِحَةٌ | عَامِلَةٌ | وَلِيَّةٌ | صَالِحَةٌ | وَاضِحَةٌ | فَصِيحَةٌ | مُنْجِيَةٌ |

**نوٹ:** حضرت بی بی فاطمۃ الزہراء سلام اللہ علیہا کا وسیلہ دے کر جب خداوند عالم کی بارگاہ میں دُعا مانگنی ہے اور شروع میں حرفِ ندا (یا) لگانا ہے تو جن اسمائے صفات والقابات کے آخر میں دو پیش (ٌ) ہیں وہاں ایک پیش (ُ) پڑھنی ہے جیسے یَا بَتُولُ اور جن کے آخر میں ایک پیش ہے اسے اسی طرح ایک پیش کے ساتھ پڑھنا ہے جیسے یَا زَهْرَاءُ

(مولانا سیّد ذوالفقار حسین نقوی۔ فون نمبر 0301-4285737)

## آقازادی حضرت بی بی فاطمۃ الزہرا سلام اللہ علیہا کے حضور 14 سلام برائے حلّ مشکلات

اَلسَّلَامُ عَلَيْكِ يَا اَبَا عَبْدِ اللّٰهِ (۱) اَلسَّلَامُ عَلَيْكِ يَا بِنْتَ مَكَّةَ وَمِنٰى (۲) اَلسَّلَامُ عَلَيْكِ يَا بِنْتَ زَمْزَمَةَ وَالصَّفَا (۳) اَلسَّلَامُ عَلَيْكِ وَعَلٰى زَيْنَبَ (۴) التَّقِيَّةِ وَكُلْثُومِ (۵) الرَّضِيَّةِ وَعَلٰى سَكِيْنَةِ الْمَبْنِيَّةِ (۶) اَلسَّلَامُ عَلَيْكِ وَفَاطِمَةَ (۷) وَرُقَيَّةَ (۸) اَلسَّلَامُ عَلَيْكِ وَعَاتِقَةَ (۹) وَصَفِيَّةَ (۱۰) اَلسَّلَامُ عَلٰى نِسَاءِ الْمَخْفِيَّةِ (۱۱) اَلسَّلَامُ عَلٰى بَنَاتِ اَلْهَا شِمِيَّةِ (۱۲) اَلسَّلَامُ عَلٰى سَادَاتِ الْعَلَوِيَّةِ (۱۳) اَلسَّلَامُ عَلَيْكُمْ جَمِيْعًا (۱۴) وَرَحْمَةُ اللّٰهِ وَبَرَكَاتُهٗ

کنیزِ خدا آپ پر سلام ہوں ✦ بنتِ رسولِ خدا آپ پر سلام ہوں ✦ دخترِ جناب خدیجۃ الکبریٰ آپ پر سلام ہوں ✦ زوجہ حضرت علیؑ آپ پر سلام ہوں ✦ والدہ جناب حسنین شریفین جناب محسنؑ آپ پر سلام ہوں ✦ خاتونِ جنت آپ پر سلام ہوں ✦ جناب زینبؑ و کلثومؑ کی اماں جان آپ پر سلام ہوں ✦ جناب فضہ سلام اللہ علیہا کی آقازادی آپ پر سلام ہوں ✦ معصومینؑ کی جدہ آپ پر سلام ہوں ✦ ہماری آقازادی آپ پر سلام ہوں۔

## اسرارِ قضائے حاجات

☆ جو کوئی مہم حاجات رکھتا ہو تو وہ دو رکعت نماز ہدیہ برائے حضرت فاطمہؑ پڑھتے ہوئے قنوت میں یہ دعا پڑھے تو یقیناً اللہ تعالیٰ اس کی تمام حاجات پوری فرمائے گا۔

اَللّٰهُمَّ بِفَاطِمَةَ وَاَبِيْهَا وَبِفَاطِمَةَ وَبَعْلِهَا وَبِفَاطِمَةَ وَبَنِيْهَا وَبِفَاطِمَةَ وَالسِّرِّ الْمُسْتَوْدَعِ عَلَيْهَا اقْضِ حَاجَتِيْ وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ

کسی بھی پریشانی کے حل کے لیے حضرت فاطمۃ الزہرا سلام اللہ علیہا کے حضور نماز کے بعد 14 سلام پیش کریں اور بی بی کے توسل سے اللہ تعالیٰ سے دُعا مانگیں۔ جب آپ گھر سے باہر نکلیں تو جناب سیدہ فاطمۃ الزہراؑ کی ذاتِ اقدس پر سلام پڑھیں۔ آپ اللہ کی حفظ و امان میں ہو جائیں گے۔ دن رات کثرت سے دُرود شریف جناب سیدہ طاہرہ کے حضور ہدیہ کریں۔ اس محبت اور عقیدت سے پڑھیں کہ آنسو جاری ہو جائیں اور آپ کی روحانیت اس قدر بلند ہو کہ آپ اپنے کانوں سے سلام کا جواب سن سکیں۔

(شیخ ارشد علی ولایت دی ہٹی عارفوالہ۔ فون نمبر 0306-4242542)

# خطبہ امام المتقین حضرت علی علیہ السلام ابن ابی طالبؑ از نہج البلاغہ

## (فرائض اسلام اور علم و عمل)

وَمِنْ خُطْبَةٍ لَهُ عَلَيْهِ السَّلَامُ إِنَّ أَفْضَلَ مَا تَوَسَّلَ بِهِ الْمُتَوَسِّلُونَ إِلَى اللهِ سُبْحَانَهُ وَتَعَالَى الْإِيمَانُ بِهِ بِرَسُولِهِ وَالْجِهَادُ فِي سَبِيلِهِ، فَإِنَّهُ ذِرْوَةُ الْإِسْلَامِ وَكَلِمَةُ الْإِخْلَاصِ فَإِنَّهَا الْفِطْرَةُ۔ وَإِقَامُ الصَّلٰوةِ فَإِنَّهَا الْمِلَّةُ۔ وَإِيتَاءُ الزَّكٰوةِ فَإِنَّهَا فَرِيضَةٌ وَاجِبَةٌ۔ وَصَوْمُ شَهْرِ رَمَضَانَ فَإِنَّهُ جُنَّةٌ مِنَ الْعِقَابِ۔ وَحَجُّ الْبَيْتِ وَاعْتِمَارُهُ فَإِنَّهُمَا يَنْفِيَانِ الْفَقْرَ وَيَرْحَضَانِ الذَّنْبَ وَصِلَةُ الرَّحِمِ، فَإِنَّهَا مَثْرَاةٌ فِي الْمَالِ، وَمَنْسَأَةٌ فِي الْأَجَلِ۔ وَصَدَقَةُ السِّرِّ فَإِنَّهَا تُكَفِّرُ الْخَطِيئَةَ۔ وَصَدَقَةُ الْعَلَانِيَةِ فَإِنَّهَا تَدْفَعُ مِيتَةَ السُّوءِ۔ وَصَنَائِعُ الْمَعْرُوفِ فَإِنَّهَا تَقِي مَصَارِعَ الْهَوَانِ۔

أَفِيضُوا فِي ذِكْرِ اللهِ فَإِنَّهُ أَحْسَنُ الذِّكْرِ۔ وَارْغَبُوا فِيمَا وَعَدَ الْمُتَّقِينَ فَإِنَّ وَعْدَهُ أَصْدَقُ الْوَعْدِ۔ وَاقْتَدُوا بِهَدْيِ نَبِيِّكُمْ فَإِنَّهُ أَفْضَلُ الْهَدْيِ۔ وَاسْتَنُّوا بِسُنَّتِهِ فَإِنَّهَا أَهْدَى السُّنَنِ۔ وَتَعَلَّمُوا الْقُرْآنَ فَإِنَّهُ أَحْسَنُ الْحَدِيثِ وَتَفَقَّهُوا فِيهِ فَإِنَّهُ رَبِيعُ الْقُلُوبِ، وَاسْتَشْفُوا بِنُورِهِ فَإِنَّهُ شِفَاءُ الصُّدُورِ۔ وَأَحْسِنُوا تِلَاوَتَهُ فَإِنَّهُ أَحْسَنُ الْقَصَصِ۔ فَإِنَّ الْعَالِمَ الْعَامِلَ بِغَيْرِ عِلْمِهِ كَالْجَاهِلِ الْحَائِرِ الَّذِي لَا يَسْتَفِيقُ مِنْ جَهْلِهِ، بَلِ الْحُجَّةُ عَلَيْهِ أَعْظَمُ، وَالْحَسْرَةُ لَهُ أَلْزَمُ، وَهُوَ عِنْدَ اللهِ أَلْوَمُ

ترجمہ: اللہ کی طرف وسیلہ ڈھونڈنے والوں کیلئے بہترین وسیلہ اللہ اور اس کے رسولؐ پر ایمان لانا ہے۔ اور اس کی راہ میں جہاد کرنا کہ وہ اسلام کی سربلند چوٹی ہے اور کلمۂ توحید، کہ وہ فطرت (کی آواز) ہے۔ اور نماز کی پابندی کہ وہ عین دین ہے اور زکوٰۃ ادا کرنا کہ وہ فرض وواجب ہے اور ماہ رمضان کے روزے رکھنا کہ وہ عذاب کی سپر ہیں اور خانہ کعبہ کا حج و عمرہ بجالانا کہ وہ فقر کو دُور کرتے اور گناہوں کو دھودیتے ہیں اور عزیزوں سے حسن سلوک کرنا کہ وہ مال کی فراوانی اور عمر کی درازی کا سبب ہے اور مخفی طور پر خیرات کرنا کہ وہ گناہوں کا کفارہ ہے اور علم کھلا خیرات کرنا کہ وہ بری موت سے بچاتا ہے اور لوگوں پر احسانات کرنا کہ وہ ذلت اور رسوائی کے موقع سے بچاتا ہے اللہ کے ذکر میں بڑھے چلو اس لئے کہ وہ بہترین ذکر ہے۔ اور اس چیز کے خواہش مند ہو کہ جس کا اللہ نے پرہیزگاروں سے وعدہ کیا ہے اس لیے کہ اس کا وعدہ سب وعدوں سے زیادہ سچا ہے۔ نبیؐ کی سیرت کی پیروی کرو کہ وہ بہترین سیرت ہے اور ان کی سنت پر چلو کہ وہ سب طریقوں سے بڑھ کر ہدایت کرنے والی ہے اور قرآن کا علم حاصل کرو کہ وہ بہترین کلام ہے۔ اور اس میں غور وفکر کرو کہ یہ دلوں کی بہار ہے اور اس کے نور سے شفا حاصل کرو کہ سینوں (کے اندر چھپی ہوئی بیماریوں) کیلئے شفا ہے۔ اور اس کی خوبی کے ساتھ تلاوت کرو کہ اس کے واقعات سب واقعات سے زیادہ فائدہ رساں ہیں۔ وہ عالم جو اپنے علم کے مطابق عمل نہیں کرتا اس سرگرداں جاہل کی مانند ہے جو جہالت کی سرمستیوں سے ہوش میں نہیں آتا۔ بلکہ اس پر (اللہ کی) حجت زیادہ ہے اور حسرت وافسوس اس کیلئے لازم وضروری ہے۔ اور اللہ کے نزدیک وہ زیادہ قابل ملامت ہے۔

**مناجات امیر المومنینؑ** یہ ابوالائمہ حضرت علیؑ کی مناجات میں سے ایک عمدہ ترین مناجات ہے **بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ** ○ اللہ کے نام سے جو رحمٰن ورحیم ہے

**اِلٰهِيْ كَفٰى بِيْ عِزًّا اَنْ اَكُوْنَ لَكَ عَبْدًا وَّكَفٰى بِيْ فَخْرًا اَنْ تَكُوْنَ لِيْ رَبًّا اَنْتَ كَمَا اُحِبُّ فَاجْعَلْنِيْ كَمَا تُحِبُّ**

میرے معبود میری عزت کیلئے یہی کافی ہے کہ میں تیرا بندہ ہوں اور میرے لئے یہی فخر کافی ہے کہ تو میرا پروردگار ہے تو ایسا ہے جیسا کہ میں چاہتا ہوں پس مجھے ویسا ہی بنادے جیسا کہ تو چاہتا ہے (مفاتیح الجنان ۲۶۶)

# دُعا حضرت امام زین العابدین علیہ السّلام



اوّل و آخر ۱۵ مرتبہ درود پڑھیں۔ پھر حاجت طلب کریں۔ شیخ کفعمی نے مقاتل بن سلیمان سے نقل کیا۔ امامؑ نے فرمایا! سو مرتبہ اس دُعا کو پڑھیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ دُعا مستجاب ہوگی۔




بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ ○

| | |
|---|---|
| اِلٰهِیْ كَيْفَ اَدْعُوْكَ وَاَنَا اَنَا | وَكَيْفَ اَقْطَعُ رَجَائِیْ مِنْكَ وَاَنْتَ اَنْتَ |
| اے میرے معبود کیسے تجھے پکاروں اس حال میں کہ میں ہوں | اور کیسے اپنی امید تجھ سے منقطع کرلوں حالانکہ تُو تُو ہے |
| اِلٰهِیْ اِذَا لَمْ اَسْئَلْكَ فَتُعْطِيْنِیْ | فَمَنْ ذَا الَّذِیْ اَسْئَلُهٗ فَيُعْطِيْنِیْ |
| اے میرے معبود جب میں تجھ سے نہیں مانگتا تب بھی تو مجھے عطا کرتا ہے۔ | تو وہ کون ہے کہ اس سے مانگوں اور وہ مجھے عطا کرے |
| اِلٰهِیْ اِذَا لَمْ اَدْعُوْكَ فَتَسْتَجِيْبُ لِیْ | فَمَنْ ذَا الَّذِیْ اَدْعُوْهُ فَيَسْتَجِيْبُ لِیْ |
| اے میرے معبود جب میں تجھے نہیں پکارتا تب بھی تو میری دُعا قبول کرتا ہے | تو وہ کون سی ذات ہے کہ میں اُسے پکاروں اور وہ میری دُعا قبول کرے |
| اِلٰهِیْ اِذَا لَمْ اَتَضَرَّعْ اِلَيْكَ فَتَرْحَمُنِیْ | فَمَنْ ذَا الَّذِیْ اَتَضَرَّعُ اِلَيْهِ فَيَرْحَمُنِیْ |
| اے میرے معبود جب میں تیرے حضور میں نہیں گڑگڑاتا تو تو مجھ پر رحم کرتا ہے | تو وہ کون ہستی ہے کہ اُس کے سامنے گڑگڑاؤں اور وہ مجھ پر رحم کرے |
| اِلٰهِیْ فَكَمَا فَلَقْتَ الْبَحْرَ لِمُوْسٰی عليه السلام | وَنَجَّيْتَهٗ اَسْئَلُكَ اَنْ تُصَلِّیَ عَلٰی مُحَمَّدٍ |
| اے میرے معبود جس طرح تو نے موسیٰ علیہ السلام کیلئے دریا کو شگافتہ کیا | اور اُن کو نجات دی میں تجھ سے درخواست کرتا ہوں محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم |
| وَّاٰلِهٖ وَاَنْ تُنَجِّيَنِیْ مِمَّا اَنَا فِيْهِ | وَتُفَرِّجَ عَنِّیْ فَرَجًا عَاجِلًا غَيْرَ اٰجِلٍ |
| اور ان کی آل پر رحمت نازل فرما اور مجھ کو اس چیز سے جس میں میں مبتلا ہوں نجات دے | اور میری تمام پریشانیوں کو جلد از جلد بلا تاخیر (فوری) |

بِفَضْلِكَ وَرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ

اپنے فضل اور اپنی رحمت سے دُور فرما۔ اے سب سے بڑے رحم کرنے والے

**عمل برائے حاجات**

شب جمعہ میں نماز عشاء بارہ سو مرتبہ پڑھے "یا اللہُ، یا رَبّاہُ، یا سَیِّداہُ" انشاء اللہ حاجت پوری ہوگی۔

**گھر سے نکلتے وقت کی دعا**

حضرت امام زین العابدینؑ نے فرمایا کہ گھر سے نکلتے وقت یہ پڑھو "بِسْمِ اللہِ اٰمَنْتُ بِاللہِ وَتَوَکَّلْتُ عَلَی اللہِ"

**دعائے امان**

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ ○

حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام نے داؤد رقی سے فرمایا کہ ہر روز صبح و شام یہ دعا پڑھا کرو کیونکہ یہ دعا اللہ تعالیٰ کے قلعوں میں سے ایک قلعہ ہے

اَللّٰهُمَّ اجْعَلْنِیْ فِیْ دِرْعِكَ الْحَصِيْنَةِ الَّتِیْ تَجْعَلُ فِيْهَا مَنْ تُرِيْدُ

اے معبود تو مجھے اپنے مضبوط قلعے میں داخل فرما کہ جس میں تو جسے چاہے داخل کرتا ہے

# بابرکت مقبول مناجات

## بحضور چہاردہ معصومین علیہم السلام از سلطان خواجہ غریب نواز سید معین الدین چشتیؒ

ذیل میں ایک مناجات باترجمہ پیش کی جارہی ہے جو کہ خواجہ غریب نواز اپنی زندگی میں باقاعدگی سے روزانہ تلاوت فرماتے تھے۔ آپ بھی روزانہ پڑھیں تورِدِ بلا اور پریشانی کو دور کرنے کا وسیلہ پائیں گے۔ (آخر میں معین کی جگہ اپنا نام لیکر پڑھے۔ پھر دعا کرے انشاء اللہ قبول ہوگی)

| | |
|---|---|
| یارب بحقِ سیّد کونین مصطفیٰ | آں شافعِ معاصی و آں منبعِ عطا |
| یارب سیّد کونین حضرت محمد مصطفیٰؐ کے طفیل میں جو | گناہ گاروں کی شفاعت کرنے والے اور عطا کا سرچشمہ ہیں۔ |
| یارب بحقِ شاہ نجفؑ آنکہ آمدہ | در شان او تبارک و یٰسین و ھل اتیٰ |
| یارب شاہ نجف کے طفیل میں کہ جن کی شان میں | سورۂ تبارک و یٰسین و ھل اتیٰ نازل ہوئی۔ |
| یارب بسوزِ سینہ و فغانِ فاطمہؑ | یارب بحرمتِ دلِ صد پارۂ حسنؑ |
| حضرت فاطمہؑ کے سوزِ دل اور گریہ وزاری کا واسطہ | یارب حضرت حسن مجتبیٰ کے دل صد پارہ کی |
| آں پادشاہِ جملۂ آفاقِ مجتبیٰ | یارب بحرمتِ جگر تشنۂ حسینؑ |
| حرمت کا واسطہ جو تمام آفاق کے بادشاہ ہیں | یارب حضرت امام حسینؑ کی تشنگی جگر کی حرمت کا واسطہ |
| یارب بحقِ خونِ شہیدانِ کربلا | یارب بحقِ عابدؑ و باقرؑ امامِ دین |
| یارب جملہ شہدائے کربلا کے خون کا واسطہ | یارب حضرت امام زین العابدینؑ اور امام محمد باقر علیہما السلام کا واسطہ |
| یارب بحقِ جعفرؑ و موسیٰؑ و رضاؑ | یارب بحرمتِ تقیؑ و عزتِ نقیؑ |
| یارب امام جعفر صادقؑ و امام موسیٰ کاظمؑ و امام علی رضاؑ کا واسطہ | یارب حضرت امام محمد تقیؑ کی حرمت اور امام علی نقیؑ کی عزت کا واسطہ |
| یارب بحقِ عسکریؑ آں شاہ و پیشوا | یارب بحقِ مہدیؑ ہادی کہ ذاتِ او |
| اور اس سردار اور پیشوا حضرت امام حسن عسکریؑ کا واسطہ | یارب اس ہادیٔ برحق امام مہدیؑ کا واسطہ جو |
| مانندِ مصطفیٰؐ است چو مولائی اتقیا | یارب بحقِ جملہ رسولانِ خویشتن |
| حضرت محمد مصطفیٰؐ کی طرح پرہیزگاروں کے مولا ہیں | یارب تیرے رسولوں کا واسطہ |
| یارب بحقِ ارواحِ اولیاء | یارب بہ عشقِ پاک بہ معشوقِ بے نوا |
| یارب تیرے اولیاء کی ارواح کا واسطہ | یارب بے نیاز معشوق سے پاک محبت کا واسطہ |
| یارب بہ آہ و نالہ عشاقِ بے نوا | دارد معینؔ اُمید در آندم زلطف خود |
| یارب بے سروساماں عاشقوں کی آہ و زاری کا واسطہ | یارب معینؔ تیرے لطف و کرم سے اُمید رکھتا ہے کہ تو |

**انمول تسبیح**

بخشی ورا بہ شاہِ شہیدانِ کربلا
عرصہ محشر میں شاہ شہیدانِ کربلا کے صدقہ میں بخش دے گا

**نوٹ لفظ معین کی جگہ اپنا نام لیکر پڑھے**

اوّل و آخر تین بار صلوات کے ساتھ درج ذیل سورۂ توبہ کی آیت کو گیارہ مرتبہ ہر نماز کے بعد پڑھنا ہر مصیبت سے خلاصی اور مخلوق سے مستغنی ہونے کا موجب ہے۔

حَسْبِيَ اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۭ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ (۱۲۹)

میرے لیے اللہ کافی ہے اس کے علاوہ کوئی معبود نہیں میں اسی پر بھروسہ کرتا ہوں اور وہی عرش عظیم کا رب ہے

## حضرت رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی دُعا

حضرت امام رضا علیہ السلام سے منقول ہے کہ حضرت رسولؐ خدا ہر نئے سال کی پہلی شب میں دو رکعت نماز ادا فرماتے تھے اور دونوں ہاتھ اٹھا کر یہ دُعا پڑھتے تھے۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ؕ

اَللّٰھُمَّ اَنۡتَ الۡاِلٰہُ الۡقَدِیۡمُ وَھٰذِہٖ سَنَۃٌ جَدِیۡدَۃٌ فَاَسۡئَلُکَ فِیۡھَا الۡعِصۡمَۃَ مِنَ الشَّیۡطٰنِ وَالۡقُوَّۃَ عَلٰی ھٰذِہِ النَّفۡسِ الۡاَمَّارَۃِ بِالسُّوۡءِ وَالۡاِشۡتِغَالَ بِمَا یُقَرِّبُنِیۡ اِلَیۡکَ یَا کَرِیۡمُ یَا ذَا الۡجَلَالِ وَالۡاِکۡرَامِ یَا عِمَادَ مَنۡ لَّا عِمَادَ لَہٗ یَا ذُخۡرَ مَنۡ لَّا ذُخۡرَ لَہٗ یَا حِرۡزَ مَنۡ لَّا حِرۡزَ لَہٗ یَا کَنۡزَ مَنۡ لَّا کَنۡزَ لَہٗ یَا حَسَنَ الۡبَلَآءِ یَا عَظِیۡمَ الرَّجَآءِ یَا عِزَّ الضُّعَفَآءِ یَا مُنۡقِذَ الۡغَرۡقٰی یَا مُنۡجِیَ الۡھَلۡکٰی یَا مُنۡعِمُ یَا مُجۡمِلُ یَا مُفۡضِلُ یَا مُحۡسِنُ اَنۡتَ الَّذِیۡ سَجَدَ لَکَ سَوَادُ اللَّیۡلِ وَنُوۡرُ النَّھَارِ وَضَوۡءُ الۡقَمَرِ وَشُعَاعُ الشَّمۡسِ وَدَوِیُّ الۡمَآءِ وَحَفِیۡفُ الشَّجَرِ یَا اَللّٰہُ لَا شَرِیۡکَ لَکَ اَللّٰھُمَّ اجۡعَلۡنَا خَیۡرًا مِّمَّا یَظُنُّوۡنَ وَاغۡفِرۡلَنَا مَا لَا یَعۡلَمُوۡنَ وَلَا تُؤَاخِذۡنَا بِمَا یَقُوۡلُوۡنَ حَسۡبِیَ اللّٰہُ لَا اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ عَلَیۡہِ تَوَکَّلۡتُ وَھُوَ رَبُّ الۡعَرۡشِ الۡعَظِیۡمِ اٰمَنَّا بِہٖ کُلٌّ مِّنۡ عِنۡدِ رَبِّنَا وَمَا یَذَّکَّرُ اِلَّا اُولُوا الۡاَلۡبَابِ ط رَبَّنَا لَا تُزِغۡ قُلُوۡبَنَا بَعۡدَ اِذۡ ھَدَیۡتَنَا وَھَبۡ لَنَا مِنۡ لَّدُنۡکَ رَحۡمَۃً اِنَّکَ اَنۡتَ الۡوَھَّابُ ط

## حضرت علیؑ کی ایک مخصوص دُعا

منقول ہے کہ جب حضرت علیؑ کو کوئی نہایت پریشان کن اور اضطراب آگیں مہم درپیش ہوتی تو آپ دو رکعت نماز ادا کر کے (۱۰۰) سو مرتبہ " اَسۡتَخِیۡرُ اللّٰہَ " پڑھنے کے بعد دُعائے ذیل کو پڑھتے۔ اس کے بعد اپنے کام کو شروع فرماتے تھے۔ جس کی وجہ سے آپ کو کسی کام میں نقصان نہیں پہنچتا تھا۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

اَللّٰھُمَّ قَدۡ ھَمَمۡتُ بِاَمۡرٍ قَدۡ عَلِمۡتَہٗ فَاِنۡ

خدایا! میں نے جو ارادہ کر رکھا ہے تو اس سے ضرور واقف ہے

کُنۡتَ تَعۡلَمُ اَنَّہٗ خَیۡرٌ لِّیۡ فِیۡ دِیۡنِیۡ وَ

دیکھا اگر وہ دینی، دنیاوی و اخروی حیثیت سے میرے لئے

دُنۡیَایَ وَ اٰخِرَتِیۡ فَیَسِّرۡ لِیۡ وَ اِنۡ کُنۡتَ

بہتر ہے تو سہل و آسان فرما دے اور اگر تیری حقیقت میں نظر

تَعۡلَمُ اَنَّہٗ شَرٌّ لِّیۡ فِیۡ دِیۡنِیۡ وَ دُنۡیَایَ وَ اٰخِرَتِیۡ

سے دینی، دنیاوی اور اخروی حیثیت سے میرے لئے برا ہے

فَاصۡرِفۡہُ عَنِّیۡ کَرِھۡتُ ذٰلِکَ اَوۡ اَحۡبَبۡتُ

تو رد فرما دے چاہے مجھے برا لگے یا وہ مجھے اچھا لگے کیونکہ تو سب کچھ جانتا ہے

فَاِنَّکَ تَعۡلَمُ وَلَآ اَعۡلَمُ وَ اَنۡتَ عَلَّامُ الۡغُیُوۡبِ

اور میں کچھ نہیں جانتا اور تو ہی ذاتی طور پر غیب کا جاننے والا ہے۔

## حضرت علیؑ کی تعلیم کردہ دُعا برائے امراض قلب

ہر واجب نماز کے بعد دل پر ہاتھ رکھ کر پہلے درود پڑھے۔ پھر گیارہ مرتبہ (یَاحَیُّ یَاقَیُّوۡمُ) کہے۔ اور بارھویں مرتبہ یوں کہے۔

(یَاحَیُّ یَاقَیُّوۡمُ یَا لَآ اِلٰہَ اِلَّآ اَنۡتَ اَسۡئَلُکَ اَنۡ تُحۡیِیَ قَلۡبِیۡ)

ترجمہ: اے زندہ! اے قائم رہنے والے، اے نہیں ہے کوئی معبود مگر، تو میں تجھ سے سوال کرتا ہوں کہ تو زندہ کر دے میرے دل کو۔

# رفعِ غربت یعنی مال و دولت میں کشادگی!




(۴) چار ماہ تک نقش اپنے ساتھ رکھیں۔ نمازِ ظہر کے بعد اسکا ورد (۱۱) گیارہ مرتبہ چار ماہ تک جاری رکھیں۔ گھر کے مرکزی دروازے پر اندر کی جانب نقش آویزاں کریں۔ انشاء اللہ بتفضل محمدؐ و آل محمد (ع) افلاس سے نجات ملے گی! التماسِ دعا آغا سید تقی حسن گردیزی ملتان 0345-7222948

## استغاثہ بحضور فاطمہ سلام اللہ علیہا

بعد از غسل نصف شب دو رکعت نماز ادا کرے پھر تسبیح حضرت فاطمہؑ پڑھے اور نماز و تسبیح کا ثواب سیدہ عالمینؑ کو ہدیہ کرے اس کے بعد درج ذیل کلمہ ''استغاثہ'' سجدے میں سر رکھ کر سو مرتبہ کہے: پھر دائیں طرف رخسار کو زمین پر رکھ کر سو مرتبہ یہی ذکر پڑھے پھر بائیں رخسار کو زمین پر رکھ کر سو دفعہ یہی ذکر پڑھے پھر سیدھا سجدہ گاہ پر سر رکھ کر یہی ذکر سو مرتبہ پڑھے کل تعداد ۵۰۰ ہو جائے گی

**یَا مَوْلَاتِیْ یَا فَاطِمَۃُ اَغِیْثِیْنِیْ**

(اے میری مخدومہ اے فاطمہؑ میری فریاد کو پہنچیں)

## حرز فاطمہ الزہرا سلام اللہ علیہا

☆ یہ حرز جانی نقصان کا ضامن اور چار دیواری کا کام دیتا ہے جو کوئی اس کو جان کی ضمانت و حفاظت کیلئے لکھ کر باندھے یا سر سجدہ میں رکھ کر پڑھے تو وہ ہر قسم کے جانی و مالی نقصان سے محفوظ رہے گا تجربہ شدہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ○ اللہ کے نام سے جو رحمٰن و رحیم ہے

**یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ بِرَحْمَتِکَ اَسْتَغِیْثُ فَاَغِثْنِیْ وَلَا تَکِلْنِیْ**

اے زندہ اے پائندہ تیری رحمت کے ذریعے فریاد کر رہا ہوں پس میری فریاد رسی کیجئے اور مجھے حوالے نہ کرنا

**اِلٰی نَفْسِیْ طَرْفَۃَ عَیْنٍ وَّاَصْلِحْ لِیْ شَاْنِیْ کُلَّہٗ**

میرے نفس کے پلک جھپکنے جتنے (وقت تک بھی) اور میرے تمام حالات میں بہتری پیدا فرما

# ایّامِ مسرت آمیز

## (مسلمین و مومنین کیلئے سال بھر کے خوشی کے دن)

تحریر۔ توضیح جناب مولانا فیاض حسین جعفری

**(۱) یکم ربیع الاوّل (شب ہجرت)** بعثت کے تیرھویں سال حضور اکرم حضرت محمد ﷺ کو اللہ تعالیٰ کی طرف سے مکہ سے مدینہ ہجرت کرنے کا حکم ہوا۔ آپ نے اپنی جگہ شب ہجرت حضرت علی کرم اللہ وجہہ کو سلایا اور کفار مکہ کی تلواروں کی موجودگی میں صبح غار ثور میں پہنچ گئے۔

حضرت علیؑ نے اپنی جان کی بازی لگا کر حضورؐ کے حکم کی تعمیل کی اپنی اخوت اور ہمدردی کی عظمت کو آشکار کر دیا۔ تیسرے دن علیؑ بھی لوگوں کی امانتیں واپس کر کے مقام قبا پر حضور پاک کے ساتھ شامل ہو گئے اور مل کر مدینہ میں داخل ہوئے اسی رات امیر المومنین کی شان میں یہ آیت قرآنی نازل ہوئی۔

**ومن الناس من یشری نفسہ ابتغاء مرضات اللہ واللہ رؤف بالعباد**

اور لوگوں میں کچھ ایسے ہیں جو رضائے الٰہی حاصل کرنے کیلئے جان دے دیتے ہیں اللہ یقیناً بندوں پر مہربان ہے۔ (سورۃ البقرہ ۲۰۷)

دن کے اعمال میں روزہ رکھنا اور دونوں ہستیوں کی زیارت پڑھنا مستحب ہے خداوند تعالیٰ کا شکر ادا کرنے میں دو رکعت نماز پڑھیں۔ اور شکراً للہ کی تسبیح پڑھیں خوشی بھی منائیں۔

**(۲) نو ربیع الاوّل** یہ دن عید شجاع کے نام سے موسوم ہے صحابی رسول خدیفہؓ ناقل ہیں میں نے امیر المومنین حضرت علی علیہ السلام، امام حسنؑ، امام حسینؑ کو رسالتمآب ﷺ کے ساتھ کھانا کھاتے دیکھا یہ وہ روز ہے کہ راستی قول خدا ظاہر ہوئی۔ سید سجاد علی زین العابدین علیہ السلام نے واقعہ کربلا کے چھٹے سال بعد اہل بیتؑ رسول کو غم بڑھانے کیلئے کہا اھل مدینہ میں پھل تقسیم کئے امیر مختار ثقفی کے مختصر دور میں جماعت توابین نے انتقام خون حسینؑ میں بہت سے ظلم کرنے والے قاتلان حسینؑ کو تہ تیغ کیا۔ ۹۔ ربیع الاوّل ۶۷ ھجری کو عمر بن سعد واصل جہنم ہوا جو ۶۱ ھجری میدان کربلا میں یزیدی فوجوں کا سپہ سالار تھا۔ اس دن خوشی منانا چاہئے۔ مگر غیر شرعی رسومات ناچنے گانے پینے پلانے کی اجازت نہیں ہے۔ محتاط رہیں۔ روایت ہے جو شخص آج کے دن راہ خدا میں خرچ کرے اس کے گناہ معاف ہوتے ہیں۔ خوشی کے سلسلے میں لباس فاخرہ پہننا۔ گھر میں اچھے کھانے پکانا۔ بچوں کو عیدی دینا۔ دوستوں بھائیوں رشتہ داروں کو کھانا کھلانا۔ مساکین مستحقین کی مالی معاونت کرنا۔ آج کے پُر مسرت دن میں شامل ہے دوسری خوشی آج کے روز امام زمانہ عجل اللہ فرجہ کی امامت کا آغاز (۲۶۰ ھجری) ہے اور عید شجاع کی خوشی دوبالا ہو جاتی ہے۔ مومنین و مسلمین کو عید شجاع مبارک ہو۔ امام حسن عسکری علیہ السلام کا فرمان ہے "ہم اہل بیت اور ہمارے ماننے والوں کیلئے آج یوم عید (خوشی) ہے۔

**بارہ ربیع الاوّل** برادران اہل سنت کی مشہور روایات کے مطابق اس روز رسول اکرم حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ کی ولادت باسعادت ہے کلینی اور مسعودی کا قول بھی شامل ہذا ہے جمہور علما اہل اتحاد بین المسلمین کے تحت ۱۲ تا ۱۷ ربیع الاوّل ہفتہ وحدت اسلامی قرار دیا ہے تاکہ دونوں مسالک دل کھول کر بارہ تا سترہ حضور کی آمد نورنوید میں اظہار مسرت کر سکیں۔

یہی وہ دن ہے کہ ہجرت کے موقعہ پر حضور ﷺ پُرنور وارد مدینہ ہوئے۔ اسی روز بنی مروان کی حکومت وسلطنت کا خاتمہ ہوا۔

**سترہ ربیع الاوّل** علمائے شیعہ امامیہ کی تحقیق کے مطابق حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ کا میلاد مسعود ہے بروز جمعہ طلوع فجر کے وقت آپ کے نور کا ظہور ہوا۔ عام الفیل کا پہلا سال تھا اور نوشیرواں عادل کا عہد حکومت تھا۔ ۸۳ ھجری میں اسی دن امام جعفر صادق علیہ السلام کی ولادت باسعادت مدینہ منورہ میں ہوئی۔ اور اس روز کی مسرت عظمت اور منزلت میں مزید اضافہ ہو گیا۔ سترہ ربیع الاوّل کا روزہ ان چار روزں میں سے ایک ہے کہ اس دن کا روزہ ستر

سال کے روزے کی مانند ہے ایک روایت میں ہے کہ ستر سال کے گناہوں کا کفارہ ہے۔

(چار روزے: 17 ربیع الاوّل۔ 18 ذوالحجہ۔ 25 ذیقعد۔ 27 رجب)

دن عبادت میں گزارنا چاہئے چاشت کے وقت دو رکعت نماز پڑھے ہر رکعت میں سورۃ الحمد کے بعد دس مرتبہ سورۃ قدر۔ دس مرتبہ سورۃ توحید پڑھے پھر دُعا مانگے مستجاب ہوگی۔

آج کے دن جملہ مسلمانوں کو مل کر (۱۲ اور ۱۷) خوشی منانا چاہئے۔ صدقہ وخیرات دیں۔ جناب رسولؐ پاک، امام حسینؑ اور امام جعفر صادقؑ کی زیارت پڑھیں۔ قریب ہیں تو زیارت کریں خوشی میں غیر شرعی حرکات کو داخل نہ ہونے دیں ورنہ عبادت اکارت جائے گی۔

**بائیس جمادی الثانی** منت دسترخوان امام حسن علیہ السلام کے نام سے مشہور ہے صدیوں سے لنگر امام جاری ہے جس کی بنیاد امام پاک نے خود رکھی تھی غرباء مساکین کو اپنے لنگر سے کھانا کھلایا کرتے تھے۔ آقائے شبلنجی نے نورالابصار میں صفحہ ۱۲۳ پر لکھا ہے کسی نے آپؑ سے پوچھا آپ تو اکثر فاقے سے بھی ہوتے ہیں تو سائل کو محروم نہیں کرتے ارشاد فرمایا ''میں خدا سے مانگنے والا ہوں اس نے مجھے دینے کی عادت ڈال رکھی ہے اور میں نے لوگوں کو دینے کی عادت پختہ کرلی ہے میں ڈرتا کہ اگر اپنی یہ عادت بدل دوں تو کہیں خدا بھی اپنی عنایت سے مجھے محروم نہ کردے۔ خداوند تعالیٰ مجھے دیتا ہے میں اس کے بندوں میں حسب ضرورت تقسیم کردیتا یا بھوکوں کو کھانا کھلا دیتا ہوں جب قادر مطلق اپنا ہاتھ نہیں روکتا تو میں کیوں روکوں''

یہی وجہ ہے دسترخوان امام ۳۸ ہجری سے جاری ہے ۱۴۳۴ ہجری میں بھی رواں دواں ہے اور امام حق کے ظہور تک جاری وساری رہے گا۔ دسترخوان بچھانے والوں سے گذارش ہے کہ اپنے خلوص اور اعتقاد میں فرق نہ آنے دیں۔ منتیں پوری ہوتی رہیں گی۔ رزق حلال صدق مقال شرط ہے۔

**تیرہ رجب**

کسے را میسر نہ شد ایں سعادت

بہ کعبہ ولادت بہ مسجد شہادت

حضرت علی کرم اللہ وجہ کا یوم ولادت ۱۳ رجب ۳۰ عام الفیل مطابق ۶۰۳ عیسوی ہے آپ خانہ کعبہ میں متولد ہوئے۔ مستدرک امام حاکم جلد ۳ ص ۴۸۳ نے لکھا کہ علمائ نے اس روایت وحقیقت پر تواتر کا دعویٰ کیا ہے۔ لم یولد قبلہ ولابعدہ مولودفی بیت الحرام۔ (آپ سے پہلے کوئی خانہ کعبہ میں پیدا ہوا نہ بعد میں ہوگا۔) شاہ ولی اللہ محدث نے ازالۃ الخفاء میں امام حاکم کے حوالے سے لکھا ''فاطمہ بنت اسد نے علیؑ کو عین کعبہ میں جنم دیا۔ مناقب محمد صالح کشفی ص ۸۷۔ سبط ابن جوزی نے تذکرہ خواص الامۃ ص ۷ پر تصدیق کی خواجہ معین الدین چشتیؒ۔ مولانا رومؒ۔ مولانا جامیؒ اور دیگر شعرائے نے اپنے کلام میں ولادت در کعبہ کا ذکر کیا ہے نظام الدین اولیاؒ ان تحقیق میں پیش پیش ہیں ان کی محفل سماع کا منقبت پڑھے۔ شعر نمبر ۳

امام دین کہ باشد و دروقت ولادت او

بود در کعبہ وکعبہ زقدمش درصفا باشد

انتہائی خوشی کا دن ہے مومنین امام اوّل اور مسلمین خلیفہ راشد کی ولادت باسعادت کو مل کر منائیں اور طاغوت کی آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر اپنی یک جہتی کا مظاہرہ کریں تو اسلام کی دھاک بیٹھ جائے اور ادیان عالم پر مذہب اسلام کا غلبہ ہوجائے۔

**بائیس رجب** امام جعفر صادق علیہ السلام کے کونڈے کے نام سے منسوب ہے۔ امام علیہ السلام کا زمانہ امامت ۱۱۴ ھج سے ۱۴۸ ھج تقریباً ۳۴ سال پہ محیط ہے۔ علمائ کے بیان کے مطابق جنت میں جعفر نامی ایک میٹھے پانی کی نہر ہے۔ چونکہ آپ کا فیض عام نہر کی طرح جاری ہے۔ اسی لئے اس لقب سے ملقب ہوئے۔ (ارجح المطالب ص ۳۶۱، بحوالہ تذکرۃ الخواص سبط ابن جوزی)

الخرائج والجرائح میں قطب الدین راوندی نے تفصیل سے لکھا ہے امام علم لدنی کے مالک تھے پسندیدہ خدا تھے شواہد النبوۃ میں عبدالرحمٰن جامی نے ص ۱۹۲ پر امام صادق علیہ السلام کا وعدہ پورا کرنا وضاحت کے ساتھ تحریر کیا ہے۔ حوالہ متن ملاحظہ فرمایئے۔ ''جعفر بن محمد وفا نمود بآں چہ وعدہ کردہ بود'' کونڈوں کی وجہ تسمیہ۔ ایک مرتبہ ایک صحابی نے عقیدت کے طور پر امام سے التجا کی کہ خدا کے حضور میری عرضداشت پیش کریں کیونکہ آپ کی وساطت سے دُعا مستجاب ہوتی ہے صحابی کی گذارش بطفیل امام صادق علیہ السلام پوری ہوئی اس نے صبح سویرے نمازیوں کو اُسی خوشی میں تبرک کھلا دیا۔ جو اس

وقت کے مٹی کے برتنوں میں تھا جو ہماری زبان میں کونڈے کہلاتے ہیں یہ تاریخ ۲۲ رجب تھی لوگوں نے دیکھا دیکھی منت ماننا شروع کر دی جس کی پوری ہو گئی وہ کونڈے کھلانے لگ گیا۔ صدیوں سے یہ منت جاری ہے جو اپنے اندر چند خصوصیات رکھتی ہے۔ (۱) بتوسل محمد و آل محمد مراد مانگی جائے تو پوری ہوتی ہے۔ جب ہو جائے منت ادا کرنا واجب ہے۔ منت کا پورا کرنا کلام الٰہی میں ہے۔

يُوفُونَ بِالنَّذْرِ وَيَخَافُونَ يَوْمًا كَانَ شَرُّهُ مُسْتَطِيرًا

(سورۂ دھر ۲۹، آیت نمبر ۷، ۸)

وہ اپنی منت پوری کرتے ہیں اس دن سے ڈرتے ہیں جب شر ادھر ادھر پھیل جائے گا اور کھانا کھلاتے ہیں اللہ کی محبت کی خاطر مسکین۔ یتیم۔ اور قیدی کو

(۲) لوگوں کو کھلانے سے رزق میں اضافہ ہوتا ہے۔

(۳) مومنین مومنات مسلمین مسلمات کا گھر میں آنا باعث برکت ہے۔

(۴) پاکیزگی سے کھانا پکانے کا سلیقہ آتا ہے۔ اور مہمانوں کو پیش کرنے سے خلوص بڑھتا ہے۔

(۵) اہل بیتؑ اطہار سے سچی عقیدت پیدا ہوتی ہے جو فی الحقیقت مودۃ فی القربیٰ ہے۔

بعض احباب جنہوں نے عالم تاریخ میں تقویم کی صحیح تاریخوں کا مطالعہ نہیں کیا وہ امیر شام کی وفات کو جو قدرتاً ۲۲ رجب کو ہوئی کونڈوں کی منت کو اس کے ساتھ منسلک کر دیتے ہیں جو فن تاریخ شناسی کے اعتبار سے درست نہیں۔ حضرت معاویہؓ بن ابوسفیان کی وفات ۶۰ ہجری میں ہے کونڈے ۱۲۰ ہجری میں رواج پذیر ہو رہے ہیں درمیان میں ساٹھ سال کا فرق ہے۔ نذر امام جعفر صادق علیہ السلام ایک منت ہے جو مراد پوری ہونے کے بعد دی جاتی ہے۔ اس کو موت اور خوشی کے ساتھ جوڑنا تاریخی ناانصافی ہے اور مطالعہ کے فقدان کے مترادف ہے۔ خداوند کریم تمام صاحبان بصیرت کو حق شناسی کی ہدایت فرمائے۔

کردہ ام ایں نذر مولائے نجف
گر قبول افتد زہے عزوشرف

**چوبیس رجب** یہ تاریخ فتح خیبر کی یاد دلاتی ہے۔ ۷ ہجری میں اسلام اور یہودیت کا معرکہ جہاں آرا مدینہ سے 136 کلومیٹر دور خیبر کے مقام پر پیش آیا۔ تاریخ طبری۔ تاریخ خمیس۔ اور شواہد النبوۃ نے متعدد صحابہ کی ناکامی کا ذکر کیا ہے جو قلعہ قموص کو سر نہ کر سکے۔

یہ دیکھ کر سالار اعظم۔ ختم رسل۔ سرور انبیاء نے فرمایا۔ (ترجمہ) ''کل میں علم اس کو دوں گا جو کرار ہو گا غیر فرار ہو گا۔ اور خدا اور رسول کو دوست رکھتا ہو گا خدا اور اس کا رسول ﷺ اُسے دوست رکھتے ہیں اور قادر مطلق اس کے ہاتھوں فتح دے گا۔

آنیوالے کل علم اسلام حضرت علی علیہ السلام کے ہاتھ تھمایا گیا۔ پیغمبر اکرم ﷺ نے دعا کیساتھ روانہ کیا علیؑ نے پوچھ لیا کب تک لڑوں؟ حضورؐ نے فرمایا ''جب تک فتح نہ ہو جائے''

جنگ کے میدان کا نقشہ بدل گیا۔ مرحب و انتر یا سر صفحہ ہستی سے مٹ گئے۔ فتح نے علیؑ کے قدم چومے مسلمانوں نے خوشی کے نعرے لگائے قموص کا قلعہ زیر ہو گیا۔ صحیح بخاری کی ایک روایت کے مطابق مسلمانوں کے گھروں میں درہم دینار کی ریل پیل۔ بھیڑ بکریوں کی بہتات اور پیٹ بھر کھانا میسر ہوا دوسری خوشی اس دن کے ساتھ ملحق ہوئی جناب جعفر طیار حبشہ سے مراجعت پذیر ہوئے یوں سمجھئے دو بھائی دو خوشیاں۔ علی کامیاب۔ جعفر کامران۔

**ستائیس رجب ۱۲ ابعثت** رات اور دن دونوں مبارک ہیں۔ ستائیس کی شب پیغمبر اکرم ﷺ کو اللہ تعالیٰ کے حکم سے معراج نصیب ہوئی تفسیر قمی میں ہے خداوند عالم نے جبرئیلؑ کے ذریعے سے آنحضرت ﷺ کو قاب قوسین کی منزل پر بلایا خلافت اور امامت کے متعلق ہدایات دیں۔ اس مبارک سفر کو معراج النبی کہا گیا ہے۔ قرآن مقدس نے اسے یوں بیان کیا ہے سبحٰن الذی اسری بعبدہٖ' سورۂ بنی اسرائیل آیت نمبر ۱)

ترجمہ، پاک ہے وہ ذات جس نے اپنے بندے کو رات کے وقت مسجد حرام سے مسجد اقصیٰ تک بلایا جس کا ماحول نورانی ہے تاکہ وہ اسے اپنی نشانیاں دکھائے بیشک وہ سننے والا دیکھنے والا ہے۔

یہ سفر ام ہانی (حضرت علیؑ کی بہن) کے گھر سے شروع ہوا پہلے آپ بیت المقدس تشریف لے گئے پھر آسمانوں کی طرف پرواز ہوئی۔ یہ معراج جسمانی تھا صرف روحانی یا خواب کا نہ تھا۔

امام جعفر صادق علیہ السلام فرماتے ہیں جو معراج جسمانی کا منکر ہو اس کا ہم سے کوئی تعلق نہیں۔ (سفینۃ البحار)

دن کی فضیلت: دوسری خوشی روز مبعث کی ہے۔ حضور پرنور نے امر الٰہی سے

اپنی نبوت اور رسالت کا اعلان فرمایا بعض مسلمانوں کو غلطی ہوئی کہ 40 سال بعد نبی بنے۔ وہ حضرات اپنا عقیدہ درست کرلیں نبی پیغمبر اور رسول منصوص من اللہ ہوتا ہے وہ بچپن سے ہی نبی بن کر آتا ہے۔ درس الٰہی سے علم لدنی لے کر آتا ہے اتنا عالم و فاضل ہوتا ہے کہ دُنیا والوں کو ہمہ قسم کے علوم پڑھا سکتا ہے۔ جیسا کہ فرمایا۔ انا مدینۃ العلم وعلی بابھا من اراد العلم فلیات الباب۔

میں علم کا شہر ہوں علیؑ اس کا دروازہ ہے جو علم حاصل کرنا چاہے دروازے پر آئے۔

معراج النبی کا واقعہ ۱۲ بعثت میں ہوا اس کے ایک سال بعد آپؐ نے مکہ سے مدینہ ہجرت کی۔

**پندرہ شعبان (شبِ برات)** یہ بڑی بابرکت رات ہے اسے شب برأت کہتے ہیں یعنی وہ رات جس میں گناہ بخش دیئے جاتے ہیں رزق میں اضافہ کیا جاتا ہے۔ امام محمد باقرؑ سے نیمہ شعبان کے بارے میں پوچھا گیا تو فرمایا ''یہ رات شب قدر کے علاوہ تمام راتوں سے افضل ہے۔''

خیال رہے یہ آتشبازی اور پٹاخے چھوڑنے کی رات نہیں اس اسراف سے بچو ورنہ نیمہ شعبان کی برکات سے محروم رہو گے۔ حق تعالیٰ نے اپنی ذات مقدس کی قسم کھائی ہے کہ اس رات وہ کسی سائل کو خالی ہاتھ نہ لوٹائے گا۔ اس رات طوالت حیات۔ وسعت رزق۔ اور حج مبارک کا نصیب لکھا جاتا ہے۔ دوسری مسرت قلبی جو اس مبارک رات کے ساتھ وابستہ ہے وہ ہے: ولادت باسعادت امام صاحب العصر والزمان جو ۲۵۵ ہجری میں ہوئی۔ اس رات کے اعمال اس طرح ہیں (۱) غسل کرنا (۲) شب بیداری برائے عبادت (۳) زیارت امام حسینؑ جو ایک لاکھ چوبیس ہزار پیغمبروں سے مصافحہ کرنے کا شرف نصیب کرتی ہے۔ (۴) دُعائیں (۵) شرعی حدود کے اندر رہ کر خوشی منانا۔ مومنین مسلمین کی دعوت کرنا پندرہ شعبان دن کو زیارت امام مہدی علیہ السلام کرنا (اگر سامرہ کے قریب ہو) ورنہ زیارت پڑھنا اہل اسلام کو اس خوشی میں شریک ہونے کی استدعا کی جاتی ہے کیونکہ اسی نمائندہ خدا نے دُنیا میں امن قائم کرنا ہے۔

**پچیس ذی قعد (دحوالارض)** اس روز اللہ کے امر سے کعبہ کی تنصیب برزمین ہوئی اور خانہ خدا کے نیچے پانی پر زمین بچھائی گئی اللہ کریم کی رحمت خاص کا دن ہے اس یوم کا روزہ ستر سال کے گناہوں کا کفارہ ہے۔

حضرت ابراہیم علیہ السلام۔ حضرت عیسیٰ علیہ السلام دو برگزیدہ نبی اپنے اپنے زمانے میں اسی تاریخ کو پیدا ہوئے۔ امام زمانہؑ کی غیبت کبریٰ اسی دن مکمل ہوگی۔

ہر لحاظ سے خوشی کا دن ہے چاشت کے وقت دو رکعت نماز پڑھیں۔ ہر رکعت میں حمد کے بعد پانچ مرتبہ سورۃ شمس کی تلاوت کریں۔ سلام کے بعد دُعا کریں۔

**۱۰ ذی الحجہ (عید الاضحیٰ)** یہ عید قربان ہے سنت ابراہیمی پر عمل کرتے ہوئے تمام عالم اسلام میں جانوروں کی قربانی دی جاتی ہے۔ جو سنت موکدہ ہے آپ بھی حسب استطاعت حصہ لیں صبح سویرے غسل کریں۔ نماز کیلئے صاف ستھرے ہو کر جائیں آتی دفعہ تھوڑا رستہ بدل لیں۔ نماز کے بعد قربانی کے گوشت سے افطار کریں۔ دن عبادت میں گزاریں۔ تکبیرات ضرور پڑھیں۔ فواحشات سے بچیں قربانی کی کھالیں دینی مراکز کو دیں۔ دار لفلاح (یتیم خانہ) کو ضرور یاد رکھیں۔

**اٹھارہ ذی الحجہ (عید غدیر)** امام جعفر صادقؑ علیہ السلام سے پوچھا گیا جمعہ عید الفطر عید قربان کے علاوہ بھی مسلمانوں کیلئے کوئی عید ہے آپ نے فرمایا۔ ہاں۔ جس دن رسول اعظمؐ نے امیر المومنین کا تعارف اپنے جانشین کے طور پر کرایا اور حجاج صحابہ سے فرمایا۔ ''جس کا میں مولا ہوں میرے بعد علی اس کا مولا ہے۔'' یہ 18 ذی الحجہ کا دن تھا اور جائے قرار غدیر خم ہے۔ امام نے کہا اس دن روزہ رکھو۔ خدا کی عبادت کرو۔ ذکر محمد و آل محمد کرو اور صلوات بکثرت پڑھو۔ اس دن کے روزے سے ساٹھ سال کے گناہ معاف ہو جاتے ہیں اس دن ایک درہم بطور صدقہ دینا دوسرے دنوں ایک ہزار دینے کے برابر ہے۔ جہاں تک ہو سکے زیارت امیر المومنین پڑھے دو رکعت نماز پڑھے اور بعد ازاں سو مرتبہ سجدے میں کہے۔ شکراً للہ

من کنت مولاہ فھذا علی مولاہ کی گواہی:۔ امام المحدثین حافظ ابن عبدہ نے ایک سو صحابہ کبار سے حدیث غدیر کی روایت کی ہے۔ امام شافعی نے 80 صحابہ سے علامہ طبری نے 75 صحابیوں سے روایت کی ہے قرآن مقدس ہے ''بَلِّغْ مَآ اُنْزِلَ اِلَیْکَ مِنْ رَّبِّکَ (سورۃ مائدہ آیت نمبر 67) اور ''اَلْیَوْمَ اَکْمَلْتُ لَکُمْ دِیْنَکُمْ وَاَتْمَمْتُ عَلَیْکُمْ'' (سورۃ مائدہ آیت نمبر 3) کا سرٹیفکیٹ دیا۔

**چوبیس ذی الحجہ (عید مباہلہ)** فَقُلْ تَعَالَوْا نَدْعُ اَبْنَآ

عَنَاؤَ اَبْنَآءَ کُمْ (سورۃ العمران آیت نمبر 61) واقعہ مباہلہ کی طرف اشارہ ہے۔ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم جب امیر المومنین۔ سیدۃ النساء۔ حسنین شریفین کو نصاریٰ نجران کے ساتھ مباہلہ کیلئے خانہ اقدس سے برآمد ہوئے جبرئیل آیت تطہیر لے کر نازل ہوئے آنحضور نے کہا:۔ اے اللہ ہر نبی کے اہل ہوتے ہیں میرے اہل بیت یہ ہیں ان سے ظاہری باطنی برائی کو دور فرما اور اس طرح پاک کردے جو پاک رکھنے کا حق ہے۔'' ''پنجتن پاک کو نصاریٰ کے مقابلے میں عظیم کامیابی ہوئی اُنہوں نے ان ہستیوں کو صادقین تسلیم کیا اور جزیہ دُنیا قبول کر کے کاذبین ہونے سے بچ گئے۔

(ii) آج ہی کے دن امیر المومنین نے حالت نماز مسجد نبوی میں سائل کو انگوٹھی عطا کی کلام الٰہی نے اس کا تذکرہ ان الفاظ میں کیا ہے۔'' انما ولیکم اللہ ........وھم راکعون 'تمہارے سرپرست یہی ہیں۔ اللہ اس کا رسول اور وہ مومنین جو نماز ادا کرتے ہیں اور حالت رکوع میں زکوۃ دیتے ہیں تمام مسلمانوں کیلئے یہ دن انتہائی پُر مسرت ہے اگر آج ہم سب مسلمان سرکاری سطح پر قومی یوم الفتح کے طور پر منائیں تو ہنود و یہود و نصاریٰ کی گردنیں شوکت اسلام کے سامنے سرنگوں ہو جائیں۔ انشاء اللہ

چودہ معصومین میں سے ہر ایک کے میلاد مسعود کا دن خوشی کا دن ہے۔

روز جمعہ خوشی کا دن ہے۔ غسل۔ پاکیزہ لباس۔ نماز جمعہ۔ مومنین سے مصافحہ لوازمات جمعہ ہیں۔

ظہور امام '' وَقُلْ جَآءَ الْحَقُّ وَزَهَقَ الْبَاطِلُ ط اِنَّ الْبَاطِلَ كَانَ زَهُوْقًا۔'' (سورۃ بنی اسرائیل آیت نمبر 81) اے رسول اللہ کہہ دو حق آگیا باطل چلا گیا بیشک باطل مٹنے والا ہی تھا۔

یہ خوشی کا دن آنے والا ہے جب حجۃ اللہ کی آواز خانہ کعبہ سے گونج ہوگی پوری دُنیا میں پہنچ جائے گی باطل اپنا بستر بوریا سمیٹ لے گا اور حق کا بول بالا ہوگا۔ اسلام مذاہب عالم پر غالب آئیگا۔ نظام مصطفیٰ جاری ہوگا۔ دُنیا عدل و انصاف سے بھر جائے گی اور مسلمان پر امن پر مسرت زندگی گزار رہے ہونگے۔ انشاء اللہ



# سورۃ بقرہ کا قلب اور حروفِ صوامت

عامل و جفار تنویر عصری 0333-5398050

قرآن پاک کی 114 سورتوں میں 46 سورتوں کی ابتدا حروف صوامت سے ہوتی ہے جو تعداد میں 13 ہیں (ا، ح، د، ر، س، ص، ط، ع، ک، ل، م، و، ہ) ان کی جامعیت کا اندازہ لگائیں کہ سورۃ الحمد کے چاروں حروف سورۃ بقرہ کے مقطعات ال م تینوں صوامت ہیں علامہ جوہری عربی نے '' صحاح '' میں بقرہ کے معانی، توسع فی العلم لکھے ہیں اور اس کی تشریح و توضیح میں امام محمد باقر علیہ السلام کا اسم گرامی پیش کیا کہ جن کا نام اپنے نانا کا نام اور جن کا لقب باقر (علوم کو شگافتہ کرنے والا) ہے حروف صوامت کو مدنظر رکھتے ہوئے چند ایک کارآمد زود اثر عملیات پیش خدمت ہیں۔

**☆نافرمان بیٹے کیلئے** اس کے طرز عمل میں تبدیلی لانے کے واسطے سوئے ہوئے پر ایک بار سورۂ بروج کی یہ درج ذیل آیات (۲۱-۲۲) گیارہ روز تک پڑھ کر دم کریں۔

بَلْ هُوَ قُرْاٰنٌ مَّجِیْدٌ ۙ فِیْ لَوْحٍ مَّحْفُوْظٍ ۝ بلکہ یہ تو قرآن مجید ہے جو لوح محفوظ میں لکھا ہوا ہے

☆نماز فجر کے بعد یَا تَوَّابُ تین سو ساٹھ مرتبہ پڑھا کرے اور بد چلن بیٹے کیلئے دعا مانگا کرے تو خواہش پوری ہوگی ☆دس مرتبہ اَلْبِرُّ پڑھیں تو اولاد صالح ہوگی۔

**اولاد نہ جھگڑے:** اس صورت میں کہ چھوٹے بڑے بہن بھائی باہم جھگڑتے ہوں تو سورۂ طارق کی درج ذیل آیات ہر ایک کے تکیہ پر سو بار پڑھے البتہ اس بات کا خیال رکھیں کہ تکیہ تبدیل نہ ہو

اِنَّهُمْ یَكِیْدُوْنَ كَیْدًا ۙ وَّاَكِیْدُ كَیْدًا ۝ بیشک یہ اپنی تدبیر کر رہے ہیں اور میں اپنی تدبیر کر رہا ہوں

**برائے ترک فواحشات:** بُری عادات مثلاً نشہ کرنا، جوا کھیلنا، والدین کو پریشان کرنا اور بُرے لوگوں سے راہ و رسم رکھنا وغیرہ کیلئے ماں یا باپ سوئے ہوئے پر تھوڑی اونچی آواز سے ایک مرتبہ سورہ توحید پڑھ کر اکیس دن تک دم کرے تو وہ راہ راست پر آجائیگا۔

**برائے اخلاق حمیدہ:** اگر کوئی درج ذیل آیت مجیدہ کو گیارہ مرتبہ پانی پر پڑھ کر بد اخلاق کو پلا دے تو اللہ اس کو اخلاق حسنہ سے متصف فرمائیگا وَاِنَّكَ لَعَلٰى خُلُقٍ عَظِیْمٍ ۝ (القلم:۴)

**بندش کھولنے کیلئے:** ان آیات کو لکھ کر لٹکانے اور دم کر کے چھڑکنے سے ہر قسم کی بندش کھل جاتی ہے

اِنَّا فَتَحْنَا لَكَ فَتْحًا مُّبِیْنًا ۙ (الفتح:۱) نَصْرٌ مِّنَ اللّٰهِ وَفَتْحٌ قَرِیْبٌ ؕ (الصف:۱۳)

وَّفُتِحَتِ السَّمَآءُ فَكَانَتْ اَبْوَابًا ۙ (النبا:۱۹) وَعِنْدَهٗ مَفَاتِحُ الْغَیْبِ لَا یَعْلَمُهَاۤ اِلَّا هُوَ ؕ (الانعام:۵۹)

# فہم القرآن

علی اکبر پشاور

قارئین امامیہ جنتری پاکستان یا بیرون ممالک جہاں جہاں بھی رہتے ہیں۔ آباد ہیں میں اُن تمام حضرات کو جو اس مقبول عام جنتری کا مطالعہ کرتے ہیں۔ اور ہمیں سال بھر اپنی نیک تمناؤں، دعاؤں میں یاد رکھتے ہیں۔ سالِ نو 2013 مبارک ہو۔ اس دُعا کے ساتھ اللہ تعالیٰ تمام مومنین و مومنات بالخصوص تمام مسلمانانِ عالم کو اپنے حفظ و امان میں رکھے آمین ثم آمین۔ بانی امامیہ جنتری آغا نثار احمد مرحوم جن کے مرہون منت سے آج یہ مقبول امامیہ جنتری آپ کے ہاتھوں میں ہے۔ جس میں دُرِ نایاب اعمال ہر سال شائع ہوتے رہتے ہیں۔ جو کہ برس ہا برس سے لوگوں کے سینوں میں مدفن تھے یا ہیں۔ کسی کو ہاتھ لگانے کی اجازت تک نہیں دیتے ہیں۔ آج انہیں مرحوم اور اُن کے پسماندگان، کارکنان، نشر و اشاعت میں حصہ لینے والوں کی وجہ سے ہر سال اعمال نادرہ آپ کو مطالعہ کرنے، عمل کرنے، پریشانیاں دُور کرنے کے لئے ممد ثابت ہو رہے ہیں۔ میری دُعا ہے کہ بانی امامیہ جنتری آغا نثار احمد کو پروردگارِ عالم بہ صدقہ دوازدہ امام چہاردہ معصومین علیہ السلام کروٹ کروٹ جنت نصیب کرے اور اُن پسماندگان کو تا قیامت اسی طرح توفیق عطا فرمائے تاکہ وہ اس مشن کو جاری و ساری رکھ کر مسلمانانِ عالم کی خدمت کر کے اپنے بزرگوں کے ساتھ اپنی عاقبت بھی سنواریں۔

اس سال میں اپنے چاہنے والوں کی خدمت میں سورہ یٰسین شریف کا وہ نادر روزگار عمل شائع کروانا چاہتا ہوں جو کہ میرے نہایت ہی مہربان پُر خلوص دوست جن کے آباؤ اجداد کا تعلق افغانستان سے تھا۔ قیام پاکستان سے قبل پاکستان کے شہر اٹک میں آباد ہوئے۔ بعد میں اُن میں سے اکثریت انگلینڈ شفٹ ہوگئے۔ بخاری سید ہیں۔ انہی کا عطا کیا ہوا عمل آج قارئین کی نذر کرتا ہوں۔

قرآن پاک میں سورہ یٰسین شریف ۲۲۔۲۳ پارہ میں موجود ہے۔ اس کی ۸۳ آیات مبارکہ ہیں۔ ہر آیت میں اپنے اندر ایک سمندر سمویا ہوا ہے۔ اس سورہ مبارکہ کی تقریباً تمام آیات کے خواص پڑھنے کا طریقہ میرے پاس موجود ہے۔ لیکن آج جس عمل کا ذکر کر رہا ہوں۔ اگلا مضمون ہے۔ پڑھیئے، عمل کریں، فیض پائیں۔ سورہ یٰسین شریف میں ۵ مقامات پر وقف غفران ہے۔

۱۔ آیت نمبر ۱۲، ۲۔ آیت نمبر ۳۰، ۳۔ آیت نمبر ۵۲، ۴۔ آیت نمبر ۶۱، ۵۔ آیت نمبر ۸۱، نوچندی جمعہ کے دن سے قمر در عقرب نہ ہو۔ یا پھر قمری چاند کی ساتویں شب سے بعد از نمازِ فجر اس ترتیب سے پڑھیں۔ پہلے ایک بار بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھیں پھر اول و آخر ۳۔۳ بار درود شریف پڑھیں۔ طریقہ عمل مندرجہ ذیل ہے:۔ یٰسین والقرآن الحکیم ہ سے شروع کریں۔ جب پہلی وقف غفران آیت نمبر ۱۲ پر پہنچیں یہ آیت پڑھنے کے بعد سورہ یٰسین شریف دوبارہ شروع سے پڑھیں۔ جب دوسری وقف غفران آیت نمبر ۳۰ پر پہنچیں یہ آیت پڑھنے کے بعد یٰسین شریف پھر شروع سے پڑھیں۔ جب وقف غفران آیت نمبر ۵۲ پر پہنچیں یہ آیت پڑھنے کے بعد یٰسین شریف پھر شروع سے پڑھیں جب وقف غفران آیت نمبر ۶۱ پر پہنچیں تو یہ آیت پڑھنے کے بعد یٰسین شریف پھر شروع سے پڑھیں جب وقف غفران آیت نمبر ۸۱ پر پہنچیں تو یہ آیت پڑھنے کے بعد یٰسین شریف پھر شروع سے پڑھیں اور آخر تک یعنی آیت نمبر ۸۳ تک پڑھیں۔ مطلوبہ شخص کا نام لیے بغیر تصور کریں کہ وہ آپ کی منتیں کر رہا ہے رو رو کر گڑگڑا رہا ہے اور آپ کے پاؤں پر گرا ہوا ہے معافی مانگ رہا ہے۔ یہ عمل کم از کم ۱۱ دن یا ۲۱ دن یا ۴۱ دن لازماً کریں۔ یہ وہ عمل ہے جب کسی ظالم نے کسی مظلوم کا حق مارا ہو کوشش بسیار کے باوجود نہ دیتا ہو بڑا زبردست عمل ہے۔ اس عمل کے اور بھی بہت سے فوائد ہیں جس کے بتانے سے قاصر ہوں۔ لہٰذا کوئی شخص جو یہ عمل کرنا چاہے جائز کام کے لیے پہلے مجھ سے اجازت لے۔ ناجائز کرنے والے رابطہ نہ کریں۔ والسلام



## کھجلی چنبل پھوڑا خارش اور ناسور کیلئے

**نسخہ:** کھجلی و خارش کے لئے گندھک کے پاؤڈر کو سرسوں کے تیل میں حل کر کے مالش کرنا مفید ہے ☆ خارش و چنبل اور پھوڑوں کیلئے یہ دعا پڑھی جائے اور لکھ کر بیمار کے گلے میں ڈالی جائے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ○ وَمَثَلُ كَلِمَةٍ خَبِيثَةٍ كَشَجَرَةٍ خَبِيثَةٍ اجْتُثَّتْ مِنْ فَوْقِ الْأَرْضِ مَا لَهَا مِنْ قَرَارٍ مِنْهَا خَلَقْنَاكُمْ وَفِيهَا نُعِيدُكُمْ وَمِنْهَا نُخْرِجُكُمْ تَارَةً أُخْرَىٰ اللّٰهُ أَكْبَرُ وَأَنْتَ لَا تَكْبَرُ اللّٰهُ يَبْقَىٰ وَأَنْتَ لَا تَبْقَىٰ وَاللّٰهُ عَلَىٰ كُلِّ شَيْءٍ قَدِيرٌ

☆ متواتر اس آیت مجیدہ مع دعا کے تلاوت کرنے سے چنبل خارش و کھجلی و پھوڑا۔ ناسور سے جلد آرام آجاتا ہے

# کلید مشکلات

سید مبارک حسین کاظمی (شاہ صاحب) R-31 نمبر II ڈیلکس گارڈن ابوالحسن اصفہانی روڈ۔ کراچی

## قرآنی آیات مجرب و آزمودہ دُعاؤں سے مشکلات کا حل

آجکل نفسا نفسی کا دور ہے تیزی سے بڑھتی ہوئی مہنگائی، قلت معاش اور ضروریات زندگی نے انسان کو اس قدر پریشان ومصروف کر دیا ہے کہ وہ عدم تحفظ کا شکار ہے اور آئے دن نت نئے مصائب میں پھنستا جا رہا ہے قلب وذہن منتشر ہو کر رہ گیا ہے، گھریلو مسائل میں الجھا ہوا ہے صبر وشکر کا دامن چھٹتا جا رہا ہے۔ اور سکون قلب میسر نہیں ہے۔ قرآن حکیم انسانوں کیلئے سرچشمہ ہدایت، رحمت سرمایہ حیات، رہبر زندگی اور فلاح وبہبود کیلئے عظیم ترین تحفہ خداوندی ہے یہ وہ مقدس کتاب ہے جو انسانوں سے ہمکلام ہوتی ہے اسی لئے اسکو قرآن کہا گیا ہے۔ بحیثیت مسلمان خداوند تعالیٰ پر ہمارا ایمان ہے کہ وہ ہم سب کی سنتا ہے۔ ارشاد خداوندی ہے میں مضطرب کی دُعا قبول کرتا ہوں جب انسان مایوس ہو جاتا ہے تو دُعا ہی اُس کو مایوسی سے نکال کر ایک نئے عزم، حوصلہ، اُمید اور سکون سے ہمکنار کرتی ہے۔ دُعا ربط خالق ومخلوق کا بہترین ذریعہ بقائے کائنات کا سبب ہے دُعا انبیاء کا اسلحہ ہے دُعا مومن کی سپر ہے دُعا وسیلہ انبیاء ہے دُعا حکم رب ہے۔

ہر سال کی طرح اس مرتبہ بھی امامیہ جنتری کے قارئین کیلئے چند مجرب اور آزمودہ دُعائیں پیش خدمت ہیں استفادہ فرمائیں اور مجھ حقیر کو دُعاؤں میں یاد رکھیں نیز امامیہ جنتری کے بانی محترم آغا نثار احمد صاحب (مرحوم) واہلیہ (مرحومہ) کیلئے فاتحہ تلاوت فرمائیں اور دُعا کریں ان کے پسماندگان کو پروردگار معصومینؑ کے صدقے میں صحت وتندرستی اور کاروبار میں ترقی اور اضافہ عطا فرمائے (آمین)

✪ حضرت امیر المومنینؑ کا ارشاد گرامی ہے۔ ردبلا پریشانیوں ومشکلات، شدت واضطراب میں رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم "یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ" پڑھتے تھے اور مصیبت اور پریشانی سے نجات مل جاتی تھی۔

✪ امام جعفر صادق علیہ السلام کا ارشاد گرامی ہے جو شخص روزانہ فریضہ نماز کے بعد پابندی کے ساتھ سورۂ شمس کی تلاوت کریگا پروردگار اُس کی پریشانیوں سے نجات، تنگی معاش، مفلسی، رزق میں اضافہ اور کاروبار میں فائدہ اور نفع ہوگا اس کے کاموں سے رکاوٹ دور ہوگی غیب سے رزق اور روزی میں اضافہ ہوگا۔ پریشانیاں دور ہوں گی اور خوشحال ہو جائیگا۔

✪ جو شخص کم رزق، کم اسباب، کم روزی اور کم وسائل رکھتا ہو اور رزق، روزی وتوفیقات میں بہتری اور اضافہ چاہتا ہو تو درج ذیل آیت کو روزانہ فجر کی نماز کے بعد گیارہ (۱۱) مرتبہ پڑھ لیا کرے اور دُعا مانگ لیا کرے۔ انشاء اللہ جلد ہی معاشی حالت بہتر ہو جائیگی۔ بہت ہی مجرب اور پُراثر دُعا ہے۔

"بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ اَللّٰهُ يَبْسُطُ الرِّزْقَ لِمَنْ يَّشَآءُ مِنْ عِبَادِهٖ وَيَقْدِرُ لَهٗ ۭ اِنَّ اللّٰهَ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيْمٌ"

(سورۂ العنکبوت پ ۲۱ آیت ۶۲)

✪ کاروبار کی ترقی اور بہتری کیلئے مجرب ترین اور پُرتاثیر عمل تحریر ہے۔ جس شخص کی روزی میں برکت نہ ہو کاروبار یا تجارت سے فائدہ کی بجائے نقصان ہو رہا ہو، کاروبار نہ چلتا ہو یا چلتا ہوا کاروبار رُک گیا ہو۔ پریشانی لاحق ہو، معاشی حالات خراب ہو اور رجوع خلائق نہ ہو تو روزانہ باقاعدگی سے نماز فجر کے بعد بیس (۲۰) مرتبہ سورۂ الکافرون اور بیس (۲۰) مرتبہ سورۂ النصر" یقین کامل اور توجہ کاملہ سے پڑھ کر دُعا مانگ لیا کریں۔ انشاء اللہ جلد ہی اس طرح رجوع خلائق ہوگی جس طرح آپ چاہتے ہیں اور غیب سے رزق کی فراوانی ہوگی کاروبار خوب چلے گا۔ اور رزق میں حیرت انگیز طور پر اضافہ ہوگا۔

✪ اگر آپ کے کاروبار/روزگار/شادی بیاہ، یا کسی بھی قسم کی بندش دوستوں/دشمنوں/رشتہ داروں نے کرادی ہے تو اُس کو رفع کرنے یا توڑنے کیلئے"

سورۂ مبارکہ تکویر پ ۳۰ '' کو روزانہ بعد نماز فجر اور بعد نماز عشاء سات، سات مرتبہ پڑھ کر دُعا مانگیں گے تو ہر قسم کی بندش رفع دفع ہوگی اور، خوشحالی آئیگی اور پریشانیاں دُور ہوں گی بہت ہی مجرب اور موثر اور آزمودہ ہے۔

✪ گردے اور پتے کی پتھری سے نجات وشفایابی کیلئے بہت ہی مجرب اور پر اثر ہے درج ذیل آیت سے فائدہ اُٹھانے کیلئے روزانہ پڑھ کر دم کرکے پلائیں اور مکمل شفایابی ہونے تک یہ عمل جاری رکھیں انشاء اللہ صحت یابی ہوگی دعا یہ ہے

'' بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ وَاِنَّ مِنَ الْحِجَارَةِ لَمَا يَتَفَجَّرُ مِنْهُ الْاَنْهٰرُ ؕ وَاِنَّ مِنْهَا لَمَا يَشَّقَّقُ فَيَخْرُجُ مِنْهُ الْمَآءُ ؕ وَاِنَّ مِنْهَا لَمَا يَهْبِطُ مِنْ خَشْيَةِ اللّٰهِ ؕ وَمَا اللّٰهُ بِغَافِلٍ عَمَّا تَعْمَلُوْنَ '' (سورۃ البقرہ پ نمبر ا آیت نمبر ۷۴)

✪ جو شخص غیب سے روزی حاصل کرنا چاہے بعد کسی نماز باوضو '' سورۂ یٰسین '' کو تین (۳) مرتبہ پڑھے اوّل و آخر درود گیارہ گیارہ مرتبہ اور جب '' سورۂ یٰسین '' کو اوّل '' مبین '' تک پڑھ چکیں تو پھر شروع سے پڑھیں یعنی اوّل سے شروع کریں جب دوسرے '' مبین '' پر پہنچے تو پھر اوّل سے شروع کریں اسی طرح جب ساتویں '' مبین '' پر پہنچے تو پھر اوّل سے شروع کریں تو آخری سورۃ تک پڑھیں اور سورۃ ختم کریں اس طرح '' سورۂ یٰسین '' پڑھنے والا اسکو روزانہ کا معمول بنائے گا اللہ تعالیٰ خزانہ غیب سے روزی عطا فرمائے گا کسی کو معلوم بھی نہ ہوگا کہ وہ کہاں سے کھاتا ہے اور خلائق تابعدار اور فرمان بردار اور مطیع ہوگی اور کامیابی، کامرانی آپ کا مقدر بن جائیگی۔ مجرب ہے۔

✪ جسم کے کسی بھی حصے یا جگہ درد محسوس کریں یا کسی بھی قسم کی بیماری ہو تو درج ذیل مجرب اور پر اثر دُعا کو روزانہ کسی نماز کے بعد یا ہر فریضہ نماز کے بعد پڑھ کر جس جگہ درد یا تکلیف ہو وہاں ہاتھ رکھ کر پھونکیں انشاء اللہ جلد ہی افاقہ محسوس کریں گے دُعا یہ ہے۔

'' بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ وَاِنْ يَّمْسَسْكَ اللّٰهُ بِضُرٍّ فَلَا كَاشِفَ لَهٗۤ اِلَّا هُوَ ؕ وَاِنْ يَّمْسَسْكَ بِخَيْرٍ فَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ '' (سورۃ الانعام پ نمبر ۷ آیت نمبر ۱۷)

✪ عرق النساء (لنگڑی کا درد) اس مرض میں مبتلا مریض چلنے پھرنے سے معذور ہو جاتا ہے متاثرہ ٹانگ پوری طرح جسم کا وزن نہیں سنبھال سکتی اس کی بنیادی وجہ گردوں کے نظام عمل میں نقص پیدا ہوتا ہے اس سے نجات پانے کیلئے آپ جب بھی پانی پئیں تو ایک مرتبہ '' بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ يَا شَافِيَ الْاَبْرَارُ مُقِيْمًا سَدِيْدٌ '' پڑھ کر دم کرکے پی لیا کریں انشاء اللہ جلد ہی افاقہ محسوس کریں گے۔

✪ پرانا زخم ناسور، پھوڑا، پھنسی، شوگر کے مریضوں کے پاؤں کی پھنسیاں اگر ہوں تو اس کے علاج کیلئے اگر ڈاکٹروں سے اچھا نہ ہوتا ہو تو درج ذیل آیت کو ایک ہزار گیارہ (۱۰۱۱) مرتبہ باوضو پڑھ کر پانی پر دم کریں اور یہ پانی زخم پر لگائیں اور اسی کو پئیں اور دوائی پر دم کرکے زخم پر لگائیں یہ عمل چالیس (۴۰) یوم کریں اور روزانہ تازہ پانی استعمال کریں گھر میں رکھا ہوا پانی نہ لیں نلکے کا تازہ پانی لیں انشاء اللہ جلد ہی صحت یابی ہوگی '' بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ مُسَلَّمَةٌ لَّا شِيَةَ فِيْهَا ؕ

✪ اگر کوئی شخص تنگ دست ہو کم روزی، کم رزق، مفلس ہو اور اپنی روزی میں اضافہ چاہتا ہو تو اُس کو چاہئے روزانہ ہر فریضہ نماز کے بعد '' سورۃ القارعہ '' ایک مرتبہ پڑھنے کا معمول بنالے دست غیب سے رزق میں فراوانی ہوگی اور مفلسی اور تنگ دستی ختم ہو جائیگی پڑھنے کے بعد دُعا مانگ لیا کریں بہت مجرب ہے۔

✪ اگر کوئی بچہ / بچی کند ذہن ہو پڑھائی میں دل نہ لگتا ہو، یادداشت کمزور ہو، پڑھا ہوا سبق یاد نہ رہتا ہو تو، بچہ / بچی کے ذہن اور کند ذہنی ختم ہونے، پڑھائی میں دل لگنے کیلئے درج ذیل آیت کو ایک سو اکیس (۱۲۱) مرتبہ پانی پر دم کرکے روزانہ باقاعدگی سے پلائیں انشاء اللہ جلد ہی ذہین اور ہونہار طالب علم بن جائیگا۔ دُعا یہ ہے۔

'' بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ وَعَلَّمَكَ مَا لَمْ تَكُنْ تَعْلَمُ ؕ وَكَانَ فَضْلُ اللّٰهِ عَلَيْكَ عَظِيْمًا '' (سورۃ النساء پ ۵ آیت ۱۱۳)

✪ نافرمان اولاد کو فرمانبردار اور صالح و نیک بنانے کیلئے جو اولاد اپنے ماں باپ کا حکم نہ مانتی ہو، ضدی ہو لڑائی جھگڑا رکھتی ہو تو اُن کو راہ راست پر لانے کیلئے درج ذیل آیت کو گیارہ (۱۱) مرتبہ جو بھی نافرمان ہو اُس کے پیشانی کے بال پکڑ کر پڑھیں اوّل اور آخر درود پڑھ کر پھونکیں یہ عمل روزانہ کریں انشاء اللہ اولاد صالح اور نیک ہو جائیگی دُعا یہ ہے۔

'' بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ اِنِّيْ تَوَكَّلْتُ عَلَى اللّٰهِ رَبِّيْ وَرَبِّكُمْ ؕ مَا مِنْ دَآبَّةٍ اِلَّا هُوَ اٰخِذٌۢ بِنَاصِيَتِهَا ؕ اِنَّ رَبِّيْ عَلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ '' (سورۃ ہود پ ۱۲ آیت ۵۶)

فقط والسلام طالب دُعا حکیم سید مبارک حسین بنگش

# قرآنِ مقدس کی صغیر ترین سورۃ الکوثر کے عجائبات

تحریر: بزرگ روحانی محقق آغا حسنین احمد عامل ستارہ سماج گولڈ میڈلسٹ (P.S.A) آغا ہاؤس (شوکت آباد) جی ٹی روڈ احمد پور شرقیہ ضلع بہاولپور پنجاب پاکستان

1996ء تا 2013ء مسلسل 18 سال عالمی شہرت یافتہ امامیہ جنتری پاکستان میں مجھ ناچیز پُرتقصیر کے روحانی مضامین کی اشاعت کی وجہ سے لاکھوں افراد کے روحانی فیض حاصل کیا۔ بصدقۂ رحمۃ للعالمین حضرت محمد خاتم النبیین صلی اللہ علیہ وسلم وحضرات چہاردہ معصومین علیہم السلام یہ ثواب بانی امامیہ جنتری آغا نثار احمد مرحوم ومغفور اور میرے محسن آغا افتخار حسین صاحب کا حصہ بنتا ہے جنہوں نے بے لوث روحانی اشاعت سے کروڑوں مومنین ومومنات کو فیض یاب ہونے کا موقع بخشا۔ جن کی دُعاؤں کا سرمایہ ہمارے سر پر سایہ فگن ہے۔

مجھے ہزاروں مومنین نے خط اور فون سے فرمائش کی کہ ایسا مضمون اور عمل لکھوں جس سے ہر مومن بلا خرچہ استفادہ کر سکے ورنہ دیگر عاملین تو ہزاروں روپے طلب کرتے ہیں۔ جو انکی استطاعت سے بالا ہے۔

لَا رَیْبَ فِیْہِ کتاب قرآن مقدس کے 30 پاروں کی 7 منازل کی 114 سورتوں میں 86 مکی اور 28 مدنی سورتیں ہیں جن میں سے سب سے چھوٹی سورۃ پارہ عم 30 کی سورۃ 108 الکوثر ہے

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اِنَّآ اَعْطَیْنٰکَ الْکَوْثَرَ ○ فَصَلِّ لِرَبِّکَ وَانْحَرْ ○ اِنَّ شَانِئَکَ هُوَ الْاَبْتَرُ ○

پڑھ ساتھ مدد اللہ تعالیٰ کے، جو بہت مہربان اور نہایت رحم والا ہے۔

یقیناً ہم نے آپ کو کوثر عطا کیا۔ تفسیر صافی صفحہ 583 کوثر سے مراد خیر کثیر۔ علم وعمل نبوت اور کتاب شرف دارین اور آل اطہار اولاد ذریت طیبہ۔ کوثر جنت میں ایک پاک نہر بھی ہے پس تو اپنے پروردگار کی نماز پڑھ اور رفع یدین کرتا رہ۔ تفسیر صافی 528 پر وانحر کی تفسیر دونوں ہاتھوں کو چہرے کے برابر اٹھانا یعنی رفع یدین کرنا۔ یقیناً تیرا دشمن ابتر بدترین اور بے اولاد ہی رہیگا۔

## ایک سال میں تنگدستی دور کرنے اور قرض سے نجات کا عمل

ہر شب جمعہ بعد نماز عشاء اول آخر ۱۰۰ مرتبہ درود پاک درمیان میں ۴۱ بار سورۃ الکوثر ورد کر کے پانی پر دم کر کے پی لے۔ (۴۱) شب جمعہ تک) تو رزق کشادہ ذہن تیز رزق فراخ اور ایک سال میں امیر ہو جائیگا۔

**ابن قیم کا تجربہ** ابن قیم فرماتے ہیں کہ سورۃ الکوثر میں ہر مرض کا علاج ہے جو شخص باطہارت اول آخر ۱۴ بار درود پاک پڑھ کر ۱۹ مرتبہ سورۃ الکوثر پڑھ کر پانی پر دم کر کے۔ صبح وشام مریض کو پلائے تو شفا پائے گا۔

**قیدسے خلاصی کیلئے** باطہارت شب جمعہ اول آخر درود پاک درمیان میں 11 بار سورۃ الکوثر ورد کر کے خاک شفا کی سجدہ گاہ پر دم کر کے اسی پر نماز پنجگانہ میں سجدہ کرے اگر قیدی موؤنہ کر سکے تو اس کے وارث یا والدین کریں۔

ہر عمل کے وقت اگربتی ضرور سلگائیں۔ اور ہر عمل کے بعد 15 روپے کے سکے کسی مسکین کو صدقہ ضرور ادا کریں۔

**دفع مصیبت کیلئے** جب کوئی ناگہانی پریشانی درپیش ہو تو بعد نماز عشاء غروب آفتاب کے بعد باوضو 2 رکعت نماز نفل قربۃً الی اللہ پڑھیں۔ پہلی رکعت میں ایک بار سورۃ فاتحہ دوسری رکعت میں 11 بار سورۃ الکوثر ورد کرے نماز کے بعد بارگاہ ربانی سے بوسیلہ محمدؐ وآل محمدؐ معصومین علیہم السلام دفع مصیبت اور مشکل کشائی کی دُعا کریں انشاء اللہ ۳ یوم میں حاجت روائی ہوگی۔ الحب کے غرض مند بھی یہی عمل کریں۔

مضمون کی کوئی جزو سمجھ نہ آئے تو خط سے رابطہ کریں جو مومنین ورد عمل نہ کر سکیں وہ ہم سے لوح الکوثر باموکل چاندی پالش طلب کر کے اپنے پاس رکھیں۔......... محتاج دُعائے موالیان حیدر کرار آغا حسنین احمد

# قرآن پاک سے مسائل کا حل

اللہ تعالیٰ نے قرآن کریم میں ہر پریشانی کا حل اور ہر مرض کی شفاء رکھی ہے۔علم الاعداد، علم الجفر اور طریقہ رمل سے اس کا استعمال بہت آسان اور موثر ہے۔لیکن عام فہم اور آسانی سے سمجھنے والا علم ابجد یعنی اعداد کا علم ہے۔ اس میں سب سے پہلے کچھ آیات موجود ہیں جن کے پہلے اور آخری عدد کے ابجد نکال کر اس کے مطابق استعمال کرنا خاص الخاص ہے کیونکہ یہ طریقہ کئی بار آزمایا جا چکا ہے۔

اس کے استعمال کیلئے مخصوص قرآنی آیات ہیں اور اس سے کئی لوگ مستفید ہوئے ہیں۔جن کے پہلے اور آخری حرف کے ابجد نکال کر اس کے مطابق استعمال کرنا خاص الخاص ہے۔

اس کے استعمال کیلئے مخصوص قرآنی آیات ہیں جن کے پہلے اور آخری حرف کے ابجد اکٹھے کر کے اُنکو دو پر تقسیم کرنا ہے پھر انکا ابجد نکال کر آیت کو عمل میں لانا ہے۔جو آیات میں پیش کر رہا ہوں آپ کی آسانی کیلئے ان کے ابجد نکال کر طریقہ استعمال کی تفصیل موجود ہے۔

**(۱) فالج اور لقوا کیلئے** سورۃ البقرۃ آیت ۱۴۴

قَدْ نَرٰی تَقَلُّبَ سے یَعْمَلُوْنَ تک

ق + ن
100 + 50 = 150/2 = 75 = 12 = 7+5 = 1+2 = 3

یہ آیت کانسی کے برتن پر 3 مرتبہ لکھ کر (زعفران + عرق گلاب) سے فالج کیلئے روزانہ 3 مرتبہ ماؤف عضو کو دھوئے۔

لقوا کیلئے لقوے والا 3 گھنٹے اسمیں دیکھے۔صرف 12 یوم میں فرق واضح نظر آئے گا۔

**(۲) برکت اور روزگار کی کشائش کیلئے** سورۃ آل عمران آیت نمبر 73 تا 74

قُلْ اِنَّ الْفَضْلَ بِیَدِ اللّٰہِ یُؤْتِیْہِ سے ذُوالْفَضْلِ الْعَظِیْمِ تک

ق + م
100 + 40 = 140/2 = 70 - 70 + 0 = 7

کسی پاک صاف کاغذ پر روشنائی سے لکھ کر گھر میں سات جگہ پر رکھیں بے پناہ برکت اور بے حساب رزق آئے گا (آزمودہ ہے)

**(۴) جادو کا لایا ٹونہ وغیرہ یا آسیب کے اثر کو زائل کرنے کیلئے**

(سورۃ یونس آیت 81 تا 82)

فَلَمَّآ اَلْقَوْا قَالَ مُوْسٰی مَا جِئْتُمْ بِہِ سے وَلَوْ کَرِہَ الْمُجْرِمُوْنَ

ف + م
80 + 50 = 130/2 = 65 = 6+5 = 11 = 1+1 = 2

اس آیت کو لکھ کر گھر کی دو سمت یعنی مشرق اور مغرب کی طرف لٹکا دیں۔ یا آسیب زدہ یا خوف زدہ کو دن میں دو بارہ پلائیں۔

**(۵) ارضی و سماوی بلیات اور دشمنوں سے حفاظت کیلئے**

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ الَّذِیْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ سے یَعْدِلُوْنَ تک

ا + ن
1 + 50 = 51/2 = 25 - 5 = 7 = 5 + 2 = 7

اس آیت کو روزانہ سات دفعہ پڑھ کر پھونکیں۔تمام آفتوں اور بلیات سے حفاظت ہو گی۔

**نوٹ**
اس کے علاوہ کسی بات کی سمجھ نہ آئے تو فون پر رابطہ کریں
پیر سیّد علی حیدر شیرازی موضع پیر والہ تحصیل شورکوٹ ضلع جھنگ
0344-2420784

## استغاثہ بحضور حضرت ابوالفضل العباس علیہ السلام

(قضائے حاجات اور سختیوں کو دور کرنے کیلئے)

یہ ایسا کامیاب عمل ہے جس کے انجام دینے سے فوراً نیک مرادیں پوری ہوتی ہیں۔اس عمل خیر کو مجمع الدعوات سے پیش کیا جا رہا ہے۔عمل کو مندرجہ ذیل طریقے سے انجام دیں۔ (1)۔دو رکعت نماز بہ نیت استغاثہ حضرت ابوالفضل العباسؑ پڑھے۔(2) - نماز کے بعد گیارہ مرتبہ محمدؐ و آل محمدؑ علیہم السلام پر درود پڑھے۔(3)۔گیارہ مرتبہ (صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْکَ یَا اَبُوالْفَضْلِ الْعَبَّاسؑ) پڑھے۔(4) - 133 مرتبہ (یَا کَاشِفَ الْکَرْبِ عَنْ وَّجْہِ الْحُسَیْنِ عَلَیْہِ السَّلَامُ اِکْشِفْ کَرْبِیْ بِحَقِّ اَخِیْکَ الْحُسَیْنِ عَلَیْہِ السَّلَامُ) (5)۔گیارہ مرتبہ (اَمَّنْ یُّجِیْبُ الْمُضْطَرَّ اِذَا دَعَاہُ وَ یَکْشِفُ السُّوْٓءَ) (6) - گیارہ مرتبہ (یَا اَللّٰہُ) پھر گیارہ مرتبہ (لَآ اِلٰہَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ) بعدہٗ گریہ و زاری کر کے اپنی جملہ پریشانیوں کیلئے خوب رو، رو کر دعا کریں۔

# قرآنی نقش آیت شفا زعفرانی

تحریر: آغا جعفر حسین

پاکستان کی عالمی شہرت یافتہ امامیہ جنتری میں میرے چھوٹے مضامین شائع ہونے کی وجہ سے کافی مومنین و مومنات نے ناچیز سے فیض حاصل کیا ہے میں صدا دعاؤں میں قبلہ آغا نثار احمد مرحوم بانی اور ایڈیٹر جناب آغا افتخار حسین کا نام شامل رکھتا ہوں۔ میرے والد بزرگوار آغا حسنین احمد عامل جو حیات ہیں نے ہر مرض کے شافی علاج کیلئے قرآنی نقش آیت شفا زعفرانی کی چلہ کشی کرانے کے بعد یہ نقش بنا کر مومنین کو دینے کی ہدایت کی۔ اور سختی سے تاکید فرمائی کہ ان نقش آیت شفا کا کسی سے کوئی ہدیہ، نذرانہ، نیاز نہیں لینی سب کو مفت فی سبیل اللہ دینا ہے۔ جزاء میں دعا لینی ہے ہر ماہ کے شرف قمر میں قرآن مقدس کی آیت وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْآنِ مَا هُوَ شِفَاءٌ وَرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِينَ ۙ سفید کاغذ پر سیدھی لائن میں 40 نقش تیار کریں مزید جس قدر تعداد میں لکھ سکیں محلول عرق گلاب زعفران سے لکھیں۔ اور ہر صفحہ پر اول آخر درود پاک 11 بار درمیان میں 649 بار آیات مذکورہ کا ورد کریں یہ اعداد اسمائے پاک اللہ + محمدؐ + علیؑ + فاطمہؑ + حسنؑ + حسینؑ + کے ہیں اس ورد سے نقش کی تاثیر میں 11 گنا اضافہ ہوجاتا ہے ہر مرض میں شفا کیلئے مجرب ہیں۔ خود تیار نہ کر سکیں تو واپسی رجسٹری لفافہ بھیج کر بالکل مفت طلب کریں 40 نقش کے ساتھ اسی آیت شفا کی لوح سفید دھاتی بھی مفت ارسال کی جائیگی۔ کوئی ہدیہ نہ بھجوائیں البتہ آغا نثار احمد مرحوم کی مغفرت اور آغا افتخار حسین صاحب امامیہ جنتری اور والد بزرگوار آغا حسنین احمد صاحب کی درازیٔ زندگی کی دعا ضرور کریں۔ مولا کریم آپ سب مومنین موالیان کو سدا سرفراز فرمائے۔

نوٹ: ملاقات کیلئے ہر ماہ کی 9 تاریخ کو لاہور اور ہر ماہ کی 10 تاریخ کو راولپنڈی میں ملاقات کریں ایڈریس فون پر پوچھ لیں۔

## پاکیزہ علم جفر سے تیار شدہ الواح

| | | |
|---|---|---|
| لوح شرف شمس | جاہ و جلال فتحیابی غلبہ حفظ و امان۔ حصول عزت وقار سربلندی تسخیر افسران بالا | سونا پالش ہدیہ 1250/- روپے |
| انگشتری خوش نصیبی | جن بچیوں کے رشتوں میں رکاوٹ ہو اس بندش کو ختم کرنے کیلئے چاندی کی انگشتری | ہدیہ 750/- روپے |
| طلسم بادشاہت | عدد 8 کی نحوست اور سیارگان کی نحوست ختم کرکے تمام امور میں کامیابی حاصل کریں | ہدیہ 950/ روپے |

## خوشخبری

7-9-2013 تا 12-9-2013 کو 12 سال بعد شرف مشتری کی سعادت حاصل ہوگی اس سعادت میں ہاتھ سے لکھی ہوئی لوح شرف مشتری حاصل کرنے کیلئے بکنگ کروائیں۔ فوائد رزق، حصول دولت، روحانیت، تسخیر خلق، انعامی بانڈ کا چانس، رشتوں میں خوشحالی تسخیر لوح مشتری مس سونا پاش ہدیہ 1400/- روپے تفصیل لٹریچر حاصل کرنے کیلئے خط لکھیں۔

ایڈریس: آغا جعفر حسین آغا ہاؤس۔ احمد پور شرقیہ نمبر 5 ضلع بہاولپور

ہر ماہ کی 9 کو لاہور اور ہر ماہ کی 10 تاریخ کو راولپنڈی میں ملاقات کریں

Mob:0331-8000134,0300-7807248

## دائمی جدول رجال الغیب

| جہت رجال الغیب | قمری تاریخ | مفید جہت | جہت رجال الغیب | قمری تاریخ | مفید جہت |
|---|---|---|---|---|---|
| جنوب مشرق | ۱-۹<br>۱۶-۲۴ | شمال مغرب | شمال مغرب | ۵-۱۳<br>۲۰-۰۰ | جنوب مشرق |
| جنوب مغرب | ۲-۱۰<br>۱۷-۲۵ | شمال مشرق | شمال مشرق | ۶-۲۱<br>۲۸-۰۰ | جنوب مغرب |
| جنوب | ۳-۱۱<br>۱۸-۲۶ | شمال | مشرق | ۷-۱۴<br>۲۲-۲۹ | مغرب |
| مغرب | ۴-۱۲<br>۱۹-۲۷ | مشرق | شمال | ۸-۱۵<br>۲۳-۳۰ | جنوب |

## دعائے رجال الغیب

رجال الغیب سے عملی مدد حاصل کرنے کیلئے عمل سے پہلے یہ دعا پڑھے

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○

اَلسَّلَامُ عَلَيْكُمْ يَا رِجَالَ الْغَيْبِ اَلسَّلَامُ عَلَيْكُمْ اَرْوَاحُ

اے رجال الغیب (پوشیدہ مخلوق) تم پر سلام ہو، اے پاک ارواح تم پر

الْمُقَدَّسَةِ اَغِيْثُوْنِيْ وَانْظُرُوْا اِلَيَّ بِنَظْرَةٍ يَا رُقَبَاءُ يَا نُجَبَاءُ

سلام ہو تم میری مدد کرو اور میری طرف خاص نظر سے دیکھو اے رقباء اے نجباء

يَا اَبْدَالُ يَا اَوْتَادُ

اے ابدال اے اوتاد

الحمد والے شاہ جی
0333-2408821

# قرآنی آیات سے مسائل کا حل

**(۱) دعا کی قبولیت:** رسولِ مقبول ﷺ ہمیشہ نماز تہجد کے بعد (پارہ نمبر ۴ ع ۱۱) اِنَّ فِیْ خَلْقِ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ سے لیکر لَعَلَّکُمْ تُفْلِحُوْنَ تک کو تلاوت فرمایا کرتے تھے اور فرمایا جو بھی دعا مانگی جائے انشاء اللہ قبول ہوگی۔

**(۲) سحر کیلئے مجرب دعا** بِسْمِ اللّٰہِ مَجْرٖىھَا وَمُرْسٰىھَا اِنَّ رَبِّیْ لَغَفُوْرٌ رَّحِیْمٌ ؕ سات عدد بیری کے پتوں پر کسی نمازی پرہیزگار مومن سے لکھوایا جائے اور آبِ زم زم سے حل کرکے پانی پلائیں تو انشاء اللہ العزیز بیماری اور سحر سے شفا ہوجائے

**(۳) سوائے موت کے ہر مرض سے شفا** سورۃ الحدید کی پہلی چھ آیات عَلِیْمٌۢ بِذَاتِ الصُّدُوْرِ تک سورۃ حشر کی آخر چار آیات۔ سورۃ آلِ عمران کی آیت نمبر 18 شَھِدَ اللّٰہُ سے لیکر اَلْعَزِیْزُ الْحَکِیْمُ تک۔ اور آیت نمبر 26 اور نمبر 27 قُلِ اللّٰھُمَّ سے لیکر بِغَیْرِ حِسَابٍ تک پانی پر دم کرکے پلائیں اللہ کے حکم سے شفا ہوگی یہ عمل تیر بہدف ہے۔

**(۴) آسیب سے چھٹکارا** اَفَحَسِبْتُمْ اَنَّمَا خَلَقْنٰکُمْ عَبَثًا وَّ اَنَّکُمْ اِلَیْنَا لَا تُرْجَعُوْنَ فَتَعٰلَی اللّٰہُ الْمَلِکُ الْحَقُّ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْکَرِیْمِ وَمَنْ یَّدْعُ مَعَ اللّٰہِ اِلٰھًا اٰخَرَ لَا بُرْھَانَ لَہٗ بِہٖ فَاِنَّمَا حِسَابُہٗ عِنْدَ رَبِّہٖ ؕ جس شخص پر آسیب ہو پہلے چودہ مرتبہ نادِ علی صغیر پڑھیں اور پھر یہ اوپر والی آیات تین مرتبہ پڑھکر پانی پر دم کرکے پلائیں اور منہ پہ چھینٹا ماریں یا کان میں دم کریں انشاء اللہ فوراً شفا ہو۔

**(۵) اولاد اور بیوی فرمانبردار** رَبَّنَا ھَبْ لَنَا مِنْ اَزْوَاجِنَا وَذُرِّیّٰتِنَا قُرَّۃَ اَعْیُنٍ وَّاجْعَلْنَا لِلْمُتَّقِیْنَ ؕ ہر نماز کے بعد چودہ مرتبہ پڑھ لیا کریں تو انشاء اللہ اولاد اور بیوی فرمانبردار ہوگی۔

**(۶) بھاگ جانیوالے کی واپسی** فَرَدَدْنٰہُ اِلٰٓی اُمِّہٖ کَیْ تَقَرَّ عَیْنُھَا وَلَا تَحْزَنَ وَلِتَعْلَمَ اَنَّ وَعْدَ اللّٰہِ حَقٌّ وَّلٰکِنَّ اَکْثَرَھُمْ لَا یَعْلَمُوْنَ ؕ یہ آیت لکھیں نیچے گم شدہ شخص یا بھاگ جانے والے کا نام مع والدہ لکھیں چرخہ پر باندھیں اور ساٹھ مرتبہ روزانہ گھمائیں انشاء اللہ سات دن کے اندر واپس آئے یا اپنی خیریت سے مطلع کریگا۔ مجرب ہے۔

**(۷) دوزخ کے دروازے بند** حٰمٓ تَنْزِیْلُ الْکِتٰبِ مِنَ اللّٰہِ الْعَزِیْزِ الْعَلِیْمِ ؕ حٰمٓ تَنْزِیْلٌ مِّنَ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ؕ حٰمٓ عٓسٓقٓ ؕ o حٰمٓ وَالْکِتٰبِ الْمُبِیْنِ اِنَّآ اَنْزَلْنٰہُ فِیْ لَیْلَۃٍ مُّبٰرَکَۃٍ اِنَّا کُنَّا مُنْذِرِیْنَ o حٰمٓ تَنْزِیْلُ الْکِتٰبِ مِنَ اللّٰہِ الْعَزِیْزِ الْحَکِیْمِ ؕ جو شخص نماز عشاء کے بعد ان سات حٰمٓ کو پڑھا کریگا۔ اس پر دوزخ کے ساتوں دروازے بند ہوجائینگے۔

**(۸) اولاد کی نعمت** جس کو اولاد سے مایوسی ہو وہ دو انڈے روزانہ اُبال کر پوست دور کرکے لکھے وَالسَّمَآءَ بَنَیْنٰھَا بِاَیْدٍ وَّاِنَّا لَمُوْسِعُوْنَ ؕ یہ انڈہ مرد کھائے اور دوسرے انڈے پر لکھے۔ وَالْاَرْضَ فَرَشْنٰھَا فَنِعْمَ الْمٰھِدُوْنَ یہ عورت کھائے انشاء اللہ پنجتن پاک کے صدقے سے صاحب اولاد ہوگا چالیس دن کا عمل ہے۔

**(۹) افلاس سے نجات** حدیث شریف میں ہے جو شخص سورۃ واقعہ کو عشاء کی نماز کے بعد ایک مرتبہ روزانہ پڑھے گا تو وہ شخص کبھی بھوکا نہ رہیگا۔

# بعض سورتہائے قرآنی کے خواص ونقوش

تحریر: سید بابر حسین رضوی
Mob:0313-2009666

حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ ہر بیماری کے دفع کے لئے ستر مرتبہ سورۂ حمد پڑھے۔ ہر درد اور تکلیف ختم ہوتی ہے۔ ایک شخص نے حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے بخار کی شکایت کی۔ آپؐ نے فرمایا۔ اپنے گریبان کو کھولو۔ اور اس میں سر ڈال کر اذان و اقامت کہو اور سات مرتبہ سورہ الحمد پڑھو۔ اس نے ایسا ہی کیا اور بخار جاتا رہا۔

حضرت امام علی رضا علیہ السلام کا ارشاد ہے کہ جو شخص سوتے وقت آیۃ الکرسی پڑھے گا۔ وہ کبھی فالج میں مبتلا نہیں ہوگا۔ جو بعد نماز پڑھے گا وہ زہریلے کیڑوں کے ڈنک سے محفوظ رہے گا۔ اصبغ سلمٰی نے حضرت امام جعفر صادق سے عرض کیا کہ مجھے اکثر خوفناک ویران جگہوں سے گذرنا پڑتا ہے۔ حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا کہ سر پر ہاتھ رکھ کر آیت الکرسی پڑھو۔ کسی قسم کا گزند نہیں پہنچے گا۔

## سورۂ یٰسین

حضرت رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ جو مومن خداوند کریم کی خوشنودی ورضا کا طالب ہو اس کو چاہئے کہ سورۂ یٰسین کی تلاوت کرے۔ بیماریوں سے نجات، شفاء کاملہ اور گناہوں کی بخشش کیلئے یٰسین زوداثر ہے۔ اس سورۂ مبارکہ کی تلاوت کرنے والے کے لئے دُنیا و آخرت کی تمام بلیات دفع کردی جاتی ہیں۔ اور مُردوں کو عذاب سے نجات مل جاتی ہے۔ اس کی تلاوت کرنے والے پر فشار قبر نہیں ہوگا۔ اس سورۂ مبارکہ کی تلاوت کا خاص وقت نماز صبح کے بعد ہے۔

جو شخص قبل طلوع آفتاب ۱۱ مرتبہ قل ھو اللہ ۱۱ مرتبہ سورۂ القدر اور ۱۱ مرتبہ آیت الکرسی پڑھے اس کا مال محفوظ رہے گا۔

جو شخص گھر سے باہر کسی مقصد سے جائے۔ اسے چاہئے کہ وہ آیت الکرسی سورۂ انا انزلنا اور سورۂ الحمد پڑھے۔ اپنے مقصد میں کامیاب ہوگا۔

حضرت رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا: جو شخص سورۂ بقرہ اور سورۂ آل عمران پڑھے گا اس پر روز قیامت یہ دونوں سورے ابر کی طرح سایہ فگن رہیں گے حضرت امام زین العابدینؑ سے بسند معتبر منقول ہے کہ جناب رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا جو کوئی سورہ بقرہ کی آخری تین آیات پڑھے تو وہ اپنا اور اپنے مال کا نقصان نہ دیکھے گا اور شیطان اس کے پاس نہ آئے گا۔

چند تعویذات مومنین وسادات کے فیض کے لیے درج کئے جاتے ہیں۔

نوٹ: تمام نقوش بالترتیب چھوٹے ہندسے شروع کر کے بڑے ہندسے پر ختم کریں

### فوائد نقش نادِ علی علیہ السلام

درج ذیل نقش معظم برائے طلب فرزند، ادائے قرض، حاجات کی برآوری، پریشانیوں سے نجات اور دشمنوں کے شر سے محفوظ رہنے کیلئے لکھ کر گلے میں ڈالنا اور روزانہ دس مرتبہ پڑھنا ورد مقصود حرز جان ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۱۲۸ | ۱۱۳۲ | ۱ | ۱۱۲۱ |
| ۱۱۳۴ | ۱۱۲۲ | ۱ | ۱۱۳۳ |
| ۱۱۲۳ | ۱۱۳۷ | ۱ | ۱۱۲۶ |
| ۱۱۳۱ | ۱۱۲۵ | ۱ | ۱۱۳۶ |

### فوائد نقش سورۂ ہمزہ

درد چشم، کشادگی رزق، عہدہ میں ترقی، مرض سے خلاصی، نظر بد، جادو اور آسیب وغیرہ سے امان میں رہنے کیلئے لکھ کر پاس رکھیں تو کلی فوائد میسر ہوں گے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۰۸۵ | ۲۰۸۸ | ۲۰۹۱ | ۲۰۷۷ |
| ۲۰۹۰ | ۲۰۷۸ | ۲۰۸۴ | ۲۰۸۹ |
| ۲۰۷۹ | ۲۰۹۳ | ۲۰۸۶ | ۲۰۸۳ |
| ۲۰۸۷ | ۲۰۸۲ | ۲۰۸۰ | ۲۰۹۲ |

### فوائد نقش سورۂ فیل

مغلوبی دُشمنان، مقدمہ میں کامیابی تنزلی سے ترقی، کاروبار میں منافع اور قرض کی ادائیگی کے واسطے اس نقش کو لکھ کر پاس رکھنا کثیر فوائد کا حامل ہے اور آزمودہ ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۱۹۵۴ | ۱۹۴۹ | ۱۹۵۶ |
| ۱۹۵۵ | ۱۹۵۳ | ۱۹۵۱ |
| ۱۹۵۰ | ۱۹۵۷ | ۱۹۵۲ |

**فوائد نقش سورہ الم نشرح** جب کوئی اس نقش کو لکھ کر خرید و فروخت کے مال میں رکھے گا تو اس کے مال میں برکت ہوگی۔ اس نقش کو زعفران سے لکھ کر دھو کر پیئے تو یہ سینہ و دل کے عارضے کو رفع کرتا ہے۔

اگر کوئی بچہ لکنت کا شکار ہو تو اس نقش کو زعفران سے لکھ کر اس کے ارد گرد سورۃ الم نشرح لکھے اور گھول کر پلائیں تو اس کی لکنت جاتی رہے گی۔

(۱) بچوں کو زود گویائی (جلدی بولنا) اور علم میں اضافے کیلئے لکھ کر گلے میں ڈالنا بھی مفید ہے۔

اس سورۃ کے نقش کو زعفران سے لکھ کر گلے میں ڈالے یا دھو کر پیئے تو یادداشت کے قوی ہونے کا موجب ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۱۰۳ | ۳۱۰۷ | ۳۱۱۰ | ۳۰۹۶ |
| ۳۱۰۹ | ۳۰۹۷ | ۳۱۰۲ | ۳۱۰۸ |
| ۳۰۹۸ | ۳۱۱۲ | ۳۱۰۵ | ۳۱۰۱ |
| ۳۱۰۶ | ۳۱۰۰ | ۳۰۹۹ | ۳۱۱۱ |

**سورئہ الزمر** برائے ترقی مراتب و فراخی رزق اس سورۃ کو 7 بار پڑھے اس کو لکھ کر پاس رکھنا نافع ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۷۶۶۴۶ | ۷۶۶۴۹ | ۷۶۶۵۲ | ۷۶۶۳۸ |
| ۷۶۶۵۱ | ۷۶۶۳۹ | ۷۶۶۴۵ | ۷۶۶۵۰ |
| ۷۶۶۴۰ | ۷۶۶۵۴ | ۷۶۶۴۷ | ۷۶۶۴۴ |
| ۷۶۶۴۸ | ۷۶۶۴۳ | ۷۶۶۴۱ | ۷۶۶۵۳ |

**سورئہ المومن** جو شخص زخموں کی کثرت سے عاجز ہو وہ اس سورۃ کو لکھے اور تعویذ بنا کر اپنے بازو پر باندھے۔ کوئی رنج و غم میں مبتلا ہو تو اس سے رنج والم سے نجات ملے گی

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۹۲۱۳۰ | ۹۲۱۳۴ | ۹۲۱۳۷ | ۹۲۱۲۳ |
| ۹۲۱۳۶ | ۹۲۱۲۴ | ۹۲۱۲۹ | ۹۲۱۳۵ |
| ۹۲۱۲۵ | ۹۲۱۳۹ | ۹۲۱۳۲ | ۹۲۱۲۸ |
| ۹۲۱۳۳ | ۹۲۱۲۷ | ۹۲۱۲۶ | ۹۲۱۳۸ |

**سورئہ الانشقاق** دردزہ والی پر پڑھ کر دم کرے تو اس سورۃ کی برکت سے درد جاتا رہے گا اور بچہ جلد پیدا ہوگا۔

**سورئہ الفتح** اس سورت کو لکھ کر بازو پر باندھے۔ دشمن پر فتح حاصل کرے گا۔ فوج کا افسر اس نقش مکرم کو اپنے پاس رکھے گا۔ فتح و نصرت حاصل ہوگی۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴۷۲۰۶ | ۴۷۲۱۰ | ۴۷۲۱۳ | ۴۷۱۹۹ |
| ۴۷۲۱۲ | ۴۷۲۰۰ | ۴۷۲۰۵ | ۴۷۲۱۱ |
| ۴۷۲۰۱ | ۴۷۲۱۵ | ۴۷۲۰۸ | ۴۷۲۰۴ |
| ۴۷۲۰۹ | ۴۷۲۰۳ | ۴۷۲۰۲ | ۴۷۲۱۴ |

**سورئہ المائدہ** قحط کے دنوں میں اس سورۃ کو پڑھنا بہت مفید ہے اس کا تعویذ لکھ کر اپنے پاس رکھنا کشائش رزق کے لیے فائدہ مند ہے جسم کے کسی حصہ میں درد ختم کرنے کے لیے مفید ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۱۲۱۳۶ | ۲۱۲۱۳۹ | ۲۱۲۱۴۲ | ۲۱۲۱۲۹ |
| ۲۱۲۱۴۱ | ۲۱۲۱۳۰ | ۲۱۲۱۳۵ | ۲۱۲۱۴۰ |
| ۲۱۲۱۳۱ | ۲۱۲۱۴۴ | ۲۱۲۱۳۷ | ۲۱۲۱۳۴ |
| ۲۱۲۱۳۸ | ۲۱۲۱۳۳ | ۲۱۲۱۳۲ | ۲۱۲۱۴۳ |

**نقش آیت الکرسی** اس نقش کو لکھ کر پاس رکھنا نظر بد، بچوں کا خواب میں ڈرنا، وبائی امراض، حادثات جادو ٹونہ، شیطانوں و جنوں اور دشمنوں وغیرہ کے شر سے محفوظ رہنے کے لیے پُر تاثیر اور تیر بہدف ہے۔ زعفران سے لکھ کر مریض کو پلانا موجب شفا ہے

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۵۱۶ | ۵۱۹ | ۵۲۲ | ۵۰۹ |
| ۵۲۱ | ۵۱۰ | ۵۱۵ | ۵۲۰ |
| ۵۱۱ | ۵۲۴ | ۵۱۷ | ۵۱۴ |
| ۵۱۸ | ۵۱۳ | ۵۱۲ | ۵۲۳ |

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

# شانِ اسمِ اعظم

اسمِ اعظم کے متعلق جو تحقیق میں نے قبل ازیں آپ کی خدمت میں پیش کی اس میں 73 حروف کا ذکر کیا تھا اور اُن کے طریقہ ورد اور افادیت سے بھی آگاہ کیا تھا۔اس دفعہ شانِ اسمِ اعظم کے عنوان سے مزید تحقیق پیشِ خدمت ہے۔

قارئین! اسمِ اعظم اتنا وسیع موضوع ہے کہ بیش بہا کتب بھی تحریر ہوں تو اس کی وسعت کا احصیٰ نہیں ہو سکتا۔ یہ محمدؐ وآلِ محمدؐ کے عطا کردہ بے لوث جذبہ خدمت خلق کے نتیجتاً ملنے والی دعاؤں کا ثمر ہے کہ سمندر کو کوزے میں بند کرنے کی جسارت کر رہا ہوں ورنہ میں اتنا صاحب علم نہیں ہوں چونکہ ہر صاحب علم سے بڑھ کر ایک اور عالم ہے۔ منبع علم کتاب مبین ہے۔ جو" وَلَا رَطْبٍ وَّلَا يَابِسٍ اِلَّا فِىْ كِتٰبٍ مُّبِيْنٍ ۔ کی مصداق ہے اہل عقل کے لیے اس میں نشانیاں ہیں۔ نشانیاں ظاہر و باطن کی ہوتی ہیں جبکہ لطف معرفت باطن سے آتا ہے جسے حکمت کہتے ہیں اور خالق کائنات نے فرمایا" وَمَنْ يُّؤْتَ الْحِكْمَةَ فَقَدْ اُوْتِىَ خَيْرًا كَثِيْرًا ۔ اور جسے میں نے حکمت عطا کر دی پس اُسے میں نے بہت کچھ دیا اسمِ اعظم سے بڑھ کر کوئی عطا نہیں کہ یہ رازِ فقر ہے۔ اور رسالت مآب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا اَلْفَقْرُ فَخْرِىْ وَالْفَقْرُ مِنِّىْ فقر میرا فخر ہے۔ اور فقر مجھ سے ہے۔ یہ کہنا بے جا نہ ہوگا کہ اسمِ اعظم " کنزالفقراء ہے کیونکہ فرمایا خالق کائنات نے وَعَلَّمَ اٰدَمَ الْاَسْمَآءَ كُلَّهَا ۔ اور آدم علیہ السلام کو تمام اسماء کا علم دیا پھر فرمایا۔ وللہ الاسماء الحسنیٰ فادعوہ بہا ۔ اور اچھے اچھے نام خدا ہی کے خاص ہیں تو اُسے انہی ناموں سے پکارو۔ اب پکارنے کا انداز یہ ہونا چاہیے فرمایا اَمَّنْ يُّجِيْبُ الْمُضْطَرَّ اِذَا دَعَاهُ وَيَكْشِفُ السُّوْٓءَ بھلا وہ کون ہے کہ جب مضطر اُسے پکارے تو دعا قبول کرتا ہے اور مصیبت کو دور کرتا ہے۔ معلوم ہوا کہ دورانِ پکار کیفیت مضطر کی سی ہو صرف یہی نہیں بلکہ فرمایا۔ وَاذْكُرِ اسْمَ رَبِّكَ وَتَبَتَّلْ اِلَيْهِ تَبْتِيْلًا ۔ تو تم اپنے پروردگار کے نام کا ذکر کرو اور سب سے ٹوٹ کر اسی کے ہو جاؤ۔ اور یقیناً عبادت کا حق بھی یہی ہے کہ مکمل یکسوئی ہو۔ دورِ حاضر میں ہر بشر تفکرات میں ڈوبا ہوا ہے سکون میسر نہ ہے اس لیے شاید مکمل یکسوئی ممکن نہ ہو۔ مگر جس قدر ہو تمام خیالات سے مبرہ ہو کر ورد کرنے کی کوشش کریں تا کہ فرمانِ الٰہی اَلَا بِذِكْرِ اللّٰهِ تَطْمَئِنُّ الْقُلُوْبُ یاد رکھو کر خدا سے دل مطمئن ہو جایا کرتے ہیں سے حقیقی طور پر مستفیض ہو سکیں۔ اب یہاں ایک اور ضرورت محسوس ہوتی ہے کہ ورد کا وقت کون سا ہو لہٰذا فرمایا خالق نے وَمِنَ الَّيْلِ فَاسجد لہ وسبحہ لیلا طویلا۔ اور کچھ رات گئے اس کا سجدہ کرو اور بڑی رات تک اس کی تسبیح کرتے رہو۔ اب سجدہ سے مراد کون سا سجدہ ہے؟ فرمایا خالق نے وَمِنَ الَّيْلِ فَتَهَجَّدْ بِهٖ نَافِلَةً لَّكَ

اور رات کے خاص حصہ میں نمازِ تہجد پڑھا کرو، یہ سنت تمہاری (خاص) فضیلت ہے کچھ لوگ نمازِ تہجد کے وقت ورد نہیں کر سکتے ان کے لیے فرمایا۔

فَاصْبِرْ عَلٰى مَا يَقُوْلُوْنَ وَسَبِّحْ بِحَمْدِ رَبِّكَ قَبْلَ طُلُوْعِ الشَّمْسِ وَقَبْلَ غُرُوْبِهَا ۚ وَمِنْ اٰنَآئِ الَّيْلِ فَسَبِّحْ وَاَطْرَافَ النَّهَارِ لَعَلَّكَ تَرْضٰى

"پس اب جو کچھ کہیں اُسے برداشت کر لو اور سورج نکلنے سے پہلے اور اُس کے ڈوبنے سے پہلے اپنے پروردگار کی حمد کی تسبیح پڑھا کرو اور رات کی گھڑیوں میں اور دن کے اوقات میں اس کی پاکی بیان کیا کرو تا کہ تم خوش رہو۔"

حصولِ اسمِ اعظم کے بعد ضروری ہے کہ اس کی تاثیر کو برقرار رکھا جائے جو انتھک سعی و پیہم کے بعد حاصل ہوتی ہے۔ اس لیے ضروری ہے کہ مندرجہ ذیل آیات مبارکہ جو کہ اسمِ اعظم کی شان ہیں۔ کو مذکورہ بالا اوقات میں مسلسل ورد کیا جائے تا کہ تاثیر عمل برقرار رہے۔ ان آیات مبارکہ کو روزانہ 19 مرتبہ پڑھیں اوّل و آخر درود پاک 19 مرتبہ۔ آیات مبارکہ مندرجہ ذیل ہیں۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| پارہ نمبر | 3 | سورۃ | آل عمران | آیت نمبر | 36 |
| پارہ نمبر | 15 | سورۃ | بنی اسرائیل | آیت نمبر | 26 |
| پارہ نمبر | 27 | سورۃ | رحمٰن | آیت نمبر | 19-20 |
| پارہ نمبر | 29 | سورۃ | دہر | آیت نمبر | 5تا22 |
| پارہ نمبر | 30 | سورۃ | ضحیٰ | آیت نمبر | 5 |

صاحبانِ ذوق و معرفت پر مندرجہ بالا آیات مبارکہ کی رو سے اسمِ اعظم واضح ہے۔ پھر بھی کوئی جز سمجھ نہ آئے تو بذریعہ خط و کتابت یا بذریعہ فون سمجھ سکتے ہیں۔ کسی مسئلے کا حل بذریعہ علم الجفر۔ اعداد۔ رمل اور نجوم سے کرتا ہوں کوئی بھی مسئلہ ہو تو اس ناچیز کو ضرور یاد کیجئے گا۔ انشاء اللہ آئندہ مزید ریسرچ پیش کروں گا۔

(خصوصی اپیل) میرے والد گرامی قبلہ علامہ ذاکر محمد حسین ظفر کربلائی مورخہ 16-07-2012 کو انتقال فرما گئے تھے اُن کے لیے دعا مغفرت ضرور کیجئے گا۔ اللہ پاک آپ سب کو اپنی حفظ و امان میں رکھے۔ بزرگوں کا سایہ قائم رہے۔ آمین الہٰ امین (والسلام)

جابر علی
محلہ قصر زہراؑ گلی ذاکر محمد حسین والی جھنگ صدر
Email.Jabir.Shayaan@yahoo.com
Mob:0302-5243272 0312-5310914

# درِ آلِ محمدؐ پر حاجت روائی

سیدہ منزہ رضوی لاہور

رب کائنات کے حضور سجدہ شکرانہ اور کروڑوں درود و سلام محمدؐ و آل محمدؐ پر کہ جن کے وسیلہ سے 2012ء کے عمل الوہاب نے مقبولیت اور شہرت کی بلندیوں کو چھوا یہ فیض امام حسینؑ ہے کہ عطاء کے دریا اُمنڈ رہے ہیں اور انسانیت سیراب ہو رہی ہے میں التماس کرتی ہوں قارئین امامیہ جنتری اور اُن مومنین سے جو الوہاب کے عمل سے مستفید ہوئے کہ مجھ ناچیز اور افتخار بھائی کو اپنی دُعاؤں میں ضرور یاد رکھیں اور بانیان امامیہ جنتری کا اعلیٰ علیین میں بلند ترین رتبہ کیلئے دُعا فرمائیں (آمین)

قارئین امامیہ جنتری اور خصوصاً میری دُکھی مومنہ بہنیں جو اپنا دُکھ غم مجھ سے شیئر کرتی ہیں اُن تمام خواتین سے میری یہی التجا ہے کہ ٹائم کا خیال رکھیں اور گفتگو کو مختصر رکھیں تاکہ دوسری مومنات کو بھی موقع مل سکے۔ اس وقت پوری دُنیا سے دُکھی مومنات کو میں سن رہی ہوں میری قوت طاقت کیلئے دُعا کریں میری زندگی دُکھی انسانیت کیلئے وقف ہے۔ انشاء اللہ

کیونکہ دور حاضر کا سب سے بڑا مسئلہ رزق حلال کا حصول ہے لہٰذا ایک مرتبہ پھر رزق کثیر کیلئے عمل حاضر خدمت ہے اور اس عمل کو بھی سید الشہداؑ امام عالی مقام حسین علیہ السلام سے توسل کیا گیا ہے۔

**عمل** چاند کی یکم سے عمل شروع کریں دو رکعت نماز ہدیہ بحضور امام حسینؑ ادا کریں بعد نماز ایک تسبیح درود پھر 100 مرتبہ پڑھیں (السلام علیک یا ابا عبداللہ الحسین علیہ السلام) پھر 703 بار یہ اسم (یارافع الرفع) کا ورد کریں یہ عمل 14 دن پڑھیں وقت اور جگہ ایک رکھیں رزق کی فراوانی کیلئے تیر بہدف ہے۔ دوپہر کے وقت یا آدھی رات کو 100 مرتبہ یہی اسم پڑھیں۔ یہ اسم اعظم ترقی عہدہ اور عہدہ کی واپسی کیلئے بھی عجیب تاثیر رکھتا ہے۔ دوران عمل لوح اسم سامنے جائے نماز پر رکھیں۔

نقش اسم دائیں بازو پر باندھیں۔ موکلان اسم غائبانہ مالی مدد کرتے رہیں گے ضروریات پر خرچ کریں حرام کاموں سے پرہیز کریں۔

**برائے قرض** (۱) سورہ مبارکہ حجر بصورت عدد لکھ کر پاس رکھنا برائے ادائے قرض مجرب ہے۔

(۲) اگر کوئی قرض دار ہو جائے تو سورہ فیل کو چاندی کے پتر پر لکھ کر بازو پر باندھے تو اسکا قرض غیب سے ادا ہوگا۔ (۳) جو کوئی سورہ دہر کو لکھ کر گلے میں ڈالے گا تو بھی اس کا قرض غیب سے ادا ہوگا۔ بچیوں کے نیک بر کیلئے لوح فاطمہ زہراؑ بنوا کے گلے میں ڈالیں انشاء اللہ مناسب جگہ رشتہ طے پا جائے گا۔

بے اولاد خواتین روزانہ بعد نماز عشاء یا مُصَوِّرُ یا بَارِیُ کا 313 بار ورد کریں تاوقتیکہ حمل ظاہر ہو۔ مختلف امراض کیلئے لوح شفاء پانی میں ڈال کر مسلسل پانی پیئیں اور یا شافی یا کافی یا معافی کا ورد رکھیں۔ انشاء اللہ شفاء یقینی ہو گی آیات شفاء، چاندی پر کندہ کروائیں لکھنے والے کا نیک صالح پابند شرع محب آل محمدؐ ہونا ضروری ہے کندہ کرتے ہوئے قمر در عقرب اور رجال الغیب کا خصوصی خیال رکھیں۔

مقدمات اور امتحانات اور ویزہ میں کامیابی کیلئے مولائے کائنات حضرت علی علیہ السلام کا فتح نامہ بنوا کر رکھیں۔

**سحر جادو اور بندش کے توڑ کیلئے** 4 قل آیت الکرسی اور نادِ علی چاندی کے پتر پر شرف قمر میں کندہ کروا کر اس کا پانی سحر زدہ کو پلائیں انشاء اللہ سحر سے نجات ہو۔ دشمن سے ایذا پہنچنے یا بدگوئی کا خدشہ ہو تو سورہ نوح ایک نشست میں 1000 بار تین دن پڑھوائیں۔ دشمن دور ہوگا انشاء اللہ۔

اگر آپ کسی پریشانی میں سرگرداں ہیں تو فون پر مسئلہ بیان کر کے بلا ہدیہ حل لے سکتے ہیں اور استغاثہ میں نام بھی دے سکتے ہیں ہر شب جمعہ امام العصر والزمان عجل فرجہم کی خدمت میں استغاثہ بلند کیا جاتا ہے۔ رابطہ کیلئے 8 سے 10 بجے شام برائے مہربانی جمعرات کو فون نہ کریں کیونکہ جمعرات کو دستر خوان امام زمانہؑ اور استغاثہ صاحب العصر والزمان کیا جاتا ہے۔ مضمون کا کوئی جز سمجھ میں نہ آئے تو رات 8 سے 10 بجے تک رابطہ کر سکتے ہیں۔

**سیدہ منزہ رضوی** 0321-4786903 0300-4436508

# عمل نادِ علیؑ صغیر باموکل

**سیّد مرتضیٰ حسین (کراچی)**

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

ابتدا اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان اور نہایت رحم کرنیوالا ہے

نَادِ عَلِیًّا مَظۡهَرَ الۡعَجَائِبِ تَجِدۡهُ عَوۡنًا لَّكَ

عجائب خدا کے جلوہ بردار علی ابن ابی طالبؑ کو ذرا پکارو تو سہی تم ہر

فِي النَّوَائِبِ كُلُّ هَمٍّ وَّغَمٍّ سَيَنۡجَلِيۡ

مصیبت اور بلا میں ان کو اپنا مشکل کشاء پاؤ گے، تجھے تیری بے پناہ عظمتوں

بِعَظۡمَتِكَ يَا اَللّٰهُ يَا اَللّٰهُ يَا اَللّٰهُ وَبِنُبُوَّتِكَ

کا واسطہ، اے اللہ اے اللہ آپ کو آپ کی وسیع نبوت کا واسطہ ہے،

يَا مُحَمَّدُ يَا مُحَمَّدُ يَا مُحَمَّدُ وَبِوَلَايَتِكَ يَا

اے محمدؐ، اے محمدؐ، اے محمدؐ آپ کی ولایت کے صدقہ میں تمام رنج و غم اور مصیبتیں

عَلِيُّ يَا عَلِيُّ يَا عَلِيُّ اَدۡرِكۡنِيۡ

دفع فرمایئے اور ہماری خبر گیری کیجئے یا علیؑ یا علیؑ! یا علیؑ!

**نقش نادِ علیؑ**

۷۸۶_۱۱۰

یاجبرائیل بحق یاعلیؑ

یامیکائیل بحق یاعلیؑ (بائیں جانب) — یاعزرائیل بحق یاعلیؑ (دائیں جانب)

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۱۲۸ | ۱۱۳۲ | ۱۱۳۵ | ۱۱۲۱ |
| ۱۱۳۴ | ۱۱۲۲ | ۱۱۲۷ | ۱۱۳۳ |
| ۱۱۲۳ | ۱۱۳۷ | ۱۱۳۰ | ۱۱۲۶ |
| ۱۱۳۱ | ۱۱۲۵ | ۱۱۲۴ | ۱۱۳۶ |

یااسرافیل بحق یاعلیؑ

## عمل ملاقاتِ موکلِ نادعلیؑ

میں خدائے پاک پروردگار کے نام سے شروع کرتا ہوں جس نے ہمیں حضرت علیؑ ابن ابی طالب جیسا مولا اور آقا عطا کیا اور حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اپنی معجزہ نماز بان سے نادعلیؑ کے کلمات جاری کر کے حضرت علی علیہ السلام کا تعارف کرایا یہ عمل نادعلیؑ باموکل ہے اور 41 دن کا عمل ہے اس کو روزانہ تنہائی میں بیٹھ کر اور اگربتی جلا کر اور عطر لگا کر یہ عمل کرنا ہے جگہ ایک ہو عمل کی اور وقت بھی ایک رکھا جائے اس میں روزانہ 1100 مرتبہ نادعلیؑ صغیر پڑھنا ہے اور اول و آخر ایک ایک تسبیح درود کی پڑھنی ہے دوران عمل پرہیز جمالی کا خیال کرنا ہے۔ گوشت لہسن اور ک پیاز ٹماٹر سرکہ ہر بدبودار چیز کا پرہیز کرنا ہے ہر روز نذر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم حضرت علی علیہ السلام اور موکلان نادعلیؑ کرنی ہے اور علم پر پھول کا ہار چڑھانا ہے۔

موکل نادعلیؑ سامنے آ کر ملاقات کریں گے موکل نادعلیؑ کے حاضر ہونے کے بعد 21 لوگوں کو نذر حضرت علیؑ اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور موکلان نادعلیؑ کر کے کھانا کھلائیں عمل پڑھنے سے پہلے روزانہ 2 رکعت نماز حضور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور حضرت علیؑ ہدیہ کریں۔

نوٹ: عمل کا کوئی جز سمجھ میں نہ آئے تو رابطہ کر سکتے ہیں۔

10 سال اور اس سے کم عمر بچوں کو حاضرات ہوتے ہیں جس میں موکلان نادعلیؑ سے ملاقات اور مقدس مقامات کی زیارت ہوتی ہے۔

عامل نادعلیؑ باموکل سیّد مرتضیٰ حسین (کراچی) 0301-2845261
اوقات فون: دوپہر 2 بجے تا رات 10 بجے۔

## عمل یاعلیؑ برائے حاجات

یہ عمل مجربات سے ہے دس شب تک وقت معین میں اول دو رکعت نماز حاجت پڑھے۔ اس کے بعد روبقبلہ ہو کر 110 مرتبہ درود پڑھے۔ یہ زکوٰۃ عمل ہے۔ اس کے بعد فوراً ایک ہزار پانچ سو مرتبہ یاعلیؑ پڑھے۔ بعد ختم سات مرتبہ درود بھیجے اور مقصود بیان کرے۔ اور بعد میں تین مرتبہ درود پڑھ کر عمل ختم کرے۔ اثنائے عمل میں کلام نہ کرے۔ خوشبو جلاتا رہے پاکیزہ لباس پہنے اور توجہ قلب رکھے۔ آزمودہ خطیب اعظم مولانا سیّد محمد دہلوی مرحوم۔ (مفتاح الحاجات)

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

# حدیثِ زر

از تاجدار اقلیم ہشتم امام علی بن موسیٰ الرضاؑ

برائے دفع اُم الصبیان ۔ مرگی ہسٹیریا کے دورے ۔ جنون اور بغیر اجازت عامل اعمال کرنے کی رجعت زائل کرنے کیلئے مروی ہے کہ یہ حدیث مبارکہ سرکار امام علی رضا علیہ السلام نے نیشاپور میں قیام فرما کر عوام الناس بالخصوص مومنین کی بھلائی کے لئے بیان فرمائی جو کہ سونے کے پانی اور قلموں سے لکھی گئی دراصل یہ ایک حصار ہے جو ہر بلا سے محفوظ رکھتا ہے۔ یہ حدیث مبارکہ مشک اور زعفران سے کاغذ پر تحریر کر کے مندرجہ بالا مریضوں کے گلے میں ڈالی جائے تو یہ امراض ختم ہو جاتے ہیں اور شفاء کامل حاصل ہوتی ہے۔ اور اگر سونے یا چاندی کی تختی پر کندہ کر کے مریض کو پہنائی جائے تو مزید موثر ثابت ہوتی ہے۔ یہ حدیث مبارکہ شرف قمر میں تحریر کی جائے ہر مومن مولائی لکھ سکتا ہے۔ تعویذ پہننے سے پہلے امام ہشتم کی حسب توفیق نیاز ادا کرے اور بانی امامیہ جنتری آغا نثار احمد اعلی اللہ مقامہ اور جمیع سادات و مومنین مرحومین کیلئے ایک مرتبہ سورۂ فاتحہ اور سورۂ توحید پڑھ کر ایصال کریں۔ انشاء اللہ شفاء کامل ہو گی۔

اعوذ باللہ من الشیطٰن الرجیم بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ قال علی بن موسیٰ الرضا علیہ السلام عن ابیہ الکاظم علیہ السلام عن ابیہ الصادق علیہ السلام عن ابیہ محمد نِ الباقر علیہ السلام عن ابیہ علی نِ السجاد علیہ السلام عن ابیہ الحسین علیہ السلام عن اخیہ الحسن علیہ السلام عن ابیہ العلی امیر المومنین علیہ السلام وعن رسول اللہ محمد نِ المصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم وعن جبرائیل علیہ السلام وعن میکائیل علیہ السلام وعن اسرافیل علیہ السلام وعن لوح وعن قلم وعن الباری تعالیٰ قال من قال لا الہ الا اللہ دخل حصنی ومن دخل حصنی امن من عذابی

**نقش ردِ سحر** مجرب و آزمودہ نقش سورۂ یٰسین جو کہ ردِ سحر میں اکسیر کا کام کرتا ہے۔ نقش مندرجہ ذیل مشک زعفران سے ساعت سعید میں لکھ کر کالے کپڑے میں بند کر کے گلے میں ڈالیں اور اسی نقش کو مشک زعفران سے چینی کی پلیٹ پر لکھ کر 41 دن تک سحر زدہ کو پلائیں تو جادو زائل ہو جائے اور مریض نئی زندگی حاصل کرے۔ نقش آتشی چال سے خود پر کریں۔

۹۳ ۷۸۶ ۱۱۰

| | | | |
|---|---|---|---|
| اللہ ۱۶۹۷۳ | اللہ ۱۶۹۸۷ | اللہ ۱۶۹۸۳ | اللہ ۱۶۹۸۰ |
| اللہ ۱۶۹۸۲ | اللہ ۱۶۹۷۹ | اللہ ۱۶۹۷۴ | اللہ ۱۶۹۸۶ |
| اللہ ۱۶۹۷۸ | اللہ ۱۶۹۸۱ | اللہ ۱۶۹۸۹ | اللہ ۱۶۹۷۵ |
| اللہ ۱۶۹۸۸ | اللہ ۱۶۹۷۶ | اللہ ۱۶۹۷۷ | اللہ ۱۶۹۸۴ |

زوار سید سردار علی شاہ بخاری قائداعظم کالونی بہاولپور
0300-7805452 0314-4565452

# نماز کُنۡ فَیَکُوۡن

علامہ سید حسن عسکری نقوی (مشہد ایران)
فون 0098 9153106265, 0300 8104565

اگر کسی کا اہم ترین کام یا مشکل ہو بیماری یا تنگدستی ہو۔ شب جمعہ کو غسل کرے اور خلوص کامل کے ساتھ اس عمل کو انجام دے۔

**طریقہ عمل** ۴ رکعت نماز (۲،۲) رکعت کر کے ادا کرے۔

**پہلی رکعت** میں الحمد کے بعد (۱۰۰) مرتبہ کہے،

وَاُفَوِّضُ اَمۡرِیۡۤ اِلَی اللّٰہِ ؕ اِنَّ اللّٰہَ بَصِیۡرٌۢ بِالۡعِبَادِ (المومن ۴۴)

**دوسری رکعت** میں سورۂ الحمد کے بعد ۱۰۰ مرتبہ نَصۡرٌ مِّنَ اللّٰہِ وَفَتۡحٌ قَرِیۡبٌ ؕ (الصف ۱۳) پڑھ کر نماز مکمل کرے۔

**پہلی رکعت** میں سورۂ الحمد کے بعد (۱۰۰) مرتبہ کہے۔ اَلَاۤ اِلَی اللّٰہِ تَصِیۡرُ الۡاُمُوۡرُ (الشوریٰ ۵۳)

**دوسری رکعت** میں سورۂ الحمد کے بعد (۱۰۰) مرتبہ اِنَّا فَتَحۡنَا لَکَ فَتۡحًا مُّبِیۡنًا پڑھ کر نماز مکمل کریں

کسی سے کلام کے بغیر ۱۰۰ مرتبہ اَسۡتَغۡفِرُ اللّٰہَ رَبِّیۡ وَاَتُوۡبُ اِلَیۡہِ پڑھ کر سجدے میں سر رکھ کر سو مرتبہ غُفۡرَانَکَ رَبَّنَا وَاِلَیۡکَ الۡمَصِیۡرُ سجدے سے سر اٹھانے سے پہلے اس کی حاجت پوری ہو جائیگی۔ انشاء اللہ

# عمل سورۃ یٰسین (برائے ہر مقصد) آیت نمبر ۳

سائل ریاض احمد شہزاد گولڈ میڈلسٹ موکڑیالہ
P/o کھڈوڑہ تحصیل وضلع بھمبر آزاد کشمیر
0343-5137813

ہمارا ایمان ہے کہ قرآن پاک سے استخراج کیا ہوا عمل خلوص دل سے کیا جائے تو انشاء اللہ کامیابی یقینی ہے۔ بشرطیکہ مقصد حدود کے اندر اور شریعت کے مطابق ہو خدا خود فرماتا ہے۔ خُذْ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا شِئْتَ لِمَا شِئْتَ

**ترجمہ** قرآن سے جس چیز کیلئے جو چاہو حاصل کرو (یعنی ہر چیز کی امداد قرآن سے حاصل ہو سکتی ہے۔)

سورہ یٰسین: آیت نمبر (۳) اِنَّكَ لَمِنَ الْمُرْسَلِيْنَ

**ترجمہ** (اے محمد) بے شک تم پیغمبروں میں سے ہو۔

آیت کے کل اعداد قمری = ۶۱۲

ان ہی اعداد کا نقش مثلث بادی چال سے پر ہوگا۔ نقش کے نیچے سائل کا نام اور مقصد لکھا جائے گا۔

نقش تیار کرنے کے بعد آیت کو ۶۱۲ بار پڑھیں اور نقش پر دم کریں۔ آیت کو اس طرح پڑھیں اِنَّكَ کے بعد ۹۲ بار یا محمد پڑھیں اور مقصد کو ذہن میں دُھرائیں۔ اس کے بعد باقی آیت لَمِنَ الْمُرْسَلِيْنَ پڑھیں۔ اور درود پاک اوّل و آخر ۳۔۳ بار پڑھیں آخر میں مقصد کہیں۔ نقش تیار کرنے کے بعد نیاز ختم شریف کے بعد نقش کو دائیں بازو پر باندھیں۔ یا اپنے پاس رکھیں۔ اور روزانہ ورد ۶۱۲ ۔ یا ۹۲ مرتبہ لازمی رکھیں۔ عمل کا راز کسی پر ظاہر نہ کریں۔

۶۱۲ کے اعداد میں بھی راز ہے یہ راز آئندہ عمل کی شکل میں پیش کروں گا۔ انشاء اللہ بشرطیکہ زندگی رہی۔ اور اللہ تعالیٰ نے توفیق دی۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۲ | ۷ | ۶ |
| ۹ | ۵ | ۱ |
| ۴ | ۳ | ۸ |

**زکات نقش** نئے چاند کی سعد ساعت میں ۱۴ نقش روزانہ اور ۱۴ دن تک لکھیں۔ ہر نقش پر علیحدہ علیحدہ ۵۔ ۵ بار یہ آیت پڑھ کر دم کریں۔ روزانہ کے نقش جاری پانی یا تالاب (جہاں مچھلیاں ہوں) ان نقوش کو آٹے کی گولی میں رکھ کر بہادیں روزانہ ڈالیں۔ یا کچھ دنوں کے بعد یا آخری دن کے بعد ڈالے جاسکتے ہیں۔ زکات کے آخری دن دو عدد بیوت نقش تیار کریں۔ زکات والے نقوش سادہ لکھیں۔

نقش تیار کرنے کا صحیح وقت نوچندی جمعرات ۔ جمعہ۔ اتوار ہے۔ ساعت مشتری۔ جمعہ کے دن ساعت زہرہ۔ اتوار کے دن ساعت شمس ہے۔ شرف قمر۔ شرف شمس۔ دیگر سعد ستارے کے شرف میں تیار کر سکتے۔ اجازت ضروری ہے۔

عمل تیار کرنے میں یا کسی چیز جز کی سمجھ نہ آئے تو بذریعہ خط۔ یا فون پر سمجھ سکتے ہیں۔ پلیز (Messages) نہ کریں۔

آیت کو بست حرفی کر کے نام سائل مع والدہ کے حروف کے ساتھ امتزاج کر کے نقش کے چاروں طرف لکھ دیں

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

جبرائیل

| | | |
|---|---|---|
| ۲۰۱ | ۲۰۶ | ۲۰۵ |
| ۲۰۸ | ۲۰۴ | ۲۰۰ |
| ۲۰۳ | ۲۰۲ | ۲۰۷ |

میکائیل

نام سائل احمد دین بن ارحم زہرا کے رزق میں کشادگی ہو بحق ایں نقش العجل الساعۃ الوحا

**بست حرفی آیت**
ا ن ک ل م ن ا ل م ر س ل ی ن

**سائل**
ا ح م د ر ی ن ب ن ا ر ح م ز ہ ر ا

**امتزاج**
اا ن ح ک م ل د م ر ی ن ب ن ا ر س ر ل ح ی م ن ز ا ہ ن ر ک ا

یہ امتزاج کی سطر نقش کے چاروں طرف لکھنی ہے

نقش دو عدد لکھیں۔ ایک کو تہہ کر کے اپنے پاس رکھیں۔ دوسرے کو تہہ نہ کریں۔ اس نقش کو فریم کر کے۔ گھر، دفتر وغیرہ میں اُونچی جگہ لٹکائیں۔

دُعا گو ہوں کہ اللہ تعالیٰ آپ کو کامیابیاں عطا فرمائے آمین ثم آمین۔

# لوح کرشمہ حسینیہ

تحقیق وتحریر: ڈاکٹر خالد شفیع۔ السمیع کلینک نزد ریلوے اسٹیشن بھکر Mob:0334-6965512

ابتدائے رب عظیم کے بابرکت نام سے درود و سلام رحمۃ العالمینؐ پر اور انکی آلؑ پر۔ ذیشان قدر قارئین کرام! السلام علیکم! آج کی نشست میں گلستان جفر میں سے ایک انمول گل لے کر حاضر ہوں جس کے اسرار و رموز دیکھ کر انسان ششدر ہو جاتا ہے امام عالی مقام سیدنا حسین علیہ السلام جناب جگر گوشۂ رسول مقبول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے عالم انسانیت کو درس دیا کہ کربلا کے میدان میں باطل قوتوں کے سامنے نہیں جھکے اور اپنی جان کا نذرانہ پیش کر کے اپنے نانا نبی کریم روف الرحیم محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے دین کو بچا کر امر ہو گئے ان کا یہ سبق ہمارے لیے مشعل راہ ہے اب عام جعفر کے قاعدہ کے مطابق کئی راز پوشیدہ ہیں جو کہ آج عیاں ہوتے ہیں سیدنا حسین علیہ السلام کے تمام حروف نورانی ہیں۔ اگر حسین علیہ السلام کے حروف کو ملفوظی کر کے اعداد لیں تو 135 عدد بنتے ہیں جو کہ سیدہ فاطمہ سلام اللہ علیہا کے عدد میں اور ملفوظی حروف کے اندر انسانوں اور احسان کے چھپے ہوئے حروف برآمد ہوتے ہیں۔

امام عالی مقام حسین علیہ السلام کے ملفوظی حروف بنائے۔

حا سین یا نون

**تحقیق کیا**

ح ل ی ن و = احسان

انسانوں

انسانوں پر احسان کیا اور یہ درس دیا جو کہ رہتی دُنیا تک آنے تعلیم ہوتا رہے گا خاتم الانبیاء حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا ارشاد مبارک ہے الحسین منی وانا من الحسین کے اعداد 566 اور درود شریف کے اعداد 1034 اللھم صلی علی محمد وآل محمد وبارک وسلم اپنی حاجت نام بمعہ والدہ یا عہدہ کے تمام اعداد جمع کر کے خانہ نمبر 1 ایک میں لکھیں پھر خانہ نمبر ایک کے اعداد خانہ نمبرز سے ضرب (ملٹی پلائی) دے کر لکھتے جائیں۔ خانہ ایک میں اعداد 3400 میں 3400 خانہ نمبر دو (۲) سے ضرب دیں تو 6800=2x3400

3400 x خانہ نمبر تین (۳) سے ضرب دی۔ 10200=3x3400 اس طرح لوح کو مکمل کریں درمیانی حصہ میں الحسین لکھیں اس لوح کی فریکونسی انتہائی طاقتور ہے۔

**مثال**

صابر حسین کو خوشحالی و شفا ہو

3400=1034+566+1379+421

یا خیر الناصرین

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ / ۳۴۰۰ | ۱۲ / ۴۰۸۰۰ | ۱۱ / ۳۷۴۰۰ | ۶ / ۲۰۴۰۰ |
| ۱۰ / ۳۴۰۰۰ | ۷ / ۲۳۸۰۰ | الحسین | ۱۳ / ۴۴۲۰۰ |
| ۴ / ۱۳۶۰۰ | ۹ / ۳۰۶۰۰ | ۱۴ / ۴۷۶۰۰ | ۳ / ۱۰۲۰۰ |
| ۱۵ / ۵۱۰۰۰ | ۲ / ۶۸۰۰ | ۵ / ۱۷۰۰۰ | ۸ / ۲۷۲۰۰ |

یامسبب الاسباب یاحل المشکلات یا قاضی الحاجات صابر حسین کو خوشحالی و شفا ہو

یہ لوح روزگار میں وسعت و برکت دے خوشحالی اور خوشیاں لائے حاسدین اور دُشمنوں سے محفوظ رکھے روحانی اور جسمانی بیماریوں سے نجات دے آفات سے محفوظ رکھے ہر قسم کی بدنظری / بندش وسحری اثرات کو ختم کرے امتحان میں کامیابی لائے اور طالب علم کا ذھن کھولے اور پڑھائی کا شوق پیدا کرے گھریلو حالات محبت اور اتفاق کی فضا پیدا کرے اولاد کا نہ ہونا۔ بچیوں کے رشتوں میں روکاٹ الغرض یہ لوح آپ کی تمام دُنیاوی پریشانیوں کو ختم کر کے عروج تک لے جائے گی یہ اپنے اندر مقناطیسی اثرات رکھنے کے علاوہ یہ اکسیر اعظم اور تجربہ شدہ ہے۔

**طریقہ استعمال**

لوح کو زعفران کی سیاہی بنا کر لکھیں ایک لوح اپنے پاس رکھیں دوسری لوح کو کمرہ کی شمالی یا مغربی دیوار پر چسپاں کر کے روزانہ 2 منٹ سے 10 منٹ تک الحسینؑ کو دیکھتے رہیں آپ کو قدرت کی طرف سے انمول خزائن اور تجلیات ملیں گی۔ یہ مومنین کرام کیلئے ایک روحانی رازوں میں سے ایک خزانہ ہے اس میں کئی بھید چھپے ہوئے ظاہر ہونگے اگر لوح وسعت رزق کیلئے تیار کرنی ہو تو برج قوس اور ساعت مشتری ہو اگر رشتوں کیلئے لوح بنانی ہے تو برج جوزا برج میزان برج ثور اور ساعت زہرہ ہو۔

نیز روزانہ لوح کو دیکھنے سے پہلے 11 مرتبہ درود شریف 11 مرتبہ یامسبب الاسباب یا حل المشکلات یا قاضی الحاجات پڑھ کر اپنی حاجات کی دُعا مانگیں۔ ہر منگل بدھ کو صدقہ دیں۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# لوح ولایت علی ابن ابی طالب علیہ السلام

## (برائے دل پسند شادی و آسیب جنات سے نجات)

فیض حسینی: عامل و مولانا غلام علی حسینی (مصنف کائنات جفر و روح العملیات)
تکیہ مندراں والا حسینی اسٹریٹ نمبر 1 غازی آباد لاہور پاکستان رابطہ: ٹائم صبح 11 بجے تا 2 بجے دوپہر
موبائل نمبر: 0300/0321-4534910 www.faizehussani.com
E-mail: faize.hussani@yahoo.com

قارئین امامیہ جنتری: السلام علیکم!

گذشتہ سال میں نے امامیہ جنتری کیلئے ایک مضمون بعنوان "لوح غیب" لکھا۔ اس مضمون کو میرے وہم گمان سے بھی زیادہ پذیرائی ملی۔ اور 95 فیصد لوگوں کے کام صرف چند دنوں میں ہوئے۔ میں اس پاک ذات کا شکر گذار ہوں جس نے مجھے دکھی پریشان حال لوگوں کا وسیلہ اور محمدؐ و آل محمدؐ کی معرفت کروانے کا ذریعہ بنایا۔

قارئین کرام! وسائل الشیعہ اور الخصال میں شیخ کلینیؒ نے امام محمد باقر علیہ السلام سے روایت کی ہے۔

قَالَ اَبُوْ جَعْفَر علیه السلام! بُنِیَ الْاِسْلَامُ عَلٰی خَمْسٍ.

۱) اقامه الصلوة ۲) وایتاء الذکوة ۳) و حج البیت

۴) وصوم شهر رمضان ۵) والولایة لنا اهل البیت

یعنی: اسلام کی بنیاد پانچ چیزوں پر رکھی گئی ہے۔

۱) نماز قائم کرنا ۲) زکوۃ ادا کرنا ۳) حج بیت اللہ

۴) ماہ رمضان کے روزے ۵) ولایت (ولایت اہل بیتؑ کا اقرار کرنا)

در ثانی زہرا سلام اللہ علیہا سے ملی ہوئی خیرات مضمون بعنوان "ولایت" امامیہ جنتری کے ناپید صفحات کو مد نظر رکھتے ہوئے تحریر کرنے کی سعی کر رہا ہوں۔

ارشاد خداوندی ہے۔ انما ولیکم الله ورسوله والذین امنوا الذین یقیمون الصلوة ویوتون الذکوة وهم رکعون.

مطلب: بے شک ولی تمہارا اللہ ہے اور اسکا رسول اور وہ لوگ جو ایمان لائے ہیں نماز پڑھتے ہیں اور حالت رکوع میں زکوۃ دیتے ہیں (سورہ المائدہ آیت نمبر 55)

حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام سے اس آیت کی تفسیر پوچھی گئی تو آپ نے فرمایا! ولی کے معنی یہ ہیں کہ تمہارے مال و جان میں تم سے زیادہ حق تصرف رکھنے والا ایک اللہ ہے۔ دوسرا رسول اور تیسرے (والذین امنو ـــــ) یعنی حضرت علی علیہ السلام اور قیامت تک انکی اولاد میں سے ہونیوالے امام برحق پھر خدا نے انکی توصیف اس طرح کی ہے کہ (الذین یقیمون الصلوة ـــــ) کہ جو نماز کو قائم کرتے ہیں اور حالت رکوع میں زکوۃ ادا کرتے ہیں۔

امام محمد باقر علیہ السلام سے آیت کے بارے میں پوچھا گیا! تو آپ علیہ السلام نے فرمایا! کہ یہودیوں کا ایک گروہ اسلام لایا۔ اور عرض کیا! یا رسول اللہ ﷺ آپؐ کے بعد آپ کا ولی اور ہمارا ولی کون ہے؟! اس وقت یہ آیت نازل ہوئی۔ آنحضرتؐ نے ان لوگوں سے فرمایا۔ اٹھو۔۔۔۔۔۔۔ چنانچہ وہ اٹھے اور مسجد نبوی کی طرف روانہ ہوئے دیکھا کہ ایک سائل وہاں سے نکل رہا ہے۔

نبی پاکؐ نے اس سے پوچھا۔ اے سائل! آیا تجھے کسی نے کچھ دیا ہے؟ اس سائل نے عرض کیا ہاں یہ انگوٹھی دی ہے۔ فرمایا! کس نے دی ہے۔ سائل نے جناب علی علیہ اسلام کی طرف اشارہ کرکے کہا! اس نماز گزار نے دی ہے۔ فرمایا! کس حالت میں دی ہے کہا! رکوع کی حالت میں اس وقت نبی پاکؐ نے نعرہ تکبیر بلند کیا اور اہل مسجد نے بھی نعرہ تکبیر بلند کیا۔

پس نبی پاکؐ نے فرمایا! میرے بعد علی ابن ابی طالب علیہ السلام تمہارے ولی ہیں۔ (وسائل الشیعہ)

قارئین کرام: الولی (خاص ولی) کے اعداد

| ی | ل | و | ل | ا |
|---|---|---|---|---|

77 = 10 + 30 + 6 + 30 + 1 ہیں

جو کہ "مولا" کے اعداد ہیں۔ یعنی

| ا | ل | و | م |
|---|---|---|---|

77 = 1 + 30 + 6 + 40

اور 77 کا عدد کامل (7 + 7) = 14 یعنی چودہ معصومینؑ۔

سورہ الصافات آیت نمبر 35 میں ارشاد خداوندی ہے۔

**انھم کانو آ اذا قیل لھم لا ا لہ الا اللہ یستکبرون o**

**مطلب** یقیناً یہ وہ لوگ ہیں کہ جب ان سے کہا جاتا تھا کہ سوائے خدا کے کوئی معبود نہیں ہے تو یہ اکڑا ہی کرتے تھے

اور پھر سورہ محمد آیت نمبر 19 میں ارشاد ہوا۔

**فاعلم انہ لا الہ الا اللہ..........**

**مطلب** پس یہ سمجھ لو کہ سوائے اللہ کے کوئی معبود نہیں ہے

اور لا الہ الا اللہ کے بارے میں حضرت امیر المومنین علیہ السلام کا ارشاد گرامی ہے کہ لا الہ الا اللہ دین کی شرائط میں سے ایک شرط ہے میں اور میری ذریت ان شرائط میں سے ایک شرط ہے۔ آپ تمام قاری حضرات جانتے ہیں کہ میرا ہر مضمون حروف، اعداد، جفر کی اک پر اسرار تحقیق ہوتا ہے۔ اس بات کا اندازہ آپ نے میرے گذشتہ مضامین سے لگا لیا ہوگا۔ کیونکہ مجھے بہت سے فون E-mail اور SMS موصول ہوئے۔ مجھے اس بات کا یقین ہے کہ ہر کوئی نصیحت قبول کرنے والا نہیں ہوتا۔ کیونکہ ارشاد خداوندی ہے۔

**سیذکر من یخشی o ویتجنبھا الاشقی o** (سورہ الاعلیٰ آیت نمبر 11-10)

ترجمہ: وہی نصیحت قبول کرے گا۔ جو اللہ سے ڈرتا ہوگا اور بدبخت اس سے پہلو تہی کرے گا۔

قارئین کرام! خدا کیلئے آپ پہلو تہی نہ کیجئے گا۔ بس ذرا غور و فکر کیجئے گا۔ کیونکہ سورہ النحل آیت نمبر 69 میں ارشاد ہوتا ہے۔

**ان فی ذلک لایۃ بقوم یتفکرون o**

ترجمہ: بے شک غور و فکر کرنے والوں کیلئے اس میں ایک بڑی نشانی موجود ہے

کلمہ طیبہ: لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ علیا ولی اللہ وصی رسول اللہ و خلیفتہ بلا فصل۔

یا علیم: (لا الہ) الا اللہ کا باطن (بنیات) کیا ہے؟

| ظاہر | باطن | باطنی اعداد | مجموعہ |
|---|---|---|---|
| ا | ل-ف | 80+30 | 110 |
| ل | ا-م | 40+1 | 41 |
| ا | ل-ف | 80+30 | 110 |
| ا | ل-ف | 80+30 | 110 |
| ل | ا-م | 40+1 | 41 |
| ل | ا-م | 40+1 | 41 |
| ہ | ا- | 0+1 | 1 |

454

یعنی: الا اللہ کا باطن 454 جو کہ محمد رسول اللہ کے اعداد قمری ہیں۔ مثلاً

محمد رسول اللہ

454 = 66 + 296 + 92

گویا معلوم ہوا کہ لا الہ الا اللہ پر ایمان لانے کے بعد محمد رسول اللہ پر ایمان لانا لازم ہے۔

اب سوال یہ پیدا ہوتا ہے۔ کہ کلمہ طیبہ لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ پر کامل ہو جاتا ہے یا نہ؟ تو جیسے ہم نے الا اللہ کا باطن (بنیات) دیکھا تھا۔ ویسے ہی ہم علیاً ولی اللہ کا باطن دیکھتے ہیں۔

| ظاہر | باطن | باطنی اعداد | مجموعہ |
|---|---|---|---|
| ع | ی-ن | 50+10 | 60 |
| ل | ا-م | 40+1 | 41 |
| ی | ا- | 0+1 | 01 |
| ا | ل-ف | 80+30 | 110 |
| و | ا-و | 6+1 | 07 |
| ل | ا-م | 40+1 | 41 |
| ی | ا- | 0+1 | 1 |
| ا | ل-ف | 80+30 | 110 |
| ل | ا-م | 40+1 | 41 |
| ل | ا-م | 40+1 | 41 |
| ہ | ا- | 0+1 | 01 |

454

یہ میرے علی الحکیم کی حکمت ہے کہ "الا اللہ" کا باطن بھی 454 اور "علیاً ولی اللہ" کا باطن بھی 454 ہے۔ جو کہ میرے مولا و آقا حبیب خدا (محمد رسول اللہ 454) کے اعداد ہیں۔ پس فیصلہ ہو گیا!

جیسے علم و عقل، ایمان اور حیا ایک ہی رسی میں اکٹھے ہیں جب ان میں سے ایک چلا جاتا ہے تو دوسرے بھی ہاتھ سے نکل جاتے ہیں۔ پس کلمہ طیبہ کی مثال بھی ایسی ہی ہے کہ اگر علیاً ولی اللہ کا اقرار نہ کیا تو توحید اور رسالت کا اقرار بھی کوئی فائدہ نہ دے گا۔

قارئین کرام! قرآن ایک کتاب ہے اور ہر کتاب کا ایک موضوع ہوتا ہے اور قرآن کا موضوع توحید (الا اللہ 454) ہے۔ جو کہ رسالت (محمد رسول اللہ 454) ہے۔ اور ولایت (علیاً ولی اللہ 454) ہے۔

سورہ البقرہ میں ارشاد رب العزت ہے۔ الم o ذلک الکتب لا ریب فیہ

هدى للمتقين○

ترجمہ: الم○ یہ وہ کتاب ہے جس میں کچھ بھی شک نہیں یہ پرہیزگاروں کی راہ نما ہے قارئین! الکتاب کے ظاہری اعداد 454 ہیں۔

مثلاً الکتاب: ا ل ک ت ا ب

$$454 = 2 + 1 + 400 + 20 + 30 + 1$$

پس معلوم ہوا کہ کتاب کا بڑا موضوع توحید، رسالت اور ولایت ہے۔ الکتاب کے اعداد قمری "454" جب کہ "متوجہ" کے اعداد "454" ہیں۔ علم الجفر کے اعداد قمری بھی "454" ہیں اور مجھ حقیر کے اسم "گلفام" کا زبری و بنیاتی اعداد کا مجموعہ 454 ہے۔

قارئین کرام! "واللہ علی الامر" "بقاء قرآن" "تانبا" اور "توحید گاہ" کے اعداد قمری 454 ہیں۔ مضمون طول نہ پکڑے۔ اس لئے وضاحت نہیں کر رہا۔ وضاحت کیلئے میری کتاب "نبج العملیات" (زیر طبع) کی طرف رجوع کریں۔ علیاً ولی اللہ کے بنیادی اعداد 454 ہیں جو کہ نجات 454۔ جنات 454 کے اعداد ہیں۔ یعنی آسیب جنات سے نجات، بلکہ ہر دکھ و درد سے نجات کے واسطے "لوح ولایت" مجرب المجرب ہے۔ اگر کسی گھر، مکان، دکان میں بھوت پلید، ارواح خبیثہ، کرتب شیطانی، جنات یا شیاطین کا اثر ہو یا اُن کا ہونا پایا جاتا ہو تو جمعہ کے روز ساعت زہرہ میں باوضو کسی پاکیزہ کوری ٹھیکری پر پانچ نقش ولایت تحریر کریں۔ چار ٹھیکریاں گھر یا دکان کے چاروں کونوں میں دفن کر دیں اور ایک گھر یا دکان کے عین وسط میں دفن کر دیں۔

انشاء اللہ آسیبی قوتیں، ارواح خبیثہ وغیرہ اس گھر یا دکان میں کبھی داخل نہ ہوں گی۔ اگر ان قوتوں کا پہلے سے کوئی عمل دخل ہے تو اثر بھی بالکل ختم ہوگا۔ موذی، زہریلے اور تکلیف دینے والے جانور مثلاً سانپ، بچھو، چیونٹیاں اور ڈینگی مچھر وغیرہ کو بھگانے کیلئے بھی یہ عمل موثر ہے۔ آسیب جنات سے نجات کا "نقش ولایت" یہ ہے۔ اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْم

| | | | |
|---|---|---|---|
| [illegible] | علیا ولی اللہ | محمد رسول اللہ | لا الہ الا اللہ |
| ۴۵۳ | ۱۶۶ | ۹۸۸ | ۴۴۴ |
| ۱۶۷ | ۴۵۶ | ۴۴۱ | ۹۸۷ |
| ۴۴۲ | ۹۸۶ | ۱۶۸ | ۴۵۵ |

وَلَا یَؤُدُہٗ حِفْظُھُمَا۔

## دل پسند شادی کیلئے:

اگر کوئی اپنی پسند کی شادی کا خواہش مند ہو اور اس کے ماں باپ اس جگہ یہ شادی کرنے کیلئے رضامند نہ ہوں یا کسی اور وجہ سے اسکی شادی اس جگہ نہ ہو سکتی ہو تو وہ شخص اس وجہ سے پریشان ہو تو اسے چاہئے کہ شرف زہرہ یا اوج زہرہ یا اگر عید غدیر 18 ذی الحج قریب ہو تو بعد از نماز امیر المومنین علیہ السلام پڑھے، اور اول ساعت زہرہ میں سونا یا چاندی، تانبے یا کاغذ پر زعفران و مشک، عرق گلاب سے تحریر کر کے عطر عود جبرائیل علیہ السلام لگا کر پاس رکھے۔ اور کلمہ طیبہ معہ علیا ولی اللہ 454 میں طالب معہ والدہ، مطلوب معہ والدہ کے اعداد جمع کر کے پڑھیں۔ اول و آخر 21/21 مرتبہ درود شریف ضرور پڑھیں۔ انشاء اللہ 21 دن سے قبل ہی کامیابی ہوگی۔ یہ عمل میرا بارہا کا آزمودہ ہے۔ ہر مرتبہ بہت جلد کامیابی ہوئی ہے۔ کبھی ناکامی نہیں ہوئی۔ عورت یا مرد کو مطیع کرنے کے واسطے بھی لوح ولایت بے حد فائدہ مند اور اکسیر کا درجہ رکھتا ہے۔

"لوح ولایت" برائے دل پسند شادی یہ ہے

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْم

| ۴۵۹ | ۴۴۳ | ۲۹۸ | ۴۱۴ |
|---|---|---|---|
| [illegible] | علیا ولی اللہ | محمد رسول اللہ | لا الہ الا اللہ |
| ۴۵۳ | ۱۶۶ | ۶۰۶ | ۴۴۴ |
| ۱۶۷ | ۴۵۶ | ۴۴۱ | ۶۰۵ |
| ۴۴۲ | ۶۰۴ | ۱۶۸ | ۴۵۵ |

۱۶۶۹ ۱۶۶۹

یا اللہ بحق محمد رسول اللہ علیا ولی اللہ
علی و فاطمہ کی شادی جلد ہو۔

قارئین کرام! جائز مقصد کے لئے استعمال کریں۔ ناجائز نہ کریں۔ ورنہ نقصان ہو سکتا ہے۔ میں نے ہر بات کی وضاحت کر دی ہے۔ تاہم ضرورت محسوس کریں تو رابطہ کریں۔



# قرآنی عملیات

| نام مرض یا مقصد | نسخہ نورانی یا عمل | طریقہ استعمال |
|---|---|---|
| اسقاط حمل | سورۃ یٰسین مکمل | سات تار نیلا دھاگہ قد عورت کے برابر لیکر مکمل پڑھو اور ہر مبین پر دھاگہ کو گرہ دو پھر عورت کے گلے میں ڈالو۔ بچہ پیدا ہونے پر بچے کے گلے میں ڈالو۔ |
| اولاد نرینہ | پ ۱۲ سورۃ یوسف مکمل | مکمل سورۃ کو لکھ کر ایام حمل میں عورت گلے میں ڈالے۔ اور روزانہ تلاوت کرے۔ |
| اٹھرا | سورۃ مومنون مکمل سورۃ الکوثر مکمل | ایک بوتل سادہ پانی پر پیر کی صبح کو 7،7 مرتبہ دم کر کے رکھ لیں اور رات کو سوتے وقت دو چار گھونٹ پی لیں۔ |
| چیچک | سورۃ کوثر مکمل | سات عدد چاول لیکر ہر چاول پر ایک دفعہ دم کریں وباء سے پہلے یا بعد کھلائیں شفا ہو گی۔ |
| خسرہ | سورۃ فاتحہ مکمل | سات بار پڑھ کر دم کریں اور پانی دم کر کے پلائیں۔ |
| خارش | سورۃ القدر مکمل | خارش خشک یا تر ہو پانی پر 7 بار دم کر کے پلائیں اور تیل پر دو بار پڑھ کر مالش کریں۔ |
| برص سفید داغ | سورۃ بقرہ نمبر ۲۵۹ | گھونگچی کے تیل پر دم کر کے مالش کریں۔ |
| درد پاء | سورۃ کہف آیت نمبر 27 | یہ درد پاء کیلئے مجرب ہے۔ 7 مرتبہ پڑھ کر دم کریں۔ |
| امراض قلب ومعدہ | سورۃ انبیاء آیت نمبر 88،87 | یہ آیات امراض قلب ومعدہ کے لیے اکسیر ہیں 7 مرتبہ پانی پر دم کریں۔ سورۃ فاتحہ بھی پڑھیں۔ |
| دل کے امراض | سورۃ طٰہٰ آیت نمبر 24 تا 28 | دل کے امراض کیلئے آیات مبارکہ 35 مرتبہ پانی پر دم کریں 41 دن روزانہ کریں۔ |
| نظر بد | سورۃ ن وسورۃ قلم آخری | 2،2 آیات کو لکھ کر بچے کے گلے میں ڈالیں۔ |
| بواسیر | سورۃ اعلیٰ مکمل | ہر نماز کے بعد پڑھا کریں صحت ہو گی۔ |
| احتلام | سورۃ طارق مکمل | سونے سے پہلے سورۃ مبارکہ کو پڑھ کر سو جائیں۔ |
| بہرہ پن | سورۃ حشر کی آیت نمبر ۲۱ تا ۲۴ | متاثرہ کان پر ان آیات مبارکہ کو 66 مرتبہ روزانہ دم کریں۔ |
| جنسی کمزوری | سورۃ دھر پہلی 5 آیات | روزانہ 66 مرتبہ پانی پر دم کر کے پیا کریں۔ |
| درد سینہ ودل | سورۃ الم نشرح مکمل | اس سورۃ مبارکہ کو 21 مرتبہ روزانہ سینہ پر دم کریں۔ |
| شوگر | سورۃ رحمٰن مکمل | پانچ مرتبہ پڑھ کر رات کے باسی ڈھکا ہوا پانی پر دم کر کے پیا جائے۔ 40 دن کرنا ہے۔ |
| رسولی | سورۃ انشقاق | کو مکمل پڑھیں اور رسولی پر دم کریں ایسا پانچ دن کرنا ہے |
| گردوں کی تکلیف یا ناکارہ ہونا | سورۃ التکاثر | مکمل کو 21 مرتبہ 21 روز تک مریض پر دم کریں اور پانی دم کر کے پلائیں۔ |

پتہ برائے خط: مجم وجنتار غلام عباس سپر لڈا کنسانسٹ حق باہو کالونی۔ (کوٹلی باقر شاہ) 18 ہزاری تحصیل وضلع جھنگ Mob:0343-7994605

# ریکی اور اسمائے حسنیٰ

## اپنی طاقتوں کو بیدار کرنے کا ذریعہ

ڈاکٹر سید نیاز محمد ہمدانی۔ فاضل قم۔ ایم اے (اسلامیات۔ عربی۔ فارسی) پی ایچ ڈی (میٹافزکس)

انسان اور جانور میں بنیادی فرق یہ ہے کہ انسان سوچنے کی صلاحیت رکھتا ہے جبکہ جانور اس صلاحیت سے محروم ہوتے ہیں۔ ایک چڑیا آج سے دس ہزار سال پہلے بھی اسی طرح گھونسلہ بناتی تھی جس طرح آج بناتی ہے اور آج سے دس ہزار سال بعد بھی ایسا ہی بنائے گی جبکہ انسان کا انداز زندگی مسلسل بدلتا رہتا ہے۔ اس کی بنیادی وجہ یہ ہے کہ انسان سوچتا ہے اور نئے نئے تجربے کرتا ہے۔ سوچ کی اسی اہمیت کو پیش نظر رکھتے ہوئے مولانا رومی نے کہا:

ای برادر تو ہمان اندیشہ ای

ماقی تو استخوان وریشہ ای

ترجمہ: اے بھائی تم درحقیقت وہی ہو جو تمہاری سوچ ہے، باقی تو تم ہڈیاں اور گوشت ہو (مثنوی معنوی)

انسانی ذہن پر کی جانے والی جدید تحقیقات نے یہ ثابت کیا ہے کہ انسانی ذہن جب سوچتا ہے تو وہ ایک حیرت انگیز انرجی پیدا کرتا ہے۔ یہ انرجی نہ صرف مقدار میں بہت زیادہ ہوتی ہے بلکہ اس کی طاقت اور تاثیر بھی بہت زیادہ ہوتی ہے اگر یہ انرجی مثبت (Positve) ہو تو انسان کی زندگی پر اس کے اثرات مثبت ہوتے ہیں۔ ایسی انرجی کے ساتھ کیا جانے والا کام کامیابی سے ہمکنار ہوتا ہے۔ اس کے برعکس اگر یہ انرجی منفی ہو (Negative) ہو تو انسانی زندگی پر اس کے اثرات بھی منفی ہوتے ہیں۔ ایسی انرجی کے ساتھ کیا جانے والا کام عام طور پر ناکامی سے دوچار ہوتا ہے۔ اس کے علاوہ یہ بھی ضرور مدنظر رہے کہ ہر انسان کے ذہن کی پیدا کردہ مثبت یا منفی انرجی کی طاقت ایک جیسی نہیں ہوتی۔ ہمارے معاشرے میں اکثر دکھی، پریشان، مایوس اور ناکام انسان اپنے ذہن کی پیدا کردہ منفی انرجی کی وجہ سے بدبختی کی زندگی گزار رہے ہوتے ہیں۔ ہر سوچ خواہ مثبت ہو یا منفی، کچھ مخصوص جذبات کے ساتھ تعلق رکھتی ہے۔ ہر جذبہ (Emotion) بھی ایک انرجی کا حامل ہوتا ہے۔ اس طرح ہم ہر وقت اپنی سوچوں اور جذبات کے ذریعے بہت سی انرجی پیدا کر رہے ہوتے ہیں۔

ہمارے ملک میں برسات کے موسم میں بہت سا پانی دریاؤں میں آجاتا ہے لیکن ڈیم نہ ہونے کی وجہ سے یہ پانی سمندر میں بہہ کر ضائع ہو جاتا ہے یا بعض اوقات سیلاب کی شکل اختیار کرکے تباہی پھیلا دیتا ہے۔ اسی طرح بہت سے لوگ اپنے ذہنوں، اپنی سوچوں اور جذبات سے حیرت انگیز توانائی کی ایک بہت بڑی مقدار پیدا کر رہے ہوتے ہیں لیکن اس انرجی کو کنٹرول کرنے اور اس کو استعمال کرنے کی بجائے اسے ضائع کر رہے ہوتے ہیں، بلکہ بسا اوقات اس کے ذریعے اپنی اور دوسروں کی زندگی میں تباہ کن اثرات پیدا کر رہے ہوتے ہیں۔ جتنے بھی لوگ مختلف قسم کے مسائل میں گرفتار ہوتے ہیں وہ درحقیقت اپنی ہی منفی انرجی کی گرفت میں جکڑے ہوئے ہوتے ہیں اور زیادہ تر لوگوں کی ناکامی کی وجہ بھی یہ ہوتی ہے کہ ان کی اپنی پیدا کردہ منفی انرجی ان کی کامیابی کی راہ میں رکاوٹیں پیدا کر دیتی ہے۔ یہ لوگ جب عاملوں کے پاس جاتے ہیں تو عامل ان کو یہ بتاتے ہیں کہ ان پر بندش کی گئی ہے لیکن یہ کوئی نہیں جانتا کہ اس بندش کی اصل وجہ ان کی اپنی پیدا کردہ منفی انرجی ہوتی ہے۔ اگرچہ بعض اوقات جادو وغیرہ کے ذریعے بھی بندش وغیرہ ہو سکتی ہے لیکن یہ ہوتی بہت کم ہے۔

اس انرجی کو کنٹرول کرنے اور اسے موثر طور پر استعمال کرنے کے بہت سے طریقے موجود ہیں۔ ان میں سے بعض طریقے سادہ اور آسان ہیں جبکہ بعض مشکل اور پیچیدہ۔ آسان طریقوں میں ریکی کا نام سب سے زیادہ نمایاں ہے۔ ریکی کی تربیت کے لئے آنے والے افراد تین گھنٹے کی تربیتی کلاس سے جب واپس جا رہے ہوتے ہیں تو ان کی شخصیت اور ان کے ذہنی اور روحانی سکون کی کیفیت میں حیرت انگیز مثبت تبدیلی آچکی ہوتی ہے۔

اللہ تعالیٰ کے اسمائے حسنیٰ بھی زبردست روحانی توانائی کا لامحدود سرچشمہ ہیں۔ ریکی کے ساتھ اسمائے حسنیٰ کی انرجی بھی شامل ہو جائے تو سونے پر سہاگے والی بات ہو جاتی ہے۔ بعض لوگوں کے ذہنوں میں یہ سوال ابھرتا ہے کہ کیا ریکی اسلامی ہے یا غیر اسلامی؟ یہ ایسا ہی ہے کہ کوئی پوچھے کہ گھروں میں روشنی کرنے کے لئے بجلی کا استعمال اسلامی ہے یا غیر اسلامی؟ شمسی توانائی کا استعمال اسلامی ہے یا غیر اسلامی؟ ریکی درحقیقت کائنات میں کام کرنے والی توانائیوں میں سے ایک توانائی ہے۔ دیگر تمام چیزوں کی طرح اس توانائی کا خالق بھی اللہ تعالیٰ ہے۔ اگر قارئین کو یاد ہو تو گزشتہ سال کے شمارے میں ہم نے اپنے مضمون میں یہ بتایا تھا کہ دنیا میں موجود ماورائی علوم کی دو اقسام ہیں: ایک نورانی علم اور دوسرا شیطانی علم اور ریکی نورانی علم کی ایک قسم ہے۔

عام طور پر ریکی کو صرف ایک طریقہ علاج سمجھا جاتا ہے۔ لیکن حقیقت یہ ہے کہ ریکی صرف ایک طریقہ علاج نہیں ہے بلکہ یہ زندگی گزارنے کا طریقہ ہے۔ یہ ہماری منفی

سوچوں اور جذبات کو مثبت بناتی ہے۔ یہ کمزور سوچ کو طاقتور بناتی ہے اور ہماری تخریبی انرجی کو تعمیری انرجی میں تبدیل کرتی ہے۔ وسیع تناظر میں دیکھا جائے تو ہماری زندگی میں رونما ہونے والا ہر مسئلہ ایک بیماری ہوتا ہے۔ اگر میاں بیوی کے درمیان یا دو دوستوں کے درمیان تعلقات خراب ہوگئے ہوں تو اس کے معنی یہ ہیں کہ ان کا تعلق اور رشتہ بیمار ہوگیا ہے۔ اگر کسی انسان کے مالی حالات درست نہیں ہیں تو اس کے معنی یہ ہیں کہ پیسے کے ساتھ اس کے تعلقات ٹھیک اور صحتمند نہیں ہیں۔ اسی طرح زندگی کے کسی بھی شعبے میں موجود کوئی بھی مسئلہ اس بات کی دلیل ہے کہ کوئی نہ کوئی منفی انرجی موجود ہے جو مسائل پیدا کر رہی ہے۔ ریکی ہر قسم کی منفی انرجی اور اس کے اثرات کو ختم کرنے کا ایک مؤثر ذریعہ ہے۔

یہاں ہم ریکی کے فوائد کو اختصار کے ساتھ بیان کرتے ہیں:

1۔ اگر آپ بہت مصروف ہیں اور کاموں کی زیادتی کی وجہ سے ذہنی دباؤ (Tension) کا شکار رہتے ہیں تو ریکی نہ صرف آپ کو پرسکون رہنے میں مدد دیتی ہے بلکہ آپ کے کاموں اور آپ کی زندگی کی کوالٹی کو بھی بہتر بناتی ہے۔

2۔ اگر آپ کی زندگی میں کوئی پریشانی ہے جو آپ کی زندگی کو تلخ بنا رہی ہے اور اس سے جان چھڑانے کا کوئی راستہ بھی نظر نہیں آ رہا تو ریکی اس پریشانی سے چھٹکارا پانے میں آپ کی بہترین معاون ہوتی ہے۔

3۔ اگر آپ کے اندر خود اعتمادی کی کمی ہے تو ریکی آپ کو ایک مضبوط خود اعتمادی فراہم کرتی ہے جو کہ زندگی کی ہر کامیابی کا بنیادی زینہ ہے۔

4۔ اگر انجانے قسم کے خوف اور واہموں نے آپ کی زندگی کا سکون برباد کر دیا ہے تو ریکی آپ کو ان سے نجات حاصل کرنے میں مدد دیتی ہے۔

5۔ اگر مسلسل ناکامیوں اور مشکلات کی وجہ سے آپ کا دل روزمرہ کے کاموں سے اچاٹ ہوگیا ہو تو ریکی آپ کی زندگی کو پھر سے دلکش اور رنگین بنا سکتی ہے۔

6۔ بعض لوگ دولتمند ہونے کے باوجود مطمئن اور پرسکون نہیں ہوتے، ہر وقت کوئی نہ پریشانی انہیں لاحق رہتی ہے۔ ریکی ایسے افراد کے لئے ایک عظیم نعمت ہے۔

7۔ بعض لوگ غربت اور ناداری کی وجہ سے بے سکونی اور پریشانی کی زندگی گزار رہے ہوتے ہیں۔ ریکی انہیں پرسکون زندگی گزارنے میں مدد دیتی ہے۔

8۔ اگر آپ غصیلے اور جذباتی ہیں اور اس کیفیت کی وجہ سے آپ کی زندگی میں مسائل پیدا ہو رہے ہیں تو ریکی ان منفی جذبات کو کنٹرول کرنے اور انہیں مثبت طریقے سے استعمال کرنے میں آپ کی مدد کرتی ہے۔

9۔ اگر آپ کند ذہن طالبعلم ہیں اور آپ کے نمبر کم آتے ہیں تو ریکی آپ کی ذہانت میں اضافہ کرنے کا ایک آسان اور مؤثر ذریعہ ہے۔

10۔ اگر آپ ذہین اور عقلمند ہیں تو ریکی آپ کو ایک غیر معمولی ذہین انسان بنا دے گی۔

11۔ اگر آپ عبادات اور روحانی ترقی کا شوق رکھتے ہیں تو ریکی آپ کے لئے ایک مؤثر طاقت ثابت ہوسکتی ہے۔

مختصر یہ کہ ریکی اللہ تعالیٰ کی ایک گراں بہا نعمت ہے۔ جدید دور میں جب وسائل اور مواقع کم ہوتے جا رہے ہیں اور زندگی کے میدان میں ہر ایک کو ایک سخت مقابلے کا سامنا ہے، بہت سے لوگ ریکی کی تربیت حاصل کرکے نہ صرف پرسکون زندگی کا لطف اٹھا رہے ہیں بلکہ میدان زندگی کے سخت مقابلے میں کامیابی کے ساتھ آگے بڑھ رہے ہیں۔

**Dr Syed Niaz Muhammad Hamdani**
Ph: 0092 42 37483664, Mob: 0333 439 4138
Email: syedniazm@yahoo.com
Web: www.drhamadani.org
www.youtube.com/users/ehsaantv

**احکامِ قربانی:** قربانی کرنا سنتِ مؤکدہ ہے قربانی دسویں گیارہویں اور بارہویں کو بھی ہوسکتی ہے ☆ قربانی کیلئے اونٹ، گائے، بھیڑ، بکرا ہونا چاہیے۔ ☆ اونٹ اور گائے کی قربانی مادہ ہونی چاہیے بھیڑ بکرا دنبہ ہو تو نر سنت ہے۔ ☆ قربانی کی کھال بطور اُجرت دینا جائز نہیں (فتویٰ) ☆ گھر میں پلے جانور کی قربانی مکروہ ہے ☆ ذبح کے بعد جانور کا حرکت کرنا ضروری ☆ ذبح کرنے والا مسلمان ہو

**دعائے قربانی**

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○ اِنِّیْ وَجَّهْتُ وَجْهِیَ لِلَّذِیْ فَطَرَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ حَنِيْفًا مُّسْلِمًا وَّمَا اَنَا مِنَ الْمُشْرِكِيْنَ اِنَّ صَلٰوتِیْ وَنُسُكِیْ وَمَحْيَایَ وَمَمَاتِیْ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ لَا شَرِيْكَ لَهٗ وَبِذٰلِكَ اُمِرْتُ وَاَنَا مِنَ الْمُسْلِمِيْنَ اَللّٰهُمَّ مِنْكَ وَلَكَ بِسْمِ اللّٰهِ وَاللّٰهُ اَكْبَرُ

☆ اس کے بعد جانور کو ذبح کرنا شروع کرے اگر خود اکیلا قربانی دے رہا ہو تو یہ الفاظ کہے اَللّٰهُمَّ تَقَبَّلْ مِنِّیْ اور اگر چند آدمیوں سے مل کر قربانی کی ہو تو اَللّٰهُمَّ تَقَبَّلْ مِنَّا کہے۔ ☆ اگر کسی دوسرے شخص کی طرف سے ہو تو اَللّٰهُمَّ تَقَبَّلْ مِنْهُ کہے اگر کئی دوسرے افراد کی طرف سے ہو تو اَللّٰهُمَّ تَقَبَّلْ مِنْهُمْ کہے۔ بہتر ہے کہ مِنِّیْ۔ مِنَّا۔ مِنْهُ۔ مِنْهُمْ کی جگہ ان لوگوں کا نام لیا جائے۔ بشکریہ نوائے صالحین (مؤلف شیخ سلطان محمود)

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# بے راہ روی سے نجات

## بے راہ روی کا شکار چھوٹے بڑے مرد و زن کے لئے بہترین تحفہ

تحریر: لعل بخش قلندری (روحانی عامل) P-505 قلندری چوک گلی نمبر 7 منیر آباد متصل رضا آباد فیصل آباد پوسٹ کوڈ 38900
فون نمبر: 0308-6692514, 0336-9266110, 041-8001254

## آیت تطہیر ۔ تسبیح محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم و آل محمد علیہم السلام

رب غفور و رحیم امامیہ جنتری کے بانی جناب آغا نثار احمد مرحوم اور میرے بزرگ قبلہ حافظ زوار حسین قلندری مرحوم کے درجات بلند فرمائے۔ ناشرین امامیہ جنتری کو اپنے حفظ و امان میں رکھے اور ان کی توفیقات خیر میں مزید اضافہ فرمائے۔ (آمین)

ناشرین، معاونین و قارئین امامیہ جنتری اسلام علیکم! قرآن کریم سپارہ نمبر 15 سورۃ مبارکہ بنی اسرائیل آیت نمبر 82 میں فرمانِ رب کریم ہے بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْم ۔ وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْآنِ مَاھُوَ شِفَاءٌ وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِیْنَ ۔ اور ہم نے قرآن نازل کیا جس میں مومنین کے لئے شفاء اور رحمت ہے۔ یوں تو پورا قرآن کریم شفاء اور رحمت ہے مومنین کے لئے مگر اس میں کچھ خاص آیات ہیں جو کچھ خاص امراض جسمانی و روحانی سے نجات کے لئے ہیں۔ قرآن کریم محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم و آل محمد علیہ السلام کا قصیدہ بھی ہے اور محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم و آل محمد علیہ السلام کی تسبیح بھی۔ کسی ذکر کے بار بار کرنے کو تسبیح کرنا کہتے ہیں۔ قرآن کریم سپارہ نمبر 22 سورۃ مبارکہ احزاب آیت نمبر 33 کا حصہ جسے آیت تطہیر کہتے ہیں اس آیت مبارکہ کو علم الاعداد کی روشنی میں دیکھتے ہیں تو یہ حقیقت روز روشن کی طرح عیاں ہو جاتی ہے کہ واقعی قرآن کریم محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم و آل محمد علیہ السلام کی تسبیح ہے۔

### علم الاعداد کے حساب سے

۱۔ اسمائے مبارکہ محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم۔ علیؑ۔ حسینؑ۔ ہر ایک کا مفرد عدد 2 ہے

۲۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا ایک اسم مبارک مصطفیٰ کا مفرد عدد 4 ہے۔

۳۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ایک اسم مبارک رسول کا مفرد عدد 8 ہے۔

۴۔ بی بی پاک فاطمہ سلام اللہ علیہا بنت رسول خدا کا مفرد عدد 9 ہے۔

۵۔ اسم ذات اللہ کے اعداد 66 مفرد عدد 3 ہے۔

۶۔ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کے اعداد 786 اور مفرد عدد 3 ہے۔

۷۔ لفظ قرآن کے اعداد 351 مفرد عدد 9 ہے۔

۸۔ قرآن کریم کے اعداد 621 مفرد عدد 9 ہے۔

351 اعداد اللہ کریم کے اسمائے حسنیٰ (1) اَرْفَعُ (اونچا و اعلیٰ) (2) رَافِعُ (بلند کرنے والا) (3) عَارِفُ (معرفت رکھنے والا۔ معرفت عطا کرنیوالا) کے بھی ہیں جبکہ 621 اعداد اسم الٰہی مُسْتَعَانُ (عاجزوں کا مددگار) کے بھی ہیں چاہے یہ عاجزی دین کے بارے میں ہو یا دنیا کے بارے میں اور مفرد عدد 9 بی بی پاک فاطمہ سلام اللہ علیہا بنت رسول خدا کا ہے۔ گویا بی بی پاک فاطمہ سلام اللہ علیہا بنت رسول خدا کے توسل سے قرآن کریم سے مدد، راہنمائی، بلندی اور معرفت الٰہی حاصل کی جا سکتی ہے۔ عاجز اور پریشان حال اپنی عاجزی پریشانیوں اور مشکلات سے باعزت طور پر نجات حاصل کر سکتے ہیں۔

آیئے اب آیت تطہیر کو علم الاعداد کی روشنی میں دیکھتے ہیں۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ۔ اِنَّمَا یُرِیْدُ اللّٰہُ لِیُذْھِبَ عَنْکُمُ الرِّجْسَ اَھْلَ الْبَیْتِ وَیُطَھِّرَکُمْ تَطْھِیْرًا۔

۱۔ اِنَّمَا: کل اعداد 92 اسم مبارک محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے اعداد مفرد 2 محمد۔ علیؑ۔ حسینؑ ہر ایک اسم پاک کا مفرد 2 ہے۔

۲۔ یُرِیْدُ: کل اعداد 224 مفرد 8 ایک منصب محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم رسول کا مفرد 8 ہے۔

۳۔ اللّٰہُ: کل اعداد 66 اسم ذات الٰہی کے اعداد مفرد 3 ہے۔

۴۔ لِیُذْھِبَ: کل اعداد 747 مفرد 9 بی بی پاک فاطمہ سلام اللہ علیہا بنت رسول خدا کا مفرد 9 ہے۔

۵۔ عَنْکُمُ: کل اعداد 180 مفرد 9 بی بی پاک فاطمہ سلام اللہ علیہا بنت رسول خدا کا مفرد 9 ہے۔

747 اعداد جن کا مفرد 9 بنتا ہے اسم الٰہی مُبْدِئُ کُلِّ شَیْءٍ وَّمُعِیْدُہٗ کے بھی ہیں۔ جس کے معنی ہر شے کی ابتدا کرنے والا اور ہر شے کا اعادہ کرنے والا اسی طرح 180 اعداد جن کا مفرد بھی 9 بنتا ہے اسم الٰہی سَمِیْعُ (سننے والا) مُقِیْلُ (معاف کرنیوالا) مُفْنِیُ (فنا کرنے والا۔ مارنے والا کے ہیں)۔ اور عدد 9 بی بی پاک فاطمہ سلام اللہ علیہا بنت رسول خدا کا ہے۔

۶۔ الرِجسَ: کل اعداد 294 مفرد 6 چادر کے نیچے جمع 6 ذوات مقدسہ کو ظاہر کر رہا ہے۔ فاطمہ سلام اللہ علیہا محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم، علیؑ، حسنؑ، حسینؑ پانچ ایسی نورانی ذوات مقدسہ جو گناہ و برائی کرتے ہی نہیں اور چھٹے جبرائیل امین علیہ سلام ان تک اللہ کا پیغام (وحی) پہنچانے والے۔

۷۔ اَھلَ: کل اعداد 36 مفرد 9 بی بی پاک فاطمہ سلام اللہ علیہا بنت رسول خدا کا مفرد 9 ہے۔

۸۔ البَیتِ: کل اعداد 443 مفرد 2 اسمائے مبارکہ محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم علیؑ، حسینؑ ہر ایک اسم پاک کا مفرد 2 ہے۔

۹۔ وَ: کا عدد 6 چادر کے نیچے 6 نورانی ذوات مقدسہ۔

۱۰۔ یُطَھِّرَ: کل اعداد 224 مفرد 8 ایک منصب محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم رسول کا مفرد 8 ہے۔

۱۱۔ کُمۡ: کل اعداد 60 مفرد 6 چادر کے نیچے جمع 6 ذوات مقدسہ اور اگر وَ یُطَھِّرَ ملا کر لیں تو کل اعداد 230 مفرد 5، پانچ نورانی ذوات مقدسہ فاطمہ سلام اللہ علیہا، محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم، علیؑ، حسنؑ، حسینؑ (پنجتن پاک)

۱۲۔ تَطۡھِیۡرًا: کل اعداد 625 مفرد 4 اسم مبارک مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا مفرد 4 ہے۔

۱۳۔ آیت تطہیر: کے کل حروف 47 مفرد 2 محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم، علیؑ، حسینؑ ہر ایک اسم مبارک کا مفرد 2 ہے۔

۱۴۔ آیت تطہیر: کے کل الفاظ 12 مفرد 3 اسم ذات اللہ اور بسم اللہ الرحمن لرحیم کا مفرد 3 ہے۔

۱۵۔ آیت: میں کل نقاط 22 مفرد 4 مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا مفرد 4 ہے۔

۱۶۔ آیت: کے کل اعداد 2997 مفرد 9 بی بی پاک فاطمہ سلام اللہ علیہا بنت رسول خدا کا مفرد 9 ہے۔

۱۷۔ اور جب ہم آیت مبارکہ سے فائدہ حاصل کرنے کے لئے خالی البطن مثلث کی چال شروع کرتے ہیں تو اس کے اعداد 249 بنتے ہیں۔ جس کا مفرد 6 ہے۔

۱۸۔ جب کہ کسر جس کا خانہ نمبر 6 میں اضافہ کیا گیا ہے 9 آتی ہے۔

غرض اس ایک چھوٹی سی آیت مبارکہ میں بار بار ذکر محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم و آل محمد علیہ سلام کیا گیا ہے۔ اور عدد 9 کا بار بار آنا اس بات کی نشاندہی کرتا ہے کہ اس کا مرکز و محور بی بی پاک فاطمہ سلام اللہ علیہا بنت رسول خدا کی ذات مقدسہ ہے۔ اس تھوڑی سی تفصیل کے بعد ہم اپنے مقصد کی طرف آتے ہیں

۱۔ اگر خاوند بے راہ روی کا شکار ہے گھر سے باہر غیر عورتوں میں دلچسپی لے رہا ہے

۲۔ اگر بیوی بے راہ روی کا شکار ہے گھر سے باہر غیر مردوں میں دلچسپی لے رہی ہے۔

۳۔ اولاد میں سے کوئی بیٹا یا بیٹی بے راہ روی کا شکار ہے یا اولاد نافرمان ہو رہی ہے۔

۴۔ کوئی عزیز دوست بے راہ روی کا شکار ہے تو آیت تطہیر کے اس خالی البطن نقش اور لوح کی برکت سے بدلی جا سکتی ہے۔ رب کریم انشاء اللہ ضرور کرم فرمائے گا اور بے راہ روی کا شکار آہستہ آہستہ جانب اصلاح مائل ہونا شروع ہو جائے گا۔ آیت تطہیر کے خالی البطن نقش اور لوح کا عکس یہ ہے۔ تفصیل و ضاحت کے لئے رابطہ کر سکتے ہیں۔ دعا گو! لعل بخش قلندری (روحانی عامل)

## تخریب کاری و خودکش حملوں سے بچاؤ کیلئے

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ؕ

اَللّٰھُمَّ اِنَّا نَجۡعَلُکَ فِیۡ نُحُوۡرِھِمۡ وَنَعُوۡذُبِکَ مِنۡ شُرُوۡرِھِمۡ

**ترجمہ** اے اللہ ہم تجھے اپنے دشمنوں کے مقابلہ میں ڈھال بناتے ہیں اور آپ کے ذریعہ اُن کے شر و شرارتوں سے پناہ چاہتے ہیں۔

حَسۡبُنَا اللّٰہُ وَنِعۡمَ الۡوَکِیۡلُ یَا حَیُّ یَا قَیُّوۡمُ بِرَحۡمَتِکَ اَسۡتَغِیۡثُ ○

**ترجمہ** ہمارے لیے اللہ ہی کافی ہے اور وہ اچھا کارساز وکیل ہے اے ہمیشہ زندہ رہنے والے تیری رحمت کے ذریعہ فریاد رسی چاہتا ہوں

بس بازار مسجد، امام بارگاہ میں ورد کرتے رہیں۔

## آسمانی آفات و زلزلے سے محفوظ رہنے کی دعا

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ؕ

اِنَّ اللّٰہَ یُمۡسِکُ السَّمٰوٰتِ وَالۡاَرۡضَ اَنۡ تَزُوۡلَا ۚ۬ وَلَئِنۡ زَالَتَاۤ اِنۡ اَمۡسَکَھُمَا مِنۡ اَحَدٍ مِّنۡۢ بَعۡدِہٖ ؕ اِنَّہٗ کَانَ حَلِیۡمًا غَفُوۡرًا (پارہ نمبر ۲۲ سورۃ فاطر آیت نمبر ۴۱)

**ترجمہ:** بیشک خدا ہی سارے آسمان اور زمین کو اپنی جگہ سے ہٹ جانے سے روکے ہوئے ہے اور اگر (فرض کرو کہ) یہ اپنی جگہ سے ہٹ جائیں تو پھر اس کے سوا نہیں کوئی روک نہیں سکتا بیشک وہ بڑا بردبار (اور) بڑا بخشنے والا ہے

رات کو سونے سے قبل ۲۱ بار پڑھیں اول و آخر درود شریف ۷ بار)

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

عمیر مغل (علوم فلکیات)

لَا یَعْلَمُ الْغَیْبَ اِلَّاھُوَ

2013 عیسوی

۱۴۳۴ ھجری

# نوروز عالم افروز

طول بلد 73-04E

تحویل آفتاب در برج حمل

عرض بلد 33-43N

مورخہ 20 مارچ 2013ء بروز بدھ

سہ پہر 04 بجکر 01 منٹ 54 سیکنڈ پاکستان سٹینڈرڈ ٹائم

**بادشاہ:** عطارد

**وزیر:** زہرہ

**سپہ سالار:** قمر

**مشیر:** شمس

**خوراک:** دال مونگ سبز۔ ناشپاتی۔ ساگ۔ زیتون۔ کدو۔ سبزی۔ پستہ۔ بیر سبز

**صدقات:** مونگ ثابت۔ کپڑا ہرنگ سبز۔ زمرد۔ فیروزہ۔ سبز اجناس۔ سبز مٹھائی۔




مورخہ 20 مارچ 2013 مطابق ۱۴۳۴ ھجری بروز بدھ سہ پہر 04 بجکر 01 منٹ 54 سیکنڈ (پاکستان سٹینڈرڈ ٹائم) مطابق دارالحکومت اسلام آباد (73 درجہ 04 دقیقہ شرقی/33 درجہ 43 دقیقہ شمالی) پاکستان کے مروجہ وقت شمس در برج حمل کے صفر درجہ پر تحویل آفتاب ہوگا۔

**نوٹ:** سواری، پوشاک وغیرہ کی کیفیت صرف اہلِ ہنود میں پائی جاتی ہے۔ اسلام میں اس کا تصور نہیں۔

**نوٹ:** تحویل آفتاب کا وقت پاکستان سٹینڈرڈ ٹائم کے مطابق ہے۔ بیرون ملک مقیم قارئین نوروز کے پاکستانی وقت سہ پہر 04:01 میں سے 5 گھنٹے نفی کرلیں تو گرین وچ ٹائم نکل آئے گا۔ اس میں اپنے ملک کے سٹینڈرڈ ٹائم جمع یا نفی کرنے سے مطلوبہ وقت نوروز حاصل ہو جائے گا۔



# عالمی حالات وواقعات

## زائچہ نوروز کی روشنی میں

غلام رضا عسکری اعوان

### ★ پاکستان:

زائچہ نوروز کے مطابق پاکستان کے زائچہ میں لگن کا مالک ساتویں نحس ہے ملکی عزت ووقار اور ساکھ متاثر ہوگی ساتویں فارن افیئر ز کے گھر میں لگن کا مالک نحس حالت میں عالمی سطح پر پاکستان کے نام کو دھچکا لگے گا ۔جبکہ عوام کی زبوں حالی اور معاشرتی قدر ومنزلت میں کمی ہوگی۔ منفی پروپیگنڈہ اور پاکستان کی داخلی ومعاشی صورت حال دوسرے ممالک کے رحم وکرم پر ہوتی نظر آتی ہے۔ دوسرے گھر کا مالک ساتویں گھر میں شرف یاب ہے اور یہاں زہرہ بیرون ملک امداد کے ساتھ ممکن ہے کہ پاکستان کی لوٹی ہوئی دولت کی واپسی میں مناسب پیش رفت ہو۔ عالمی سطح پر پاکستان کو ایک امن پسند ملک بنانے کے لئے اقدامات ہوتے اور دہشت گردی کے خلاف عملی کاروائیاں ہوتی نظر آئیں گی۔ عبوری حکومت افواج پاکستان اور داخلی معاملات میں دہشت گردی کے خلاف سنجیدہ اقدامات کی جانب راغب نظر آتے ہیں۔ جبکہ مریخ کی آٹھویں گھر موجودگی سرحدوں کی خلاف ورزی کے واقعات سامنے آسکتے ہیں۔ انڈیا کا پانی پر اور شمالی علاقہ جات کے ساتھ کشمیر سے آنے والے پانی کو روکنے کے لئے مزید ڈیم بنانے کے اقدامات ہونگے۔ عین ممکن ہے کہ انڈیا کی جانب سے پاکستان کو خشک سالی کی جانب بڑھانے کی کوششیں کامیاب ہو جائیں۔ جبکہ اطلاعات ونشریات کے اداروں پر پھر ایا حکومت پاکستان کی جانب سے مزید سختیاں کی جاسکتی ہیں۔ میڈیا رسل ورسائل کے ساتھ ڈاک اور کمیونیکیشن کا نظام خرابی کا شکار ہوسکتا ہے۔ زمینی حادثات میں کثیر نقصانات ہو سکتے ہیں۔ چوتھا گھر عوام اور عوام الناس کا گھر ہے اسکا حاکم ستارہ مشتری اوائل سال میں ستمبر تک دسویں گھر میں رہنا عوام کا عدلیہ سے امیدیں وابستہ کرنا اور عدلیہ کی جانب سے حکومتی اقدامات میں غیر جانب دارانہ انصاف پسندی کافی حد تک عوام کی خواہشوں کی ترجمانی کرتی نظر آتی ہے۔ ممکن ہے کہ انڈین فلموں کی باقاعدہ اجازت اس سال پاکستانی میڈیا کو بھی حاصل ہو جائے۔ اور عریانیت کے فروغ میں اس سال اضافہ ہوگا ممکن ہے کہ ڈش یا کیبل پر ایسے چینل سامنے آجائیں جو نوجوانوں کی معاشرتی واخلاقی تباہی میں معاون ہوں۔ ثقافتی طائفوں کی تبدیلی یا اداکاروں کے آنے جانے کی پالیسی میں نرمی پاکستان کی فلم انڈسٹری اور میڈیا کی تباہی ثابت ہوسکتی ہے۔ نوجوانوں کی فلاح وبہبود کے لمبی مدت کے منصوبے سامنے آسکتے ہیں۔ چھٹے گھر کا حاکم تیسرے گھر میں پاکستان کی ٹریڈیونین کو عالمی سطح پر کامیابی ہونے اور پاکستان ٹریڈ کو مضبوط کرنے کے اقدامات ہوں گے۔ سرحدوں کی مضبوطی اور داخلی دراندازی روکنے کے لئے افواج کے اقدامات ہونگے۔ عین ممکن ہے کہ بین المللی افواج کے سربراہان مل کر سرحدوں کی مضبوطی کے اقدامات کریں۔ ساتویں گھر کا حاکم مشتری دسویں جوزا میں ہے۔ آنے والی کابینہ انجینئرڈ ہوسکتی ہے۔ جبکہ اس سال صدارت کی پوزیشن مضبوط ہوگی۔ بینکاری نظام مضبوط ہوگا۔ زرمبادلہ کے ذخائر میں اضافہ کے ساتھ عدلیہ کا نظام خاصا مضبوط ہوتا نظر آتا ہے عین ممکن ہے کہ عدالتی اثر ورسوخ کا حکومت میں اضافہ ہو۔ آٹھویں گھر کا حاکم مریخ آٹھویں گھر میں ہے۔ مشتری کے ساتھ تسدیس کی کیفیات لوٹی ہوئی دولت کی واپسی میں افواج کا کردار سامنے آسکتا ہے۔ لوٹی ہوئی دولت کی واپسی اس سال میں بہتر اقدامات سے واپس ہوتی نظر آتی ہے۔ نویں گھر کا حاکم ستارہ ساتویں گھر میں شرف یافتہ ہے۔ عالمی مداخلت اور ہمیشہ کی طرح سپر پاورز کی جانب سے تشکیل دیا گیا سیاسی نظام پاکستان کی قسمت ہے۔ نیوی کو فروغ ملے گا۔ بذریعہ سمندر تجارت کو فروغ کے ساتھ بیرون ملک منڈیوں تک رسائی میں بہتری کے اقدامات متوقع ہیں۔ فارن افیئر ز میں اوائل سال میں بہتری رہے گی۔ ممکن ہے کہ سمندر میں تیل کی تلاش کے اقدامات کئے جائیں۔ دسویں گھر سربراہ مملکت کا گھر دسویں کا حاکم ساتویں گھر میں نحس ہے فروری کے اوائل سے صدر پاکستان کے لئے مشکلات کا آغاز ہوسکتا ہے جو کہ جون تک جاری رہیگا۔ ذاتی عزت وقار کے لئے خاصہ محنت طلب وقت ہوگا ۔ممکن ہے کہ چیف جسٹس کی تنزلی یا عدلیہ پر شب خون مارنے کی کوشش کی جائے اگر ایسا ہوا تو مئی تک حالات خاصے ہنگامہ خیز رہیں گے۔ 2013 چونکہ الیکشن کا سال ہے عین ممکن ہے کہ نئی آنے والی پارلیمنٹ بہتر ہو لیکن اس پارلیمنٹ میں اپوزیشن خاصی مضبوط ہوگی۔ عدلیہ کا وقار مضبوط اور عدلیہ کی جانب سے پارلیمانی نظام کی جانچ پڑتال متوقع ہوسکتی ہے۔ عین ممکن ہے کہ کئی ایک وزراء اس سال تارک وطن ہو جائیں۔ امریکی بحری بیڑے کی دھمکی سے دو کام کروائے جانے کا امکان ہے۔ تقسیم بلوچستان اور پڑوسی برادر اسلامی ملک سے انحراف۔

## ★ انڈیا / بھارت:



انڈیا کے زائچہ آزادی کے مطابق انڈین آرمی کو انڈیا مزید مضبوط کریگا۔ پلوٹو آٹھویں اور زحل چھٹے گھر میں حادثات میں یا قدرتی آفات میں کثیر جانی نقصان کا اندیشہ ہوسکتا ہے جبکہ نیپچون دسویں گھر انڈیا اپنے آبی ذخائر کو مزید مضبوط کرتا ہوا نئے ڈیم بنانے کا ارادہ کریگا یورنس گیارھویں گھر میں اور آٹھویں گھر پلوٹو کی تربیع نظرات کسی ایٹمی حادثے یا کسی تجربہ کا امکان ہوسکتا ہے۔ ہتھیاروں کی دوڑ میں انڈیا کی جانب سے اپنی بحریہ پر اس سال خاصی توجہ مرکوز ہوسکتی ہے۔ مشتری کا انڈیا کے زائچہ میں دوسرے گھر میں شرف معاشی بہتری اور روپے کی قدر میں مضبوطی کے اقدامات کامیاب ہوسکتے ہیں۔ لوک سبھا میں کرپشن کے نئے کیسز سامنے آسکتے ہیں۔ پارلیمانی نظام میں بہتری اور مضبوطی کے لئے انڈیا پالیمنٹ میں نئی قانون سازی کی جائے گی۔ جبکہ بین الاقوامی سطح پر انڈیا کی جانب سے وقار میں اضافہ کے لئے کوششیں تیز ہونگی اور سلامتی کاؤنسل میں اہم کردار کے حصول کے لئے انڈیا سرگرم ہوگا۔ عالمی سطح پر انڈیا مالیاتی اداروں سے لمبی مدت کے قرضوں کا حصول کرتا ہوا نظر آتا ہے جبکہ انڈیا کی عوام کی کسمپرسی میں اضافہ ہوگا اور غربت کی شرح بڑھے گی۔ انڈیا کی فطری دشمنی میں اضافہ ہوگا۔ ممکن ہے کہ انڈیا پاکستان میں تجارت کے معاہدے طے پائیں لیکن یہاں بھی ذاتی فوائد کا حصول انڈیا کرتا ہوا نظر آتا ہے اسکے ساتھ ساتھ انڈیا کی داخلی مداخلت میں اضافہ ہوگا۔ انڈیا کی حکومت آرمی کے بجٹ میں اضافہ کریگی۔ خطہ میں ہتھیاروں کی دوڑ میں اضافہ ہوگا ۔مقبوضہ کشمیر میں انڈیا کی جارحیت میں اضافہ ہوگا۔

## ★ امریکہ:



امریکہ کے زائچہ کے مطابق اس سال مشتری امریکہ کے طالع میں ہے اور یہاں سے مشتری جون میں دوسرے گھر شرفی گھر میں جانے سے امریکہ کی معاشی بہتری اور ڈالر کی مضبوطی ہوگی۔ پلوٹو امریکہ کے زائچہ میں آٹھویں گھر میں ہے جہاں بتدریج پلوٹو کا دور تکمیل کی جانب بڑھ رہا ہے مشتری کا شرف امریکہ کو سہارا تو دیگا لیکن وقتی طور پر۔ امریکہ معاشی بدحالی میں مزید الجھتا ہوا نظر آتا ہے۔ پلوٹو تہذیبوں کو پلٹنے اور ماضی کو واپس لانے میں اہم کردار ادا کرتا ہے۔ 1930 سے 1934 تک یہی نظرات امریکہ کے زائچہ میں عالمی جنگ کا باعث بنیں تھیں اور دنیا پر بارود اور ایٹمی حملہ کی صورت میں انجام منتج ہوا تھا یہی نظرات آنے والے سالوں میں امریکہ کے جنگی جارحانہ عزائم کا پتہ دیتی ہیں۔ امریکہ اپنی جنگ کو وسیع کرتا رہیگا۔ ایشیا اور وسطی ایشیاء میں امریکہ کی مداخلت تیل اور قدرتی ذخائر پر قابض ہونے کے ساتھ عالم اسلام کی جانب سوچی سمجھی سازش کو ظاہر کرتی ہے۔ یاد رکھیں امریکہ اور بھارت دونوں کا طالع جوزا ہے۔ یہودی اور ہندو سازشیں یہاں کھل کر سامنے آجائیں گی۔ 2013 کے آخر اور چودہ کے شروع میں امریکہ شدید مالیاتی بدنظمی کا شکار ہوگا۔ بینکنگ سیکٹر تباہی کے دہانے پر اور امریکی رہائشی نظام میں خاطر خواہ بگاڑ امریکی عوام کا اندرونی دباؤ اور کئی ایک مسائل ایک ساتھ امریکہ کے لئے دردسر بن جائیں گے۔ ممکن ہے کہ عراق کے قدرتی ذخائر پر قابض ہوجانے کے بعد امریکہ شام میں اپنی جارحیت کو سامنے لائے گا اور چہیتے یہودیوں کے لئے مزید راہ ہموار کریگا۔ کثیر اموات اور قدرتی آفات امریکہ کے لئے چیلنجز سامنے لائیں گی۔ عین ممکن ہے کہ ریاست ہائے متحدہ امریکہ کا اتحاد آنے والے سالوں میں خطرے میں پڑ جائے۔ خصوصا 2016 تک امریکہ کو اپنی سالمیت کی جنگ لڑنا ہوگی، امریکہ کے لئے ستمبر 2013 کے بعد 2014 تک اندرونی طور پر نہایت گھمبیر مسائل کا سامنا ہوگا۔ امریکی عوام کا سڑکوں پر نکلنا بیروزگاری میں اضافہ اور امریکی عوام کا امریکہ سے خوش حال ممالک کی جانب انخلاء آنے والے سالوں میں نہایت پریشان کن ہوگا جسکا آغاز اس سال کے آخر میں ہوجائیگا۔ Adolf Hitler نے 1933 میں یہی تربیع بننے کے بعد آنے والوں سالوں میں 1938 تا 1944 تک جنگ کا آغاز کیا جن میں چن چن کر یہودیوں کو ختم کیا۔ دعا ہے خدا کی ذات ستاروں کی ان نظرات میں پھر کسی ہٹلر کو جنم دیکر یہود و نصاریٰ کی سرکوبی کا سامان پیدا کرے۔ اسی دور میں امریکی بینکنگ نظام تباہ ہوا تھا۔ ستاروں کا یہ دور پلٹ کر پھر واپس آرہا ہے۔ امریکہ کو اپنی پالیسیوں پر نظر ثانی اور پرائے معاملات میں ٹانگ اڑانے کی روایت کو ختم کرنا ہوگا۔

## ★ شام:



مخدومہ کونین جناب سیدہ زینبؑ کا مسکن آخر۔ خدا سلامت رکھے تمام مسلم ممالک کو خصوصا شام عراق ایران اور عرب کو سلامت رکھے۔ زائچہ شام میں پلوٹو ساتویں گھر میں ہے اور یہاں مخالف ممالک کے ساتھ اندرونی شدت پسندوں کا گٹھ جوڑ شام کے اندرونی مسائل میں اضافہ کا باعث بن رہا ہے۔ جبکہ دسویں گھر میں یورنس کی موجودگی جو کہ زائچہ شام میں آٹھویں نشست پر ہے۔ شام کے خلاف امریکی گٹھ جوڑ عرب ممالک کی شہ پر شام میں امریکی مداخلت کی جانب بڑھ رہا ہے۔ خصوصا ستمبر دو ہزار تیرہ سے جون 2014 تک نہایت حساس وقت ہوگا۔ معاشی طور پر شام اس سال مضبوط ہوگا مشتری کی طالع اور زحل کی پانچویں گھر موجودگی شام کی اکانومی میں بہتری کے اسباب پیدا کریگی شام کی کرنسی میں مضبوطی ہوگی۔ شام کو صیہونی اور صلیبی سازشوں کا سامنا ہوگا۔ جبکہ تیل کی پیداوار میں شام کی جانب سے اضافہ کی خبریں سامنے آئیں گی۔ سیاسی مداخلت کو بشار الاسد کی مدبرانہ صلاحیتیں کنٹرول کرلیں گی۔ ممکن ہے کہ سلامتی کاؤنسل کی جانب سے غیر جانبدار افواج کی تعیناتی شورش زدہ

علاقوں میں شام کردی جائے۔ نیپچون کی نویں گھر میں نشست بین الاقوامی سطح پر شام کی سفارتی کامیابیاں نظر آئیں گی۔ بین الاقوامی سطح پر شام اپنی ہمدردیاں سمیٹتا ہوا نظر آتا ہے۔ لبنان کی سرحدوں پر افواج کی تعیناتی شام کے لئے مسائل پیدا کرنے کا باعث بن سکتی ہے۔ تاہم شام میں کسی فوجی کاروائی کا اندیشہ کم ہے۔

## ★ ایران:



مملکت خداداد مملکت عطائے مولا امام زمانہؑ ایران کو سلامت رکھے خدا کی ذات۔ زائچہ ایران میں اس سال عوام الناس کی بہتری اور عوام کے رہن سہن کے درجات میں اضافہ ہوگا۔ تیل اور سونے کے ذخائر دریافت ہونے کے امکانات ہونگے۔ ایرانی معیشت خاصی مضبوط ہوتی نظر آتی ہے۔ ایرانی حکومت مزید مضبوط ہوگی جبکہ ایران کی لبرل عوام میں انتشار پھیلانے کی کوششیں ہوتی نظر آتی ہیں۔ ستمبر 2013 میں مشتری یورنس تربیع مشتری پلوٹو مقابلہ اور یورنس پلوٹو تربیع اس سال ایران کو ایٹمی قوت بنانے میں مدد فراہم کریگی۔ ممکن ہے کہ ایران اس سال ایٹمی پروگرام کو منظر عام پر لے آئے اور صیہونی سازشوں کا منہ بند کردے۔ داخلی طور پر ایرانی عوام میں اتحاد و یگانگت کی فضا بہتر ہوگی اور اسکے ساتھ اندرونی انتشار کی کوششیں ناکام ہونگی۔ ایران پر لگائی گئی معاشی پابندیوں میں سختی کی خبریں اور عوام کو سیاسی آزادی کی کوششیں ناکام ہونگی۔ ایران کی خارجہ پالیسی اور خارجہ تعلقات میں بہتری آئے گی۔ عوام کی جانب سے اعتدال پسند حکومت لانے کے نعرے سننے کو ملیں گے۔ تیل کی پیداوار میں اضافہ ہوگا۔ اور ایران تیل کی پیداوار میں اضافہ کرتا ہوا نظر آتا ہے۔ عرب لیگ میں ایران کو تنہا کرنے کی کوششیں کی جائیں گی۔ جو کہ ناکام ہوجائیں گی۔ زحل کی آٹھویں اور یورینس کی پہلے گھر موجودگی قدرتی آفات میں کثیر جانوں کے نقصانات کو ظاہر کرتی ہے۔ زلزلوں کی کثرت یا حادثات کی وجہ سے اموات ممکن ہوسکتی ہیں۔ ایرانی کابینہ میں نئے قوانین لائے جائیں گے اور نوجوانوں کی فلاح بہبود و کھیلوں کے اقدامات کئے جائیں گے۔ امریکی و صیہونی سازشیں ایران کے خلاف ناکام ہوجائیں گی۔ اور ایرانی عوام کی جانب سے حکومت وقت کو پذیرائی ملنے کے امکانات ہیں۔ زمینی راستوں پر اس سال ایران خاصی توجہ دیتا ہوا نظر آتا ہے۔ آبی راستوں پر اپنی قوت کا مظاہرہ کرنا پڑے گا تاکہ معاشی پابندیوں میں تخفیف ہو۔

## ★ عراق:



عراق کے زائچہ کے مطابق گذشتہ سال سے عراق کی ساڑھ ستی کا اختتام ہوچکا ہے۔ عراق کی معاشی صورتحال اس سال مستحکم ہوتی نظر آتی ہے۔ چھٹے پلوٹو آٹھویں نیپچون اور نویں یورنس کی موجودگی کے ساتھ اس سال بننے والائی اسکوئر عراق کی جغرافیائی حدود میں تبدیلی کا نعرہ کردستان کے وجود کی جانب پہلا قدم ثابت ہوگا۔ مغربی امریکی افواج کا انخلاء اور سیاسی تبدیلی اندرونی خلفشار میں اضافہ اور مذہبی فسادات یا دہشت گردی کے امکانات ہونگے۔ اپوزیشن اور حکومت میں گرماگرمی کی خبریں آتی رہیں گی۔ مشتری کا بارہویں گھر شرف امیگریشن قوانین میں نرمی یا آسانیوں کا اعلان متوقع ہوسکتا ہے۔ سیکرٹ سروسز اور داخلی معاملات میں ایجنسیوں کا کردار فعال ہوگا۔ عراق میں اندرونی خلفشار میں اضافہ ہوگا عوام الناس میں غربت کی شرح بڑھے گی جرائم میں اضافہ اور علیحدگی پسند تحریکیں شروع ہوسکتی ہیں۔ خارجی معاملات میں عراق پر پابندیوں میں اچانک تبدیلی کی خبریں مل سکتی ہیں۔ عراق کی کرنسی میں اس سال کوئی خاطر خواہ مظبوطی نظر نہیں آتی۔ قدرتی آفات اور خشک سالی ہوسکتی ہے اموات کی شرح میں اضافہ ہوسکتا ہے۔ زراعت میں کمی واقع ہوگی۔ خوراک اور اجناس میں کمی عراق کے بجٹ کو غیر متوازن سطح پر لاسکتی ہے۔ عراق میں کسی نئے سیاسی سیٹ اپ کا کوئی امکان نہیں ہے۔ موجودہ نظام میں تبدیلیاں متوقع ہیں۔

## ★ سعودی عرب و عرب امارات:



نیپچون کی چوتھے گھر موجودگی سعودی عوام میں اچانک حکومت مخالف معاملات میں سرگرمیاں دیکھنے کو ملیں گی۔ ستمبر 2013 میں بننے والے ستاروں کے اثرات سعودی حکومت کو ہلا سکتے ہیں۔ پلوٹو کا زائچہ میں قبضہ شاہ سعود کے وقت سے مقابلہ کی نظر آنے والے سالوں میں ہوگی جبکہ یورینس 2014to2015 اپنا 84 سالہ دور مکمل کرتے ہوئے سعودی شہنشاہیت کو خطرہ میں ڈال دیگا۔ ممکن ہے کہ دنیا کی چندرہ جانے والی بادشاہتوں میں سے سعودیہ کا نام آنے والے دو سے تین سالوں میں نکل جائے۔ معاشی طور پر بجٹ غیر متوازن اور مہنگائی میں اضافہ ہوگا۔ داخلی معاملات پر توجہ زیادہ ہوگی جبکہ خارجی معاملات میں امریکی پشت پناہی حاصل رہے گی۔ ایک اسلامی ملک پر حملہ کرنے کے لئے اکسایا جائے گا۔ عرب امارات میں جاری فرقہ وارانہ تحریک خصوصاً بحرین اور یمن میں زور پکڑیں گی۔ عرب افواج کی جانب سے قتل و غارت ہوسکتا ہے۔ خصوصاً بحرین اور شام میں ایسے واقعات مظاہرین کے خلاف طاقت کا استعمال دیکھنے میں آیگا۔ دبئی شارجہ و دیگر امارات میں کاروباری سرگرمیاں گذشتہ کی نسبت کم ہونگی۔ خصوصاً دبئی کو مالیاتی بدنظمی کا سامنا ہوسکتا ہے۔

**ہر پریشانی سے بچاؤ کے لئے:** نماز فجر کے بعد اکتالیس مرتبہ اس آیت کو پڑھیں پریشانی دور ہوگی۔

فَسَيَكْفِيكَهُمُ اللَّهُ ۚ وَهُوَ السَّمِيعُ الْعَلِيمُ رَبِّ
أَنِّي مَغْلُوبٌ فَانْتَصِرْ وَأَنْتَ خَيْرُ النَّاصِرِينَ

✦ Mob:0333-5289675

# آداب و اعمال نوروز

تحویل آفتاب کا وقت نہایت مبارک ہوتا ہے۔ یہ استجابت دُعا کا وقت ہے۔ مومنین کو چاہیے کہ مقررہ وقت سے پہلے پاک صاف ہو کر لباس مطہرہ زیب تن کریں اور کسی پاک جگہ پر پاک فرش کا اہتمام کریں۔ خوشبویات مثلِ لوبان، اگربتی وصندل وغیرہ سلگائیں۔ دسترخوان پر مٹھائی پھل میوے وغیرہ رکھیں اور نذر حضرت امیر المومنین علیہ السلام دیں۔ بعد ازاں ایک کٹورے یا پیالے میں پانی بھر کر اس میں گلاب کا سرخ پھول ڈال دیں اور بوقت تحویل آفتاب اس پر نظر رکھیں جو وقت تحویل کا ہوگا اس وقت خود بخود ساکن پھول میں حرکت پیدا ہوگی بس یہ وقت دُعاؤں کے مستجاب ہونے کا ہے۔ اس وقت ۳۶۹ مرتبہ ''یَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ'' اور کم از کم ۳۶ مرتبہ یہ دُعا پڑھیں۔

یَا مُقَلِّبَ الْقُلُوْبِ وَالْاَبْصَارِ یَا مُدَبِّرَ اللَّیْلِ وَالنَّھَارِ یَا مُحَوِّلَ الْحَوْلِ وَالْاَحْوَالِ حَوِّلْ حَالَنَا اِلٰی اَحْسَنِ الْحَالِ ط

مومنین کو چاہیے کہ نوروز کے دن بعد نماز ظہرین چار رکعت نماز اس طرح ادا کریں۔ اول یہ نیت کریں کہ دو رکعت نماز نوروز پڑھتا ہوں۔ ''قُرْبَةً اِلَی اللّٰهِ. اَللّٰهُ اَکْبَرُ'' اور اول رکعت میں بعد سورہ حمد دس مرتبہ سورہ ''اِنَّا اَنْزَلْنَاهُ'' اور دوسری رکعت میں بعد سورہ حمد دس مرتبہ ''قُلْ یٰاَیُّهَا الْکٰفِرُوْنَ'' اور بعد سلام ختم کرے اور پھر دو رکعت کی نیت کر کے نماز شروع کریں۔ اول رکعت میں بعد سورہ حمد دس مرتبہ ''قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ'' اور دوسری رکعت میں بعد سورہ حمد دس دس مرتبہ ''قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ اور قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ'' پڑھے اور بعد سلام ختم کرے اور سجدے میں جائے اور یہ دُعا پڑھے۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ الْاَوْصِیَاءِ الْمَرْضِیِّیْنَ وَعَلٰی جَمِیْعِ اَنْبِیَائِكَ وَرُسُلِكَ بِاَفْضَلِ صَلَوَاتِكَ وَبَارِكْ عَلَیْهِمْ بِاَفْضَلِ بَرَکَاتِكَ وَصَلِّ عَلٰی اَرْوَاحِهِمْ وَاَجْسَادِهِمْ اَللّٰهُمَّ بَارِكْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّبَارِكْ لَنَا فِیْ یَوْمِنَا هٰذَا الَّذِیْ فَضَّلْتَهٗ وَکَرَّمْتَهٗ وَشَرَّفْتَهٗ وَعَظَّمْتَ خَطَرَهٗ اَللّٰهُمَّ بَارِكْ لِیْ فِیْمَا اَنْعَمْتَ بِهٖ عَلَیَّ حَتّٰی لَا اَشْکُرَ اَحَدًا غَیْرَكَ وَوَسِّعْ عَلَیَّ فِیْ رِزْقِیْ یَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ اَللّٰهُمَّ مَا غَابَ عَنِّیْ فَلَا یَغِیْبَنَّ عَنِّیْ عَوْنُكَ وَحِفْظُكَ وَمَا فَقَدْتُ مِنْ شَیْءٍ فَلَا تُفْقِدْنِیْ عَوْنَكَ عَلَیْهِ حَتّٰی لَا اَتَکَلَّفَ مَا لَا اَحْتَاجُ اِلَیْهِ یَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ

اس کے بعد، دُعا کرے بعض نے لکھا ہے کہ نوروز کے دن موافق اعداد ایام سال نکال کر اس دُعا کو پڑھے۔

اَللّٰهُمَّ هٰذِهِ سَنَةٌ جَدِيْدَةٌ وَاَنْتَ مَلِكٌ قَدِيْمٌ اَسْئَلُكَ خَيْرَهَا وَخَيْرَ مَافِيْهَا وَاَعُوْذُبِكَ مِنْ شَرِّهَا وَشَرِّ مَافِيْهَا وَاَسْتَكْفِيْكَ مَئُوْنَتَهَا وَشُغْلَهَا يَاذَاالْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ (زاد المعاد)

## سات سلام

مشہور ہے کہ جو شخص یہ سات سلام نوروز کے دن مشک وزعفران سے کسی چینی کے برتن پر لکھ کر گلاب کے عرق سے دھوئے اور اس میں سے پیئے تو آئندہ سال تک کوئی رنج و درد اس کو نہ ستائے گا۔ اگر زہریلا جانور کاٹے تو اس پر اثر نہ ہوگا۔

(۱)۔ سَلَامٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِيْمٍ (۲)۔ سَلَامٌ عَلٰى نُوْحٍ فِي الْعَالَمِيْنَ

(۳)۔ سَلَامٌ عَلٰى اِبْرَاهِيْمَ (۴)۔ سَلَامٌ عَلٰى مُوْسٰى وَهَارُوْنَ

(۵)۔ سَلَامٌ عَلٰى اٰلِ يٰسِيْنَ (۶)۔ سَلَامٌ عَلَيْكُمْ طِبْتُمْ فَادْخُلُوْهَا خَالِدِيْنَ

(۷)۔ سَلَامٌ هِيَ حَتّٰى مَطْلَعِ الْفَجْرِ ط (از حاشیہ زاد المعاد)

---

اور اس سورت کو مشک وزعفران سے لکھ کر گلاب میں دھو کر پیئے۔ وبا و امراض روحانی وجسمانی سے محفوظ رہے گا۔

**محطے ااا=اااا۹ اا۱۹ ااا=الا**

برائے دروزہ سات مرتبہ اس آیت کو گڑ، شکر یا کسی مناسب عرق پر پڑھ کر کھلائے یا پلائے۔ فوراً بچہ پیدا ہوگا " اِذَا السَّمَآءُ انْشَقَّتْ وَاَذِنَتْ لِرَبِّهَا وَحُقَّتْ وَاِذَا الْاَرْضُ مُدَّتْ وَاَلْقَتْ مَافِيْهَا وَتَخَلَّتْ "

اور مدت حمل تک واسطے حفاظت حمل کے ایضاً اس شکل کو لکھ کر ران پر اندر کی جانب باندھے اور گرد کی عبارت کو چشم کشادہ لکھے اور بعد پیدائش بچہ کے فوراً کھول دے۔

الشکور البکور

| | | |
|---|---|---|
| اثنین | ثلثہ | اربعہ |
| ثلثہ | اثنین | اربعہ |



### نقش نوروز

اعداد ۵۰۳۶

تحویل آفتاب کے وقت کسی پاک جگہ باوضو ہو کر گلاب وزعفران سے اس نقش کو لکھ کر اپنے پاس رکھیں تو تمام سال جملہ امراض و بلیات غم و صدمات سے محفوظ رہیں گے دشمن مقہور ہوگا مقاصد پورے ہوں گے۔ نہایت مجرب اور راز سربستہ ہے۔



# عالمی پیشگوئیاں

منجم و جفار سید حسن حیدر زیدی
0345-8219910
0313-9219910
0213-4988582

امامیہ جنتری کی ایک صفت ہے کہ آغاز سال سے اختتام سال تک قارئین کے لئے مفید اور نہایت کارآمد ہے اور اس جنتری میں بہت سے قرآنی راز پوشیدہ ہیں۔ اس کے مقابل میں سفلی، کالا جادو، نظر بدی کرنے والا کافر ہے۔ جبکہ جفر چھٹے امام جعفر صادق علیہ السلام کا علم ہے نجوم حضرت ابراہیم علیہ السلام اور رمل حضرت دانیال کا علم ہے۔ تو انسان برے فعل کر کے کیوں اپنی آخرت برباد کرے۔

**پاکستان** اگر انتخاب فوج اور عدلیہ کی زیر نگرانی کرائے گئے تو صحیح نتائج برآمد ہوں گے ورنہ نہیں۔ اگر حکمران دوبارہ برسر اقتدار آنا چاہتے ہیں تو عوام کی مشکلات کا خیال رکھیں بجلی پانی گیس کا بحران قابل علاج ہے۔ اس کا حل سوچیں۔ جو سیاسی پارٹی عوام کے حقوق کا خیال رکھے گی اسی کی حکمرانی قابل قبول ہوگی بہتر ہوگا نگران حکومت کے آنے سے پہلے موجودہ حکمران عوام کی طرف دھیان دیں تاکہ رستہ ہموار ہو جائے۔

عوام کو عقلمندی کا مظاہرہ کرنا ہوگا اب سیاست کی طرف آتا ہوں۔ پارلیمنٹ معلق رہے گی کوئی پارٹی واضح اکثریت نہیں حاصل کر سکے گی بہت سی سیاسی پارٹیوں کے ووٹ کٹیں گے تمام سیاسی پارٹیاں ایک دوسرے کو نیچا دکھانے کی کوشش میں مصروف رہیں گی سیاست الجھ کر رہ جائے گی اور عوام کے بنیادی مسائل وہیں رہ جائیں گے قومی اسمبلی کے ممبران کو فائدہ ہوگا اقتصادی صورتحال تباہ کن رہے گی۔ معیشت برباد رہے گی تمام بڑے ادارے خسارے کی وجہ سے بیٹھ جائیں گے کسی نامور اداکار فنکار کی موت واقع ہوگی جس سے قوم کو صدمہ پہنچے گا۔ ہر ادارے میں بغیر کرپشن (رشوت) کے عوام کے کام نہیں ہوں گے سیاسی لوگ بے روزگاری کا حل سوچیں۔ پڑھے لکھے ہنرمند بیچارے مارے مارے پھر رہے ہیں۔ 2013ء بڑا انقلابی اور سخت سال آرہا ہے اس لئے حکومت وقت کیلئے مناسب منصوبہ بندی کرنا ہوگی۔ صاحبان اقتدار سے گذارش کریں کہ وہ اپنے ملکی وسائل سے ضرور کام لیں۔

**امریکہ** صدر اوبامہ الیکشن جیت جائیں گے۔ امریکہ کی پالیسی پاکستان کیلئے سخت رہے گی اور اس کے پاکستان کیلئے جارحانہ عزائم رہیں گے پاکستانی حکمران بس سر کرتے رہیں گے امریکہ اپنی تمام باتیں منوائے گا اور حکمران ماننے پر مجبور رہیں گے اوبامہ اپنی طرز حکومت بدلیں گے جس میں غریبوں کا خاص خیال رکھا جائے گا امریکہ کے کسی صوبے میں آفت ناگہانی نازل ہوگی جس سے بہت زیادہ ہلاکتوں کا خطرہ ہے۔ ایسے حکمران جماعت کا گراف گر جائے گا۔

**چین** 2013ء میں چین اور مستحکم ہوگا اس کی معاشی اقتصادی صورتحال امریکہ سے کہیں بہتر ہوگی۔

امریکہ بدستور چائنا سے ورکتا رہے گا۔ اس سال چین کے کسی صوبے میں شدید زلزلہ آئے گا جس سے جانی نقصان بہت ہوگا۔ چین پاکستان کی بدستور حمایت جاری رکھے گا۔

**انڈیا** انڈیا مکمل طور پر امریکہ کی پالیسی پر عمل کرے گا امریکہ نے انڈیا کو اس لئے ہاتھ میں لیا ہے کہ پاکستان پر کنٹرول رکھ سکے۔ اگرچہ انڈیا کی معیشت مستحکم رہے گی مگر لوگ پھر بھی پریشان حال رہیں گے انڈیا کے کسی حصہ میں آسمانی آفت نازل ہوگی جس سے بہت زیادہ جانیں تلف ہوں گی انڈیا کی کسی مشہور شخصیت کا انتقال ہوگا۔ پاکستان کیلئے انڈیا کی پالیسی دوہری رہے گی کبھی نرم کبھی گرم۔

**جاپان** اس سال جاپان میں شدید زلزلہ کا خطرہ ہے جس سے ہزاروں جانوں کا نقصان ہوگا اور چھوٹے بڑے کئی شہر صفحۂ ہستی سے مٹ جائیں گے جاپان کی معیشت مستحکم رہے گی اقتصادی صورت حال کافی بہتر رہے گی۔ البتہ جاپان کی کسی ملک سے کشیدگی ہوگی جو کافی عرصہ جاری رہے گی۔

**عراق** عراق میں زبردست اندرونی خلفشار رہے گا اور کبھی کبھی مختلف طرز پر مختلف واقعات میں بم دھماکے ہوں گے۔ تشدد کا رجحان جاری رہے گا جس سے انسانی زندگیاں کافی تلف ہوں گی اور وہاں کی انتظامیہ بے بس رہے گی کیونکہ اس میں بیرونی ہاتھ امن و امان کی صورت حال کو خراب کرے گا۔

**شام** شام معرکہ جنگ رہے گا اور حالات مخدوش رہیں گے زائرین کے لیے زندگی کی کوئی ضمانت نہیں ہوگی امریکہ کے بعد دیگرے مسلم ممالک کو

نشانہ بنا تا جائے گا صرف مٹھی بھر اسرائیلیوں کے لیے اور وہیں کے عوام سے بغاوت کروائے گا مگر امریکہ اگر ڈرے گا تو صرف اور صرف ایران سے کیونکہ اس کو معلوم ہے کہ اگر ایران سے جنگ چھیڑ دی تو عالمی جنگ شروع ہو جائے گی اور وہ جنگ امریکہ کی تباہ کاری کے لیے کافی ہوگی۔ انشاء اللہ

**تجزیہ** 2013ء انقلابی سال ہوگا بہت سے چہرے سامنے سے ہٹ جائیں گے اور گمنامی کی زندگی گزاریں گے حکمران جماعت کی طرف سے بہت سے مسائل حل کرنے کے لیے سبز باغ دکھائے جائیں گے تاکہ ووٹ حاصل ہوں حکمران جماعت کا گراف بہت گر چکا ہے مگر کوششیں پوری ہوگی کہ دوبارہ برسر اقتدار آیا جائے میں پھر کہتا ہوں کہ اگر عدلیہ اور فوج کی نگرانی میں انتخابات کروائیں جائیں تو بہتر ہے۔ الیکشن سے چند مہینے قبل لوڈشیڈنگ پر مکمل قابو پالیا جائے گا۔ تمام طیارے وقت پر اڑیں گے بہت سے اداروں کی اصلاح کردی جائے گی حکمرانوں کی طرف سے بلند بانگ نعرے لگیں گے کہ سب ٹھیک ہو گیا ہے عوام ماضی کو دیکھتے ہوئے اپنے ذہن اور شعور کو بیدار رکھیں۔ سیاست نئی نہج پر آئے گی پیٹرول، گیس وغیرہ بلند ترین سطح پر جائیں گے جس کی وجہ سے مہنگائی عروج پر ہوگی غربت نچلی سطح سے بھی اور نیچے آجائے گی جس کی وجہ سے اسٹریٹ کرائم بڑھ جائیں گے خواتین کی توہین کی جائے گی لوگوں میں ذہنی امراض کا تناسب بڑھ جائے گا اور دماغی بیماریوں کی وجہ سے نئی نئی بیماریاں پیدا ہوں گی جو ڈاکٹر صاحبان اور طبیبوں کیلئے چیلنج ہوگا۔ ہوائی حادثات، ٹریفک حادثات قتل وغارت گری نہایت عام ہوگی۔ اغواء کی وارداتوں میں کثرت سے اضافہ ہوگا اور بھاری تاوان وصول کیا جائے گا۔ حکمران طبقہ امیر سے امیر اور روسار بے پناہ سرمایہ جمع کریں گے۔ اب وہ وقت آگیا ہے۔ کہ غریب طبقہ اپنا حق چھین لیں گے۔ عدلیہ فیصلے بہت اچھے کرے گی۔ مگر فیصلوں پر عمل کروانے سے مجبور رہے گی۔ قصہ مختصر کروں مضمون اپنے اختتامی مراحل میں داخل ہوا۔ میں تمام پڑھنے والوں سے گزارش کروں گا کہ 2013ء میں کثرت سے **یَاذُوالْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ** کا چلتے پھرتے وِرد رکھیں۔ اور جسم انسانی کے 360 جوڑ ہڈیاں وغیرہ ہیں لہٰذا 3 روپے 60 پیسے ہر ہفتے کے دن نیت کرکے صدقہ کریں اور مستحق کو دے دیں۔ صاحب ثروت حضرات 360 روپے دیں۔

**www.syedhasanhaiderzaidi.com**

اگر کسی صاحب کو سوال کرنا ہے تو شام 6 بجے سے رات 10 بجے تک رابطہ کریں۔ شکریہ

# جدول ایام ہفتہ سعد ونحس

**جمعہ :** تمام دنوں کا سردار ہے۔ مبارک ہے واسطے تزویج اور نکاح کے نماز جمعہ سے قبل سفر کرنا مکروہ ہے۔ ساعت اوّل میں بعد نماز فجر (۲۵۶) مرتبہ (یَا نُوْرُ) پڑھے۔ تو چشم خلائق میں عزیز ہوگا۔ اگر کوئی چیز گم ہو جائے تو بوقت شب دو رکعت نماز پڑھ کر (یَا نُوْرُ) (۲۵۶) مرتبہ پڑھے تو ممکن ہے خواب میں معلوم ہو جائے کہ چور کون ہے۔

**شنبہ**، (ہفتہ) سب کاموں کے واسطے خوب ہے۔ خصوصاً سفر کیلئے بعد نماز صبح (۱۰۶۰) مرتبہ (یَا غَنِیُّ) پڑھے تو بارگاہ خداوندی سے بے حد مال عطا ہوگا۔

**یکشنبہ**، (اتوار) عمارت بنانے اور شادی کرنے کیلئے خوب ہے اکثر کاموں کیلئے میانہ ہے۔ بعد صبح ساعت اوّل میں (یَا فَتَّاحُ) (۴۸۹) بار پڑھے۔ تو فتح ونصرت حاصل ہوگی۔

**دو شنبہ**، (سوموار) نحس ترین دن ہے کسی کام کیلئے مبارک نہیں ہے۔ اگر ساعت اوّل میں بعد نماز فجر (۱۲۹) بار (یَا لَطِیْفُ) پڑھے۔ تو باری تعالیٰ اپنی رحمت سے مال عطا فرمائے گا۔

**سہ شنبہ**، (منگل) میانہ ہے اکثر کاموں کے واسطے، سفر کیلئے خوب ہے۔ اس روز نیا لباس پہننا خوب ہے۔ طلب حاجت کیلئے خوب ہے۔ اگر ساعت اوّل میں بعد نماز صبح (۹۰۳) بار (یَا قَابِضُ) پڑھے۔ تو اللہ تعالیٰ اس کو وہ چیز عطا کرے گا۔ جس کی خواہش ہوگی۔

**چھار شنبہ**، (بدھ) اکثر کاموں کے واسطے نیک نہیں تعمیر مکان کیلئے نیک ہے۔ بعد نماز صبح ساعت اوّل میں (یَا مُتَعَالُ) (۵۴۱) بار پڑھنے سے عزت دُنیا و آخرت حاصل ہو۔

**پنجشنبہ**، (جمعرات) مبارک ہے سب کاموں کیلئے خوب ہے خصوصاً طلب حاجت اور سفر کے واسطے۔ اگر ساعت اوّل میں بعد نماز فجر (یَا رَزَّاقُ) (۳۰۸) مرتبہ پڑھے تو اللہ تعالیٰ بے حد مال عطا فرمائے گا۔

**پریشانیوں سے نجات کیلئے** یَا اَللّٰهُ یَا مُحَمَّدُ یَا عَلِیُّ یَا فَاطِمَةُ یَا حَسَنُ یَا حُسَیْنُ یَا صَاحِبَ الزَّمَانِ اَدْرِکْنِیْ وَلَا تُهْلِکْنِیْ

ہر واجب نماز کے بعد 70 مرتبہ پڑھے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ ان اللہ وعدالصابرین المخرج مما یکرھون والرزق من حیث لا یحتسبون۔ جعلنا اللہ وایاکم من الذین لا خوف علیھم ولا ھم یحزنون

# اعداد دہلیزِ معصومین (علیہم السلام) سے

محمد اکمل خان (بلوچ) ماہر علوم مخفی۔
مدینۃ الروحانیت، جامعہ حسینیہ
وارڈ نمبر 13، کروڑ لعل عیسن، لیہ (پنجاب)
Ph: 0301 4578467,
0333 4578467, 0606811103
Email: maoccult05@yahoo.com
www.madinaturruhaniat.com

محترم قارئین! حرفِ کُن میں پوشیدہ مشیتِ الٰہیہ کے امرِ تکوینی کے تصوّر سے تو فرشتوں کے پر جلتے ہیں۔ مگر خالقِ حقیقی نے تخلیقِ کائنات کے امر میں حروف واعداد میں ایسے اسرار رکھے ہیں کہ جنہوں نے ہمیشہ مختلف قوموں، تہذیبوں اور علوم وفنون پر حکمرانی کی ہے۔ بابل کی تہذیب ہو یا یونان کے حُکماء کا دَور، فیثا غورث کے افکار ہوں یا مسلم عُرفاء وعلماء کی پُرنور دنیا، اپنے پچھلے تعارُف سے، کمپیوٹر کے کرشمے تک۔۔۔۔۔عدد کی حکومت مُسلّمہ رہی ہے۔ بے شمار شعبہ ہائے حیات کے ساتھ علم الاعداد انسانی زندگی اور نفسیات پر اپنی مسلمہ حکمرانی منوا چکا ہے۔ حروف کب سے ہیں؟ اعداد کی تاریخ کیا ہے؟ غور کریں تو حروف واعداد کا سلسلہ خُدا اور اُس کے حبیب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے جڑا نظر آتا ہے رَبُّ العزّت نے لا الٰہ الا اللہ کی شکل میں ایک (1) عدد کی حقانیت کا اظہار کیا۔ اُس کریم ذات نے پانچ (5) ذواتِ مقدّسہ کی تخلیق سے علم الاعداد کی تخلیق کا اشارہ کیا ہے۔ تخلیقِ کائنات سے بہت پہلے، محفلِ انوار میں اہلِ بیت علیہم السّلام نے جن الفاظ میں ربُّ العزّت کی حمد وثناء کی اللہ تعالیٰ نے اُن کو ویسے ہی قرآن پاک کا حصہ بنا کر فاتحہ کی صورت میں ہماری نجات کا سامان کر دیا ہے۔ وَاَحۡصٰی کُلَّ شَیۡءٍ عَدَدًا کی موجودگی میں حروف واعداد کا تمام کائنات سے قدیم ہونا ثابت ہوتا ہے۔ سرکارِ ختمی مرتبت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا فرمانِ مبارک ہے کہ "میں علم کا شہر ہوں اور علی علم کا دروازہ ہیں"۔ اس مقدس فرمان کی موجودگی میں تمام علوم ومعارف کا منبع یہ مقدس ہستیاں ہیں۔ اکثر عوام وخواص کی زُبان پر یہ سوال ہوتا ہے کہ کیا علم الاعداد کے استعمال کا جواز شریعت میں کہیں ہے؟ یہاں پر مختصراً چند سطور پیشِ خدمت ہیں جو علم الاعداد کی حقانیت کا روشن ثبوت ہیں اور اس پاکیزہ علم پر نصِ قطعی کی حیثیت رکھتی ہیں۔

☆ تفسیر برہان میں بحوالہ تفسیر عیاشی بروایت محمد ابن قیس منقول ہے کہ میں نے جناب امام محمد باقر علیہ السلام کو یہ فرماتے ہوئے سُنا کہ ابو یاسر اور حی بن اخطب مع نجران کے یہودیوں کے ایک گروہ کے جناب رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خدمت میں آئے اور یہ عرض کی کہ "جو کچھ آپ پر نازل ہوتا بیان کیا جاتا ہے اُس میں الٓمّ بھی ہے؟" آنحضرتؐ نے فرمایا "ہاں ہے۔" اُنہوں نے عرض کی "آیا جبرائیل خُدا کے پاس سے آپ کے پاس یہ حروف لائے ہیں؟" فرمایا "ہاں! لائے ہیں!" اُنھوں نے عرض کی "آپ سے پہلے بہت سے نبی مبعوث ہو چکے مگر ہم سوائے آپ کے ایسے کسی نبی کو بھی نہیں جانتے جس نے اپنی شریعت کے تسلُّط کا زمانہ اپنی اُمت کے قیام کی مدت بتلا دی ہو!" یہ کہ کر حی ابن اخطب اپنے اصحاب کی طرف متوجہ ہوا اور کہنے لگا دیکھو الف کا عدد ایک ہے، لام کے تیس اور میم کے چالیس، کُل اکہتر (71) برس ہوئے۔ اُن لوگوں سے تعجب ہے جو اپنے دین کو چھوڑیں اور ایسی اُمت میں داخل ہوں جس کو کُل اکہتر برس رہنا ہے۔" پھر آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی طرف متوجہ ہو کر کہنے لگا کہ "اے محمدؐ! آیا کوئی اور حرف بھی اس کے ساتھ نازل ہوا ہے؟" آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا "ضرور نازل ہوا ہے۔" عرض کی "تو بیان کیجیے۔" آپ نے فرمایا "الٓمّٓصٓ۔" اُس نے کہا "ہاں یہ تو زیادہ طویل اور زیادہ گراں ہے۔ الف ایک، لام تیس، میم چالیس اور صاد نوے، یہ تو 161 ہو گئے۔" پھر اُس نے جناب رسول خدا سے عرض کی "کیا اس کے ساتھ کچھ اور بھی ہے؟" فرمایا "ضرور ہے۔" اُس نے عرض کی "تو اُسے بھی بیان کیجیے۔" فرمایا "الٓمّٓرٰ۔" اُس نے کہا "یہ تو بہت زیادہ گراں اور طویل ہو گیا۔ الف ایک، لام تیس، میم چالیس، رے دو سو!" یہ حساب لگانے کے بعد اُس نے کہا "اس کے ساتھ کچھ اور بھی ہے؟" فرمایا "ہے!" اس پر اُس نے عرض کی "آپ کا معاملہ ہماری سمجھ سے باہر ہو گیا۔ ہم نہیں جانتے آپ کو کیا کیا کچھ دیا گیا ہے۔" پھر آنحضرت کے پاس سے اُٹھ کر باہر آیا تو اُس وقت ابو یاسر نے حی بن اخطب سے کہا "تم کو کیا خبر ہے؟ شاید محمدؐ کے لیے ان سب کا مجموعہ مدت مقرر ہوئی ہو یا اس سے بھی زیادہ!"

☆ تفسیر عیاشی میں ابو لبید بحرانی سے روایت کی ہے کہ مکہ میں ایک شخص حضرت امام محمد باقر علیہ السلام کی خدمت میں شرفیاب ہوا اور اُن سے چند سوالات پوچھے۔ ایک سوال یہ پوچھا کہ "الٓمّٓصٓ کے کیا معنی ہیں؟" امام علیہ السلام نے جواب دیا۔ جب وہ وہاں سے رُخصت ہوا تو امام علیہ السلام نے مجھ سے فرمایا "جو کچھ میں نے کہا تھا وہ قرآن کے باطن کی تفسیر تھی"۔ میں نے عرض کی "کیا قرآن کا بھی ظاہر اور باطن ہے؟" فرمایا "قرآن کا ظاہر و باطن اور اس کے بے شمار معانی ہیں اور قرآن میں ناسخ ومنسوخ، محکم ومتشابہ، سُنن، امثال، فصل وصل موجود ہے۔ جو یہ سمجھے گا کہ خُدا کی کتاب ابہام رکھتی ہے وہ ہلاک

ہوگا اور لوگوں کو بھی ہلاکت میں ڈالے گا۔"

بعد ازاں امام علیہ السلام نے فرمایا "اے ابو عبیدہ! (ان کے عدد کا) حساب لگاؤ الف، لام، میم، صاد کُل کتنے بنتے ہیں؟" میں نے عرض کی "161 بنتے ہیں۔" آپ علیہ السلام نے فرمایا "جب بھی سال 161 ہجری میں داخل ہوگا خدا سلطنت بنی امیہ کو تہس نہس کر دے گا۔"

☆مشہور روایت ہے کہ امام حضرت جعفر صادق علیہ السلام سے بارہویں امام علیہ السلام کی اس دُنیا میں آمد کے بارے میں پوچھا گیا تو آپ علیہ السلام نے فرمایا "نور"۔ یہی بات آپ علیہ السلام سے مکرّر تین بار دریافت کی گئی اور آپ علیہ السلام نے ہر بار "نور" کہا اور خاموش ہو گئے۔ بعد میں علماء نے اس اسرار سے پردہ اُٹھایا کہ امام علیہ السلام نے نور کے 256 اعداد کی طرف اشارہ کیا تھا۔ وقت نے امام صادق علیہ السلام کے صِدق کی گواہی دی اور 256 ہجری میں امامِ زمانہ علیہ السلام کا ظہورِ مبارک اس دُنیا میں ہُوا۔

☆لاہور کی بادشاہی مسجد میں رکھے ہوئے تبرکات بھی علم الاعداد کی عظمت کے شاہد ہیں۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے علم پاک پر مکمل سورہ فتح مبارک اور چاروں طرف عددی تعویذ تحریر کیا گیا ہے۔ نیز اُنہی تبرکات میں امام حسن علیہ السلام کا علم مُبارک بھی موجود ہے جس پر سولہ خانوں والے مربّع تعویذ سب سے نمایاں لکھا ہے! تمام انبیاء علیہم السلام کی عظمتوں کے نقیب ان علموں کے علاوہ اُن تبرکات میں حضرت علی علیہ السلام کے دست مبارک کا بنا ہوا نقش صد در صد (دس ہزار خانے والا نقش مبارک) موجود ہے جس میں اعداد پُر کیے گئے ہیں۔

قارئین! درج بالا سُطور سے نہ صرف آپ صلی اللہ علیہ وآلہ کی قولی، فعلی اور اقراری حدیث سے علم الاعداد کا جواز واضح ہوتا ہے بلکہ ائمہ اطہار علیہم السلام کا اس ذی شان علم کو استعمال کرنا اور اس مقدس علم سے مستقبل کی طرف اشارہ کرنا روزِ روشن کی طرح عیاں ہے۔ اس علم کے بارے میں مزید دلچسپ حقائق اور مفصل معلومات کے لیے www.madinaturruhaniat.com کی طرف رجوع فرمائیں۔

چونکہ درج بالا روایات میں معصومین علیہم السلام نے حروفِ مُقطّعات کے اسرار ظاہر فرمائے ہیں اس لیے ضروری ہے کہ ان حروف کے اعداد کا ایسا جامع نقش پیش کیا جائے جس کو تمام مقاصدِ حیات میں استعمال کر سکیں۔ حروفِ مُقطّعات چونکہ اسرار الٰہیہ کے حامل ہیں اس لیے اپنے تحفظ اور تمام مشکلات میں ان حروف کے مبارک نقش کو اپنے پاس رکھیں اور مصیبت سے یقینی نجات حاصل کریں۔ اس مقدس نقش کو کسی بھی سعد وقت میں لکھ کر اپنے پاس رکھیں نیچے مقصد تحریر کریں اور 14 بار ان چودہ حروف کو ورد میں رکھیں ان شاء اللہ جلد ہی آپ کا مسئلہ حل ہوگا اور نجات کاملہ نصیب ہوگی۔

حروفِ مُقطّعات کی تعداد چودہ ہے۔ مکرر حروف کو ترک کیا تو یہ حروف بچے۔
الم، الر، المر، کہیعص، طہٰ، طسم، طس، یٰس، ص، حم، حمعسق، ق، ن۔

ابجدِ قمری سے ان حروف کے کُل اعداد 1757 حاصل ہوئے۔ 30 قانون کے عدد نفی کیے تو 1727 بچے۔ ان ہندسوں کو 4 پر تقسیم کرکے مربّع آتشی پُر کیا۔ تقسیم سے 431 حاصل ہوا اور عدد 3 باقی بچا تو نقش کے خانہ پنجم میں ایک عدد کا اضافہ کیا۔ نقش کے چاروں طرف ان حروف کو تحریر کریں اور نیچے اپنا نام مع اسمِ والدہ اور مقصد تحریر کریں۔

## نقش مبارک

الم الر المر كهيعص طه طسم طس يس ص حم حمعسق ق ن

| عزرائیل | بسم الله الرحمن الرحيم | | جبرائیل |
|---|---|---|---|
| 439 | 442 | 445 | 431 |
| 444 | 432 | 438 | 443 |
| 433 | 447 | 440 | 437 |
| 441 | 436 | 434 | 446 |

میکائیل الٰہی بحرمۃ ایں نقش امجد علی شاہ بن کنیز فاطمہ
اسرافیل کی زندگی سے مشکلات ختم ہوں (یہاں اپنا مقصد لکھیں)

الم الر المر كهيعص طه طسم طس يس ص حم حمعسق ق ن

# ہر جائز مقصد میں کامیابی

حاجی عابد حسین جاڑا
موبائل نمبر: 0308 5691283

السلام علیکم! سب سے پہلے دعا ہے کہ خداوند کریم بحق چہاردہ معصومینؑ آغا افتخار حسین صاحب کو صحت و سلامتی سے رکھے اور آغا نثار احمد (مرحوم) بانی امامیہ جنتری کی مغفرت فرمائے کہ جن کی وساطت سے ہمیں ہر سال قارئین امامیہ جنتری کی دعائیں لینے اور ان کی خدمت کرنے کا شرف حاصل ہوتا ہے۔ گزشتہ سال کا عنوان "انشاء اللہ شادی ضرور ہوگی" کا عمل اور نقش لکھا تھا جو کہ قارئین نے پڑھا اور بہت فائدہ اٹھایا اور بہت فون اندرونِ ملک اور بیرونِ ملک سے آئے۔ اب بھی میری یہی درخواست ہے کہ شادی کے مسئلے کے لئے اُس نقش کو نہ بھولیں کیونکہ اس نقش سورۃ طٰہٰ سے بہت سے مومنین و مومنات نے فیض حاصل کیا ہے اور اب بھی کر رہے ہیں۔

اس مرتبہ امامیہ جنتری 2013 کے لئے خاص عمل اور نقش قارئین کی خدمت میں لے کر حاضر ہوں۔ جس کی رہنمائی غیبی طریقہ سے مجھے کی گئی کہ ان 6 سورتوں میں تمام بیماریوں، پریشانیوں اور "ہر جائز مقصد میں کامیابی" کا حل پوشیدہ ہے۔ پورے یقین و عقیدے کے ساتھ قرآن مجید کی ان سورتوں سے مدد لیں۔ انشاء اللہ ہر بیماری، پریشانی اور ہر جائز مقصد میں کامیابی حاصل ہوگی۔ پہلے آپ کو ان 6 سورتوں کے اعداد کو جمع کر کے اس کا مربع نقش (آتشی چال) بنانے کا طریقہ بتاتا ہوں۔ سورہ فاتحہ: ۹۴۶۱، آیت الکرسی: ۱۴۰۹۷، سورہ الکافرون: ۲۸۳۳، سورہ اخلاص: ۱۰۰۲، سورہ الفلق: ۸۶۷۷ اور سورہ الناس: ۵۴۹۶۔ ان سب کا مجموعہ ۴۱۴۳۶ آیا۔ ۳۰ عدد منفی کیے تو ۴۱۴۰۶ آیا۔ ۴ پر تقسیم کیا تو ۱۰۳۲۶ آیا اور کسر ۲ آیا۔ لہٰذا خانہ نمبر ۹ میں ایک عدد کا اضافہ کیا جائے گا۔ نقش میں کونے کونے والے اعداد چال کے ہیں۔ نقش لکھتے وقت کونے والے اعداد کو نہیں لکھنا۔ یہ اعداد آپ کو سمجھانے کے لئے لکھے گئے تھے۔ تاکہ آپ ۱ سے لیکر ۱۶ خانہ تک نقش کو ترتیب سے لکھیں۔ پہلے ایک خانہ والے اعداد پُر کرنے ہیں پھر دوسرے پھر تیسرے اسی ترتیب سے ۱۶ خانہ تک نقش پُر کرنا ہے۔ نقش یہ ہے۔




جو بھی مقصد ہو بشرطیکہ جائز ہو نقش کے نیچے ضرور لکھیں جو مقصد لکھیں گے انشاء اللہ تعالیٰ کامیابی ہوگی۔ اس نقش کے چند فوائد لکھ رہا ہوں اور بھی بے شمار فوائد ہیں۔

**(1) ہر قسم کی بیماری، سحر و جادو نظر آسیب و جن کے لئے**

اگر کوئی شخص کسی قسم کی بیماری میں مبتلا ہو۔ ڈاکٹر حکیم عاجز آگئے ہوں یا بیماری کا تعلق نظر آسیب جن وانس سحر وجادو سے ہو تو اس نقش کو صبح لکھ کر مریض کے گلے میں پہنا دیں۔ تین نقش اور لکھیں اور ایک نقش پانی میں ڈال دیں اور تین دن تک مریض کو پلائیں۔ تین دن کے بعد دوسرا نقش اور ۶ دن کے بعد تیسرا نقش پانی میں ڈال کر مریض کو پلائیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ ۴۰ دن کے اندر اندر مریض ٹھیک ہو جائے گا۔ نقش کے نیچے مقصد ضرور لکھیں۔ الٰہی بخدمت اس نقش کو فلاں بن فلاں کی مرض دور ہو جائے۔ الساعۃ الساعۃ الساعۃ بحق محمدؐ وآل محمدؐ۔

**(2) شادی خانہ آبادی:** جن بچے بچیوں کے والدین ان کی شادی کے لئے پریشان ہیں۔ مناسب رشتہ نہیں آ رہا یا کسی قسم کی بندش رکاوٹ سحر وجادو یا آسیبی اثرات کی وجہ سے رشتہ ہوتے ہوتے ٹوٹ جاتا ہے تو عروج ماہ جمعہ کے روز صبح کے وقت دو عدد نقش لکھ کر ایک نقش بچی یا بچے کے گلے میں پہنا دیں اور دوسرا نقش پانی کی بھری بوتل میں ڈال دیں۔ تین دن یا پانچ دن تک بچی یا بچہ یہ پانی پیئے۔ انشاء اللہ ۴۰ دن کے اندر اندر نیک سیرت نیک صورت رشتہ مل جائے گا اور شادی ہو جائے گی۔ نقش کے نیچے مقصد ضرور لکھیں۔ الٰہی بحرمت اس نقش کے فلاں بن فلاں کی شادی ہو جائے یا فلاں بن فلاں وفلاں بن فلاں کی شادی ہو جائے۔ الساعۃ الساعۃ بحق محمدؐ وآل محمدؐ۔ یاد رہے پہلے مطلوب کا نام اور بعد میں طالب کا نام لکھا جاتا ہے۔

**(3) جان مال اور گھر کی حفاظت:** آج کل کے اس ظلم بھرے دور میں کسی کی جان مال عزت گھر محفوظ نہیں ہے۔ گھر سے نکلتے وقت یہ ڈر رہتا ہے کہ پتہ نہیں واپس گھر خیریت سے پہنچ پاؤں گا یا نہیں۔ سفر پر جاتے وقت گھر کی فکر ہوتی ہے۔ مال کی فکر ہوتی ہے۔ اگر اپنی گاڑی پر جا رہا ہے تو گاڑی کی فکر ہوتی ہے کہ چھن نہ جائے۔ حادثہ نہ ہو جائے۔ ان سب پریشانیوں سے بچنے کے لئے گھر سے نکلتے وقت گھر کے مین دروازے پر کھڑے ہو کر منہ مغرب کی طرف کر کے یہ ۶ سورتیں (جن کا اوپر ذکر ہو چکا ہے) ایک ایک بار پڑھ کر

پھونک مارے۔ پھر دائیں طرف پیچھے پھر بائیں طرف اُوپر اور نیچے اور پھر ہاتھوں پر دم کر کے منہ کے اوپر پھیرے اور پھر اپنے گریبان کے اندر یعنی اپنے سینے پر دم کرے۔

انشاء اللہ تعالیٰ جس مقصد کے لئے گیا تھا۔ مقصد بھی پورا کر کے آئے گا اور اپنے گھر مال بچوں کو خیریت سے پائے گا۔ اگر اس نقش کو لکھ کر اپنے پاس رکھے، گاڑی میں لٹکا دے اور میں فریم کروا کر لٹکا دے تو جان مال گاڑی و گھر محفوظ رہے گا۔ نقش کے نیچے مقصد ضرور لکھے۔ الٰہی بحرمت اس نقش کے فلاں بن فلاں کی جان مال گاڑی اور گھر کی حفاظت فرما بحق محمدؐ و آل محمدؐ۔

**(4) ملازمت روزگار** کے لئے عروج ماہ جمعرات کے روز صبح کے وقت دو نقش لکھ لیں۔ ایک نقش گلے یا دائیں بازو پر باندھ لیں اور دوسرے نقش کو پانی کی بھری بوتل میں ڈال دیں۔ 5 دن تک اس پانی کو پینا ہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ۴۰ دن کے اندر اندر برسر روزگار ہو جائے گا۔ نقش کے نیچے مقصد ضرور لکھیں۔ الٰہی بحرمت اس نقش کے فلاں بن فلاں کو برسر روزگار فرما۔ بحق محمدؐ و آل محمدؐ۔

**(5) شوہر بیوی میں جھگڑا** بعض اوقات گھروں میں چھوٹی چھوٹی بات پر میاں بیوی میں جھگڑا شروع ہو جاتا ہے۔ نتیجہ یہ نکلتا ہے کہ یا بیوی گھر چھوڑ کر چلی جاتی ہے یا شوہر ناراض ہو کر بولنا بند کر دیتا ہے۔ اگر مسئلہ چھوٹا ہے اور شوہر کو بیوی سے ہے تو وہ یہ 6 سورتیں جن کا ذکر اوپر ہو چکا ہے پڑھ کر پانی پر دم کر کے بیوی کو پلا دے، انشاء اللہ تعالیٰ بیوی راضی ہو جائے گی۔ اگر بیوی کو شوہر سے مسئلہ ہے تو بیوی یہی کام کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ شوہر راضی ہو جائے گا۔ اگر مسئلہ شدت اختیار کر لیتا ہے اور بیوی کو شوہر سے تکلیف رہتی ہے تو بیوی یہ نقش لکھ کر اپنے دائیں بازو یا گلے میں پہن لے۔ اور اگر شوہر کو بیوی سے تکلیف ہے تو پھر شوہر یہ نقش لکھ کر اپنے دائیں بازو یا گلے میں پہن لے۔ انشاء اللہ تعالیٰ دونوں میں شدید محبت پیدا ہو جائے گی۔ نقش کے نیچے مقصد ضرور لکھیں۔ اگر شوہر بیوی کے لئے لکھ رہا ہے تو پہلے بیوی کا نام، اگر بیوی شوہر کے لئے لکھ رہی ہے تو پہلے شوہر کا نام لکھنا ہوگا۔ الٰہی بحرمت اس نقش کے فلاں بن فلاں علیٰ حب فلاں بن فلاں بحق محمدؐ و آل محمدؐ۔

**(6) گاڑی و مکان کی فروخت کے لئے:** اس نقش کو عروج ماہ جمعرات کے روز صبح کے وقت لکھ کر گاڑی میں یا مکان کے اوپر گیٹ پر چسپاں کر دیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ آپ کی خواہش کے مطابق بہت جلد فروخت ہو جائے گا۔ لیکن نقش کے نیچے مقصد ضرور لکھیں۔ اگر گاڑی ہے تو گاڑی کا نام لکھیں اور اگر مکان ہے تو مکان کا نام لکھیں۔ الٰہی بحرمت اس نقش کے فلاں بن فلاں کی گاڑی یا مکان جلد فروخت ہو جائے۔

**نوٹ:** تمام نقوش عرق گلاب میں زعفران ملا کر لکھنے ہوں گے۔ نیچے مقصد ضرور لکھنا ہوگا۔ بحق محمدؐ و آل محمدؐ۔

اس کے علاوہ ہر مقصد کے لئے لکھ سکتے ہیں۔ میں نے ہر بات کی وضاحت کر دی ہے۔ پھر بھی کسی کو سمجھ میں نہ آئے تو خط بمع جوابی لفافہ کے یا موبائل نمبر پر رابطہ کر کے پوچھ سکتے ہیں۔ اگر کسی شخص کو نقش لکھنے میں دقت محسوس ہو تو فون پر رابطہ کر کے لکھوا سکتا ہے۔ بحرحال میری طرف سے تمام قارئین امامیہ جنتری کو لکھنے پڑھنے کی اجازت ہے۔ شرط صرف اتنی ہے کہ نماز روزہ کا پابند ہو، متقی و پرہیزگار ہو اور نقش لکھنے کے فوائد سے واقف ہو۔ میری آخر میں دعا ہے کہ خدا وند کریم بحق چہاردہ معصومینؑ تمام حاجتمندوں کی حاجات پوری فرمائے اور ان کو ہر جائز مقصد میں کامیابی عطا فرمائے۔ (آمین) والسلام: عابد حسین جاڑا

حاجی عابد حسین جاڑا بمقام ڈاکخانہ جاڑا تحصیل پہاڑپور ضلع ڈیرہ اسمٰعیل خان موبائل نمبر: 0308 5691283

# دُعائے نور کبیر سے مشکلات کا حل

zawar@spirtualsolutionz.com Jawa1215@gmail.com

بے حد درود و سلام محمدؐ و آل محمدؐ پر جنہوں نے ہمیں دُعا کرنے کا سلیقہ بتایا اور لاتعداد حمد و ثناء اُس رب رحیم و کریم کی جو ہماری دُعاؤں کو بطفیل محمدؐ و آل محمدؐ شرف اجابت بخشتا ہے قرآن پاک میں ارشاد باری تعالیٰ ہے۔

وَقَالَ رَبُّكُمُ ادْعُوْنِيْٓ اَسْتَجِبْ لَكُمْ

**ترجمہ** پالنے والا ارشاد فرماتا ہے کہ تم مجھ سے دُعا کرو میں قبولیت کا شرف عطا کروں گا۔

**اَلدُّعَاءُ سِلَاحُ الْمُؤْمِنِ**

**دُعا مومن کا اسلحہ ہے۔**

اس سے قبل دُعائے جوشن کبیر کے مختصر اعمال آپ کی خدمت میں پیش کر چکا ہوں جس سے بلاشبہ ہزاروں افراد مستفید ہو چکے ہیں اس دفعہ آپ کے استفادہ کیلئے دُعائے نور کبیر سے مختصر اعمال ضبط تحریر کر رہا ہوں۔ آج جو دُعا آپ کو بتا رہا ہوں یہ دُعا ایک عام انسان سے متعلقہ تقریباً تمام مسائل کا حل رکھتی ہے اس دُعا کی فضیلت کے ضمن میں جو روایات ہم تک پہنچی ہیں ان سے اس دُعا کی فضیلت اور افادیت دونوں عیاں ہیں۔ اس دُعا کا شان نزول کچھ یوں ہے کہ ایک روز جناب رسول خدا مسجد میں تشریف فرما تھے کہ حضرت جبرائیل تشریف لائے اور کہا آپ پر درود و سلام ہو یا رسول اللہ پروردگار عالم فرماتا ہے کہ ہم نے یہ تحفہ آپ کی اُمت کیلئے بھیجا ہے جو کوئی بھی اس دُعا کو اپنے وظائف میں شامل رکھے گا۔ (یعنی روزانہ باقاعدگی سے پڑھے گا) وہ ہر بلا و آفت سے امان میں رہے گا۔ تیر و شمشیر کا وار اس پر اثر نہ کرے گا حاسدوں اور غمازوں کی فتنہ گری سے محفوظ رہے گا بلکہ یہاں تک ہے کہ اگر کوئی شخص اس دُعا کو نہ پڑھ سکتا ہو تو روزانہ اس دُعا کو ہاتھوں پر بلند کر کے کہے پروردگار اس دُعا کی برکت سے میری دُعا بر لا اور بہت جلد اس کی دُعا بر آئے گی یعنی قبول ہوگی اگر سفر کے وقت پڑھے یا اپنے پاس رکھے تو بخیر و عافیت واپس آئے گا یہ دُعا مردے کے ہاتھ میں دے دی جائے تو دفن کے بعد فشار اور عذاب قبر سے محفوظ رہے گا اور اس دُعا کی برکت سے گناہ بخش دیئے جائیں گے اور اس کا قاری چشم خلائق میں عزیز ہوگا (جسے عالمین تسخیر خلائق بھی کہتے ہیں) اور میرے مشاہدے کے مطابق رزق روزی کشادہ ہوگی فتح و کامرانی حل مشکلات، بچیوں کی بخت کشائی، حفظ و امان علم میں اضافہ دُشمنوں سے تحفظ قطع بندش رزق و مال۔ عزت و تکریم، حب۔ بُرے اعمال سے چھٹکارا حکمت و دانائی شفاء امراض امداد ربی اولاد بلندی درجات موافقت زوجین الغرض انسانی ضرورت کی وہ کیا چیز ہے جو اس دُعا میں نہیں اس دُعا کو اگر لکھنا بھی چاہوں تو ممکن نہیں اگر آپ اس دُعا کو با ترجمہ پڑھیں تو شاید آپ کو کچھ اندازہ ہو سکے۔ آیئے آپ کو اس کے مختصر اعمال بتاتا ہوں جس سے مومنین مستفید ہونگے۔ انسانی زندگی میں چند ایک مسائل ایسے ہیں جو ہر تقریباً دوسرے تیسرے شخص سے وابستہ ہیں اس میں ایسی تمام مشکلات کا جامع حل موجود ہے مثلاً رزق میں ترقی و کشائش کیلئے۔ آپ

اَللّٰهُمَّ يَا رَزَّاقُ تَرَزَّقْتَ بِالرِّزْقِ وَالرِّزْقُ فِيْ رِزْقِ رِزْقِكَ يَا رَزَّاقُ ط

یہ پڑھنا یا نقش بنا کر پاس رکھنا انتہائی مفید ہے اسی طرح دوسری حاجات کیلئے درج ذیل اعمال استعمال کریں۔

**ہر قسم کی بندش کھولنے اور فتوحات کیلئے:۔** اس عبارت کا نقش شرف قمر شرف شمس اور قمر و زحل کی سعد نظرات میں لکھیں۔

اَللّٰهُمَّ يَا فَتَّاحُ تَفَتَّحْتَ بِالْفَتْحِ وَالْفَتْحُ فِيْ فَتْحِ فَتْحِكَ يَا فَتَّاحُ ط

تمام مصیبتوں سے امان اور صحت کیلئے شرف و اوج قمر یا مشتری قمر کی نظرات میں لکھیں۔

اَللّٰهُمَّ يَا سَلَامُ تَسَلَّمْتَ بِالسَّلَامِ وَالسَّلَامُ فِيْ سَلَامِ سَلَامِكَ يَا سَلَامُ ط

ہر قسم کی عیب اور نقصانات سے بچاؤ کیلئے شرف و اوج مریخ میں لکھیں۔

اَللّٰهُمَّ يَا قُدُّوْسُ تَقَدَّسْتَ بِالْقُدْسِ وَالْقُدْسُ فِيْ قُدْسِ قُدْسِكَ يَا قُدُّوْسُ ط

ہر کام میں امداد ربی اور کامیابی و کامرانی کیلئے شرف و اوج شمس یا شمس کی سعد نظرات میں لکھیں۔

اَللّٰھُمَّ یَا نَصِیْرُ تَنَصَّرْتَ بِالنُّصْرَۃِ وَالنُّصْرَۃُ فِیْ نُصْرَۃِ نُصْرَتِكَ یَا نَصِیْرُ ط

بچیوں کی بخت کشائی کیلئے شرف واوج زہرہ یا زہرہ کی سعد نظرات میں بنائیں۔

اَللّٰھُمَّ یَا جَمِیْلُ تَجَمَّلْتَ بِالْجَمَالِ وَالْجَمَالُ فِیْ جَمَالِ جَمَالِكَ یَا جَمِیْلُ ط

مزاج کی تلخی اور طبیعت میں ٹھہراؤ اور بردباری کیلئے شرف واوج یا سعد نظرات عطارد میں لکھیں۔

اَللّٰھُمَّ یَا حَلِیْمُ تَحَلَّمْتَ بِالْحِلْمِ وَالْحِلْمُ فِیْ حِلْمِ حِلْمِكَ یَا حَلِیْمُ ط

دُشمن سے تحفظ اور تباہی کیلئے یہ ورد کریں یا نقش لکھیں مگر اس اسم کا استعمال ناجائز ہرگز نہ کریں ورنہ اپنے عمل کے خود ذمہ دار ہونگے۔ رجعت بھی ہوسکتی ہے یہ نقش شرف مریخ یا ہبوط قمر میں لکھیں۔

اَللّٰھُمَّ یَا قَھَّارُ تَقَھَّرْتَ بِالْقَھْرِ وَالْقَھْرُ فِیْ قَھْرِ قَھْرِكَ یَا قَھَّارُ ط

رُوحانی ودینی مدارج میں ترقی وسرفرازی کیلئے اور کالے علم کی کاٹ کیلئے شرف واوج قمر یا مشتری میں لکھیں۔

اَللّٰھُمَّ یَا نُوْرَ النُّوْرِ تَنَوَّرْتَ بِالنُّوْرِ وَالنُّوْرُ فِیْ نُوْرِ نُوْرِكَ یَا نُوْرُ ط

تسخیر خلائق اور عوام وخواص میں مقبولیت کیلئے یا وہ حضرات جو کسی بھی حوالہ سے پبلک ڈیلنگ سے متعلق ہیں مثلاً سیلز مین وُکلاء انشورنس ایجنٹ ٹریڈرز روحانی علوم رکھنے والے بیوروکریٹس سیاسی وسماجی خدمات انجام دینے والے وغیرہ وغیرہ ان تمام حضرات کیلئے اور بالخصوص وہ بچے بچیاں جن کی شادی میں رکاوٹ ہے ان کے لیے یہ ورد انتہائی سودمند ثابت ہوگا اس کا نقش شرف واوج زہرہ، مشتری اور قمر میں لکھنا بہتر ہوگا۔

مصائب سے نجات اور جان و مال کے حفظ وامان کیلئے کسی بھی سعد ستارے کے اوج وشرف ونظرات میں لکھا جاسکتا ہے۔

اَللّٰھُمَّ یَا حَفِیْظُ تَحَفَّظْتَ بِالْحِفْظِ وَالْحِفْظُ فِیْ حِفْظِ حِفْظِكَ یَا حَفِیْظُ ط

علم وذہانت میں ترقی اور تعلیمی رکاوٹوں کو دور کرنے کیلئے اس ورد کا نقش شرف واوج عطارد یا عطارد قمر سعد نظرات میں لکھیں۔

آیئے اب آپ کو طریقہ استعمال بتاتا ہوں سب سے پہلے اپنے مقصد کے مطابق ورد کا انتخاب کریں اس کے بعد اس ورد کے اعداد ابجد قمری سے نکال کر ایک عدد نقش مربع آتشی چال سے پُر کریں نقش اس لیے بنوایا جاتا ہے۔ تاکہ آپ جب ورد کریں تو وہ انتہائی ذو اثر ہو آج کے اس تیز رفتار ترین دور میں جب کسی کو ورد بتایا جاتا ہے تو اسکا سب سے پہلا سوال یہ ہوتا ہے کہ پڑھنے کیلئے بیٹھنا کتنی دیر پڑے گا؟ جب آپ نقش بنالیں گے تو آپ کو کم از کم تعداد پڑھنی پڑے گی۔ وہ احباب جو نقش نہ بنانا چاہیں وہ ورد کے اعداد کے مطابق پڑھیں اور اگر اعداد بہت زیادہ ہوں تو جس اسم سے ورد منسوب ہے اُس اسم کے اعداد کے برابر ورد کریں اور اگر یہ اعداد بھی زیادہ ہوں تو ان اعداد کو مدخل وسط میں تبدیل کرلیں۔ مثلاً ہم رزق کیلئے اَللّٰھُمَّ یَا رَزَّاقُ سے منسوبہ ورد کا انتخاب کرتے ہیں جس کے کل اعداد 3259 نکلے اب اس میں سے 30 عدد قانون کے نفی کیے تو 3229 بچے اس کو چار پر تقسیم کیا تو 807.25 بچے یعنی 807 سے نقش پُر کیا جائے گا اور کسر خانہ نمبر 13 میں دیں گے۔ وہ احباب جو نقش بنا کر ورد کریں گے اُن کے لیے ورد کی تعداد 9+5+2+3=19 ہے جو کہ آپ صبح شام اول و آخر 19-19 مرتبہ درود پاک کے ساتھ پڑھیں گے وہ احباب جو بغیر نقش کے پڑھنا چاہیں وہ مدخل وسط کرلیں یعنی کل اعداد کے دائیں طرف کے دو ہندسوں کو آپس میں جمع کرلیں۔ مثلاً 32/59=9+5=14=4+1=5 آپ 3259 کی بجائے 325 مرتبہ ورد کرلیں نقش لکھتے وقت متعلقہ ستاروں کی نظرات۔ اوقات اور صدقات وبخورات کا خاص خیال رکھیں جس ستارے سے کام لیں اُس سے منسوبہ دن سے عمل شروع کریں مگر قمر در عقرب نہ ہو اور نہ ہی چاند ناقص النور ہو روزِ اوّل 2 رکعت نماز حاجات ہدیہ چہاردہ معصومینؑ اور نیاز دلوا کر عمل شروع کریں اگر کسی بات کی سمجھ نہ آئے یا نقش بنانے میں مشکل محسوس کریں تو فون پر پوچھ سکتے ہیں۔

الحق ۷۸۶ قوله

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸۱۴ | ۸۱۷ | ۸۲۱ | ۸۰۷ |
| ۸۲۰ | ۸۰۸ | ۸۱۳ | ۸۱۸ |
| ۸۰۹ | ۸۲۳ | ۸۱۵ | ۸۱۲ |
| ۸۱۶ | ۸۱۱ | ۸۱۰ | ۸۲۲ |

# تحفہ امامیہ جمیع حاجات برائے خاص امامیہ جنتری

زاہد حسین جعفری

**نظر بد** نظر بد کا بہت ہی برا اثر ہوتا ہے یہ تلوار کے وار سے بھی زیادہ تیز اثر رکھتی ہے نگاہ بد شیطان کا زہریلا تیر ہے نظر بد انسان کو الٹا کر رکھ دیتی ہے یہ اونٹ کو حلال کر کے پکتی دیگ تک پہنچا دیتی ہے اور انسان کو قبر کی دیواروں تک پہنچا دیتی ہے اقلیم امامت کے چھٹے تاجدار امام ناطق حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام کا فرمان ہے اگر قبروں کو کھود کر دیکھا جائے تو ان میں سے اکثر اموات نگاہ بد کی وجہ سے ہوئی ہوتی ہیں معتبر حدیثوں میں وارد ہے کہ جو چیز آپ کو اچھی لگے خواہ وہ انسان ہو حیوان ہو یا خوبصورت بچہ ہو تو بلند آواز سے تین بار اللہ اکبر یا تین بار درود شریف پڑھے تا کہ نظر بد نہ لگے حضرت امام علی رضاؑ نے فرمایا کہ تین بار سورہ معوذتین پڑھیں جناب سرور کائنات نے حسنینؑ شریفین کے لیے جو تعویذ تحریر فرمایا تھا وہ یہ ہے۔ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔

اَللّٰهُمَّ ذَا السُّلْطَانِ الْعَظِیْمِ وَالْمَنِّ الْقَدِیْمِ وَالْوَجْهِ الْكَرِیْمِ ذَا الْكَلِمَاتِ التَّامَّاتِ وَالدَّعَوَاتِ الْمُسْتَجَابَاتِ عَافِ فُلَانًا مِنْ اَنْفُسِ الْجِنِّ وَاَعْیُنِ الْاِنْسِ

**عمل برائے شادی** جس بچے بچی کی شادی نہیں ہو رہی والدین بہت سخت پریشان ہیں وہ آیت شہادت اور آیت ملک (18,19) ایک ایک بار اور دعا یَا سَتَّارَ الْعُیُوْبِ مُسَبِّبَ الْاَسْبَابِ اِیَّاكَ نَعْبُدُ وَاِیَّاكَ نَسْتَعِیْنُ یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ بِرَحْمَتِكَ اَسْتَغِیْثُ 70 بار روزانہ چالیس دن تک بعد از نماز عشاء پڑھیں انشاء اللہ دوران عمل رشتہ کا مناسب بندوبست ہو جائے گا۔ عمل کی کامیابی کیلئے 80 روپیہ صدقہ اور کچھ میٹھا کر بچوں میں تقسیم کریں۔

**برائے حاجت** کسی بھی اہم ترین حاجت کیلئے مجرب ترین دعا علامہ شیخ بہائی رحمۃ اللہ سے منسوب ہے اور آزمودہ ہے کسی بھی حاجت کیلئے بروز جمعۃ المبارک سے شروع کریں آخری دن یک شنبہ ہوگا روزانہ ایک تسبیح یعنی سو بار حضور قلب و طہارت کے ساتھ پڑھیں شیخ بہائی کا دعویٰ ہے کہ اگر حاجت پوری نہ ہو تو بروز قیامت میرا مواخذہ کریں دعا یہ ہے۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ یَا مُفَتِّحَ الْاَبْوَابِ یَا مُقَلِّبَ الْقُلُوْبِ وَالْاَبْصَارِ یَا دَلِیْلَ الْمُتَحَیِّرِیْنَ یَا غِیَاثَ الْمُسْتَغِیْثِیْنَ تَوَكَّلْتُ عَلَیْكَ یَا رَبِّ فَاقْضِ حَاجَتِیْ وَاكْفِ مُهِمِّیْ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ وَصَلَّ اللّٰهُ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِهٖ اَجْمَعِیْنَ

**فروختگی مکان و پلاٹ و ناجائز قبضہ** اگر آپ کا مکان، کوٹھی یا گاڑی اچھی قیمت پر فروخت نہیں ہو رہی یا یا گھر پر کسی نے ناجائز قبضہ کیا ہوا ہے۔ تو سورہ یوسف کی آیت نمبر (۸۰) بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ فَلَنْ اَبْرَحَ الْاَرْضَ حَتّٰی یَاْذَنَ لِیْۤ اَبِیْۤ اَوْ یَحْكُمَ اللّٰهُ لِیْ ۚ وَهُوَ خَیْرُ الْحٰكِمِیْنَ روزانہ اول و آخر درود تین تین مرتبہ پڑھ کر دم کرتے رہیں اور درود اول و آخر تین بار پڑھ کر دعا کریں۔

**جنات کی سنگباری اور شر سے بچاؤ کیلئے** پیغمبر اعظم سرور کائنات حضرت محمد ﷺ اور امام ناطق حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام کا فرمان ہے اگر جنات آپ کو تنگ کرتے ہوں یا پتھر پھینکتے ہوں تو ان کے شر سے بچاؤ کیلئے دونوں ہاتھ سر پر رکھ کر یہ دعا پڑھو اور گھر میں سفید کبوتر، سفید مرغ اور بھیڑ بکری کا بچہ پالنا مفید ہے۔ (۱) حَسْبِیَ اللّٰهُ وَكَفٰی وَسَمِعَ اللّٰهُ لِمَنْ دَعَا لَیْسَ وَرَآءَ اللّٰهِ مُنْتَهٰی (۲) اَفَغَیْرَ دِیْنِ اللّٰهِ یَبْغُوْنَ وَلَهٗۤ اَسْلَمَ مَنْ فِی السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ طَوْعًا وَّ كَرْهًا وَّاِلَیْهِ یُرْجَعُوْنَ

تمام متکلمین سے ملتمس ہوں کہ میں نے اپنا مضمون تحفہ امامیہ جمیع حاجات نہایت محنت لگن سے تیار کیا ہے یہ اعمال نہایت ہی سریع الاثر مجرب اور تیر بہدف ہیں اعمال کی کامیابی کیلئے واجبات کی سختی سے ادائیگی غیر شرعی کاموں سے اجتناب کریں جتنا عقیدہ خلوص یقین کامل ہوگا عمل اتنا ہی قبول ہوگا۔ دعاؤں کی کامیابی پر بندہ ناچیز کو اپنی دعاؤں میں یاد رکھیں۔ والسلام زاہد جعفری

# استخارہ جفر (حلّ مشکلات)

## حروفِ مقطعات قرآنی کی مدد سے رہنمائی لینے اور حصول مقصد کیلئے اسم اعظم کے ورد کرنے کا طریقہ

مدراج عمل: باوضو ہوکر تین مرتبہ سورۃ الحمد۔ نو مرتبہ۔ سورۃ توحید۔ ایک مرتبہ۔ سورۃ قدر پڑھیں۔ اول و آخر تین تین مرتبہ درود پاک لازمی ہے پڑھنے کے بعد اس کا ثواب انبیاء مرسلین۔ شہدائے کربلا اور اولیائے کرام کو ہدیہ کریں۔

اس کے بعد بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھ کے قرآن مجید کھولیں جو آیت مبارکہ دائیں جانب آئے اس میں سے حروف نورانی دیئے گئے جدول کے مطابق ترتیب سے نوٹ کرلیں اس کے مطابق اسم الٰہی جو سامنے درج کیا گیا ہے۔ اس کا وظیفہ کریں آپ اپنے مطلوبہ مقصد کو حاصل کرلیں گے۔ انشاءاللہ

مثال: آپ تعمیر مکان یا بلڈنگ سے متعلق معلوم کرنا چاہتے ہیں۔ یہ مقصد خاکی نوری سے تعلق رکھتا ہے۔

آپ نے قرآن کھولا دائیں طرف آیا۔ ومن یتول فان اللہ ھوالغنی الحمید اس میں پہلا خاکی نورانی حرف ل ہے۔ لہٰذا آپ یا مقسط کا ورد کریں گے۔

جدول اول: آتشی حروف مقطعات (۱) ھ ط م (۲) بادی ی ن ص
آبی (۳) ک س ق (۴) خاکی ح ل ع ر

جدول دوم: رزق۔ آمدنی۔ مالی معاملات = آتشی نورانی حروف میں دیکھیں
سفر۔ بیرون ملک جانا۔ پلاننگ، بادی نورانی حروف میں دیکھیں
پیار محبت شادی حسب منشا = آبی نورانی حروف میں دیکھیں
جائیدار۔ کرایہ مکان۔ بلڈنگ، خاکی نورانی حروف میں دیکھیں

جدول سوم: چاروں انواع میں سے ورد وظیفے کا انتخاب کرنے کا تفصیلی چارٹ
آتشی حروف نورانی کا جدول ذیل ہے۔

م = رَحْمٰنُ ، ھم = مَانِعُ ، طم = اَللّٰہُ عَلِیُّ ، م ھ = مانِعُ ، م ط = اَللّٰہُ عَلِیُّ
ھط = مَلِكُ ھاط = سَمِیْعُ ، ھم ط = مُقْسِطُ ، طاھ = سَمِیْعُ ، ط ھ ا = مَلِكُ
طم ھ = مُقْسِطُ م اھ = مَلِكُ ، اھ طم = حَکِیْمُ حَیُّ ، اطم ھ = سَمِیْعُ ، اط ھم = حَکِیْمُ حَیُّ
ھم اط = حَکِیْمُ حَیُّ ھم طا = سَمِیْعُ ، طا ھم = سَمِیْعُ ، طام ھ = مُقْسِطُ ، طام ھ = حَکِیْمُ حَیُّ ، ط ھ ام
= مُقْسِطُ طام اھ = حَکِیْمُ حَیُّ م ا ھط = مُقْسِطُ ، م اط ھ = مَلِكُ ، م ھ ط
ا = مَانِعُ ، م ھ اط = مُقْسِطُ م ط اھ = مَلِكُ م ط ھ ا = حَکِیْمُ حَیُّ

### بادی حروف نورانی اور اسماء الحسنیٰ

ص = مَانِعُ ، ی ص = حَکِیْمُ حَیُّ ، ص ی = حَکِیْمُ حَیُّ ی ن ص = حَکِیْمُ حَیُّ
ص ن ی = حَکِیْمُ حَیُّ ،

### آبی حروف نورانی اور اسماء الحسنیٰ

ک = سَلَامُ ، س = حَکَمُ ، ق = مُھَیْمِنُ ، ک ق = کَرِیْمُ ، س ک
ق = حَکِیْمُ حَیُّ

### خاکی حروف نورانی اور اسماء الحسنیٰ

ل = مُقْسِطُ ع = سَمِیْعُ ، ر = مَلِكُ ، ح ل = مَلِكُ ، ح ر = حَکِیْمُ حَیُّ
ل ح = مَلِكُ ل ع = حَکِیْمُ حَیُّ ، ع ل = حَکِیْمُ حَیُّ ، رح = حَکِیْمُ حَیُّ
ح ل ع = مَلِكُ ل ح ر = مَلِكُ ، ل ح = سَمِیْعُ ، ل رع = مُقْسِطُ
ع ح ل = سَمِیْعُ ع رل = مُقْسِطُ ، ع ل ح = مَلِكُ ، ر ح ل = مَلِكُ
ح ل ع ر = حَکِیْمُ حَیُّ ح ع رل = سَمِیْعُ ، ح ع ل ر = حَکِیْمُ حَیُّ
ح رع ل = سَمِیْعُ ل ح رع = حَکِیْمُ حَیُّ ، ل ح ع ر = مَلِكُ
ل رح ع = حَکِیْمُ حَیُّ ل رع ح = سَمِیْعُ ، ل ع رح = سَمِیْعُ
ل ع ح ر = مَلِكُ ع ل ح ر ، مُقْسِطُ ، ع ح رل = حَکِیْمُ حَیُّ
ع ح ل ر = مُقْسِطُ ع رح ل ، حَکِیْمُ حَیُّ ، رح ل ع = مُقْسِطُ
رح ع ل = مَلِكُ ، رل ع ح = حَکِیْمُ حَیُّ ، رل ح ع = مُقْسِطُ
ر ع ل ح = حَکِیْمُ حَیُّ ر ع ح ل = مَلِكُ

قارئین میں نے مکمل وضاحت کردی ہے مزید معلومات کے لیے ذیل ایڈریس پر خط تحریر کریں جوابی لفافہ بھی ارسال کریں۔ فون پر بھی انشاءاللہ مکمل رہنمائی کی جائے گی دعاؤں میں یاد رکھئے گا۔ والسلام

ناصرہ پروین، محلہ پیلیانوالہ گلی چشتیاں والی جھنگ صدر 0313-7399557

**تسخیر:** لڑکی، والدین یا لڑکا ہر ماہ کی نو چندی جمعرات کو بعد از نماز عشاء اس اسم اعظم کو گیارہ ہزار مرتبہ ایک ہی نشست میں پڑھے تو اس کی شادی ہوجائے گی **یامُغنی**

# علم جفر اور آپ کے مسائل

تحریر: ایم غلام عباس اعوان

0300-6011925

قارئین امامیہ جنتری السلام علیکم ..........نیا سال مبارک ہو۔

الحمدللہ امامیہ جنتری کی مقبولیت اہمیت اور افادیت کے پیش نظر اس کے قارئین کی تعداد میں ہر سال لاکھوں کا اضافہ ہو رہا ہے۔ چنانچہ نئے مہربانوں کے لیے علم جفر کا مختصر تعارف اور اغراض و مقاصد کا اعادہ کیا جاتا ہے۔

علم جفر پروردہ آغوش امامت ایک مقدس اور مطہر علم ہے۔ جس کی بنیاد ۲۸ حروف کی ایک خاص ترتیب (جسے ابجد کہا جاتا ہے) پر استوار ہے پھر ان حروف کی الگ الگ اقدار مقرر ہیں۔ اس علم میں معلومات کی ترتیب کو خاص قوعد وضوابط میں تکسیر کر کے امورات مجہولہ کو منکشف کیا جاتا ہے۔ جہاں انسانی حواس ظاہرہ کی بساط ہاتھ کھڑے کر دیتی ہے۔ علم جفر کی رفعت وہاں سے شروع ہوتی ہے۔ بسا اوقات ایسا ہوتا ہے کہ ہم ظاہری تحقیق کی گہرائیوں میں اتر کر بھی کئی ایک باطنی (چھپی ہوئی) مضمرات سے بے خبر ہوتے ہیں۔ شاید یہی وجہ ہے کہ تمام والدین بچوں کی شادیاں ظاہراً کتنی تحقیق اور چھان بین کے بعد کرتے ہیں۔ مگر پھر بھی شادیوں کے بعد اکثر ناخوشگوار واقعات نمودار ہوتے ہیں۔ گویا ہمیں ضرورت پڑتی ہے۔ ایک ایسے روحانی علم کی جو کسی بھی ظاہری امر کی باطنی مضمرات سے آگاہی دیتا ہو۔ ان اغراض و مقاصد کے لیے علم جفر ایک بہترین جامع اور کامل علم ہے۔ جس کی حقیقت کو آئمہ معصومین علیہم السلام سے سند تصدیق بھی حاصل ہے۔ اگر کسی شخص کو سطر مستحصلہ پڑھنے پر عبور حاصل ہو جائے۔ تو اس علم سے پردہ رموز میں ڈھکے امور منکشف ہو سکتے ہیں۔ بحکم خدا آئندہ پیش آمدہ خیر و شر سے آگاہ ہو سکتے ہیں۔ ہم اپنی زیست کی گاڑی کو حالات کے ناہموار راستوں سے نکال کر آسودگی اور خوشحالی کی شاہراہ پر لا سکتے ہیں۔ شریک حیات یا شریک کاروبار کا درست انتخاب کر سکتے ہیں۔ بہتر مستقبل کیلئے تعلیم کا موافق شعبہ معلوم کر سکتے ہیں۔ محفوظ انویسٹمنٹ کیلئے سعد اور مبارک کاروبار کا جان سکتے ہیں۔ اپنی ناکامیوں محرومیوں اور بندشوں کی وجہ جان کر اسکا حل معلوم کر سکتے ہیں الغرض زندگی کے ہر شعبہ میں بہترین راہنمائی کے لیے علم جفر ایک لاثانی اور لاجواب علم ہے۔ اسکو سیکھ کر خود مستفید ہوں اور گرد و پیش دکھوں میں گھری انسانیت کی راہنمائی کریں۔ اب ہم ہر سال کی طرح ایک بالکل سلیس اور آسان جفری قاعدہ اس وثوق کے ساتھ پیش کرتے ہیں کہ اس سے زیادہ آسان جفر آپ کو کہیں بھی مل نہیں سکتا ہے۔ (مفصل جفر کے شائقین میری کتب آفتاب جفر اور فیوض جفر کا مطالعہ فرمائیں) ناشر افتخار بک ڈپو اسلام پورہ لاہور۔

**تشریح قاعدہ** اس قاعدہ کو طرح افلاکی کا نام دیا گیا ہے۔ کیونکہ اس کلیہ میں سات کی گنتی سے حروف مستحصلہ لیے جاتے ہیں۔ اگرچہ اس سے حاصلہ جوابات بالکل مختصر ہوتے ہیں۔ مگر واضح اور سوال کے عین مطابق جواب آتا ہے۔ جو کسی تشریح یا وضاحت کا محتاج نہیں ہوتا۔

(۱) سوال کو جامع اور خوبصورت پیرائے میں لکھیں۔ یا سائل سے اپنے الفاظ میں سوال بنوالیں؟

(۲) اس سوال کے الفاظ کو الگ الگ حروف میں لکھ لیں اسے بسط حرفی کرنا کہتے ہیں۔

(۳) بسط شدہ سطر سے سات سات کی گنتی کر کے حروف اٹھائیں۔ یہ جوابیہ حروف ہوں گے۔ زیادہ حروف خود ناطق ہوں گے۔ محض ایک یا دو حروف کو نظیرہ ہم رتبہ سے ناطق کرنا پڑے گا۔ اپنی قوت ادراک کو فعال بنا کر بذریعہ جفر اپنے مسائل کا حل کھلی آنکھوں سے مستحصلہ کی سکرین پر دیکھیے۔

نظیرہ کیا ہے:؟ ابجد میں کسی بھی حرف سے پندرہ کی گنتی پر موجود حرف نظیرہ کا ہوتا ہے جیسے ب کا نظیرہ ع ہے۔

ہم رتبہ کیا ہے:؟ ا ی ق غ آپس میں ہم رتبہ ہیں ب ک ر آپس میں ہم رتبہ ج ل ش آپس میں ہم رتبہ ہیں د م ت ۔۔۔۔۔ ہ ن ث ۔۔۔۔۔ و س خ ۔۔۔۔۔ ز ع ذ ۔۔۔۔۔ ح ف ض ۔۔۔۔۔ ط ص ظ یہ تین تین حروف آپس میں ہم رتبہ ہیں۔ اب مزید وضاحت کیلئے چند امثلہ پیش ہیں۔

**مثال نمبر 1** یا علیم۔ محمد ندیم عباس بن گل شیرین کونسا اسم الٰہی ورد کرے کہ اپنی پسند کی لڑکی سے اس کی شادی ہو جائے؟

م ح م و ن د ی م ع ب ا س ب ن گ ل ش ی ر

ی ن ک و ن س ا ا س ا م ا ل ہ ی و ر د ک ر ی

ک ہ ا پ ن ی پ س ن د ک ی ل ر ک ی س ی ا

س ک ی ش ا و ی و ہ و ج ا ی ی جوابیہ حروف ی ن ن
س ر ا و س ا ی

ناطق حروف ی ھ ن س ر ق د ا ا ی جواب یہ ن یا قادر یعنی اسم الٰہی یا قادر کا ورد کرنے سے مقصد تک رسائی ہوگی۔ واللہ علم بالصواب (تین حروف کا تبادلہ ہوا ہے)

**مثال نمبر 2** یا علیم شہباز علی بن ثریا بیگم کا ہر کام بندش کیوں ہوا ہے؟

ابسط حرفی۔۔۔ش ھ ب ا ز ع ل ی ب ن ث ر ی ا
ب ی گ م ک ا ہ ر ک ا م ب ن د ش ک ی و
ں ہ و ا ہ ی سات سات کی گنتی سے حاصلہ حروف ل ا ھ د و

ناطق حروف ج ا ھ د و (ی) صرف ایک حرف کا تبادلہ

جواب جادو ہے یعنی وجہ اسکی جادو ہے۔ واللہ علم بالصواب

**مثال نمبر 3** یا علیم۔ علی، حسین بن شمائلہ کے لیے جنرل سٹور بنانا مفید ہے یا نوکری نفع بخش ہے؟ (یہ سوال سائل نے خود اسی ترتیب سے لکھا)

بسط حرفی ع ل ی ح س ی ن ب ن ش م ا ی ل ہ ک
ی ل ی ی ج ن ر ل س ٹ و ر ب ن ا ن ا م ف ی
د ہ ی ا ن و ک ر ی ن ف ع ب خ ش ہ ی

سات سات کی گنتی سے حاصلہ حروف ن ل ج ر ف ن ع

تمام حروف خود ناطق ہیں ن ل ج ر ف ن ع
جنرل نفع

جواب۔۔۔ یعنی جنرل سٹور موجب نفع ہے۔ واللہ علم بالصواب

بس اس سادہ سے کلیہ سے آپ بھی اپنے روز مرہ کے معمولات میں مشاورت کر کے اپنی زندگی کو آسان بنا سکتے ہیں۔

**نوٹ** اگر آپ اپنے کسی ذاتی سوال کا حل ہم سے بذریعہ علم جفر معلوم کرانا چاہیں تو صرف ۱۰۰ روپے فی سوال فیس ادا کر کے پوچھ سکتے ہیں۔

**پتہ برائے ملاقات و خط و کتابت**

جفار ایم غلام عباس اعوان

سب آفس ہفت روزہ ایکشن گجر مارکیٹ نزد الفلاح بنک جوہر آباد ضلع خوشاب (دفتر جمعہ اور اتوار بند ہوگا۔)

موبائل نمبرز 0333-6801653 0300-6011925 فون نمبر 0454-209131

علامہ زاہد نقوی

# سِرُّ الاسرار

## بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

**مجرب عمل طلب ہر حاجت:** محترم قارئین یہ عمل شب جمعۃ المبارک کو کرنا ہے جمعۃ المبارک کی رات بعد نماز عشاء یہ عمل کریں اگر چاند کے حساب سے نوچندی جمعرات ہو تو بہت زیادہ بہتر ہے ورنہ کوئی شب جمعہ ہو۔ بشرطیکہ قمر در عقرب نہ ہو۔ علامہ شیخ بہاؤالدین عاملی علیہ الرحمہ فرماتے ہیں کہ سب سے پہلے غسل کریں پاک وصاف لباس پہنیں علیحدہ جگہ پر بیٹھیں جہاں کوئی دوسرا نہ ہو خوشبو اگربتی جلائیں سب سے پہلے دو رکعت نماز حاجت صبح کی نماز کی طرح پڑھیں نماز سے فارغ ہو کر گیارہ بار درود اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّآلِ مُحَمَّدٍ پڑھیں پھر گیارہ بار آیۃ الکرسی ہم فیہا خالدون تک پڑھیں پھر سات بار سورۃ فاتحہ سورۃ الحمد مکمل پڑھیں پھر اکتالیس (۴۱) دانے گندم کے لیکر ہر ایک دانے پر درج ذیل دُعا پڑھیں ہر دانے پر ایک بار مکمل دُعا پڑھیں جب تمام دانوں پر دُعا پڑھ چکیں تو اپنی حاجت کا ذکر کریں۔

دُعا مانگیں پھر گیارہ بار آیۃ الکرسی ھم فیہا خالدون تک اور سات بار سورۃ الحمد پڑھ کر آخر میں گیارہ بار درود شریف پڑھیں تمام دانوں پر دم کر کے یہ سب دانے اپنے مکان کی چھت پر ڈال دیں یا ایسی جگہ ڈالیں جہاں پر پرندے کھالیں علامہ شیخ بہاؤالدین عاملی علیہ الرحمہ فرماتے ہیں۔ کہ اگر حاجت پوری نہ ہو تو بروز قیامت میرا مواخذہ کریں دُعا یہ ہے۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ بِعَوۡنِکَ وَقُدۡرَتِکَ لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ بِحَقِّکَ وَحُرۡمَتِکَ لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہِ فَرَجًا فَرِّجۡنِیۡ مِنۡ اَمۡرِیۡ فَرَجًا وَّ مَخۡرَجًا رَبَّنَا یَا اَرۡحَمَ الرَّاحِمِیۡنَ بِرَحۡمَتِکَ اَسۡتَغِیۡثُ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّآلِ مُحَمَّدٍ

**علامہ زاہد نقوی ایم اے اسلامیات فاضل قم**
ناصر شہید روڈ نزد پرانا بکر خانہ محلہ بخاری احمد پور شرقیہ ضلع بہاولپور
فون نمبر 068-5036733 0331-7559391 0301-7776838

# کرشمہ رُوحانیت

پتہ: پاسبت و عامل روحانی ریاض حسین جعفری
تحصیل و ضلع لیہ روڈ کمال کریانہ مرچنٹ کینال ریسٹ ہاؤس لیہ
فون نمبر 0300-6036347 0333-6765851

حمد و ثنا ربانی کے بعد محمدؐ و آل محمدؐ پر بے حد درود و سلام اُس رب کائنات کے لیے جس کا ہر اسم اسم اعظم ہے امامیہ جنتری کیلئے نقش اسم اعظم نورانی و روحانی استخارہ حاضر خدمت تیار کرنے کی بہترین ساعت شرف مشتری یا قمر ہے بوقت تیاری عود لوبان اگربتی روشن رکھیں اور باوضو ہو کر لکھیں نقش کے فوائد بے شمار ہیں جو کہ درج ذیل ہیں (۱) فتوحات (۲) ردِ سحر (۳) بلاؤں اور آفتوں سے محفوظ رکھتا ہے اس نقش مبارک کو گھر اور دوکان پر بھی لگا سکتے ہیں یہ نقش نہایت مجرب و آزمودہ ہے

## نقش اسم اعظم روحانی



## ترکیب برائے روحانی استخارہ

جو شخص اپنے نیک اور بد سے خبر دار ہونا چاہے یعنی دین و دُنیا کے حالات یا چوری معلوم کرنا چاہے تو باوضو ہو کر کسی بھی نیک ساعت میں اس تعویز کو سفید کاغذ پر کالی سیاہی سے لکھیں اور جس مقصد کیلئے معلوم کرنے کا ارادہ کرے گا اس نقش مبارک کو اپنے سر کے نیچے یا تکیے کے نیچے رکھ کر سو جائے اور عشاء کی نماز کے بعد 100 مرتبہ خبیرًا اَخْبِرْنِیْ پڑھیں اللہ کے فضل و کرم سے اس کا جواب خواب میں پائے گا۔ عمل کرنے والے کے کپڑے پاک صاف جسم اور بستر پاک صاف رکھنا نہایت ضروری ہے ہر چیز کو خوشبو میں بسائے یہ نقش نہایت مجرب و آزمودہ ہے۔

## نقش برائے روحانی استخارہ

۱۱۰ ۷۸۶

الباسط (right side) — القابض (left side and bottom)

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۱ | ۸۸۳ | ۱ |
| ۸۸۲ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۸۸۵ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۸۸۴ |

القابض

## نقشہ حروف ابجد قمری

| | | | | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ا | ب | ج | د | ھ | و | ز | ح | ط | ی | ک | ل | م | ن |
| ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۲۰ | ۳۰ | ۴۰ | ۵۰ |
| س | ع | ف | ص | ق | ر | ش | ت | ث | خ | ذ | ض | ظ | غ |
| ۶۰ | ۷۰ | ۸۰ | ۹۰ | ۱۰۰ | ۲۰۰ | ۳۰۰ | ۴۰۰ | ۵۰۰ | ۶۰۰ | ۷۰۰ | ۸۰۰ | ۹۰۰ | ۱۰۰۰ |

# علم الاعداد اور آپ کی شخصیت

تحریر: کوثر فرخ Ph: 0044 7438463397, UK Msc Mathmatics

تمام تعریفیں اور حمد و ثنا خالق کائنات کے لئے جو پوری کائنات کا رب ہے۔ تمام حمد و ثنا اس رب العالمین کے لئے جو محمدؐ و آل محمدؐ کا رب ہے۔ قارئین امامیہ جنتری کے لئے علم الاعداد آپ کی شخصیت پر کیا اثرات رکھتا ہے لے کر حاضر ہوئی ہوں۔ علم الاعداد ایک عددی سائنس ہے۔ لیکن علم الاعداد غیب دانی اور پیش گوئی کا علم بھی ہے۔ اس کا تعلق علم، نجوم، دست شناسی اور دیگر مخفی علوم سے ہے جو کہ علم الاعداد کی رہنمائی کرتا ہے۔ ریاضی اور شماریات کا تعلق سائنس سے ہے جو اعداد کے علم سے متعلق ہے۔ یہ درست ہے کہ شماریات ہمیں مستقبل کے لئے کسی نتیجہ پر پہنچنے میں مدد کرتے ہیں لیکن علم الاعداد ہمیں کسی فرد واحد یا قوم کے مستقبل کے باطنی اور پراسرار حالات کا پتہ دیتا ہے۔ وہ لوگ جو باطنی اور پراسرار علم نجوم پر یقین نہیں رکھتے وہ اسے مفروضہ یا فرضی تصور کرتے ہیں۔ ان کا کہنا ہے کہ اعداد کسی فرد کے مستقبل یا زندگی کے حالات پر کوئی اثر نہیں ہوتا اور نہ ہی عدد کسی کی تقدیر کو متاثر کرتے ہیں۔ ایسے افراد کا خیال بالکل غلط ہے۔ ستاروں کی مدد سے پیش گوئی اور مستقبل کے حالات بیان کیے جاتے ہیں اور ہر ستارے کا تعلق کسی نہ کسی عدد سے ہوتا ہے۔ آسمانی کونسل میں 7 ستارے ہیں۔

| سیارے | PLANETS | اعداد NUMBERS |
|---|---|---|
| سورج شمس | SUN | 5 |
| چاند قمر | MOON | 3 |
| عطارد | MERCURY | 1 |
| مریخ | MARS | 4 اور 9 |
| زہرہ | VENUS | 2 اور 7 |
| مشتری | JUPITER | 6 |
| زحل | SATURN | 8 |

اور اسی طرح انسان کے نام کا جو ذاتی عدد ہوتا ہے وہ شخصیت کا عدد کہلاتا ہے۔ وہ عدد کسی نہ کسی فلکی ستارے کے تابع ہوتا ہے۔ مثال کے طور پر ایک نام لیتی ہوں عاصمہ، ع+ا+ص+م+ہ 70 + 1 + 90 + 40 + 5 = 206 = (8) اس عدد کا تعلق نحس ستارہ زحل سے ہے۔ اگر اس کی پیدائش ستارہ مشتری کے زیر اثر بھی ہوئی ہو تو اس کے نام کا عدد 8 ہونے کی وجہ سے ستارہ زحل اس کی زندگی میں محرومیاں ناکامیاں اور طرح طرح کی رکاوٹیں پیدا کر دیتا ہے۔ اس لئے والدین کو چاہیے کہ وہ اپنے بچوں کے نام صاحب علم عامل یا مومن مومنہ سے رہنمائی حاصل کر کے تجویز کریں۔ فی زمانہ میں گھریلو اختلافات مابین زوجین اور شرح طلاق میں از حد اضافہ مشاہدے میں ہے۔ ایسا کیوں ہوتا ہے؟ کیونکہ اعداد میں دوستی اور دشمنی کا اثر ہوتا ہے۔ اگر آپ کی شادی موافق عدد والے فرد سے ہو تو زندگی کامیاب گزرتی ہے اور اگر آپ کی شادی مخالف عدد والے فرد سے ہو تو انجام لڑائی جھگڑے اور قتل خودکشی ہوتا ہے۔ اگر آپ کی شادی بے تعلق عدد والے فرد سے ہو تو انجام طلاق ہوتا ہے۔ اسی طرح اولاد کا نام ماں باپ کے موافق ہو تو اولاد سعادت مند اور تابعدار رہتی ہے اور اگر اولاد کا نام ماں باپ کے مخالف ہو تو اولاد بغاوت پر اتر جاتی ہے۔ ایسے ہر شخص کو چاہیے کہ وہ اپنی زندگی خوشحال گزارنے کے لئے کسی اہل علم انسان سے ضرور رہنمائی حاصل کریں۔ **نوٹ:** صرف خواتین رابطہ کریں۔

**کوثر فرخ Ph: 0044 7438463397 (UK)**

## مجرب آزمودہ دعائیں

**عمل حلال مشکلات** مکارم الاخلاق میں ہے کہ حضرت محمدؐ نے حضرتؑ سے فرمایا کہ جو کوئی مشکل اور پریشانی میں اس دعا کو دس مرتبہ پڑھیگا تو اس کی مشکل حل ہوگی۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ

**شادی کیلئے** حضرت موسیٰ علیہ السلام نے اپنی شادی کیلئے سورہ قصص کی یہ آیت تلاوت کی تھی کہ ان کی شادی ہوگئی لہٰذا مرد اپنے اور عورت اپنے لیے پڑھ سکتی ہے۔

رَبِّ اِنِّيْ لِمَآ اَنْزَلْتَ اِلَيَّ مِنْ خَيْرٍ فَقِيْرٌ (آیت نمبر ۲۴)

پروردگار سب سے اچھی (نعمت میری طرف نازل فرما میں حاجت مند ہوں۔)

# علمِ فلکیات پر غور طلب تحقیق

تحقیق و تحریر
جاوید جمالی علاوی
فون: 0301-5503367

قارئین کرام۔ اسلام علیکم! شکر ہے رب العالمین اور رحمت العالمین محمدؐ و آل محمدؑ کا جن کی خاص عنایات اور رحمتوں کے طفیل میں اپنی رُوحانی، علمی اور وجدانی تحقیق پر سفر جاری رکھے ہوئے ہوں۔

قارئین کرام! ترقی یافتہ ممالک میں علم فلکیات پر تحقیق کے حوالے سے بہت کام ہو رہا ہے۔ اور فلکیات میں دلچسپی رکھنے والے میرے ساتھ رابطے میں رہتے ہیں۔ میں نے رُوحانی طور پر احسن سمجھا کہ علم فلکیات کے سلسلے میں رُوحانی اور علمی حوالے سے اپنی تحقیق سب سے پہلے امامیہ جنتری کے ذریعے امامیہ جنتری کے قارئین تک پہنچاؤں۔ انشاء اللہ تعالیٰ بحق محمدؐ و آل محمدؑ میری رُوحانی اور علمی تحقیق سے علم فلکیات میں دلچسپی رکھنے والے خواتین و حضرات کے لئے سُود مند رہنمائی ہوگی۔ غیب کا علم اللہ تعالیٰ جانتا ہے۔ اور وہ پاک و پاکیزہ ہستیاں جانتی ہیں جنہیں اللہ تعالیٰ نے علم عطا کیا ہے۔

میں علوم مخفی کا ایک طالب علم ہوں۔ ایک طالب علم کی حیثیت سے اسسال میں علمِ فلکیات کے طلباء، اس کو ایک سُود مند علم سمجھنے والے اور ناقدین کی خدمت میں اپنی ایک علمی تحقیق پیش کر رہا ہوں۔

علمِ فلکیات کے مطالعہ کے لئے ضروری ہے کہ نظامِ شمسی سے واقفیت ہو۔ علمِ فلکیات کی دو اہم شاخیں ہیں۔ 1۔ اسٹرانومی 2۔ اسٹرالوجی اسٹرانومی اجرام فلکی کا علم ہے جبکہ اسٹرالوجی کواکب کے ذریعے حساب کتاب کا علم ہے۔

حال ہی میں امریکہ کے ماہر فلکیات پارک کنکل نے یہ انکشاف کیا ہے کہ زمین کی گردش میں بہت فرق آچکا ہے۔ اور بُروج کی ترتیب میں ایک ماہ کا فرق آچکا ہے۔ اور اب بارہ کے بجائے تیرہ بُروج ہو چکے ہیں۔

پارک کنکل کے ان انکشافات کو باطل قرار دینے کے لئے میرے پاس معصومینؑ کی حقیقی اور معتبر روایات کے حوالہ جات موجود ہیں۔ جن سے یہ اظہر من الشمس بالکل واضح ہے کہ بُروج کی تعداد بارہ ہے۔ اور قیامت تک بارہ ہی رہے گی۔ ان میں سے ایک روایت کا مختصراً ذکر کر رہا ہوں۔

رسول پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا فرمان مبارک ہے کہ میرے اوصیاء اور آئمہ کی تعداد سال میں جتنے مہینے ہوتے ہیں اور جتنے بُروج ہیں ان کے برابر ہیں۔ فرمایا وہ بارہ ہیں۔ جن میں اوّل علیؑ اور آخر قائمؑ ہیں۔

اس حدیثِ مبارکہ سے ثابت ہے کہ قیامت تک اگر بُروج کی تعداد بارہ سے زیادہ ہونی ہوتی تو رسول اللہؐ کبھی یہ مثال نہ دیتے۔

زمانہ قدیم میں ماہرین فلکیات شمس، قمر اور پانچ دیگر کواکب عطارد، زہرہ، مریخ، مشتری، زحل اور دو سمتیں راس و ذنب سے حالات و واقعات کا مشاہدہ کیا کرتے تھے اور جوں جوں علمِ فلکیات کے سلسلے میں معلومات میں اضافہ ہوتا گیا مزید تین کواکب یورانس، نیپچون اور پلوٹو کا اضافہ ہو گیا۔

اسٹرالوجی میں دلچسپی لینے والے اور ناقدین دونوں طبقہ کے اذہان میں سوالات جنم لیتے ہیں کہ ایک ہی سال، ایک ہی مہینے، ایک ہی تاریخ، ایک ہی وقت اور ایک ہی شہر (ضلع / شہر) میں پیدا ہونے والے انسانوں کی زندگی کے حالات و واقعات ایک جیسے کیوں نہیں ہوتے۔ یہ تحقیقی طور پر غور طلب ہے۔ چونکہ میں علوم مخفی کا طالب علم ہوں اور اس پر کافی عرصے سے تحقیق کر رہا ہوں۔ اس سلسلے میں مجھے رُوحانی و علمی طور پر جو گائیڈ لائن ملی اُس کے مطابق شمس کسی بُرج کا حاکم نہیں ہے۔ سال میں بارہ بُروج کا سفر طے کرتا ہے۔ لیکن کسی بُرج کا حاکم نہیں ہے۔ اس نظامِ شمسی میں شمس، قمر، عطارد، زہرہ، مریخ، مشتری، زحل، یورانس، نیپچون اور پلوٹو مزید تین کواکب اور بھی ہیں جو اثر انداز ہو رہے ہیں۔ اور یہ سارے کہ سارے اللہ تعالیٰ کے حکم سے گردش جاری رکھے ہوئے ہیں۔ چونکہ اسٹرانومران کواکب کو دریافت کرنے سے ابھی قاصر ہیں۔ اس لئے شمس و قمر اور دیگر آٹھ کواکب سے ہی حالات و واقعات کا جائزہ لیا جا رہا ہے۔ مزید جو تین کواکب اثر انداز ہو رہے ہیں ان پر مخلوقات ہیں اور مزید مخلوقات آباد ہو سکتی ہیں۔ ان میں سے ایک کا فاصلہ مریخ سے زیادہ اور مشتری سے کم ہے۔ دوسرے کا فاصلہ زحل سے زیادہ اور یورانس سے کم ہے۔ اور تیسرے کا یورانس سے زیادہ اور نیپچون سے کم ہے۔

ایک مرتبہ پھر تحریر کر رہا ہوں۔ غیب کا علم اللہ تعالیٰ جانتا ہے اور وہ معصومینؑ جانتے ہیں۔ جنہیں اللہ تعالیٰ نے عطا کیا ہے۔ میں ایک طالب علم ہوں اور پاک محمدؐ و آل محمدؑ کے پاک دَر کا سوالی اور نوکر ہوں۔

مولا امیر المومنین امامِ حق باب العلم رسول پاکؐ سرکار علیؑ سے سوال کیا گیا کہ اہرام مصر کب تعمیر ہوئے۔ آپؑ نے سوالی سے کہا کہ کیا تو نے اہرام مصر کو غور سے دیکھا ہے۔ اس پر نقش و نگار دیکھے ہیں۔ اس نے عرض کیا کہ ایک مصر کو غور سے دیکھا ہے۔ اس پر نقش و نگار دیکھے ہیں۔ اس نے عرض کیا کہ ایک مینار پر ایک پرندہ کے پنجوں میں کیکڑا ہے۔ مولا امام المتقین علیؑ نے فرمایا کہ وہ عمارت اس وقت تعمیر کی گئی جب سیارہ نسر برج سرطان میں تھا اور یہ سیارہ ہر

برج میں دو ہزار سال رہتا ہے۔ اور آج کل برج جدی میں ہے۔ لہٰذا اس مینار کو تعمیر ہوئے بارہ ہزار سال گزر گئے۔

قارئین کرام! اسلام نے علم کی بات کی ہے۔ علم حاصل کرنے اور تحقیق و جستجو پر زور دیا ہے۔ میرے خیال میں زائچہ کے طالع پیدائش کے لئے جو کوئی وقت جو کہ ضلع کی سطح پر لیا جا رہا ہے۔ وہ ہی تحقیق طلب ہے۔ کائنات میں موجودہ سیکنڈ کے نہ جانے کتنویں حصہ میں تبدیلیاں رونما ہو رہی ہیں۔ میری تحقیق (ادھوری تحقیق) میں موجودہ سیکنڈ کے ہر چالیسویں حصہ میں تبدیلیاں ہو رہی ہیں۔ طالع پیدائش کے لئے اب تک جو کوئی بھی وقت لیا جا رہا ہے وہ کافی حد تک رہنمائی تو دیتا ہے مگر بالکل درست اور مکمل رہنمائی نہیں دیتا۔

شمس و قمر اور دیگر کواکب کے ساتھ ساتھ نام کے بھی اثرات ہوتے ہیں۔ پورے نام کے الگ اثرات، بلائے جانے والے نام کے الگ، اور پورے نام مع والدہ کے نام کے اپنے اپنے اثرات ہوتے ہیں۔ ان عوامل کے ساتھ ساتھ مقام پیدائش (پیدائش کی جگہ۔ گھر) کے بھی اثرات ہوتے ہیں۔

قارئین کرام! میرا عقیدہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے علم کو مکمل اور کامل خلق کیا ہے اور علم کو قرآن کی صورت میں رسول پاکؐ کے دل پر نازل کیا ہے۔ اور قرآن پاک کو کتاب میں رکھ دیا ہے۔ اور اس کتاب کو وہی چھو سکتے ہیں جو مطاہرون ہیں۔ جیسا کہ اللہ تعالیٰ نے قرآن پاک کی سورۃ مبارکہ واقعہ کی آیات نمبر 79-78-77-76 میں فرمایا ہے۔ ان آیاتِ مبارکہ میں جہاں جہاں مطاہرون کا ذکر ہے وہاں مطاہرون صرف اور صرف پاک محمدؐ و آل محمدؐ ہیں۔ جو ناطق قرآن اور وارثان قرآن ہیں۔

مولا امیر المومنین علی علیہ السلام نے فرمایا "بخدا اگر تم مجھ سے پوری دنیا کے انسانوں کے نام پوچھتے جاؤ تو میں ایک ایک نام کے ساتھ ان کے ماں باپ کا نام بھی بتاتا جاؤں گا۔

قارئین کرام! علم کامل اور مکمل ہے۔ ہماری معلومات محدود ہیں۔

علم اور علم کی ہر شاخ میں اللہ تعالیٰ نے صرف اور صرف پاک محمدؐ و آل محمدؐ کو کامل کیا ہے۔ بحث کو سمیٹتے ہوئے عرض ہے کہ علم نجوم، علم رمل، علم جفر، علم الاعداد اور علم دست شناسی میں ہم جیسوں کی محدود معلومات سے بھی کافی حد تک رہنمائی ملتی ہے۔ اہم حالات و واقعات کی نشاندہی کے ساتھ ساتھ کامیابیوں کے حصول اور مشکلات و ناکامی سے نجات کی رہنمائی بھی ملتی ہے۔ اس کے لئے یہ بھی ضروری ہے کہ آپ کی ان علوم کے سلسلے میں معلومات ناقص نہ ہوں۔ اگر حالات و واقعات کو جانچنے کے لئے اور روحانی گائیڈ لائن کے لئے علم نجوم، علم رمل، علم جفر اور علم الاعداد سے مشترکہ طور پر کوششیں کی جائیں تو احکامات اور نتائج کافی حد تک درست ہوں گے۔

نوٹ: امامیہ جنتری کے قارئین سے پر زور گزارش ہے کہ سفلی عملیات (کالا جادو) کرنے والے سے ہرگز رابطہ نہ کریں۔ سفلی عملیات کرنے والے اور کروانے والے کفر کر رہے ہیں۔ اور کافر کا ٹھکانہ جہنم ہے۔

ہر بار کی طرح اس بار بھی آپ سے درخواست ہے کہ ہر شب جمعہ یا جمعہ کے دن گیارہ بجے سے پہلے کوشش کر کے اول و آخر چودہ چودہ بار درود پاک کے ساتھ حدیث کساء کی تلاوت کریں۔ اگر عربی نہیں پڑھ سکتے تو ترجمہ پڑھ لیں اور حسب استطاعت غریب سادات کو ہدیہ کی نیت سے اور غیر سادات کو صدقہ و خیرات کی نیت سے رقم یا ضروریات زندگی کی کوئی چیز دے دیا کریں۔

میری دعا ہے اللہ تعالیٰ بحق معصومین علیہم السلام آپ کی جملہ نیک حاجات پوری کرے۔ ایمان سلامت رکھے، خیر و برکت دے۔ دشمنوں اور حاسدین سے محفوظ رکھے۔ اللہ پاک اور محمدؐ و آل محمدؐ آپ کے حامی و ناصر ہوں۔



## ڈینگی بخار اور ہر قسم کی وباء سے بچاؤ

صبح کی نماز کے بعد ۴ بار پڑھیں اور گھر کے دروازوں پر چسپاں کریں۔

لِی خَمْسَةٌ اُطْفِیْ بِهَا حَرَّ الْوَبَاءِ الْحَاطِمَةِ اَلْمُصْطَفٰی وَالْمُرْتَضٰی وَاَبْنَاهُمَا وَالْفَاطِمَةُ

ترجمہ: میرے لیے پانچ ایسی ہستیاں ہیں جن کی وجہ سے وباء کی آگ (گرمی) کو بجھاتا ہوں مصطفیٰ اور مرتضیٰ اور ان کے فرزندانؑ اور فاطمہؑ ہیں

# علم رمل کی افادیت

مولانا محمد علی عابد قنبری
(0302-2830786)
abidqambary@gmail.com
ہدیہ فی سوال 300 روپے
اوقات رابطہ صبح 10 بجے سے شام 4 بجے

آخری زمانے میں تعلیمات قرآن واہلبیتؑ سے دوری کے نتیجے میں ہر انسان ان مشکلات میں گھرا ہوا ہے واجبات نہ ادا کرنے کی وجہ سے کاروبار میں بندش جائز ناجائز کو مد نظر نہ رکھتے ہوئے مقدمات میں ناکامی عقیدے کی کمزوری کے سبب آسیب وجادو کے اثرات حلال وحرام دیکھے بغیر پیسے کی دوڑ میں پیچھے رہنے کے وجہ سے گھریلو ناچاکیاں مغرب زدہ معاشرے کی تقلید پر عورت کی آزادی کے نعروں کی وجہ بچیوں کی شادیاں نہ ہونا یا بار بار کوشاں بہترین ڈاکٹروں کے علاج کے باوجود بیماری کا پتہ نہ چلنا اور اولاد کا نہ ہونا یا اسقاط حمل کا زیادہ ہونا، گھر میں اکثر چیزوں کا غائب ہو جانا وغیرہ وغیرہ یہ تمام مشکلات ہماری اپنی پیدا کردہ ہیں اس میں ہم کسی اور دوش نہیں دے سکتے کیونکہ خدا اپنے بندوں سے بہت پیار کرتا ہے وہ کسی کا برا نہیں چاہتا اگر ٹھنڈے دل سے سوچیں تو کہیں نہ کہیں ان پریشانیوں کا سبب ہم خود ہیں۔ بہر حال ہم خود ہیں یا ہمارا امتحان ہے ان دونوں صورتوں میں حل تو ہونا چاہیے؟ کس کے پاس جائیں کس سے کہیں پتہ نہیں کیسے لوگ ہوں کس طرح پیش آئیں یہ تمام مشکلات ہیں پس مشکل کا حل امامیہ جنتری نے دیا ہے کہ کہیں جانے کی ضرورت نہیں کسی کے سامنے آنے کی بھی ضرورت نہیں ایک فون کال سے کسی بھی عامل یا عالم سے رابطہ قائم کریں اور ان سے اپنی مشکلات کا حل لے سکتے ہیں جو بھی ان کے ذریعے فیض پہنچے وہ یقیناً ایک صدقہ جاریہ ہے۔ جس کے ثواب کا حق آغا نثار احمد (مرحوم) بانی امامیہ جنتری وادارہ اور میرے دادا (مرحوم) مولانا فقیر محمد جعفری کی بلندی درجات کے لئے ہیں۔ میں ان دونوں بزرگوں اور جمیع مومنین ومومنات مرحومین کے لئے سورہ فاتحہ کی درخواست کرتا ہوں اور دعا گو ہوں آغا افتخار حسین اور انکے ادارے اور میرے والدین کی طویل عمر اور صحت کیلئے۔

☆ علم رمل ایک مستند اور معتبر علم ہے۔ ہمارے ہاں زیادہ تر علماء کرام اس علم کے ذریعے استخارہ قرآنی کے بعد کسی معاملے کو تفصیل سے دیکھنے کیلئے استعمال کرتے ہیں اس لئے کہ یہ علم ماضی، حال، مستقبل کے بارے سب سے قریب ترین اور صحیح جواب دیتا ہے۔ اس علم کا زیادہ تر خزانہ عربی فارسی میں ہے۔ رسالہ نصیر الدین طوسیؒ، رسالہ میزان الاعدل سید عبدالقادر حسینی الرمی، انوار الرمل، محمود الرمل، ناصر الرمل، نادر الرمل، کفایۃ الرمل، خلاصۃ الرمل، مفاتیح الرمل، منتھا الرمل، غایۃ الرمل اور حال میں ایرانی عالم سید محمد تقی مقدم کی کتاب مقاصد الرمل مقدم قابل ذکر ہیں۔ میں نے چیدہ چیدہ کتابوں کا تذکرہ اس لئے کیا ہے ہر کوئی اس علم کو سیکھنا چاہتا ہے اور بہت آسان سمجھتا ہے۔ اتنا آسان نہیں ہے۔ بہر حال میں اپنے ہر مضمون میں چند ابتدائی باتیں تحریر کرتا ہوں اس دفعہ زائچہ بنانا سکھانا چاہتا ہوں۔ قرعہ ڈالتے ہیں یا چار نمبر ملتے ہیں۔ مثلاً ۹۔۴۔۱۱۔۱۰ ملتے ہیں۔ تو وہ پہلی چار شکلیں اُمہات کہلاتی ہیں اب اس سے بنات بنائی جاتی ہیں۔ چار شکلوں کی آتشی کو اکٹھا کیا تو پانچویں شکل حاصل ہوگی چار شکلوں کی بادی کو اکٹھا کیا تو چھٹی شکل ہوگی چار شکلوں کی آبی کو اکٹھا کیا تو ساتویں شکل حاصل ہوگی چار شکلوں کی خاکی کو اکٹھا کیا تو آٹھویں شکل حاصل ہوگی اب زائچہ کچھ یوں ہوا۔




پھر توالیات اور زوائدات کے لئے ضرب کا کلیہ استعمال کیا جاتا ہے۔ ضرب کا کلیہ یہ ہے: کو زوج سے ضرب دیں تو زوج ہوگا۔ فرد کو فرد سے ضرب دیں تو زوج۔ زوج اور فرد یا فرد کو زوج سے ضرب دیں فرد پیدا ہوتی ہے اب زائچہ کچھ اس طرح ہوگا۔




اب جب آپ کوئی سوال پوچھتے ہیں اور چار نمبر بتاتے ہیں تو ہم ہر ایک سائل کیلئے ایسا ہی زائچہ بناتے ہیں اور سوال کے مطابق مطلوبہ شکل سے حکم لگاتے ہیں۔

**1** سائل نے سوال کیا مکان خریدنا چاہتا ہوں وہ کیسا ہے اور فون کے ذریعے چار نمبر 12,14..4,11 لکھوائے؟

اصول وقواعد: اگر چہارم میں یہ اشکال آئیں ( ) تو مکان خریدنا اچھا ہے اور یہ مکان خریدار کیلئے مبارک ہے اگر خانہ چہارم میں یہ اشکال ( ) آئیں تو مکان نہ خریدا جائے اور اگر کسی طرح خرید لیا جائے تو جلد فروخت ہو جائے۔




زائچہ کے خانہ چہارم میں نصرۃ الداخل آئی ہے۔

سائل کیلئے یہ مکان خریدنا نہایت ہی مبارک ہے۔

**2** سائل نے سوال کیا مجھے اس کاروبار میں نفع ہوگا یا نہیں اور فون کے ذریعے چار نمبر 10-11-2-7 لکھوائے۔؟

اصول وقواعد: شکل خانہ اول وششم کو ضرب دیں اور دوسری کو گیارہویں سے ضرب دیں۔ ان دونوں کو ضرب سے نتیجہ اگر سعد آئے تو نفع ہوگا۔ نحس آئے گا تو نقصان ہوگا۔




شکل اول وششم کے ضرب کا نتیجہ
( = × )
شکل دوئم اور گیارہویں کا نتیجہ
( = × )
پھر حاصل ضرب کا نتیجہ
( = × ) نتیجہ سعد آیا لہٰذا کاروبار میں نفع ہوگا

**3** سائل نے سوال کیا کہ گھر سے لڑکی از خود فرار ہوگیا ہے یا کوئی بھگا کر لے گیا ہے اور فون کے ذریعے چار نمبر 13-14-2-5 لکھوائے۔؟

اصول وقواعد: اشکال ( ) کو دیکھیں۔ اگر وہ زائچہ میں موجود ہوں تو دلیل ہے کہ اغواء سے فرار ہوا ہے اگر یہ اشکال زائچے میں نہ ہوں تو خود گیا ہے۔




زائچے کے خانہ اول اور سوئم میں موجودہ اشکال پائی جاتی لہٰذا خود نہیں بھاگا بلکہ اس کو اغوا کیا گیا ہے۔

**4** سائل کا سوال کیا میرے فرزند ہوگا یا نہیں؟ اور فون کے ذریعے چار نمبر 15-10-11-7 لکھوائے۔؟

اصول وقواعد: اگر خانہ پنجم میں فرح، لحیان، جماعت، نقی، اجتماع، نصرۃ الخارج، نصرۃ الداخل، عتبۃ الداخل یا بیاض ہو تو فرزند ہوگا ورنہ نہیں ہوگا اگر ہوگا تو زندہ نہیں رہے گا۔

(واللہ علم بالصواب)




زائچے کے خانہ پنجم میں نقی ہے لہٰذا انشاء اللہ فرزند ہوگا۔

**5** سائل نے سوال کیا مجھے مرض جسمانی ہے یا کہ روحانی اور اگر جادو کیا گیا ہے تو کرنے والا کون؟ اپنا ہے یا غیر ہے اور فون کے ذریعے چار نمبر 10-14-10-15 لکھوائے۔؟

اصول وقواعد: خانہ چہارم وششم میں شکل طریق ہو تو روحانی مسئلہ ہے اور جادو سحر کیا اور اس کے علاوہ شکل ہو تو جسمانی مسئلہ ہے۔ زائچہ میں عتبۃ الخارج ہو تو جادو کرنے والا گھر میں موجود ہے۔




اس کے چہارم وششم خانہ میں طریق ہے تو جادو کیا گیا ہے اور گیارہویں خانہ میں عتبۃ الخارج ہے لہٰذا جادو کرنے والی عورت ہے جو گھر نہیں موجود ہے اور دوسری شکل خانہ بادی اور بارہویں شکل آتشی ہے لہٰذا تعویزات جلائے گئے ہیں اور ہوا میں لٹکائے گئے ہیں۔

**6** سائل نے سوال کیا میری شادی یہاں ہوگی یا نہیں؟ اگر ہوگی تو کتنی دیر میں ہوگی اور فون کے ذریعے چار نمبر 5-15-1-11 لکھوائے۔؟

اصول وقواعد: شکل خانہ اول اور ہفتم میں دیکھا جائے اگر دونوں سعد داخل ہے تو کامیابی ہے اور اگر اول سعد داخل اور ہفتم نحس خارج ہے تو مشکل ہے لیکن ہوجائے گی اور اگر دونوں نحس ہیں تو نہیں ہوگی۔




شکل اول وہفتم زائچہ میں دیکھا اول نحس خارج ہے اور شکل خانہ ہفتم سعد خارج ہے بظاہر تو سائل کو اپنے مقاصد میں کامیابی ملتی نظر آرہی ہے۔ لیکن خانہ چودہ میں ہفتم کا عکس موجود ہے لہٰذا تھوڑی دیر لگے گی۔

**7** سائل نے سوال کیا کہ مجھے ملازمت ملے گی یا نہیں اور فون کے ذریعے چار نمبر 6-1-11-13 لکھوائے۔؟

اصول وقواعد: اگر خانہ دوئم میں داخل شکل ہے تو ملازمت ملے گی اگر خارج شکل ہے ملازمت ملنے میں دیر ہے۔ اگر منقلب شکل ہے تو نوکری دیر سے ملے گی اور تنخواہ کم ہوگی۔




زائچے کے خانہ دوئم میں داخل شکل لہٰذا ملازمت جلدی مل جائے گی اور انشاء اللہ جلدی مل جائے۔

نوٹ: سوال کرنے والے حضرات دو رکعت نماز حاجت پڑھ کر اور یہ نیت رکھتے ہوئے کہ اللہ سب کچھ جاننے والا ہے اور بندہ فقط کوشش کرنے والا ہے اپنا مسئلہ اور 1 سے 16 کے درمیان چار عدد لکھ کر پھر فون کریں۔ 0315-2266569,0341-2827585

# ستارہ عطارد عدد پانچ اور آپ

سیّد ابن مظفر شیرازی 2/373-3-d گرین ٹاؤن لاہور 042-35111015

ایک بار پھر مولا کے کرم سے زندگی کی مہلت عطا ہوئی۔ اور مجھے قارئین امامیہ جنتری سے مخاطب ہونے کی سعادت نصیب ہوئی۔ اس عنائت پر میں جتنا شکر ادا کروں کم ہوگا۔ رب متعال آپ سب کا حامی و مددگار ہو۔ امامیہ جنتری کے بنانے سنوارنے اور شائع کرنیوالوں کے ساتھ ساتھ قارئین محترم سب کو مولا اپنے حفظ و امان میں رکھے۔

سیارہ عطاردہ سبز رنگ کا حامل ہے۔ اس کا طلوع وغروب سورج کے ساتھ ہی رہتا ہے۔ اس کا قطر 180 میل ہے یہ اپنے محور کے گرد تقریباً 24 گھنٹوں میں گردش مکمل کرلیتا ہے۔ یہ زمین سے 35887000 میل کی دُوری پر واقع ہے اور 23 ایام میں ایک برج کا فاصلہ طے کرتا ہے اسے برج سنبلہ میں شرف حاصل ہوتا ہے۔ جب کہ زوال برج حوت اور قوس میں ہوتا ہے۔ سیارہ عطارد دو بروج سے منسلک ہے۔ برج جوزا اور برج سنبلہ۔ سیارہ عطارد کا لکی نمبر 5 ہے۔ جو بہت باقوت۔ متبرک اور بیسیوں فوائد کا حامل ہے۔ عدد 5 کا تعلق ٹرانسپورٹ سے بھی ہے جس گاڑی کا نمبر پانچ ہوگا، مولا کے کرم سے وہ کبھی خراب نہ کریگی۔ اور اس کی کارکردگی مثالی ہوگی۔ یہی عدد آپ کی گاڑی کو حادثات سے بھی محفوظ رکھے گا۔ عدد 5 کی انگشتری تحفظ کیلئے باکمال حیثیت کی حامل ہے۔ اس سیارہ کو منشئ فلک بھی کہتے ہیں۔ اس کا تعلق تحریر و تقریر، قوت حافظہ اور تجزیات سے ہے۔ علم اور امتحان سے ہے۔ ہر قسم کا قدیم وجدید تعلیمی سلسلہ اسی سیارہ سے متعلق ہے۔ مفہوم یا تعبیر نیز ترجمہ اور اظہار بیان بھی اس کی فطرت میں شامل ہے۔

اس کا اثر تشبیہی پارہ کی مانند ہے۔ یعنی بے قراری، یہی وجہ ہے۔ کہ اس سیارہ کے حامل افراد غیر مستقل مزاج ہوتے ہیں۔ اس کا عنصر بادی ہے۔ باد ہوا کو کہتے ہیں۔ اور ہوا کا کام ہی ہلتے جلتے رہنا ہے لہٰذا ثابت ہوا کہ عطاردی لوگ ہواؤں کا مزاج رکھتے ہیں۔ پل میں تولہ پل میں ماشہ عطاردی افراد کی یہ غیر مستقل مزاجی کبھی کبھی انہیں بہت پریشانی سے دوچار کردیتی ہے۔

چونکہ عطارد کو منشئ فلک کے نام سے پکارا جاتا ہے لہٰذا عطاردی اوقات میں تحریری معاہدے کامیابی کی علامات ہوں گے۔ تعلیم سے متعلقہ کاروبار، کھاتوں اور اکاؤنٹس کی تحریریں، تحقیقات، خط وکتابت کیلئے بھی عطاردی اوقات انتہائی موزوں رہتے ہیں۔

عطارد کا مبارک دن بدھ اور مبارک پتھر زمرد اور فیروزہ ہیں۔ عطاردی لوگ اپنا صدقہ بدھ کے روز دو گھنٹے بعد از طلوع آفتاب دیا کریں۔ گوشت، ثابت مونگ، کپڑا سبز۔ زندہ جانور، گندم اور نقد رقم کا صدقہ دیا جانا چاہئے۔ جو عطارد سے متعلق ہے ان کا وزن یا مقدار پانچ ہوگی۔ یعنی پانچ کلو، پانچ گز، پانچ پاؤ وغیرہ۔

عطارد سے متعلقہ افراد کے امراض سانس کی تکلیف، اعضا شکنی، درد ناف وکمر، مہروں کی تکلیف، زبان اور حافظہ کے مسائل اور تکالیف رگ ہائے خورد وکلاں ہے اگر خوانخواستہ کسی عطاردی فرد کو ان میں سے کوئی تکلیف ہو تو اس کا فی الفور ابتدا میں ہی علاج کروالیا جائے تاکہ مرض کہنہ ہو کر نقصان کا باعث نہ بن سکے۔

سیارہ عطارد سے متعلقہ حروف۔ ش۔ ت۔ ث۔ خ ہیں ان حروف کا مربع نقش شرف عطارد یا نوچندی بدھ کو لکھ کر مریض کے گلے میں ڈلوائیں۔ مریض کو پینے کیلئے دیں انشاء اللہ کامل شفا ہوگی۔ ان حروف کے موکلات کو بھی ساتھ شامل کیا جائیگا۔ تاکہ جلد شفا ہو۔ یہی نقش جوڑوں کے درد کیلئے بھی بہت مفید ثابت ہوگا۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| م | ق | س | ط |
| ۵۹ | ۱۰ | ۳۹ | ۱۰۱ |
| ۱۱ | ۶۲ | ۹۸ | ۳۸ |
| ۹۹ | ۳۷ | ۱۳ | ۶۱ |

اسی طرح اسم رب کریم یا خبیر کا مربع نقش شرف عطارد میں لکھ کر پاس رکھ لیں۔ جب کسی سونے والے کے سر کے نیچے رکھ دیں۔ تو وہ پوشیدہ باتیں ظاہر کردے۔ اگر اپنے سر کے نیچے رکھ کر سوئے۔ تو امور خفیہ سے

اطلاع پائے۔ یہ بہترین استخارہ ہوگا۔ اگر چاندی کی تختی پر کندہ کرلیں۔ تو اورزیادہ اچھا ہوگا۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۶۰۱ | ۱۲ | ۱۹۸ | ۱ |
| ۱۹۷ | ب | خ | ۱۳ |
| ۳ | ر | ی | ۵۹۹ |
| ۱۱ | ۵۹۸ | ۴ | ۱۹۹ |

اسم رب متعال یا حکیم کا مربع نقش شرف عطارد یا نوچندی بدھ کو پہلی ساعت میں لکھ کر پاس رکھیں تو حکمت و دانائی حاصل ہو۔ لوگ آپ کی دانائی سے فائدہ اُٹھائیں۔ علوم حکمیہ اور فیض الٰہی سے مستفید ہو۔ ڈاکٹر حکیم اور عامل حضرات کیلئے یہ تحفۂ خداوندی ہے اس لوح کے طفیل لوگ جوق در جوق ان کے پاس آئیں گے اس لوح کو چاندی کی تختی پر کندہ کرنا ہوگا۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۹ | ۱۲ | ۳۸ | ۱۹ |
| ۳۷ | ک | ح | ۱۳ |
| ۲۱ | م | ی | ۷ |
| ۱۱ | ۶ | ۲۲ | ۳۹ |

جملہ امراض سے شفا کیلئے رب تعالیٰ کے اسم مبارک یا حمیدُ کا نقش مربع نوچندی بدھ کے روز پہلی ساعت میں کاغذ پر تحریر کریں۔ ایک تعویذ مریض کے گلے میں ڈالیں ایک تعویذ پینے کیلئے دیں۔ ایک تعویذ سرسوں کے تیل میں ڈال کر مالش کرنے کیلئے انشاء اللہ میرے مولا کے صدقہ میں کامل شفا ہوگی۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۹ | ۱۲ | ۲ | ۳۹ |
| ۱ | م | ح | ۱۳ |
| ۴۱ | د | ی | ۷ |
| ۱۱ | ۶ | ۴۲ | ۳ |

آخر میں لوحِ شرفِ عطارد خاص پیش خدمت ہے جو حصولِ مراتب، حصول علم و حکمت۔ تعلیم اور امتحان میں یقینی کامیابی، دوسروں پر فوقیت حاصل کرنے اور ترقیوں کی منازل طے کرنے میں سریع الاثر لوح ہے۔ اسے لوح مرادِ عطاردی بھی کہتے ہیں۔ چونکہ یہ ستارہ ہمیشہ باقوت رہتا ہے۔ لہٰذا اس کی لوح بھی ہمہ وقت کام کرے گی۔

یہ لوح صرف شرف عطارد میں تیار ہوگی تو کام کریگی۔ جیسے کہ اوپر لکھا گیا ہے۔ عطارد کے مؤکل حضرت میکائیلؑ ہیں۔ اور ان سے متعلقہ ورد "یا علیُّ یا عظیمُ" ہے ان دونوں اسمائے الٰہی کو بست کر کے لوح قمری پر نقش ہفت در ہفت (7x7) میں کندہ کریں۔

عطارد کے دو بروج ہیں۔ ایک خاکی دوسرا بادی ہے عدد اسم ہائے ربّ کریم کے 1130 ہیں۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| م | ی | ظ | ع | ی | ل | ع |
| ی | م | ی | ظ | ع | ی | ل |
| ظ | ی | م | ی | ظ | ع | ی |
| ع | ظ | ی | م | ی | ظ | ع |
| ی | ع | ظ | ی | م | ی | ظ |
| ل | ی | ع | ظ | ی | م | ی |
| ع | ل | ی | ع | ظ | ی | م |

اس لوح کے پیچھے طلسمات عطارد کندہ کئے جائیں گے۔ جو اس لوح کے بالکل درمیان میں کندہ ہوں گے۔

سعجلو
عجلوا عجلوا عجلوا

یہ لوح ہمیشہ آپ کو کامیابیوں سے ہمکنار کریگی۔ بالخصوص یہ لوح ان بچوں کیلئے تحفہ خداوندی ہے۔ جو پڑھنے سے جی چراتے ہیں۔ جن کا دماغ کام نہیں کرتا۔ جو ہمیشہ فیل ہوجاتے ہیں۔ لوح پاس رکھنے سے ہر امتحان میں کامیاب ہونگے۔ لوح بناتے وقت نظام الاوقات کا خیال رکھنا ضروری ہے مولا آپ سب کا حامی و ناصر ہو۔ سب کچھ مفصل تحریر کردیا ہے۔ کسی جزو کی سمجھ نہ آئے۔ تو جوابی لفافہ کے ساتھ وضاحت طلب کر سکتے ہیں۔

آخر میں ایک درخواست۔ اپنی دُعاؤں میں جملہ مومنین قارئین، راقم

الحروف، امامیہ جنتری سے متعلقہ جملہ احباب بالخصوص آغا نثار احمد صاحب مرحوم قبلہ وآغا افتخار حسین صاحب مع متعلقین کو اپنی دُعاؤں میں ضرور یاد رکھے گا۔



## آیات قرانی کے ذریعہ جادو کا توڑ

اگر حالات دگرگوں ہوں، تمام کام دھرے کے دھرے رہ جاتے ہوں۔ خون کے چھینٹے گھر میں گریں یا کپڑوں پر پائے جائیں۔ قفل کے اندر بھی کپڑے محفوظ نہ ہوں۔ بچیوں اور بچوں کے رشتوں میں خلل پیدا ہوا ور آپ کا ذہن یہ نتیجہ اخذ کرے کہ کیا آپ پر جادو کا وار تو نہیں کیا گیا تو یہ ناچیز کتاب مبین میں سے ایک بہترین توڑ پیش کرتا ہے۔ آپ اپنے گھر میں بیٹھ کر یہ عمل کیجئے اور اس عمل کا نتیجہ دیکھئے اور ناچیز کو بھی مطلع کیجئے۔

**طریقہ عمل:** چاند کی پہلی تاریخوں میں جو کہ 1 سے 3 یا 7 سے 9 تک شروع ہوں ان میں 11 گیارہ کنکریاں چھوٹی یا پتھر کی لے لیں۔ ان کنکریوں پر روزانہ 41 مرتبہ سورہ فیل پڑھیں۔ 41 دن تک سورہ فیل پڑھ کر ان کنکریوں کو اپنے گھر کے حدود اربعہ کے چاروں طرف باہر کی جانب پھینک دیں۔ انشاء اللہ جادو کا اثر ختم ہو جائے گا۔ اس کے علاوہ گھر میں آگ کا چولہا جلا کر اس کے پاس بیٹھ کر سورہ فیل اکتالیس مرتبہ روزانہ چاند کی متذکرہ بالا تاریخ کے حساب سے پڑھیں۔ 41 روز تک پڑھنے سے جادو کرنے والے پر الٹا اثر ہوگا۔

سورہ فیل پڑھیے اور حملہ آور پر واپسی کا اثر دیکھئے۔ کیا آپ یہ جاننا چاہتے ہیں کہ آپ پر واقعی جادو ہوا ہے یا نہیں تو ٹشو پیپر پر اپنے خون کے دو تین قطرے لگا کر اس ناچیز کو بھیجئے اور بذریعہ فون رابطہ کرکے معلوم کر لیجئے۔



# محمدؐ وآلِ محمدؐ کا فیض

رب العزت خالق کائنات نے اپنی پہچان کا ذریعہ جن کو بنایا وہ محمدؐ وآل محمدؐ ہیں۔ جنہوں نے ہر موڑ پر ہر امتحان میں اُس کے احد اور وحدہٗ لاشریک ہونے کا ثبوت دیا۔

چند آزمودہ مجرب وظائف جو محمدؐ وآل محمدؐ کا فیض ہیں۔ پیش خدمت ہیں

**(۱) مصائب اور مشکلات کے حل کیلئے:** حضور اکرمؐ نے حضرت علیؑ سے فرمایا کہ اے علیؑ! جب تم کسی مشکل یا مصیبت میں پھنس جاؤ تو یہ دُعا پڑھا کرو۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ

**(۲) جنات کے شر سے بچاؤ:** امام برحق حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا کہ بیابانوں اور خوفناک علاقوں سے گزرتے وقت دونوں ہاتھ سر پر رکھ کر بہ آواز بلند کہو اَفَغَيْرَ دِيْنِ اللّٰهِ يَبْغُوْنَ وَلَهٗ اَسْلَمَ مَنْ فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ طَوْعًا وَّكَرْهًا وَّاِلَيْهِ يُرْجَعُوْنَ

نیز بہ آواز بلند اذان کہنا بھی انتہائی بہترین آزمودہ ہے۔ گھر میں جنات سے بچاؤ کیلئے گھر میں مرغ، کبوتر اور بھیڑ بکری کا بچہ رکھنا بھی مفید ہے۔

**(۳) قبولیت دُعا:** حضرت امام محمد تقی علیہ السلام نے فرمایا کہ یہ کلمات قبولیت دُعا اور حاجت طلب کرنے کا بہترین ذریعہ ہیں۔

اَللّٰهُ اَللّٰهُ رَبِّيَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِيْمُ لَا اُشْرِكُ بِهٖ شَيْئًا

**(۴) خزانے کی چابی:** حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا کہ میرے والد گرامی حضرت امام محمد باقر العلوم علیہ السلام نے فرمایا کہ خدا کے خزانوں میں ایک خزانہ یہ دُعا ہے اسی دُعا کو داؤد رقی کو امام جعفر صادق علیہ السلام نے صبح وشام پڑھنے کو فرمایا۔

اَللّٰهُمَّ اجْعَلْنِيْ فِيْ دِرْعِكَ الْحَصِيْنَةِ الَّتِيْ تَجْعَلُ فِيْهَا مَنْ تُرِيْدُ

بندہ ناچیز اور امامیہ جنتری کے بانیان مع معاونین کے حق میں دُعا

تحریر: زوار حکیم محمد ابصار حیدری صاری (پسر) زوار حکیم اشفاق حیدر (حیدری) ازرتال ہاؤس حیدری مطب محلہ گنگ 0306-5286954

# مایوسی گناہ ہے

ڈاکٹر آغا مقبول حسین موسوی الکاظمی اسلام آباد
فون نمبرز 5101689 0333-5211510

الحمدللہ کہ سانس کی ڈوری چل رہی ہے صدقہ مولا حسینؑ اور پوری کائنات ہی مظلوم کربلا کے صدقے قائم ہے سال گذشتہ اس فقیر کو اسرائیل اور بھارت کے علاوہ پوری دُنیا سے لاتعداد فون اور خطوط وصول ہوئے یہ خالق کائنات اور اُس کی مقرر و منتخب مقدس ہستیوں کا کرم ہے کہ لوگوں کی حاجات پوری ہوئیں اس میں میرا کوئی کمال نہیں ہاں آغا نثار احمد مرحوم بانی امامیہ جنتری اور افتخار بک ڈپو ضرور لائق تحسین ہیں کہ جنتری کی وجہ سے رابطہ ممکن ہے ان کیلئے اور اپنے تمام مرحومین کیلئے سورہ فاتحہ پڑھ دیں اس کا ثواب تو ہے ہی یقیناً پڑھنے والوں کیلئے بھی اجر ہے۔ معصومینؑ کے فرمان اور تائید ایزدی کے تحت مایوسی گناہ ہے۔ دُعا کا قبول نہ ہونا اس بات کا ثبوت ہے کہ دُعا مانگنے والے کو دُعا کرنے کا طریقہ اور سلیقہ نہیں آتا یا پھر دُعا کے قبول نہ ہونے میں یقیناً کوئی مصلحت ہے بہرحال سائل کا کام بڑے یقین اور اعتقاد کے ساتھ صدا لگاتے رہنا ہے۔ خالق بڑا رحیم و کریم ہے صرف واسطہ اور وسیلہ دُرست ہونا چاہیے۔

قارئین کی اکثریت نے گمشدگی۔ اغوا اور شادی کے مسائل کا تذکرہ کیا ہے ان کیلئے مولا کے عطا کردہ دو عمل لکھ رہا ہوں جو مجرب ہیں اور ایک عرصہ سے احباب کو کامیابی نصیب ہو رہی ہے۔

(۱) گمشدگی کیلئے مندرجہ ذیل دُعا کسی کاغذ پر لکھیں اور اس کے گرد چاروں طرف آیت الکرسی لکھ کر اس کاغذ کو کسی درخت کے ساتھ یعنی شاخوں کے ساتھ باندھ دیں۔ اوّل تو 24 گھنٹے میں یا پھر زیادہ سے زیادہ 3 دن کے اندر صورتحال واضح ہو جائے گی۔ دُعا 81 صحیفہ علویہ درج ذیل ہے۔

اَللّٰهُمَّ اِنَّ السَّمَآءَ سَمَآءُكَ وَالْاَرْضُ اَرْضُكَ وَالْبَرُّ بَرُّكَ وَالْبَحْرُ بَحْرُكَ وَمَا بَيْنَهُمَا فِى الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ لَكَ اَللّٰهُمَّ فَاجْعَلِ الْاَرْضَ بِمَا رَحُبَتْ عَلٰى فُلَانِ ابْنِ فُلَانٍ (یہاں اُس کا نام بمع ولدیت لکھیں)
اَضْيَقَ مِنْ مَسْكِ جَمَلٍ وَخُذْ بِسَمْعِهٖ وَبَصَرِهٖ وَقَلْبِهٖ

اَوْ كَظُلُمٰتٍ فِىْ بَحْرٍ لُّجِّىٍّ يَّغْشٰهُ مَوْجٌ مِّنْ فَوْقِهٖ مَوْجٌ مِّنْ فَوْقِهٖ سَحَابٌ ظُلُمٰتٌۢ بَعْضُهَا فَوْقَ بَعْضٍ اِذَآ اَخْرَجَ يَدَهٗ لَمْ يَكَدْ يَرٰىهَا وَمَنْ لَّمْ يَجْعَلِ اللّٰهُ لَهٗ نُوْرًا فَمَا لَهٗ مِنْ نُّوْرٍ

کسی نیک پرہیزگار سے لکھوائیں۔ 3 دن کے بعد مولا سرکار غازی عباسؑ کو 2 رکعت نماز ہدیہ کر دیں۔

(۲) شادی کیلئے مخصوص عمل یہ ہے کہ ایک وقت مقررہ پر بعد از نماز عشاء ہو تو بہتر ہے سورہ یٰسین کی اس طرح تلاوت کریں کہ ہر مبین کے بعد دوبارہ سورہ شروع اسی طرح ساتویں مرتبہ سورہ مکمل کرتے ہوئے آیت نمبر 36 کو 212 مرتبہ پڑھ کر سورہ مکمل کریں۔ یہ روزانہ 40 دن پڑھنی ہے۔ مولا کریم 40 دن کے اندر ہی سبب پیدا کرے گا۔ خواتین مخصوص ایام میں ناغہ کر سکتی ہے۔ اپنے تمام اُمور اور پریشانیوں کیلئے رابطہ کر سکتے ہیں۔ (ضروری نوٹ) خط لکھنے سے پہلے پتہ کر لیں کہ میں کہاں ہوں تاکہ دقت نہ ہو۔ خط ہمیشہ رجسٹری کروا کر ارسال کریں بمع جوابی لفافہ۔ SMS اور نماز کے اوقات میں فون نہ کریں۔ مولا کریم ہم سب کو صراط مستقیم پر قائم رہنے کی توفیق عطا فرمائے۔

**انمول تسبیح:** شیخ بہائیؒ نے لکھا ہے کہ اگر کوئی صبح کی نماز کے بعد سورہ توبہ کی یہ آیت بلا تکلم گیارہ بار پڑھ کر ہاتھوں پر دم کر کے منہ اور بدن پر پھیرے تو وہ اللہ کی امان میں رہیگا

حَسْبِيَ اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ (التوبۃ:۱۲۹)

میرے لیے اللہ کافی ہے اس کے علاوہ کوئی معبود نہیں میں اس پر بھروسہ کرتا ہوں اور وہی عرش عظیم کا رب ہے

☆ ہر پریشانی کے واسطے نماز فجر کے بعد اکتالیس مرتبہ اس وظیفہ کو پڑھیں پریشانی دور ہوگی۔

فَسَيَكْفِيْكَهُمُ اللّٰهُ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ رَبِّ اَنِّىْ مَغْلُوْبٌ فَانْتَصِرْ

تیرے لیے اُن سے اللہ کافی ہے اور وہی سننے جاننے والا ہے میرے رب میں مغلوب ہوں تو مدد فرما اور

وَاَنْتَ خَيْرُ النّٰصِرِيْنَ — تو سب مدد کرنیوالوں سے بہتر ہے




تحقیق و ترتیب مولانا فیاض حسین جعفری سرپرست اعلیٰ ادارہ دار الفلاح لاہور Mob:0300-4344139

**جادو کیا ہے؟** عربی میں اسے سحر کہتے ہیں انگلش میں Magic ہے اور فارسی میں آسیب ہے تفسیر کبیر میں فخر الدین رازی نے اس کی واقفیت دلاتے ہوئے خوب لکھا ہے "ہر مادی چیز میں نیک و بد اثرات موجود ہوتے ہیں اس کی نیکی سحر (صبح کا نور) سے تعبیر کی گئی ہے جبکہ بد فطرت افراد اس کی بدی کے برے اثرات سے سحر میں بدل چکے ہیں" جادو ایک ایسا علم ہے جو کلیتاً خرابی اور بیماری پر مشتمل ہے جس کے ذریعے سے دوسرے کو نقصان پہنچایا جاتا ہے۔ فائدہ نہیں کیونکہ جادو عمل صرف شر ہے خیر کا کوئی پہلو نہیں ہے۔

علامہ نووی کے الفاظ میں سحر حرام ہے اور بڑے گناہوں میں شمار ہوتا ہے اور اللہ کے پیارے نبی رحمۃ للعالمین ﷺ نے اسے مہلک اور نقصان دہ چیزوں میں شمار کیا ہے۔

**نوعیت سحر** جادو کرنے والا اسلام کی نظر میں انتہائی ذلیل ہے یہ شخص نجس رہتا ہے، بے نماز اور بد عقیدہ ہوتا ہے چند الٹے سیدھے الفاظ پڑھ کے انسانیت پر ظلم عظیم کرتا ہے اور اپنے حسد کی آگ بجھانے یا چند ٹکوں کی خاطر ضمیر فروشی کرتا ہے یہی وجہ ہے اسے بغیر حساب جہنم کی آگ میں جھونکا جائے گا ان کے جادو ٹونے کی نوعیت یہ ہے، مثلاً کاروبار کی بندش۔ لڑکی کی شادی میں تاخیر۔ تنور کی آگ کو باندھنا، گاہکوں کو جادو کے ذریعے روکنا۔ میاں بیوی میں ناچاقی پیدا کرنا۔ بچہ زیادہ دیر روتا رہے۔ کسی بیماری میں مبتلا کر دینا۔ دوکانداری باندھ دینا۔ صحت خراب کر دینا۔ غفلت طاری کر کے بیکار کر دینا۔ وغیرہ۔

**قرآن میں مذمت** قرآن پاک نے شدید الفاظ میں ایسے فعل کرنے والے کے فعل بد کی مذمت کی ہے سورۃ البقرہ ۱۰۲ "شیطانوں نے کفر اختیار کیا۔ وہ لوگوں کو جادو سکھایا کرتے تھے"

پارہ ۱۱ سورۃ یونس آیت ۷۷ "ولا یفلح السّٰحرون۔ جادوگر کبھی کامیاب نہ ہوں گے۔"

**حدیث میں مذمت** (ا) جو شخص تھوڑا یا بہت جادو سیکھے وہ کافر ہو جاتا ہے حد سزا قتل ہے توبہ کر کے بچ سکتا ہے (بحار الانوار صفحہ ۷۹)

(ب) نجومی کاہن کی مانند ہے کاہن جادوگر ہے جادوگر کافر کی مانند ہے کافر جہنمی ہے۔ (نہج البلاغہ خطبہ نمبر ۷۹)

(ج) رسولِ خدا حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ نے ارشاد فرمایا مسلمان جادوگر کو قتل کر دیا جائے۔ (مستدرک الوسائل جلد ۳ باب ۱)

چونکہ فلاح نہیں ہے اسی وجہ سے حضرت موسیٰؑ کے سامنے جادوگر عاجز آ گئے اور فرعون کے روبرو بھرے دربار میں بول اٹھے" امنا برب العالمین رب موسٰی وھارون ؑ۔ "ہم عالمین کے رب پر ایمان لائے موسیٰ اور ہارون کا رب (شیطان فرعون رب پر ایمان نہیں لائے) ۹ سورۃ اعراف ۱۲۱، ۱۲۲

**حقیقت** دُنیا میں حق باطل دونوں قوتیں موجود ہیں جو ہمیشہ برسرِ پیکار رہتی ہیں آدمؑ کے مقابل ابلیس آیا۔ ابراہیمؑ کا مقابل نمرود سے ہوا۔ حضرت موسیٰ کو فرعون نے دربار میں چیلنج کیا اور حضور اکرم حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ کا مقابلہ ابوجہل اور ابولہب سے رہا نتیجہ کیا ہوا حق غالب آیا باطل کو منہ کی کھانا پڑی اور ہمیشہ کیلئے رسوا ہو گیا یاد رکھئے نورانی الفاظ کے اثرات ہمیشہ ایک وقت معین کے بعد ظلماتی تاثرات پر غالب آتے ہیں۔ عامل کیلئے یقین کامل کا ہونا ضروری ہے۔

**علاماتِ سحر** دوکان پر آنیوالے گاہکوں کی کمی شروع ہوجاتی ہے۔ میاں بیوی کا بات بات پر جھگڑا ہونے لگتا ہے محبت نفرت میں بدلنے لگتی ہے۔ کاروبار کی بندش ہوجاتی ہے۔ نفع کی بجائے نقصان ہونے لگتا ہے۔ طبیعت میں کاہلی آجاتی ہے۔ کام کرنے کو جی نہیں چاہتا۔ متاثرہ شخص دوسروں سے بیزار رہتا ہے لڑکیوں کے رشتے آنے بند ہوجاتے ہیں۔ جانوروں کے دودھ میں کمی آجاتی ہے۔ بچہ سوکھ کر کانٹا ہوجاتا ہے۔ جسم میں متواتر درد رہتی ہیں۔ عورت کو بچہ جننے سے باندھ دیا جاتا ہے۔ گھر سے خیر وبرکت اُٹھ جاتی ہے۔ گھر کے کسی فرد کو بیمار کردیا جاتا ہے۔ ملازم کی ترقی کو روک دیا جاتا ہے۔ حسن کو خراب کیا جاتا ہے۔ وغیرہ۔

**احتیاط** یہ جادو بہت خطرناک ہیں ان سے ضرور بچیں۔ حسن کا جادو۔ عشق کا جادو۔ نظر کا جادو۔ آواز کا جادو روپے پیسے کا جادو۔ اقتدار کا جادو حرص کا جادو۔ عورت کا جادو۔ ان جگہوں سے بچ کر گزریں۔ چوک میں بکرے کی سری پڑی ہو۔ چوراہے پر مسور کی دال اور چاول پڑے ہوں گوشت کی بوٹیاں بکھری ہوں۔ کپڑے کی گڑیا پڑی ہو۔ کلیجی پھینکی گئی ہو۔ خون آلودہ کپڑے رستے پر رکھ دیے ہوں۔ ٹوٹا ہوا مجسمہ رکھا گیا ہو۔ انڈے کے چھلکے پڑے ہوں۔ غیر متوقع طور پر چھڑکاؤ کیا گیا ہو۔

**علاج در علاج** وہم وگمان سے بچیں ہر ایک خرابی کو جادو کا اثر نہ سمجھیں کیونکہ لا تقنطوا من رحمة اللہ۔ اللہ کی رحمت سے کبھی نااُمید نہ ہونا انسان کیلئے لازم ہے۔ اسلامی اقدار کو اپناتے ہوئے نماز۔ روزہ۔ پاکیزگی۔ صدقہ۔ خیرات۔ رزق حلال۔ راست گوئی۔ خدمت خلق۔ کا خاص خیال رکھیں کسی کو اذیت نہ دیں حق غصب نہ کریں جب تک بدنظری یا جادو کا یقین نہ ہوجائے اقدام نہ کریں کیونکہ آپ کی پرہیزگاری سب سے بڑا شافی علاج ہے۔

**(۱) سحر کو دفع کرنا** اتوار کے روز 6 تا 7 بجے صبح یا طلوع آفتاب کے وقت اپنے گھر میں زمین پر ننگے پاؤں کھڑے ہوجائیں ایک ایک مرتبہ سورۃ فلق سورۃ الناس اول وآخر تین تین مرتبہ درود پاک پڑھ کر اپنے پاؤں کے نیچے سے مٹی لے کر دہکتے کوئلوں پر ڈال دیں۔ جادو۔ دفع ہوگیا انشاءاللہ

(۲) باوضو ہوکر جائے نماز پر بیٹھ جائیں آیت الکرسی پڑھنا شروع کردیں جب ولا یودہ حفظھما ......... العظیم پر پہنچیں چھے مرتبہ تکرار کریں اور آیت الکرسی ہم فیھا خالدون تک مکمل کریں۔ دائیں بائیں دم کردیں۔ جن۔ بھوت۔ پریت۔ بدروح۔ شریر روحیں سب بھاگ جائیں گی چند روز مسلسل بجالائیں جب جائے نماز کے نیچے سیاہ نشان نظر آئے مطمئن ہوجائیں کہ خدا کے فضل سے پورا گھر صاف ہوگیا ہے۔

(۳) گھر کے چند افراد (مرد وزن) باوضو ہوکر ایک نشست کریں یعنی فرش بچھا کر گھر کے کسی کمرے میں بیٹھ جائیں گیارہ مرتبہ درود پاک 1100 مرتبہ یاممیت پھر گیارہ مرتبہ درود پاک ہر فرد پڑھے یہ عمل گیارہ روز کا ہے آپ کا گھر انشاءاللہ پاک وصاف ہوکر جنت نظیر بن جائے گا۔

(۴) ہفتے میں ایک بار ہرمل کی دھونی دیا کریں۔

(۵) اتوار والے دن تین مرتبہ تعوذ (اعوذ باللہ) 41 مرتبہ سورۃ الناس۔ اوّل وآخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود پڑھ کر پانی پر دم کریں۔ تمام افراد کنبہ تھوڑا تھوڑا پی لیں خداوند کریم کے فضل وکرم سے بحق محمدؐ وآل محمدؐ گھر اور گھر والے سب محفوظ ہوجائیں گے۔

(۶) شب جمعہ بعد از عشاء گھر کا کوئی مرد گھر کے درمیانی کمرے میں آہستہ سے اذان دے۔

**سحر زدہ کیلئے نجات** مرد۔ عورت۔ بچے یا کسی فرد پر جادو کا اثر ہوچکا ہو تو اسے اسمائے الٰہی اور روحانی علاج کسے ذریعے سے کیسے شفایاب کیا جائے۔

(۱) کان میں آہستہ سے اذان دیں اور سات مرتبہ ۱۸ مومنون ۱۱۵ سورۃ "اَفَحَسِبْتُمْ اَنَّمَا ......... لَا تُرْجَعُوْنَ" پڑھیں۔ چند روز بعد مریض/مریضہ خود ہی تسلی دے کر شکریہ ادا کرے گا۔

(۲) سورۃ بقرہ ۱۰۲ لکھ کر گلے میں تعویذ بنا کر ڈال دیں پندرہ دن بعد اتار دیں

(۳) نیلے کپڑے میں ہرمل کے دانے ڈال کر تکیے کے نیچے رکھ دیں۔

(۴) ۲۰۶ بار یا جبار پڑھ کر بسکٹ پر دم کریں اور روزانہ ایک کھلا دیں۔ بسم اللہ سے شروع کریں اور درود ابراہیمی پر ختم کریں۔ صرف ایک ہفتہ۔

(۵) پارہ نمبر ۱۱ سورۃ یونس آیت ۸۱، ۸۲ چینی کی پلیٹ پر عرق گلاب زعفران سے لکھ کر مریض/مریضہ کو پلائیں سحر باطل ہوجائے گا۔ (انشاءاللہ العزیز)

(۶) حضرت نظام الدینؒ اولیاء سورۃ مزمل پڑھ کر دم کیا ہوا پانی صبح شام

پینے کیلئے فرماتے تھے۔

حضرت محدث دہلویؒ نے فرمایا سورۃ فاتحہ۔ اخلاص۔ فلق، الناس۔ تین تین بار پڑھ کر دم کرو۔

**نظر بد دور ہو جائے** (۱) حَسْبِیَ اللّٰہُ الْحَسِیْبُ ستر مرتبہ پڑھ کر صبح شام سات روز تک دم کریں اور شفا پائیں

(۲) سورۃ ھمزہ ایک مرتبہ اور تین دفعہ لاحول ولا قوۃ ....... پڑھ کر دم کریں۔ انشاء اللہ شفا ہوگی۔

(۳) ایک کاغذ پر مع بسم اللہ ۵ مرتبہ یا مُمِیْتُ لکھیں متاثرہ فرد کو دکھائیں پھر گیارہ مرتبہ پڑھ کر دم کریں دو تین دن میں نظر بد کے اثرات زائل ہو جائیں گے۔

(۴) خود اپنے آپ کو دم کرنا۔ الحمد۔ اخلاص۔ فلق۔ الناس پڑھ کر ہاتھوں کو دم اور چہرہ پر پھیرے

(۵) سورۃ ملک پانی پر دم کریں اور نظر بد والے کو پلا دیں۔

(۶) پارہ ۲۹ سورۃ قلم ۵۱، ۵۲ اس کے بعد فلق، الناس پڑھ کر صرف تین روز دم کریں اور نجات پائیں۔

(۷) نادعلی پڑھ کر سات روز دم کریں۔ نادعلی بیس مرتبہ پڑھنی ہوگی۔

(۸) ہرمل نیلی پوٹلی میں ڈال کر بچے کے تکیے کے نیچے رکھ دیں۔

(۹) پیر کے دن ساعت قمر 6 تا 7 بجے صبح سورۃ بنی اسرائیل ۸۱ قل جاء الحق ....... زھوقا۔ مریض کے گلے میں ڈال دیں۔

**میاں بیوی پُرامن** (۱) سورۃ یوسف پانی پر دم کر کے رکھ لیں سوتے وقت سات روز تک پئیں پیار محبت کی زندگی گزاریں۔

(۲) سات مرتبہ یاروف پڑھ کر دائیں ہاتھ پر دم کریں آپس میں مصافحہ کیا کریں۔

(۳) غصے کے وقت ایک فریق ہتھیار ڈال دے دوسرے کو ٹھنڈا مشروب پیش کرے۔

(۴) میاں بیوی دونوں رات سوتے وقت پانچ پانچ مرتبہ سورۃ الکوثر کی تلاوت کریں۔

(۵) اپنی اپنی عمر کے مطابق (سالوں میں) روزانہ پڑھا کریں۔ اَللّٰھُمَّ اَلِّفْ بَیْنَ الزَّوْجَیْنِ

(۶) ہفتے میں ایک دن ۱۱۱ مرتبہ یا واجد پڑھ کر اپنی پسند کا مشروب پیا کریں یا پلایا کریں۔

(۷) جمعہ والے دن باوضو 786 مرتبہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پانی پر پڑھ کر دونوں پی لیں (زندگی میں صرف ایک مرتبہ)

استدعا: قارئین کرام یقیناً اس مضمون سے متاثر ہو کر ممنون ہوں گے اور ان کے دلوں میں بہت سی دعائیں موجزن ہوں گی لہٰذا ان دعاؤں کو ایک صراط راست پر لانے کیلئے استدعا ہے۔

امامیہ جنتری کے بانی آغا نثار احمد مرحوم
اور اُن کی اہلیہ مرحومہ کی مغفرت کیلئے
آغا افتخار حسین کی فیملی کی توفیقات میں برکت کیلئے
جملہ خیر خواہ مسلمین و مومنین کی فلاح و بہبود اور برتری کیلئے
راقم الحروف بندہ حقیر فیاض حسین جعفری کی بہتری کیلئے
خلوصِ دل سے دعا

## نمازِ حاجت صلوٰۃ المضطر

☆ اس نماز کے پڑھنے سے ایسی جگہ سے اسباب مہیا ہوتے ہیں کہ جہاں سے گمان بھی نہ ہو۔

**پہلی رکعت** یہ نماز دو دو رکعت کر کے پڑھی جاتی ہے۔

نیت کے بعد تکبیر کہہ کر سورۃ الحمد کے بعد پچیس مرتبہ سورۃ مومن کی یہ درج ذیل آیت پڑھے۔

اُفَوِّضُ اَمْرِیْٓ اِلَی اللّٰہِ ؕ اِنَّ اللّٰہَ بَصِیْرٌۢ بِالْعِبَادِ ۝

میں تو اپنا کام اللہ ہی کو سونپے دیتا ہوں بیشک اللہ بندوں کے حال کو خوب دیکھ رہا ہے

☆ رکوع و سجود بجالانے کے بعد دوسری رکعت کے لئے کھڑا ہو۔

**دوسری رکعت:** سورۃ الحمد کے بعد پچیس مرتبہ سورۃ انبیاء کی یہ درج ذیل دو آیتیں پڑھے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝ لَآ اِلٰہَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ ۖ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ

اللہ کے نام سے جو رحمٰن و رحیم ہے تیرے سوا کوئی معبود نہیں تو پاک و پاکیزہ ہے بیشک میں

الظّٰلِمِیْنَ ۝ فَاسْتَجَبْنَا لَهٗ ۙ وَنَجَّیْنٰهُ مِنَ الْغَمِّ ؕ وَكَذٰلِكَ نُـْۨجِی الْمُؤْمِنِیْنَ ۝

قصوروار ہوں تو ہم نے اُن کی دعا قبول کر لی اور انہیں رنج سے نجات دلائی اور ہم تو ایمانداروں کو یونہی نجات دیا کرتے ہیں

☆ اس کے بعد رکوع و سجود بجالا کر تشہد اور سلام پڑھ کر نماز ختم کرے۔

**پہلی رکعت:** نیت کے بعد تکبیر کہہ کر سورۃ الحمد کے بعد پچیس مرتبہ سورۃ آل عمران کی یہ درج ذیل آیت پڑھے

حَسْبُنَا اللّٰہُ وَنِعْمَ الْوَكِیْلُ ۝ (اللہ ہمارے واسطے کافی ہے اور وہ کیا اچھا کارساز ہے)

☆ اس کے بعد رکوع و سجود بجالا کر دوسری رکعت کے لئے کھڑا ہو۔

**دوسری رکعت:** سورۃ الحمد کے بعد پچیس مرتبہ یہ درج ذیل ذکر پڑھے۔

لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ ([illegible])

☆ رکوع و سجود کے بعد تشہد اور سلام پڑھ کر نماز ختم کرے۔

☆ اس کے بعد پچیس مرتبہ صلوات پڑھے اور اللہ تعالیٰ سے اپنی حاجات طلب کرے۔

# مجرب نقش برائے جائز محبت وشادی

تحریر: شوکت حسین رشوری بمقام وڈاک خانہ کوٹ جائی تحصیل پہاڑپور
ضلع ڈیرہ اسماعیل خان صوبہ خیبر پختونخواہ
فون نمبر 0315-9572336-0312-9401141

خداوند تعالیٰ کارکنان افتخار بک ڈپو اور امامیہ جنتری کی نشرو اشاعت کرنے والے صاحبان کو سلامت رکھے اور خصوصاً امامیہ جنتری کے بانی آغا نثار احمد مرحوم مغفور کی مغفرت فرمائے پہلی مرتبہ میں اپنا مضمون لکھ رہا ہوں اس نقش کو زعفران اور عرق گلاب کے ساتھ چار عدد لکھیں اور نقش لکھنے والا آدمی پرہیزگار اور متقی ہونا شرط ہے اور عروج ماہ ہونا چاہئے دن جمعرات کا ساعت مشتری ہو اور منہ میں چھوٹی الائچی ضرور ہو ترکیب یہ ہے کہ ایک تعویز سفید کپڑے میں سی کر دائیں بازو پر باندھیں اور دوسرا نقش پھل دار درخت پر باندھیں اور تیسرا نقش دریا یا نہر کے کنارے دفن کریں اور چوتھا نقش لکھ کر بھاری وزن کے نیچے رکھ دیں۔ انشاء اللہ ۲۱ دن یا چالیس دن کے اندر اندر کام ضرور ہو جائے گا



طالب کا نام مع والدہ　　مطلوب کا نام مع والدہ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم یا اصحب الرس اجیبھم فلاں بن فلاں السحر عو من طرفۃ العین
بحق العجل العجل العجل الساعۃ الساعۃ الساعۃ الوفا الوفا الوفا

نوٹ: اگر کسی بات کی سمجھ نہ آئے تو بذریعہ خط یا فون پر آپ پوچھ سکتے ہیں اور اگر آپ خود لکھ سکتے ہوں تو ٹھیک ہے ورنہ مناسب ہدیہ کے ساتھ یہ نقش لکھ کر ارسال کر دیا جائیگا۔

# بے اولاد حضرات کیلئے مجرّب عمل

عامل عابد حسین جاڑا
0308 5691283

السلام علیکم یہ مجرب عمل قارئین کی خواہش پر دوبارہ شائع کیا جا رہا ہے۔ اس سے قبل 2008ء کی امامیہ جنتری میں شائع ہو چکا ہے۔ مجھے یقین ہے اور آپ بھی یقین کریں آپ کو جو طریقہ بتا رہا ہوں اس پر عمل کریں اور پھر دیکھیں اللہ تعالیٰ بحق چہاردہ معصومینؑ کیسے آپ پر اپنا فضل و کرم فرماتا ہے۔ ویسے یہ نقش آپ نے اکثر کتابوں میں دیکھا ہوگا اور شاید یہ عمل بھی کیا ہوگا۔ جو طریقہ میں اپنے تجربے کی بنیاد پر آپ کو بتا رہا ہوں وہ یہ ہے پہلے آپ چہاردہ معصومین علیہم السلام کے ایام ولادت باسعادت دیکھیں۔ جس دن معصومؑ کی ولادت باسعادت کا روز ہو۔ اس دن صبح سویرے اٹھیں غسل کریں نماز ادا کرنے کے بعد مشک و زعفران سے دو عدد نقش تحریر کریں اس کے بعد ایک تہہ کر کے بیوی کے بائیں بازو پر باندھ دیں اور دوسرا نقش شیشے کے برتن میں آب زمزم یا بارش کے پانی سے گھول کر رکھ لیں۔ یہ پانی روزانہ بیوی شوہر ایک ایک گھونٹ پی لیں۔ اس نقش کا پانی کم از کم ایک ماہ تک پیتے رہیں۔ جو نقش بیوی کے بائیں بازو پر باندھا ہے۔ وہ صرف ایام مخصوصہ میں اُتار کر رکھ لے۔ بعد میں پھر باندھ لیں۔ بچے کی ولادت میں 15 دن رہتے ہوں۔ تب یہ نقش بازو سے کھول لے اور بحفاظت رکھ لے۔ بچے کی ولادت کے بعد نقش کو آٹے میں رکھ کر گولی بنا کر دریا میں بہا دے۔ یاد رہے صدقہ دے کر نقش کا استعمال کرنا ہے۔ جتنی توفیق ہو۔ کسی غریب مسکین کو دے دیں۔ یہ بھی یاد رکھیں کہ نقش لکھنے سے پہلے انتہائی عاجزی سے اللہ تعالیٰ سے بصدقہ اس معصومؑ جس کا روز ولادت ہے۔ نام لے کر دعا کریں۔ یا اللہ اس معصوم ہستی کا واسطہ جس کا آج روز ولادت ہے۔ مجھے بھی صاحب اولاد فرما۔ تیرے خزانہ قدرت میں کسی چیز کی کمی نہیں ہے۔ اول و آخر 5 مرتبہ درود شریف پڑھیں۔ یقین محکم رکھیں انشاء اللہ آپ صاحب اولاد ہو جائیں گے۔ اگر کوئی 3 شعبان یا 4 شعبان کو یہ نقش لکھے۔ تو یہ بھی خطا نہ کرے گا۔ کیونکہ 3 شعبان حضرت امام حسینؑ اور 4 شعبان حضرت غازی عباسؑ کی روز ولادت ہے۔

دعا کرتا ہوں کہ اللہ تعالیٰ بصدقہ چہاردہ معصومینؑ تمام بے اولاد حضرات کی جھولیاں بھر دے اور اپنی دعاؤں میں مجھے بھی یاد رکھنا۔ نقش یہ ہے۔ میری طرف سے تمام قارئین امامیہ جنتری کو نقش لکھنے کی اجازت ہے۔ پھر بھی کسی صاحب کو میرے اس مضمون کے کسی جز کی سمجھ نہ آئی ہو۔ یا کسی صاحب کو لکھنے میں دشواری ہو تو مجھ سے بذریعہ خط مع جوابی لفافہ رابطہ کریں۔

بمقام و ڈاک خانہ جاڑا (براستہ کوٹ جائی) تحصیل پہاڑپور، ضلع ڈیرہ اسمٰعیل خان (صوبہ سرحد)

## نقش

هو هو هو هو هو هو هو هو
اَللّٰهُ اَللّٰهُ اَللّٰهُ اَللّٰهُ اَللّٰهُ اَللّٰهُ اَللّٰهُ اَللّٰهُ
حَيٌّ حَيٌّ حَيٌّ حَيٌّ حَيٌّ حَيٌّ حَيٌّ حَيٌّ
قَيُّوم قَيُّوم قَيُّوم قَيُّوم قَيُّوم قَيُّوم قَيُّوم قَيُّوم
صَلَّى اللّٰهُ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَ آلِهٖ اَجْمَعِيْنَ



# نومولود کے اسلامی نام



قارئین امامیہ جنتری، السلام علیکم! یہ اعزاز امامیہ جنتری کو ہی حاصل ہے آپ کی رہنمائی کیلئے زندگی کے ہر شعبہ سے متعلق آپ تک مفید معلومات فراہم کرتی ہے۔ اور بلا معاوضہ اپنی خدمات سرانجام دیتے ہیں پہلے بھی گذارش کی تھی اور اب بھی یہی گذارش ہے کہ بچوں کے نام یا زائچہ بنانے کی کوئی فیس یا ہدیہ نہ ہے یہ خدمت فی سبیل اللہ ہے بس آپ ہمارے مرحومین کیلئے سورہ فاتحہ تلاوت کردیں یہی معاوضہ ہے پوری کوشش کی جاتی ہے کہ تمام قارئین کی بات سنی جائے لیکن کام اس قدر زیادہ ہے کہ بعض اوقات کسی کی بات نہیں سنی جاسکتی جس کیلئے معذرت خواہ ہوں۔ ناموں کی تلاش اور تحقیق میں بہت احتیاط سے کام لیا گیا ہے۔ کسی بھی غلطی کا احتمال ممکن ہے آپ کی مفید آرا کے منتظر ہیں۔ والسلام (سید قمر حسین نقوی) **رابطہ کے اوقات صبح 10 تا رات 8 بجے تک**

سید قمر حسین نقوی ایم اے فون نمبرز 0302-7846655 0333-4376657

## لڑکوں کے نام

| نمبر شمار | نام | مطلب | اعداد | مفرد اعداد | عنصر |
|---|---|---|---|---|---|
| 1 | عبداللہ علی | بندہ | 33 | 6 | خاکی |
| 2 | محمد متین حیدر | مضبوط۔ توانا | 49 | 4 | آتشی |
| 3 | محمد آبس علی | خوش نصیب | 43 | 7 | آتشی |
| 4 | آدب علی | طاقتور۔ توانا | 16 | 7 | آتشی |
| 5 | ابسام علی | امن پسند | 25 | 7 | آتشی |
| 6 | ابساط علی | کشادہ چوڑا | 30 | 3 | آتشی |
| 7 | ارحم حسین | رحم کرنے والا | 35 | 8 | آتشی |
| 8 | اریب حیدر | عقل مند | 21 | 3 | آتشی |
| 9 | اذعان علی | تابع | 26 | 8 | آتشی |
| 10 | ارمغان حیدر | تحفہ۔ سوغات | 29 | 2 | آتشی |
| 11 | اَجمل علی | اچھا کام کرنے والا | 24 | 6 | آتشی |
| 12 | اُشتر علی | بہادر | 21 | 3 | آتشی |
| 13 | اقطاب علی | صاحب تصرف | 25 | 7 | آتشی |
| 14 | ایقان علی | پختہ یقین | 20 | 2 | آتشی |
| 15 | مفتاح حسن | کامیابی | 44 | 8 | آتشی |
| 16 | مقدم رضا | ضروری، اونچا | 24 | 6 | آتشی |
| 17 | محمد مہدی رضا | ہدایت کیا ہوا | 45 | 9 | آتشی |
| 18 | نایاب حیدر | لاجواب | 23 | 5 | آتشی |
| 19 | محمد نجف رضا | پاک، پاکیزہ | 47 | 2 | آتشی |
| 20 | محمد نہال حیدر | خوبصورت خوشحال | 44 | 8 | آتشی |
| 21 | واسط علی | میانہ روی | 33 | 6 | بادی |
| 22 | واہب حیدر | عزت خوبصورتی | 29 | 2 | بادی |
| 23 | وقیع حیدر | اونچا، بلند | 31 | 4 | بادی |
| 24 | وہاج مہدی | چمکتا ہوا روشن | 29 | 2 | بادی |
| 25 | محمد ہادی رضا | ہدایت دینے والا | 42 | 6 | آتشی |
| 26 | ہلال حیدر | چاند | 27 | 9 | آتشی |
| 27 | ہمال حیدر | بے مثال، لاجواب | 28 | 1 | آتشی |
| 28 | ابوتراب حیدر | مٹی کا باپ | 33 | 6 | آتشی |
| 29 | باقر رضا | عالم دین، پڑھا لکھا | 17 | 8 | بادی |
| 30 | برار علی | عہد پورا کرنیوالا | 18 | 9 | بادی |
| 31 | بسام حیدر | مسکرانے والا | 28 | 1 | بادی |
| 32 | بہراض علی | سرخ یاقوت | 29 | 2 | بادی |
| 33 | تاثیر حیدر | نشان۔ اثر | 28 | 1 | بادی |
| 34 | تقی عباس | پرہیزگار | 22 | 4 | بادی |
| 35 | محمد تنزیل حیدر | نازل کیا گیا | 55 | 1 | آتشی |
| 36 | محمد تواب حیدر | توبہ قبول کرنے والا | 48 | 3 | آتشی |
| 37 | تہام حیدر | بہادر | 29 | 2 | بادی |
| 38 | تیمور علی | مضبوط، توانا | 28 | 1 | بادی |
| 39 | ثاقب رضا | چمکدار | 20 | 2 | آبی |
| 40 | ثقلین حیدر | نیک | 30 | 3 | آبی |
| 41 | جاذب علی | پرکشش | 24 | 6 | آبی |
| 42 | حر عباس | آزاد۔ خود مختار | 26 | 8 | خاکی |
| 43 | حسنین رضا | نیک، خوبصورت | 36 | 9 | خاکی |
| 44 | محمد حماد حیدر | تعریف کیا گیا | 52 | 7 | آتشی |
| 45 | محمد کمیل عباس | مکمل صفات | 46 | 1 | آتشی |
| 46 | کاظمین رضا | نیک۔ باحیاء | 35 | 8 | آبی |
| 47 | گلفام حیدر | پھول۔ خوبصورت | 33 | 6 | آبی |
| 48 | لجپال حیدر | عزت رکھنے والا | 29 | 9 | خاکی |
| 49 | لسان حیدر | زبان | 30 | 3 | خاکی |
| 50 | لقا علی | شکل۔ دیدار | 16 | 7 | خاکی |
| 51 | مصبر علی | پرکھنے والا | 28 | 1 | آتشی |
| 52 | متوسط حیدر | درمیانہ | 44 | 8 | آتشی |
| 53 | محاسب حسن | حساب کرنیوالا | 40 | 4 | آتشی |
| 54 | مختیار حیدر | اختیار والا | 33 | 6 | آتشی |
| 55 | محتشم علی | دولت والا | 34 | 7 | آتشی |
| 56 | محب حیدر | دوستی محبت | 29 | 2 | آتشی |
| 57 | مراتب علی | درجات بلندی | 24 | 6 | آتشی |
| 58 | مستجاب حیدر | قبول کیا گیا | 35 | 8 | آتشی |
| 59 | مشارب علی | طریقہ۔ مسلک | 23 | 5 | آتشی |
| 60 | معطی حیدر | دینے والا | 36 | 9 | آتشی |
| 61 | مطرب حسین | خوش کرنے والا | 37 | 1 | آتشی |
| 62 | خبیر رضا | خبر رکھنے والا | 22 | 4 | خاکی |
| 63 | داعی حیدر | نبی کریم کا لقب | 28 | 1 | خاکی |
| 64 | دبیر حیدر | عادل، انصاف والا | 24 | 6 | خاکی |
| 65 | درشہوار علی | موتی | 34 | 7 | خاکی |
| 66 | دائم عباس | ہمیشہ قائم رہنے والا | 25 | 7 | خاکی |
| 67 | ذوالجلال حیدر | بزرگی | 42 | 6 | آتشی |
| 68 | ذاکر حسین | ذکر کرنیوالا | 32 | 5 | آتشی |

| | | | | | | | | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 69 | ذوالکفل حیدر | کفالت کرنیوالا | 40 | 4 | آتشی | 79 | طیار حیدر | اڑنے والا | 28 | 1 | آتشی | 90 | قوسین حیدر | دو کمانیں | 34 | 7 | آبی |
| 70 | رسب علی | حضورؐ کی تلوار کا نام | 22 | 4 | خاکی | 81 | زرناب حسین | خالص سونا | 37 | 1 | آبی | 91 | یاقوت حیدر | قیمتی پتھر | 28 | 1 | بادی |
| 71 | رشد عباس | ہدایت۔ راہ راست | 25 | 7 | خاکی | 81 | ظل حسنین | سایہ چھاؤں | 37 | 1 | آبی | 92 | اسلوب حیدر | طور طریقہ | 33 | 6 | آتشی |
| 72 | زہاد حیدر | پرہیزگاری | 32 | 5 | آبی | 82 | عاتب عباس | نیک۔ بھلا | 30 | 3 | خاکی | 93 | اساد حیدر | جڑ۔ بنیاد | 26 | 8 | آتشی |
| 73 | زرتاش علی | دولت مند | 28 | 1 | آبی | 83 | عسکر حسنین | فوج۔ لشکر | 37 | 1 | خاکی | 94 | برہان علی | یقینی دلیل | 26 | 8 | بادی |
| 74 | زمن عباس | زمانہ۔ وقت | 32 | 5 | آبی | 84 | علمدار حسنین | علم اٹھانے والا | 46 | 1 | خاکی | 95 | توکل حسین | بھروسہ۔ اعتماد | 35 | 8 | بادی |
| 75 | شبیہ حسن | مشابہ۔ ہوبہو | 35 | 8 | آتشی | 85 | فاکر حسین | غور فکر کرنیوالا | 33 | 6 | آتشی | 96 | جواد علی | محبت کرنیوالا | 25 | 7 | آبی |
| 76 | شاہیان حیدر | بڑا۔ رتبہ | 31 | 4 | آتشی | 86 | فتاح حیدر | کھولنے والا | 36 | 9 | آتشی | 97 | صائب علی | درست جاننے والا | 23 | 5 | بادی |
| 77 | صولت عباس | رعب۔ ہیبت | 38 | 2 | بادی | 87 | فصیح عباس | شریں گفتار | 42 | 6 | آتشی | 98 | غفران حیدر | گناہ معاف کرنیوالا | 32 | 5 | خاکی |
| 78 | صبار حسین | بہت صبر والا | 34 | 7 | بادی | 88 | فقیہہ عباس | عالم۔ علم والا | 31 | 4 | آتشی | 99 | جمیل حیدر | آراستہ۔ عمدہ | 28 | 1 | آبی |
| | | | | | | 89 | قدس رضا | نیک۔ پاک | 22 | 4 | آبی | 100 | عین رضا | آنکھ | 25 | 7 | بادی |

## لڑکیوں کے نام

| | | | | | | | | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 1 | آمنہ بتول | امن والی | 30 | 3 | آتشی | 25 | ثمین زہرا | قیمتی گراں قدر | 30 | 3 | آبی | 49 | زعیمہ بتول | دولت مند امیر | 30 | 3 | آبی |
| 2 | اجیہ بتول | نہایت عالی شان | 25 | 7 | آتشی | 26 | ثوبانہ بتول | خوش پوش | 39 | 3 | آبی | 50 | شاداب زہرا | خوشی مسرت | 39 | 3 | آتشی |
| 3 | اریدہ بتول | پسند کی جانے والی | 28 | 1 | آتشی | 27 | جبین زہرا | پیشانی۔ ماتھا | 26 | 8 | آبی | 51 | شایان زہرا | لائق، موزوں | 26 | 8 | آتشی |
| 4 | اسلوب زہرا | طرز۔ طریقہ | 33 | 6 | آتشی | 28 | جاذبہ بتول | کشش | 33 | 6 | آبی | 52 | شفاز ہراء | صحت | 27 | 9 | آتشی |
| 5 | افریشم زہرا | ریشم | 34 | 7 | آتشی | 29 | حافقہ بتول | عبادت گزار | 30 | 3 | خاکی | 53 | شاریہ بتول | شہزادی | 27 | 9 | آتشی |
| 6 | ایجاب زہرا | راضی۔ حامی | 23 | 5 | آتشی | 30 | حرمت زہرا | عزت آبرو | 33 | 6 | خاکی | 54 | شہربانو | خاتون شہر | 24 | 6 | آتشی |
| 7 | الماس فاطمہ | نرم طبیعت | 39 | 3 | آتشی | 31 | حرا بتول | عبادت کی جگہ | 26 | 8 | خاکی | 55 | شہانہ بتول | شان وشوکت | 34 | 7 | آتشی |
| 8 | انیسہ بتول | محبت۔ خلوص | 33 | 6 | آتشی | 32 | حریمہ بتول | حرمت عزت | 35 | 8 | خاکی | 56 | شعاع بتول | کرن | 33 | 6 | آتشی |
| 9 | امامہ بتول | رہنما | 30 | 3 | آتشی | 33 | خاشعہ بتول | عاجزی۔ عاجز | 37 | 1 | خاکی | 57 | صادقہ بتول | سچائی | 35 | 8 | بادی |
| 10 | اوج زہرا | سربلندی | 25 | 7 | آتشی | 34 | درثمین زہرا | قیمتی موتی | 36 | 9 | خاکی | 58 | صدف زہرا | سیپ موتی | 36 | 9 | بادی |
| 11 | آئینہ بتول | پیغام دینا | 26 | 8 | آتشی | 35 | ذاکرہ بتول | ذکر کرنیوالی | 32 | 5 | خاکی | 59 | صباحہ بتول | حسین گوری | 41 | 5 | بادی |
| 12 | ارسہ بتول | تابع | 29 | 2 | آتشی | 36 | راعیہ بتول | الفت، محبت | 31 | 4 | خاکی | 60 | عاطرہ بتول | خوشبو۔ پھول | 31 | 4 | خاکی |
| 13 | باسمہ بتول | خوش طبیعت | 33 | 6 | بادی | 37 | رعنا بتول | خوش نما | 30 | 3 | خاکی | 61 | عاطہ بتول | جاننے والی | 39 | 3 | خاکی |
| 14 | برجیس زہرا | روشن | 29 | 2 | بادی | 38 | راحمہ بتول | مہربانی | 35 | 8 | خاکی | 62 | عرفہ بتول | خوشبو مہک | 37 | 1 | خاکی |
| 15 | بدریہ بتول | چاند جیسی گوری | 29 | 2 | بادی | 39 | رعیلہ بتول | رہنمائی | 33 | 6 | خاکی | 63 | علیشہ بتول | سرخ قیمتی پتھر | 37 | 1 | خاکی |
| 16 | پارسا بتول | نیک پرہیزگار | 27 | 9 | بادی | 40 | روبینہ بتول | پیار محبت | 34 | 7 | خاکی | 64 | علسیا بتول | خوشبو۔ پیاری | 34 | 7 | خاکی |
| 17 | تابینہ بتول | روشنی کرنیوالی | 33 | 6 | بادی | 41 | رجاء بتول | امید | 21 | 3 | خاکی | 65 | عارمہ بتول | شوخ | 33 | 6 | خاکی |
| 18 | تبسم زہرا | مسکراہٹ | 31 | 4 | بادی | 42 | رقیہ بتول | پاک دامن | 28 | 1 | خاکی | 66 | عاتکہ بتول | شرافت | 34 | 7 | خاکی |
| 19 | تقدیس زہرا | پاکیزگی | 31 | 4 | بادی | 43 | رائمہ بتول | خوشبو | 27 | 9 | خاکی | 67 | مائدہ بتول | قرآن پاک کی سورۃ | 34 | 2 | آتشی |
| 20 | تہنیت بتول | مبارک باد | 34 | 7 | بادی | 44 | زنیرہ بتول | موتیوں کا ہار | 40 | 7 | خاکی | 68 | عرونہ بتول | صابر شاکر | 29 | 2 | خاکی |
| 21 | تمکین زہرا | رتبہ۔ طاقت | 31 | 4 | بادی | 45 | زرمین زہرا | امیر کبیر | 34 | 7 | آبی | 69 | عائدہ بتول | وعدہ | 32 | 5 | خاکی |
| 22 | تضمین زہرا | شامل کرنا۔ ساتھی | 37 | 1 | بادی | 46 | سالکہ بتول | پابند شرح | 32 | 5 | آبی | 70 | عرونہ بتول | صابر شاکر | 40 | 4 | خاکی |
| 23 | ثاقبہ بتول | روشن منور | 29 | 2 | آبی | 47 | سریسہ بتول | عقل مند | 35 | 8 | آبی | 71 | علیا بتول | عزت مرتبہ | 27 | 9 | خاکی |
| 24 | ثمینہ بتول | نیک سیرت | 31 | 4 | آبی | 48 | سکینہ بتول | آرام سکون | 34 | 7 | آبی | 72 | عترت زہرا | قرابت داری | 32 | 5 | خاکی |

| | | | | | | | | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 73 | غادیہ بتول | نرم و نازک | 27 | 9 | خاکی | 83 | نشاط زہرا | خوشی راحت | 33 | 6 | بادی | 93 | دلاج زہرا | پھول | 31 | 4 | خاکی |
| 74 | فدک زہرا | زمین کا ٹکڑا | 29 | 2 | آتشی | 84 | ناعمہ بتول | نازک۔نرم | 37 | 1 | بادی | 94 | لیلیٰ بتول | رات | 23 | 5 | خاکی |
| 75 | فصیح زہرا | خوش گفتار | 41 | 5 | آتشی | 85 | نجیبہ بتول | ہمراز | 29 | 2 | بادی | 95 | آیت زہرا | نشانی | 21 | 3 | آتشی |
| 76 | فوقیہ بتول | کامیابی | 36 | 9 | آتشی | 86 | نحل زہرا | سورۂ نحل | 31 | 4 | بادی | 96 | کوکب زہرا | روشن ستارہ | 27 | 9 | آبی |
| 77 | قدسیہ بتول | پاکیزہ | 32 | 5 | آبی | 87 | نوریہ بتول | پھول کی کلی | 30 | 3 | بادی | 97 | راعنہ بتول | خوش نما | 35 | 8 | خاکی |
| 78 | قرینہ بتول | طرز سلیقہ | 29 | 2 | آبی | 88 | وردہ بتول | گلاب کا پھول | 32 | 5 | بادی | 98 | طٰہٰ بتول | قرآن پاک کی سورہ | 29 | 2 | آتشی |
| 79 | لبابہ بتول | حصہ | 28 | 1 | خاکی | 89 | واثقہ بتول | با اعتماد | 33 | 6 | آتشی | 99 | ارم زہرا | جنت کا باغ | 22 | 4 | آتشی |
| 80 | ماہرہ بتول | ماہر | 32 | 5 | آتشی | 90 | ہادیہ بتول | راستہ دکھانے والی | 31 | 4 | آتشی | 100 | زینب بتول | باکردار | 30 | 3 | آبی |
| 81 | متاع زہرا | اثاثہ | 31 | 4 | آتشی | 91 | یشاء زہرا | مرضی، خواہش | 20 | 2 | بادی | | | | | | |
| 82 | مقدسہ بتول | پاک و پاکیزہ | 37 | 1 | آتشی | 92 | یسریٰ زہرا | خوشحال | 25 | 7 | بادی | | | | | | |

## عقیقہ سے شفاء

☆ منقول ہے کہ حضرت رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ساتویں روز امام حسین علیہ السلام کا عقیقہ کیا

☆ عقیقہ سنت مؤکدہ ہے ساتویں دن بہتر ہے یہ تا حد بلوغ باپ پر سنت ہے بعد میں خود کرے

☆ بچے کے بال منڈوا کر ان بالوں کے برابر چاندی یا چاندی کی رقم صدقہ کرے۔

☆ عقیقہ کے جانور میں قربانی والے جانور کی شرائط کا ہونا مستحب ہے۔

☆ عقیقہ کے جانور میں عمر کا کوئی اعتبار نہیں چھ ماہ سے کم بھی درست ہے۔

☆ اس کا عیوب سے محفوظ ہونا مستحب ہے شرط نہیں لہذا لنگڑا اندھا بھی جائز ہے۔ (المسائل المدینیہ السید محسن حکیم)

☆ گوشت کم از کم دس مومنوں یا زیادہ کو کھلائیں یا کچا تقسیم کردیں۔

☆ والدین اور وہ گھر کے افراد جو والد کی کفالت میں ہوں عقیقہ کا گوشت نہ کھائیں۔

☆ سری پائے اور کھال صدقہ کرے۔ قصائی کو اجرت میں دینا جائز نہیں۔

☆ بوقتِ ذبح درج ذیل دعا پڑھے (لکیر سے اوپر والا صیغہ لڑکے کیلئے اور نیچے والا لڑکی کیلئے ہے)

بِسْمِ اللّٰهِ وَبِاللّٰهِ اَللّٰهُمَّ عَقِيْقَةٌ عَنْ (لڑکا یا لڑکی کا نام لے) لَحْمُهَا (بِلَحْمِهِ / بِلَحْمِهَا) وَدَمُهَا (بِدَمِهِ / بِدَمِهَا)

اللہ کے نام سے اور اللہ کی مدد سے ہے اے اللہ عقیقہ فلاں سے ہے اسکا گوشت اسکے گوشت کیلئے اور اسکا خون اسکے خون کیلئے اور اسکی ہڈیاں

وَعَظْمُهَا (بِعَظْمِهِ / بِعَظْمِهَا) وَشَعْرُهَا (بِشَعْرِهِ / بِشَعْرِهَا) وَجِلْدُهَا (بِجِلْدِهِ / بِجِلْدِهَا) اَللّٰهُمَّ اجْعَلْهَا وِقَاءً لِمُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ

اسکی ہڈیوں کیلئے اور اسکے بال اسکے بالوں کیلئے اور اسکی کھال اسکی کھال کیلئے ہے اے اللہ تو اس کو قرار دے محمدؐ آل محمد کے ساتھ ہونے کا

☆ دعا کے بعد بِسْمِ اللّٰهِ وَاللّٰهُ اَكْبَرُ کہہ کر ذبح کیا جائے اور ذبح کرنے کے بعد صلوات پڑھ کر یہ کہے اَللّٰهُمَّ تَقَبَّلْ مِنْ (من کے بعد مریض اور اسکے باپ کا نام لے)

**نوٹ:** مشاہدہ ہے کہ کئی مقامات پر سادات غیر سادات کا عقیقہ نہیں کھاتے عقیقہ صدقہ نہیں ہے

☆ تمام مراجع عظام متفق ہیں کہ غیر سیّد کا عقیقہ سادات کھا سکتے ہیں۔

**صدقہ:** واجبی صدقے فقط دو ہیں (۱) زکوٰۃ (۲) فطرانہ۔

☆ غیر سادات کا واجبی صدقہ سادات پر حرام ہے۔

## برائے طلبِ اولاد

☆ معتبر روایت میں ہے کہ طلب اولاد کے لیے درج ذیل آیات کو ہر روز اوّل و آخر صلوات کے ساتھ گیارہ مرتبہ پڑھے اور لکھ کر پاس رکھے تو نعمت اولاد سے سرفراز ہوگا۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○ رَبِّ هَبْ لِيْ مِنْ

اللہ کے نام سے جو رحمٰن و رحیم ہے اے پروردگار تو اپنے پاس سے

لَّدُنْكَ ذُرِّيَّةً طَيِّبَةً ۚ اِنَّكَ سَمِيْعُ الدُّعَآءِ ﴿۳۸﴾

پاک اولاد عنایت کر بیشک تو دعا کا سننے والا ہے (آل عمران ۳۸)

رَبِّ لَا تَذَرْنِيْ فَرْدًا وَّاَنْتَ خَيْرُ الْوٰرِثِيْنَ ﴿۸۹﴾

پروردگار تو مجھ کو تنہا نہ چھوڑ اور تو بہترین وارثین میں سے ہے (انبیاء۔۸۹)

## برائے حصولِ علم

عدۃ الداعی میں مذکور ہے کہ اگر بچہ کا دل علم کے حصول میں نہ لگتا ہو تو یہ درج ذیل آیات لکھ کر اس کے گلے میں ڈالیں اور پانی پہ پڑھ کر پلائیں تو ذہن و عقل کی تیزی کیلئے بھی مجرب ہے

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○ اِقْرَاْ بِاسْمِ رَبِّكَ

اللہ کے نام سے جو رحمٰن و رحیم ہے اپنے پروردگار کا نام لے کر پڑھو

الَّذِيْ خَلَقَ ﴿۱﴾ خَلَقَ الْاِنْسَانَ مِنْ عَلَقٍ ﴿۲﴾

جس نے پیدا کیا اسی نے انسان کو جمے ہوئے خون سے پیدا کیا

اِقْرَاْ وَرَبُّكَ الْاَكْرَمُ ﴿۳﴾ الَّذِيْ عَلَّمَ بِالْقَلَمِ ﴿۴﴾

پڑھو اور تمہارا پروردگار بڑی عزت والا ہے جس نے قلم کے ذریعہ سے تعلیم

عَلَّمَ الْاِنْسَانَ مَا لَمْ يَعْلَمْ ﴿۵﴾ (سورۃ العلق ۱ تا ۵)

دی اسی نے انسان کو وہ باتیں بتائیں جن کو وہ جانتا ہی نہ تھا

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

# آخر طلاق کیوں؟

گھر "وہی اچھے، جو ہنستے بستے ہوں۔ روزانہ کی چیخ چیخ زندگی کو اجیرن بنا دیتی ہے۔ وہ مرد بہت ہی بزدل ہیں۔ جو اپنی بیویوں پر ہاتھ اُٹھاتے ہیں۔ اور وہ بیویاں انتہائی گھٹیا اور کمینی کہلانے کی مستحق ہیں جو شوہروں کو سکون نہیں دیتیں سگھڑ قسم کی بیویاں کم آمدن میں بھی گھر کو چلا کر رشک جنان بنا دیتی ہیں جبکہ پھوہڑ کی قسم کی بیویاں معقول آمدن کے باوجود شوہر کو قرض کی پینٹھ چڑھا کر گھر کو جہنم کا ایندھن بنا دیتی ہیں۔ مجھے اکثر یہی ٹیل فون آتے ہیں۔ ہم ایک دوسرے سے تنگ ہیں کوئی سبیل بتایئے تاکہ جان چھڑائی جا سکے۔ میرا مشن مقصد / جذبہ طرفین میں محبت ڈال کر گھر بسانا ہے۔ نفاق سے گھر تباہ کرنا نہیں۔

میاں بیوی ریڑھی کے دو پہیے ہیں۔ جنہیں ایک سمت برابر کا وزن لیکر چلنا پڑتا ہے۔ اولاد اس ریڑھی کے سوار ہیں۔ اگر پہیہ کہیں چھوٹا ہو یا ناہموار ہو۔ تو لڑھک جاتا ہے۔ اور اولاد بے سمت کھڈے میں گر جاتی ہے اور ساتھ ہی ریڑھی بھی ٹوٹ جاتی ہے۔ اس لئے فریقین کو ایک دوسرے کا احترام کر کے سمجھنے کی کوشش کرنی چاہیے۔ اختلاف رائے اُمت میں خیر کثیر کی پیش گوئی ہے۔ اختلاف رائے جمہوریت کا حسن ہے۔ تو اختلاف رائے گھر کیلئے کیوں تباہ کن ہے۔ وہ مرد مرد کہلانے کے مستحق نہیں۔ جو عورتوں پر تیزاب پھینک کر۔ آگ لگا کر اعضا کاٹ کرا دیتیں دیتے ہیں۔ اسی طرح وہ عورتیں، عورتیں کہلانے کا استحقاق نہیں رکھتیں جو مرد کو شریک حیات نہ سمجھیں۔ بے جا الزامات لگا کر بدنام کرنے کی کوشش کریں۔ تحقیق اور جستجو کے بعد اسی نتیجہ پر پہنچا ہوں۔ سمدھیوں کا اختلاف کسی تیسرے فرد کا دخل ہی اس گناہ کا سزاوار بناتا ہے۔ اگر صبر و تحمل برداشت کو بروئے کار لایا جائے تو زندگی، گھر کیلئے چراغ بن کر گھپ اندھیروں سے نجات دلا سکتی ہے۔ اور طلاق کی نوبت سے بچا جا سکتا ہے بقول بزرگان ایک چپ، سو سکھ، سکھ کم ملتے ہیں۔ دکھوں سے انسان پریشان ہو کر نا اُمیدی کی طرف چل کر خودکشی کا عزم کر بیٹھتا ہے جو اس کی پست ہمتی کا واضح ثبوت ہے۔ عدالتیں ایسے مقدمے لئے بیٹھی ہیں۔ مصالحتی کمیٹیاں ایسی درخواستوں کی شنوائی کرتی ہیں۔

آج میں اپنا سینہ چیر کر قارئین اور ناظرین کیلئے طریقہ لکھ رہا ہوں۔ اگر آپ نے من وعن محنت کی۔ تو کامیابی۔ آپ کے دامن میں پکے ہوئے پھل کی مانند گرے گی اور آپ خود کہنے پر مجبور ہونگے واہ حیدری ملنگ واہ! حیدری ملنگ کا وظیفہ یہی ہے۔ یا علی ادرکنی بحق یا علیؑ

بروز اتوار بعد سورج نکلنے یعنی ساعت اوّل نحوست سے پاک ہو یا زہرہ زحل کی تسدیس / تثلیث / قرآن ہو۔ دو نقوش لکھیں ایک سائل خود رکھے، دوسرا کسی پھل دار درخت یا کسی روشندان وغیرہ میں لٹکا دے اور آیۃ کریمہ وَکَفٰی باللہ شہیدا محمد رسول اللہ ۳۰۸ مرتبہ پڑھ کر گلے والے نقش پر دم کر کے پہن لے۔ اور وقت کا انتظار کرے۔ زوجین انشاء اللہ مل کر رہیں گے۔

(۱) نام سائلہ صفیہ بانو بنت جویریہ بتول اعداد ۹۱۶

(۲) مقصد طلاق نہ ہو اعداد ۲۰۶

(۳) نام مطلوب / مسئول حسن حیدر بن دعا زہرا اعداد ۶۳۸

(۴) آیت کے اعداد ۹۵۸

۷۸۶

| صفیہ بانو بنت جویریہ بتول | طلاق نہ ہو | حسن حیدر بن دعا زہرا | وکفی باللہ شہیدا محمد رسول اللہ |
|---|---|---|---|
| ۶۲۹ | ۹۵۷ | ۹۱۷ | ۲۰۵ |
| ۹۵۶ | ۶۳۶ | ۲۰۸ | ۹۱۸ |
| ۲۰۷ | ۹۱۹ | ۹۵۵ | ۶۳۷ |

و کفی باللہ شہیداً محمد رسول اللہ

حصار و اللہ غالب علی امرہ بنائیں لکھتے وقت باوضو ہوں۔ سنہری یا سیاہ رنگ کا کپڑا اسر پر رکھیں۔

عود یا زعفران کا بخور سلگائیں۔ کونے پر جو موکل لکھے ہیں۔ وہ شمکائیل شفقیائیل ہیں

رابطہ کیلئے

ڈاکٹر سیّد ریاض الرحمٰن (حیدری ملنگ) نقوی البھاکری
واقف رموز فلکیات ماہر تعویذات و تکسیرات حجرہ حیدری ملنگ
17/596 MCB محلہ رحمانیہ جہلم روڈ، چکوال
0313-5660699 0543-554493

چوہدری اسد مسعود ایڈووکیٹ ہائیکورٹ سابق صدر کونسل چکوال
سابق ممبر پنجاب بار کونسل، لاہور، موبائل نمبر 0333-5901416

# لاثانی عمل آیات معجزات

سیدہ ارم زہرا نقوی دختر سید ضیاء نقوی Mob:0321-5702541,0302-5465514

مسلمانان جہاں کا ایمان ہے کہ قرآن حکیم ایک زندہ جاوید لافانی معجزہ ہے اور اس کی آیات محکمات بھی چنانچہ پریشان حال مایوس و ناامید بندگان خدا کیلئے استاذ العالمین کاش البرنی مرحوم کا معجزآیات محکمات سے صرف تین آیات کا وضع کردہ کثیر المقاصد لاثانی عمل جو کہ مجرب و آزمودہ ہے اور میرے شفیق استاد مہربان م والد بزرگوار 80 سالہ تجربہ کار عامل روحانی کے مجربات میں سے ہے برائے استفادہ قارئین کرام بوساطت نابغہ روزگار لاثانی شاہکار امامیہ جنتری 2013ء پیش کر رہی ہوں۔

اس عمل سے مستفید و مستفیض ہونے والے خواتین و حضرات پر واجب ہے کہ وہ جنتری ہذا کے بانی الحاج آغا نثار احمد مرحوم و مغفور کی روح پر فتوح کو ایک دفعہ سورۃ فاتحہ تین مرتبہ سورۃ اخلاص پڑھ کر ہدیہ کریں۔

ہر مشکلے، مشکل نیست کہ آسان نشود۔ انسان کی زندگی امراض تکالیف، آلام و مصائب اور گوناگوں دکھوں اور مشکلات کا مجموعہ ہے لیکن قادر مطلق نے ان سب کا علاج و مداوی اور حل اپنی لاریب کتاب فرقان حمید قرآن مجید میں رکھا ہے فی الوقت میں صرف تین آیات مقدسہ کثیر المقاصد عمل قارئین گرامی کی خدمت میں پیش کر رہی ہوں۔

**(۱) ترقی** ہزاروں انسان اپنی ترقی کیلئے شب و روز محنت کر رہے ہیں لیکن سینکڑوں مستحق افراد بھی مایوس ہیں تو ترقی اور بلند مرتبہ کیلئے اس آیت مقدسہ کا عمل یقین محکم اور صحیح طریقہ کیا جائے تو اس کی تاثیر میں شک کی یا ناکامی کی گنجائش قطعی نہ ہوگی یقینا کامیابی ہوگی۔

آیت متعلقہ: لا الہ الا اللہ رفیع جلالہ اعداد 514 موکل جنتائیل اسم اللہ رفیع

(۲) حصول دولت اور غنی ہونے کیلئے آیت مبارکہ یغنیھم اللہ من فضلہ اعداد 2186 موکل ھمقفغائیل اسم اللہ غنی

(۳) اگر کوئی خواہش ہو مثلاً ازدواجی زندگی کی پریشانیاں میاں بیوی کی کشمکش لڑائی جھگڑا مار کٹائی زبان درازی یا پیار و محبت کی بجائے نفرت و عداوت اور جن لڑکیوں کی شادی نہ ہو رہی ہو یا پسند کی شادی کرنی ہو تو یا دیگر مسائل ہوں تو:۔ آیت متعلقہ

نعم المولیٰ و نعم النصیر اعداد 824 موکل کلھائیل اسم اللہ نصیر

اہم بات عمل کی ترکیب اچھی طرح ذہین نشین کر لیں اگر عمل کی ترکیب غلط ہو جائیگی تو عمل بھی باطل و بے اثر ہو جائیگا۔

**ترکیب عمل** مطلب کے مطابق آیت کے اعداد لیکر اسمیں سائل کے مع والدہ کے اعداد لیکر جمع کر کے اس میں کلیہ کے مطابق 120 عدد نفی کر کے باقی اعداد کا نقش مربع آتشی بنائیں۔ طریقہ کل اعداد سے 120 نفی کریں باقی کو چار پر تقسیم کریں تقسیم سے ایک بچے تو خانہ نمبر 13 میں کسر دیں یعنی ایک عدد کا اضافہ کر دیں اگر تقسیم سے باقی دو بچیں تو خانہ نمبر 9 میں ایک عدد کا اضافہ کریں گے اگر باقی تین بچیں تو خانہ نمبر 5 میں ایک عدد اضافہ کریں لیکن نقش کا ہر خانہ چار چار کے عدد سے اضافہ کر کے پر کریں۔ مثلاً حصہ 343 آیا ہے تو خانہ اول میں 343 لکھیں خانہ دوم میں چار کے اضافے سے 347 خانہ نمبر 3 میں چار کے اضافہ 351 لکھیں اسی طرح 16 خانے پر کریں۔

قارئین کی آسانی کیلئے مثال کے طور پر نقش پیش خدمت ہے۔

سائل: محمد علی بن زینب اعداد 271

**مقصد (ترقی)** 710 اعداد + اعداد سائل + 271 اعداد آیت 514 میزان 1495 اعداد آیت

کلیہ نقش 1495 نفی =120 باقی 1375 تقسیم 4 حصہ 343 بقایا 3 گویا خانہ نمبر 5 میں کسر آئے گی لیکن نقش کا ہر خانہ 4 عدد اضافی سے پر کرنا ہوگا۔ یعنی خانہ نمبر اول 343 لکھیں خانہ نمبر 2 میں 4 کے اضافہ سے 347 خانہ نمبر 3 میں 351 لکھیں اسی طرح نقش کے 16 خانے پر کریں نقش کے نیچے جو مقصد ہے لکھیں عزیمتیں یہ ہیں۔

نمبر 1: یا رافع ارفع فلاں بن فلاں اجب یا جنتائیل بحق لا الہ الا اللہ رفیع جلالہ

نمبر 2: یا غنی اغن فلاں بن فلاں اجب یا ھمقفغائیل بحق یغنیھم اللہ من فضلہ

نمبر 3: یا نصیر انصر فلان معاملہ میں فلاں بن فلاں کو اجب یا کلھائیل بحق نعم المولیٰ و نعم النصیر

اب دونوں مربع کو سامنے رکھ کر آیت اس تعداد کے مطابق پڑھیں جس تعداد کا نقش پر کیا گیا ہے اگر تعداد زیادہ ہو تو اس کے حصے کر لیں ایک حصہ اسی نشست میں پڑھیں پھر دوسرے دن نقوش سامنے رکھ کر مقررہ تعداد پڑھیں جب کل تعداد پوری ہو جائے تو ایک نقش کو لپیٹ کر پاس رکھیں دوسرے کو گھر میں کسی بلند جگہ پر تہ کر کے رکھ دیں پھر روزانہ اسی تعداد میں اسم یا رافع یا غنی یا نصیر میں سے جس کا عمل بنایا ہے اس عمل کی تعداد کے مطابق پڑھیں عمل کتنا موثر ہے معلوم ہو جائے گا جو لوگ مایوس ہیں انکو آزمانے کی دعوت دیتی ہوں انشاء اللہ حیرت انگیز طور پر اللہ کریم کامیابی کے اسباب پیدا کریگا۔

ضروری ہدایات: ہر شخص صرف اپنی ضرورت کیلئے کر سکتا ہے۔
اس نقش کو صرف اور صرف شرف قمر کے دوران لکھا جا سکتا ہے۔
نقش لکھنے والا صاحب زکوۃ حروف ابجد ہو۔
نقش لکھتے وقت رجال الغیب سامنے نہ ہوں۔
نقش عرق گلاب و زعفران کے محلول سے لکھا جائے۔
اگر نقوش چاندی کے پترے پہ لکھیں یعنی چاندی کی لوح بنائیں تو زیادہ بہتر اور موثر ہے
اگر چاندی یا زعفران کی استطاعت نہ ہو۔ تو کچی پنسل سے نقش لکھ لیں۔
لوہے کا قلم استعمال نہ کریں۔

۷۸۶ چال نقش

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٨ | ١١ | ١٤ | ١ |
| ١٣ | ٢ | ٧ | ١٢ |
| ٣ | ١٦ | ٩ | ٦ |
| ١٠ | ٥ | ٤ | ١٥ |

نقش مربع آتشی

جبرائیل

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٣٧٢ | ٣٨٤ | ٣٩٦ | ٣٤٣ |
| ٣٩٢ | ٣٤٧ | ٣٦٨ | ٣٨٨ |
| ٣٥١ | ٤٠٤ | ٣٧٦ | ٣٦٤ |
| ٣٨٠ | ٣٦٠ | ٣٥٥ | ٤٠٠ |

میکائیل
1495

۷۸۶

# لوح شفائے امراض

## محمد اسد اللہ سلیمانی جھنگ

اگر کوئی مرد یا عورت کسی مرض میں مبتلا ہو یعنی شوگر، کینسر، اختلاج قلب، خونی و بادی بواسیر، بخار، فالج و لقوہ، اولاد کا نہ ہونا، بانجھ پن، مرگی، موٹاپا، یرقان، بلڈ پریشر، ہیپاٹائٹس بی وسی کے علاوہ مہلک سے مہلک بیماریوں سے نجات حاصل کرنے کیلئے اس لوح شفائے امراض کو سفید کاغذ پر زعفرانی سیاہی سے لکھ کر یا چاندی پر کندہ کر کے پاس رکھیں اور روزانہ 110 مرتبہ پڑھیں

(بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ یَا سَلَامُ یَا سَلَامُ یَا سَلَامُ یَا شَافِیُ یَا شَافِیُ یَا شَافِیُ یَا بَدِیْعُ یَا بَدِیْعُ یَا بَدِیْعُ یَا رَحِیْمُ یَا رَحِیْمُ یَا رَحِیْمُ یَا مُغِیْثُ یَا مُغِیْثُ یَا مُغِیْثُ یَا مُحَمَّدُ یَا فَاطِمَۃُ یَا عَلِیُّ یَا حَسَنُ یَا حُسَیْنُ بِحَقِّ لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ وَ بِحَقِّ یَا جِبْرَائِیْلُ یَا مِیْکَائِیْلُ یَا اِسْرَافِیْلُ یَا عِزْرَائِیْلُ یَا دَرْدَائِیْلُ بِرَحْمَتِكَ یَا اَرْحَمَ الرّٰاحِمِیْنَ) اور (اول و آخر 11-11 مرتبہ دُرود ابراہیمی) پڑھ کر شہد پر دم کر کے پانی میں گھول کر پی لیں۔ انشاء اللہ جو بھی مرض ہو گا جلد از جلد شفاء ملے گی۔ آزمائش شرط ہے۔

لوح شفا امراض یہ ہے

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| محمد رسول اللہ | لا الہ الا اللہ | سلام کریم رحمٰن | شافی رحیم حفیظ |
| شافی رحیم حفیظ | سلام کریم رحمٰن | لا الہ الا اللہ | محمد رسول اللہ |
| لا الہ الا اللہ | محمد رسول اللہ | شافی رحیم حفیظ | سلام کریم رحمٰن |
| سلام کریم رحمٰن | شافی رحیم حفیظ | محمد رسول اللہ | لا الہ الا اللہ |

فاطمۃ علی حسن حسین
جبرائیلؑ میکائیلؑ اسرافیلؑ عزرائیلؑ

# جنّات عملیات بندشِ رزق اور شرف مشتری

jafar_e_najaf@yahoo.com

غلام رضا عسکری اعوان نواب شاہ کراچی

E-mail: razaaskri@gmail.com

مکان نمبر 2146/129 کیمپ نمبر 2، کاموراکالونی نواب شاہ۔ **کراچی:** L-1057 ،سیکٹر 5B-1، نارتھ کراچی۔

PH: 0092 333 7014915, 0092 300 3210024

تحفہ یا علی مدد۔ قارئین امامیہ جنتری جناتی آسیبی و بندش رزق کے عملیات اور انکے اعمال وعلاج کے بارے میں یہ چھٹا مضمون آپکی خدمت میں حاضر ہے۔ مشتری کا تعلق زر دولت روحانیت علم تصوف اور حکمت سے ہے۔ مشتری کی سعادتیں زحل کی نحوستوں کا بہترین علاج ہیں۔ نظر بد اور آسیبی نظر جادو اور سفلیات کا بہترین واقع شرف مشتری ہے۔ زحل کی نحوستوں کی فطری سردمہری کو مشتری کی گرم روحانی قوتوں سے دور کیا جاتا ہے۔ ایسے افراد جن کے زائچہ میں مشتری طالع میں یا دسویں گھر میں سعد ہو ان افراد پر "جادو" یا "نظر بد" عملیات "سفلیات" کا اثر نہیں ہوتا۔ خصوصاً اگر طالع میں سعد ہو یا شرف یافتہ ہو تو ایسے افراد کو ساڑھ ستی کے نحس اثرات بھی 50% سے کم ہوتے ہیں۔ مریخ اور مشتری کی نظرات زائچہ میں جادو عملیات سفلیات کے خلاف دفاع کی قوت صاحب زائچہ کو دیتی ہیں۔ مشتری اگر زائچہ میں نحس واقع ہو تو مفلسی، غربت، عسرت، پریشانی قرض اور دولت کے نقصانات دیتا ہے۔ خصوصاً دوسرے پانچویں ساتویں آٹھویں دسویں یا پہلے گھر میں مشتری کی نحوست دولت کا ہاتھ سے نکل جانا چلتے کاروبار بند ہونا، دینی کاموں سے دوری، معاشرے میں عزت کا فقدان، معاشی حالت میں اتار چڑھاؤ اور طبی طور پر ذہنی کمزوری، نفسیاتی بیماریاں خصوصاً شیزوفرینا کی بیماری، جگر کے امراض، لبلبے اور غدودوں کی بیماریاں صاحب زائچہ میں ہو سکتی ہیں۔ تسخیر خلق و تسخیر امراء و اقرباء ملک مشتری میں کیے گئے عملیات تیر بہ ہدف کا درجہ رکھتے ہیں۔ قارئین مشتری ضرور دولت اور سخاوت دیتا ہے غنی بنا دیتا ہے جس پر مہربان ہو بادشاہ بنا دیتا ہے۔ لیکن ہر فرد کے زائچے کے حوالہ سے صاحب زائچہ کی قسمت دولت اور ارتقاء کا ستارہ الگ ہوتا ہے۔ مئی 2012 میں مشتری کے شرف کی نسبت اس سال ہونے والا شرف دیگر ستاروں کی نظرات کے حوالہ سے زیادہ بہتر ہے۔ گزشتہ نقوش کی تجیم کر لیں یا اپنے لئے یا نقش بنالیں۔ اس سال شرف کے اوقات 05.08.00۔ Sep 1 2013 سے لیکر 03.49.00۔ Sep 7 2013 تک ہونگے۔ ان اوقات میں قارئین شرفات کے اعمال تیار کریں۔۔

میں حسب روایت اس شرف پر بھی سفلیات وعملیات کے خلاف ایک حرز جان بنانے کا نسخہ آپکی خدمت میں امامیہ جنتری کے اوراق پر دے رہا ہوں۔

نقش سورۃ    ۷۸۶    الم نشرح

محمد    اللہ    علی

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٣١٠٣ | ٣١٠٧ | ٣١١٠ | ٣٠٩٦ |
| ٣١٠٩ | ٣٠٩٧ | ٣١٠٢ | ٣١٠٨ |
| ٣٠٩٨ | ٣١١٢ | ٣١٠٥ | ٣١٠١ |
| ٣١٠٦ | ٣١٠٠ | ٣٠٩٩ | ٣١١١ |

حسن    فاطمہ    حسین

سورۃ الم نشرح لک ۃ کے اعداد 12416 کا مربع نقش ایسے افراد استعمال کریں جنہیں عملیات سفلیات سے باندھا گیا ہو روزی روزگار ترقی رشتہ کی بندش ہو تو یہ نقش اپنے نام مع والدہ کے نام کے اعداد کے ساتھ بنائیں۔ (بہترین نتائج کے لئے 8*8 خانوں کا نقش ثمن) سونا یا چاندی پر بنائیں۔ مشتری کا شرف دھات پر بنائیں۔ چونکہ مشتری بارہ سال بعد شرف میں آتا ہے لہذا اتنے وقت تک آج کا کاغذ یا جھلی اپنی اصلی حالت قائم نہیں رکھتے۔ ☆ آیہ مبارکہ۔ **واللہ خیر الناصرین ۃ** کا آٹھ خانوں کا نقش اپنے اندر بے پناہ کشادگی کی صلاحیت رکھتا ہے۔ اعداد 1278 ہیں۔ جب مایوسی عروج پر ہو اور ہر جانب سے دروازے بند ہو گئے ہوں تو اس نقش کو انتہائی مایوس اور ایسے افراد استعمال کریں جنہیں باوجود محنت کے ترقی رزق بخت اور کشادگی نہیں ملی۔ یا جنہیں سخت ترین سفلی عملیات سے باندھ دیا گیا ہو ایسے افراد کے لئے یہ نقش مجرب ہے

نقش    واللہ    ۷۸۶    خیر الناصرین

محمد    اللہ    علی

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٣١٩ | ٣٢٢ | ٣٢٥ | ٣١٢ |
| ٣٢٤ | ٣١٣ | ٣١٨ | ٣٢٣ |
| ٣١٤ | ٣٢٧ | ٣٢٠ | ٣١٧ |
| ٣٢١ | ٣١٦ | ٣١٥ | ٣٢٦ |

حسن    فاطمہ    حسین

کون نہیں چاہتا کہ رزق ونعمت کی فراوانی ہو۔ مولا امام رضا علیہ السلام کا قول ہے۔ جو شخص مال زائد اس لئے طلب کرتا ہے کہ اپنے عیال کی بہترین کفالت کر سکے تو اللہ اسکے رزق میں اضافہ کرتا ہے۔

**یغنیھم اللہ من فضلہ** ہر غریب و امیر خاص وعام کے لئے تحفہ دے رہا ہوں۔

نقش واللہ ۷۸۶ خیر الناصرین

محمد اللہ علی

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۱۹ | ۳۲۲ | ۳۲۵ | ۳۱۲ |
| ۳۲۴ | ۳۱۳ | ۳۱۸ | ۳۲۳ |
| ۳۱۴ | ۳۲۷ | ۳۲۰ | ۳۱۷ |
| ۳۲۱ | ۳۱۶ | ۳۱۵ | ۳۲۶ |

حسن فاطمہ حسین

قارئین ایک ڈالر کا نوٹ کسی بھی کرنسی ایکسچینج سے لیں۔ اور آیہ مبارکہ کا نقش مع طلسمات کے دیے گئے اوقات میں ہر خاص و عام اپنے لئے خود بنالیں۔ ڈالر میسر نا ہو سکے تو نئے کورے نوٹ پر یہ عمل بنالیں لیکن ڈالر کے نوٹ پر یہ نقش میرا آزمودہ ہے۔ کرنسی نوٹ پر نقش زعفران وعنبر سے بنائیں جبکہ یہی نقش اور دیگر نقوش بھی چاندی یا حسب توفیق دیگر دھاتوں پر بنائے جاسکتے ہیں۔ تمام نقوش میں کسی کا نام شامل نہیں ہے اگر آپ اپنا ذاتی نقش بنانا چاہتے ہیں تو ہدیۂ پور اعمل شرف مشتری سے ایک ماہ قبل تک بنوا سکتے ہیں۔ اور خود دھات پر کندہ کرلیں۔ نقوش بنوانے والے تمام امامیہ جنتری کے قارئین تمام نقوش والواح کام نا کرنے کی صورت میں رقم واپسی کی ضمانت کے ساتھ حاصل کر سکتے ہیں۔ کسی بھی فنی یا علمی مشاورت کی صورت میں فون پر رابطہ کر سکتے ہیں۔ مولا امام زمانہؑ وامیر المومنینؑ کی بارگاہ میں دعا ہے کہ تمام تبرکات آپکے مسائل کا حل ثابت ہوں۔ امام زمانہؑ کے جلد ظہور کی دعا کے ساتھ اجازت چاہونگا۔

غلام رضا عسکری اعوان کراچی پاکستان۔ 0333 7014915

# تنگیٔ رزق، خانگی مسائل روحانی جسمانی امراض وہر پریشانی کا علاج

سید بغداد علی شاہ

موجودہ دور میں بے روزگاری۔ رزق کی تنگی، گھریلو مسائل جادوٹونے، آسیب جنات اور مخالفین کی شرافشانیوں سے اکثر مومنین پریشان ہیں۔ پیروں فقیروں، عاملوں کے آستانوں پر مارے مارے پھرتے ہیں مگر خوشحالی کی کوئی کرن نظر نہیں آتی مایوسی کی فضاء نے خودکشی اور مذہب سے لاتعلقی کے امکانات پیدا کر رکھے ہیں جبکہ ان تمام چیزوں کا حل قرآن میں موجود ہے۔ اولیائے عظام نے ریسرچ کرکے قرآن سے وہ مجرب نسخے اخذ کرکے سینہ در سینہ منتقل کیئے اور مومنین کیلئے کتابوں میں محفوظ کردیئے۔ اس روحانی فیض سے فراخی رزق کے صدری نسخے اور مجرب تعویذات لوحات مومنین وہر فقہ کے لوگوں کیلئے ہدیہ پیش خدمت ہے۔ **فراخی رزق کیلئے** سورۃ واقعہ صبح، بعد مغرب، بعد عشاء اور ہر فرض نماز کی سلام کے بعد سورۃ توبہ کی آخری دو آیات و سورۃ قدر دس دس بار اوّل آخر درود شریف ۷+۷ بار۔ بعد نماز عشاء اوّل آخر درود شریف 11+11 بار اور یَا مُغْنِیْ 1111 بار۔ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ الْمَلِكُ الْحَقُّ الْمُبِيْنُ ۱۰۰ بار اپنے گناہوں سے توبہ استغفار بہت پڑھیں۔ اور روزانہ کم از کم ۳۱۳ بار درود پاک پڑھیں۔

وہ حضرات جو نماز کی پابندی کرتے ہیں مگر کاروبار میں بندش ہے۔ طرح طرح کے مسائل سے دوچار ہیں خواہ وہ مسائل خانگی، بے اتفاقی، اولاد کی نافرمانی۔ اولاد کا نہ ہونا۔ حمل اسقاط ہوجانا۔ میاں بیوی کی بے اتفاقی رزق میں بے برکتی۔ مخالفین اور جادوگروں کی ریشہ دوانیوں سے تنگ ہوں۔ اُن کے لیے اُمید کی کرن غم سے مسرت کی فضا۔ ہوٹلوں کارخانوں دکانوں اور مکانوں کوٹھیوں کیلئے خصوصی لوح جو مکمل ہاتھ سے خصوصی چلہ میں استخراج آسیب جنات تخریب کاری سے تحفظ۔ سات ستاروں کی جامع لوح شرف آفتاب میں سورۃ اخلاص۔ سورۃ نصر و ناد علی نقش مثمن جلالی ۸×۸، متعلق بہ مشتری و آفتاب طبعی اعداد ۲۶۰ مشک زعفران سے تیار شدہ محدود تعداد میں دستیاب ہیں۔ وزراء اکرام ممبران قومی وصوبائی اسمبلی اور انتہائی حساس و انتظامی عہدوں پر فائز حکام کیلئے خاص الخاص لوح زندگی کا مکمل پروٹوکول دستیاب ہے۔ نقش زحل جو گذشتہ پیوستہ سال اکتوبر میں اپنی پوری قوت سے تیس سال بعد اپنے شرف میں آیا دستیاب ہے اور افتخار بک ڈپو اسلام پورہ لاہور سے نقش زحل گھر میں آویزاں کرنے کیلئے دو نقوش رنگین پر مشتمل ہدیہ -/100 روپے میں دستیاب ہے۔

مزید تفصیلات کیلئے فون پر رابطہ صبح نو بجے تا دو بجے دن

معالج روحانی سید بغداد علی شاہ مشہدی علی الرضائی سجادہ نشین ٹھنڈی باں سیداں فتح پور تھکیالہ ضلع کوٹلی آزاد کشمیر 05826-403072

**وسعتِ رزق کیلئے** جب بھی گھر میں داخل ہوں گھر والوں پر اس طرح سلام کریں۔ (سَلَامٌ عَلَيْكُمْ) اگر گھر میں کوئی نہ ہو تو (اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمْ) اس کے بعد سورہ توحید پڑھیں۔ انشاءاللہ کچھ دنوں کے بعد روزی کی زیادتی پر لوگ تعجب کریں گے۔

# ”بروج سے منسوبہ حصولِ رزق کے نقوش بذریعہ حروف مقطعات“

تحریر۔ عابد حسن علوی ہاؤس نمبر 170 نیو لیبر کالونی نزد ورکرز ماڈل اسکول لیبر اسکوائر لانڈھی کراچی نمبر 34 موبائل نمبر: 0333-3300913

گزشتہ برس میں نے بروج سے منسوبہ امراض اور روحانی نقوش قارئین کیلئے ہدیہ کیے تھے۔ جن سے ہر خاص و عام نے فائدہ اُٹھایا اس مرتبہ بروج سے منسوبہ حصول رزق کے نقوش ہدیہ کر رہا ہوں۔ جو یقیناً فائدہ کے ساتھ مومنین کا وہ شکوہ بھی ختم کریں گے جو یہ کہتے ہیں کہ روحانی علوم میں اثر نہیں رہا۔

قارئین: بنیادی ستارے 7 ہیں اور ان 7 کی حکومت 12 بروج پر ہے۔ شمس کی حکومت اسد پر، قمر کی سرطان پر، زہرہ کی ثور اور میزان پر، مریخ کی حمل اور عقرب پر، عطارد کی جوزا اور سنبلہ پر، مشتری کی قوس اور حوت پر، زحل کی جدی اور دلو پر، اور ان بروج کی تقسیم عناصر اربع پر ہے یعنی آتش، خاک، باد، آب، اب کرنا یہ ہے کہ سب سے پہلے اپنا طالع برج معلوم کریں جو کہ تاریخ پیدائش + وقت پیدائش + مقام پیدائش کے ذریعہ حاصل ہوتا ہے۔ مثال کے طور پر سائل کا برج حمل ہے تو کسی بھی نیک ستارہ کی تثلیث، تسدیس، اوج، شرف یا قران کے روز اس دن کا طالع وقت حمل استخراج کریں۔ طالب علموں کیلئے بتاتا چلوں کہ نظام شمسی کی گردش کے تحت طلوع شمس کے تقریباً ہر 2 گھنٹے بعد طالع تبدیل ہو جاتا ہے لہٰذا دن یا رات میں جس وقت بھی طالع برج حمل ملے اس وقت برج حمل والوں کیلئے نقش حصول رزق حمل تیار کر دیا جائے تو 90% اثرات ظاہر ہونگے ساعت نیک اور عناصر اربع کی چال کو ملحوظ رکھیں۔ یہ ایک خاص قاعدہ ہے جسے اگر سمجھ لیا گیا تو یوں سمجھ لیں کہ آپ کے ہاتھ ہر مسئلے کا حل آ گیا۔

یہ نقوش صحیفہ فاطمہؑ کی ریاضت کے دوران مجھ پر آشکار ہوئے جو امامیہ جنتری کے قارئین کی نظر کر دیئے ہیں۔ استفادہ حاصل کریں۔ اور بانی امامیہ جنتری کی مغفرت اور میرے والدین کی صحت و سلامتی کیلئے خصوصی دعا کریں۔

### نقش برج حمل

بسم اللہ العلی الاعظم

| | | | |
|---|---|---|---|
| طسم | طٰہٰ | کھیعص | الر |
| الر | کھیعص | طٰہٰ | طسم |
| طٰہٰ | طسم | الر | کھیعص |
| کھیعص | الر | طسم | طٰہٰ |

فلاں بن فلاں

### نقش برج عقرب

بسم اللہ العلی الاعظم

| | | | |
|---|---|---|---|
| طٰہٰ | کھیعص | طسم | الر |
| طسم | الر | طٰہٰ | کھیعص |
| الر | طسم | کھیعص | طٰہٰ |
| کھیعص | طٰہٰ | الر | طسم |

فلاں بن فلاں

### نقش برج ثور

بسم اللہ العلی الاعظم

| | | | |
|---|---|---|---|
| یٰسٓ | صٓ | الم | الم |
| الم | الم | صٓ | یٰسٓ |
| صٓ | یٰسٓ | الم | الم |
| الم | الم | یٰسٓ | صٓ |

فلاں بن فلاں

### نقش برج میزان

بسم اللہ العلی الاعظم

| | | | |
|---|---|---|---|
| صٓ | یٰسٓ | الم | الم |
| الم | الم | صٓ | یٰسٓ |
| یٰسٓ | صٓ | الم | الم |
| الم | الم | یٰسٓ | صٓ |

فلاں بن فلاں

### نقش برج جوزا

بسم اللہ العلی الاعظم

| | | | |
|---|---|---|---|
| حمٓ | حمعسق | حمٓ | حمٓ |
| حمٓ | حمٓ | حمٓ | حمعسق |
| حمعسق | حمٓ | حمٓ | حمٓ |
| حمٓ | حمٓ | حمعسق | حمٓ |

فلاں بن فلاں

### نقش برج سنبلہ

بسم اللہ العلی الاعظم

| | | | |
|---|---|---|---|
| حمعسق | حمٓ | حمٓ | حمٓ |
| حمٓ | حمٓ | حمٓ | حمعسق |
| حمٓ | حمعسق | حمٓ | حمٓ |
| حمٓ | حمٓ | حمعسق | حمٓ |

فلاں بن فلاں

تمام نقوش قارئین کیلئے ہدیہ کر دیئے ہیں۔ مضمون میں کوئی بات وضاحت طلب ہو تو بذریعہ فون آگاہی لیں۔ یکم محرم الحرام تا ۱۸ محرم الحرام کی تواریخ میں میں کربلائے معلّٰی میں ہوتا ہوں۔ اس دوران مجھے فون نہ کیا جائے۔ والسلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہٗ، عابد حسین علوی

**مرض شوگر اور تمام دیگر امراض کیلئے ہر نماز کے بعد گیارہ مرتبہ پڑھے یَا اَللّٰہُ یَا حَیُّ یَا قَیُّومُ یَا سَلَامُ یَا شَافِیُ**

### نقش برج سرطان

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| حمٓ | نٓ | حمٓ | قٓ |
| حمٓ | قٓ | حمٓ | نٓ |
| قٓ | حمٓ | نٓ | حمٓ |
| نٓ | حمٓ | قٓ | حمٓ |

فلاں بن فلاں

### نقش برج اسد

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| طس | طسم | الم | الم |
| الم | الم | طسم | طس |
| طسم | طس | الم | الم |
| الم | الم | طس | طسم |

فلاں بن فلاں

### نقش برج قوس

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| الر | الر | الر | الر |
| الر | الر | الر | الر |
| الر | الر | الر | الر |
| الر | الر | الر | الر |

فلاں بن فلاں

### نقش برج حوت

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| الر | الر | الر | الر |
| الر | الر | الر | الر |
| الر | الر | الر | الر |
| الر | الر | الر | الر |

فلاں بن فلاں

### نقش برج جدی

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| | | |
|---|---|---|
| المص | الر | الم |
| الم | المص | الر |
| الر | الم | المص |

فلاں بن فلاں

### نقش برج دلو

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| | | |
|---|---|---|
| الر | الم | المص |
| الم | المص | الر |
| المص | الر | الم |

فلاں بن فلاں

# صدقات نحوست سیارگان



اسلام میں شرعی طریقہ پر صدقہ کو بہت اہمیت حاصل ہے۔ حضرت پیغمبر اسلام کا ارشاد ہے کہ قضا کو کوئی چیز نہیں روک سکتی مگر صدقہ۔ ذیل کی جدول میں سیارے کے نام کے ساتھ اسم باری تعالیٰ پڑھنے کی تعداد، عمل اور صدقات دیئے گئے ہیں۔ اسمائے باری تعالیٰ ورد کرنے سے پہلے اوّل و آخر گیارہ مرتبہ دُرود پڑھیں۔ دُعائے ردِ بلا ( یَا اَللّٰہُ یَا مُحَمَّدُ یَا عَلِیُّ یَا فَاطِمَۃُ یَا حَسَنُ یَا حُسَیْنُ یَا صَاحِبَ الزَّمَانِ اَدْرِکْنِیْ وَلَا تُھْلِکْنِیْ ) بعد ہر نماز ۷۰ بار پڑھیں۔

| نام سیارہ | سمت | اسمائے باری تعالیٰ | تعداد خواندن روزانہ | متعلقہ رنگ | صدقہ دینے کا دن | اشیائے صدقہ بقدر استطاعت |
|---|---|---|---|---|---|---|
| زحل | شمال | اللہ باری، جواد، دائم | ۲۵۰ بار | سیاہ، سرمئی | ہفتہ | سیاہ اشیاء مثل تیل ماش۔ لوہا۔ پارچہ سیاہ میں باندھ کر |
| شمس | مشرق | مکرم، نافع، سمیع علی | ۳۰۰ بار | زرد | اتوار | سرخ اشیاء مثل سونا۔ تانبہ۔ گیہوں پارچہ سرخ میں باندھ کر |
| قمر | مغرب | ذاکر، ضامن، غیاث | ۳۳۰ بار | سفید | سوموار | سفید اشیاء مثل چاندی۔ آٹا۔ دودھ پارچہ سفید میں باندھ کر |
| مریخ | جنوب | طاہر، حی، کریم، لطیف | ۸۵۰ بار | سرخ، گلابی | منگل | سرخ اشیاء مثل گڑ۔ مونگا گھی۔ تانبہ پارچہ سرخ میں باندھ کر |
| عطارد | مغرب | شہید، تواب، ثابت، خبیر | ۹۱۴ بار | سبز | بدھ | سبز اشیاء مثل مونگ۔ گھی۔ مصری پارچہ سبز میں باندھ کر |
| مشتری | مشرق | ہادی، وہاب، حمید | ۹۵۰ بار | زرد | جمعرات | زرد اشیاء مثل سونا۔ دال نخود۔ ہلدی زرد کپڑے میں باندھ کر |
| زہرہ | مشرق | فاطر، حلیم، قائم، رب | ۲۱۷ بار | سفید | جمعہ | سفید اشیاء مثل چاول یاقوت پارچہ سفید میں باندھ کر |

**نوٹ:** اپنے نام کا درست سیارہ معلوم ہو جائے تو اللہ تعالیٰ کے ناموں میں سے ایک آپ کے نام کا وظیفہ ہے۔

درویش خضر عباس پیاسی
فاضل پور نزد پولیس چوکی تحصیل و ضلع راجن پور
فون: 0302 7909693, 0346 7328884, 0333 6474494

# یرقان (Jaundice) جگر کا بڑھ جانا (Enlargement of Liver) جگر پر چربی کا چڑھ جانا (Fatty Liver) کا مستقل علاج

بطفیل محمد و آل محمد قارئین امامیہ جنتری سے مسلسل رابطے کو نو سال مکمل ہو چکے اس سال میں مرد و زن اور بچوں کو لاحق ہونے والے مرض یرقان اور اس کا موجب بننے والی خلط (Bile) اور اس خلط کے بگڑ جانے کے باعث پیدا ہونے والی بیماریوں جگر کا بڑھ جانا، اس پر چربی چڑھ جانا کا شافی علاج تحریر کر رہا ہوں۔ عالمی ادارہ صحت (WHO) کے تازہ ترین اعداد و شمار کے مطابق ہر سال مرض یرقان سے متاثرہ افراد کی تعداد 30 کروڑ ہے جن میں سے بروقت صحیح طبی امداد نہ ملنے اور حفظان صحت پر عمل نہ کرنے کی وجہ سے 3 کروڑ افراد ہر سال موت کے منہ میں چلے جاتے ہیں۔

یرقان موجودہ دور کا عام اور زمانہ قدیم سے چلا آنے والا مرض ہے ہر ذی شعور انسان یرقان کے نام سے واقفیت رکھتا ہے یہ مرض کس طرح حملہ آور ہوتا ہے اور اس مرض کے لاحق ہونے کے اصل محرکات کیا ہیں اور تھوڑی سی لاپرواہی جگر کو کس انداز سے تباہی کی جانب دھکیلتی ہے بہت کم افراد اس حقیقت سے روشناس ہیں مختصر اً مگر جامع انداز میں سمجھانے کی کوشش کرتا ہوں۔

صفرا (Bile) مائع شکل کی الکلی خاصیت کی ایک خلط ہے جس کو ایک بالغ انسانی جگر روزانہ 500 سے 1000 ملی لیٹر تک بناتا ہے اس Bile میں تقریباً 82 فیصد پانی اور باقی Bile Salt کے اجزا ہوتے ہیں۔ یہ صفرا Bile Duct (صفراوی نالی) کے ذریعے پتہ (Gall Bladder) میں سٹور ہوتا ہے اور جب ہضم کا مرحلہ آتا ہے تو مرغن غذاؤں، چربیلی اشیاء اور کھائی ہوئی دیگر خوراک کو ہضم کرنے کیلئے صفراوی نالی کے راستے (فم معدہ) Duodenum میں خارج ہوتا ہے صفرا کی وجہ سے ہی انسان کی ہر قسم کی کھائی ہوئی غذا خصوصاً چربیلی اور مرغن غذائیں ہضم ہو کر جزو بدن بنتی ہیں۔

یرقان کی پری ہیپاٹک جانڈس قسم میں جگر بالکل نارمل حالت میں کام کرتا ہے ماسوائے اس کے کہ صفرا زیادہ مقدار میں بنتا ہے اور جگر اس کی زیادتی کو کنٹرول نہیں کر پاتا اور یہ صفرا (Bile) خون میں شامل ہو کر یرقان کا موجب بن جاتا ہے جبکہ ہیپاٹک جانڈس میں ہیپاٹائٹس بی، سی کے وائرل یعنی زہریلے مادے جگر کے سیلز (Cells) کو نقصان پہنچاتے ہیں جس کے باعث Billrubin خون میں شامل ہو کر اس کا موجب بنتا ہے۔ پوسٹ ہیپاٹک جانڈس عموماً صفراوی نالیوں (Bile Duct) میں رکاوٹ یا پتے میں پتھری کے بن جانے کے باعث ہوا کرتا ہے۔ بعض مریضوں میں پتے (Gall Bladder) میں سوزش کی وجہ سے صفرا کا اخراج اس میں نہیں ہو پاتا اور خون میں Billrubin کی مقدار بڑھ کر یرقان کا باعث بن جاتی ہے مرض کی مکمل تشخیص Liver Function Test کروانے سے ہو جاتی ہے جس میں Billrubin، SGPT، SGOT، Alkaline Phosphate، LDH نارمل مقدار سے بڑھے ہوئے ہوتے ہیں۔ اگر مرض پرانا ہو جائے تو اس کے اثرات جگر کو بری طرح متاثر کرتے ہیں جس کی تشخیص الٹراساؤنڈ کروانے پر جگر کے بڑھ جانے (Enlargment of Liver) جگر پر چربی کے پائے جانے (Fatty Liver) کی صورت میں مکمل طور پر نمایاں ہو جاتی ہے۔

★ مرض کی اہم علامات میں مریض کی آنکھوں کے سفید حصے پیلے ہو جاتے ہیں، متلی اور الٹیاں آتی ہیں، چہرے، ہتھیلیوں اور ناخنوں کا رنگ پیلا ہو جاتا ہے، زبان پر زرد رنگ کی تہہ جم جاتی ہے، پاخانے کا رنگ مٹیالا یا سفید ہو جاتا ہے، پیشاب کا رنگ زردی مائل، براؤن ہو جاتا ہے جس سے سخت بدبو آتی ہے اور تیزابیت بھی بڑھ جاتی ہے، مریض کے جسم پر خارش شروع ہو جاتی ہے، مریض کی بھوک بالکل ختم ہو جاتی ہے، پاخانے میں چکناہٹ بہت زیادہ ہوتی ہے، مریض سست اور ہر وقت جسم میں درد محسوس کرتا ہے، کمزوری کی وجہ سے وزن کم ہو جاتا ہے، دائیں جانب پسلیوں کے نیچے ابھار اور درد رہتا ہے بعض دفعہ ٹیسیں بھی اٹھتی ہیں، اگر جگر بڑھ جائے یا چربی چڑھ جائے تو لمبا سانس کھینچنے سے جگر کے مقام پر درد ہوتا ہے، پیشاب میں یورک ایسڈ کی مقدار بڑھ جاتی ہے، زبان کا خشک رہنا اور پیاس کا بار بار لگنا، جگر و مثانہ میں گرمی کا بڑھ جانا، جریان، رقت منی، سرعت انزال، ضعف باہ کا احساس ہونا مرض کی اہم علامات میں شامل ہیں۔

★ علاج کے لئے ضروری ہے کہ مریض کو مکمل آرام کروائیں، زود ہضم غذائیں دیں، گوشت، چکنائی، مرغن غذاؤں سے پرہیز کروائیں، پانی کا استعمال بکثرت کروائیں، ابلی ہوئی سبزیاں دیں، چائے، کافی، پیپسی، کوک بند کر دیں، تمباکو نوشی سے اجتناب کروائیں، ابلا ہوا پانی دیں، تازہ پھلوں کا جوس پلائیں، دودھ سوڈا، گنے کے رس کا بکثرت استعمال مریض کو جلد صحت یاب کرتا ہے۔

**علاج یرقان صبح** غلل شکر، گل بنفشہ، بیخ کاسنی سات سات ماشہ، گاؤزبان، گل غافث، تخم خیارین پانچ پانچ ماشہ پانی میں جوش دے کر چھان لیں اور اس میں آب کاسنی سبز مروق دو تولہ، آب مکو سبز مروق دو تولہ، آب برگ ترب سبز مروق پانچ تولہ، شکر سرخ چار تولہ ملا کر پلائیں۔

★ اگر متلی و قے زیادہ ہو تو زرشک نو ماشہ لے کر ڈیڑھ کپ پانی میں ڈال کر خوب ابالیں ایک کپ رہ جائے تو چھان کر پلائیں۔

**دوپہر ہو الشافی** افتیمون، افسنتین رومی چھ چھ ماشہ، ہلیلہ سیاہ، ہلیلہ کابلی تین تین ماشہ، عصارہ غافث، ریوند چینی چار چار ماشہ، کندش، ماذریون مدبر، خربق سیاہ مدبر تین تین رتی، صبر سقوطری سات ماشہ، زعفران ایک ماشہ سب دواؤں کو باریک پیس لیں اور سیاہ مرچ کے برابر گولیاں بنا کر آب بادیان کے ساتھ دو عدد دوپہر، دو عدد رات کھلائیں۔

**ہو الشافی** رات سونے سے قبل، برادہ صندل، کشنیز دو دو تولہ، زرشک، تخم کاسنی کوفتہ، تخم خیارین، گل سرخ، دانہ ہیل سات سات ماشہ، قند سفید ایک پاؤ میں حسب دستور شربت تیار کر کے دوپہر والی دو عدد گولیوں کے ساتھ پلائیں۔

**جگر کا بڑھ جانا (Enlargment of Liver)** گل اذخر، تقاح اذخر، دار چینی، قسط شیریں ساڑھے تین تین ماشہ، رب السوس، تج قلمی، مصطگی، گل غافث، فوہ ہر ایک ساڑھے دس ماشہ اسارون، انیسون، تخم کرفس، ریوند چینی، مرکی ہر ایک سوا تولہ، روغن بلسان ڈیڑھ تولہ، سنبل الطیب ایک تولہ سات ماشہ، زعفران اصلی ساڑھے تین تولہ سب دواؤں کوٹ چھان کر دواؤں کے وزن سے سہ چند شہد خالص لے کر قوام بنا کر دوائیں شامل کر کے معجون بنالیں۔

**مقدار خوراک** پانچ ماشہ صبح عرق مکو ایک کپ کے ساتھ۔ رات پانچ ماشہ عرق کاسنی ایک کپ کے ساتھ

**جگر پر چربی آنا (Fatty Liver)** بالچھڑ، دار چینی، اذخر کی، علک، کندر شیریں، تخم کشوث ایک ایک تولہ، اسارون، مجیٹھ، گل غافث، لک مغسول، تخم کاسنی، کرفس ڈیڑھ ڈیڑھ تولہ، بلسان عود غرقی، لونگ، الائچی خورد، زعفران دو دو تولے، گل سرخ پچیس تولے، سب دواؤں کو باریک پیس کر کپڑ چھان کر کے سہ چند شہد ملا کر معجون تیار کر لیں۔

**مقدار خوراک** پانچ ماشہ صبح عرق برنجاسف ایک کپ۔ رات پانچ ماشہ عرق ایک کپ ریوند ملا کر کے کھلائیں۔

**ہر مرض کے علاج کے لئے مکمل اعتماد سے تشریف لائیں**

## رضا ہربل کمپلیکس (رجسٹرڈ)

پروفیسر حکیم غضنفر مہدی
ایکس ہیڈ آف دی اناٹومی ڈیپارٹمنٹ یونانی میڈیکل کالج لاہور
حیدر روڈ بالمقابل شیعہ جامع مسجد اسلام پورہ (کرشن نگر) لاہور
042-37159348 موبائل 0333-4356949, 0312-5129214
اوقات مطب: صبح 11 تا 1 بجے ≡ شام 5 تا 10 بجے رات

علامہ مجلسی — تعبیر الرؤیاء

# خواب اور اُس کی تعبیر

## ا

| خواب | تعبیر |
|---|---|
| انگشتری دیکھنا | صاحب اولاد ہو |
| انگوٹھی فروخت کرنا | عورت سے جدائی ہو |
| آذان سننا | شہرت ملے |
| اسپ سوار دیکھنا | مرتبہ بلند ہو |
| اسپ سے گرنا | مرتبہ میں کمی ہو |
| اونٹ دیکھنا | دولت کا فائدہ ہو |
| اونٹ پر سوار ہونا | امراض کی جلدی آمد |
| اونچی جگہ سے گرنا | حیرانی و پریشانی ہو |
| الائچی دیکھنا | ترقی اور خوشی ہو |
| استغفار پڑھنا | حاجات میں کامیابی |
| اژدہا دیکھنا | رزق میں کشادگی |
| آسمان کی طرف اڑنا | سفر دور دراز ہو |
| آسمان سے گرنا | خرابی و تنزلی ہو |
| آسمان دیکھنا | مرتبہ بلند ہو |
| آسمان پر ابر دیکھنا | کشائش روزگار ہو |
| آسمان پر سیاہی دیکھنا | مشکل میں مبتلا ہو |
| آفتاب دیکھنا | امیر سے ملاقات ہو |
| آگ جلتی دیکھنا | بارش ہو یا عورت ملے |
| آگ اٹھانا | زر و مال ملے |
| آگ پر کچھ پکانا | کاروبار میں فائدہ ہو |
| آب رواں دیکھنا | ہر کام خوبی سے انجام ہو |
| آنکھ میں سُرمہ لگانا | بیماری سے تکلیف ہو |
| آندھی دیکھنا | سفر و رنج پیش آئے |
| آم کھانا | تونگر، صاحب اولاد ہو |
| آئمہ طاہرین کو دیکھنا | کامل ایمان کی علامت |
| آئینہ دیکھنا | عورت کی شوہر سے ملاقات |

## ب

| خواب | تعبیر |
|---|---|
| برات دیکھنا | رنج ہو |
| برف گرتے دیکھنا | موسم خراب ہو |
| بال بکھرے دیکھنا | مال کا نقصان ہو |
| بازو یا کٹا دیکھنا | برادر کا انتقال ہو |
| باغ سبز دیکھنا | خوشی ملے |
| باغ خشک دیکھنا | پریشانی و حیرانی ہو |
| بال دیکھنا | درازی عمر ہو |
| بارش دیکھنا | غلہ ارزاں ہو |
| بادشاہ کو مردہ دیکھنا | ملک میں خرابی ہو |
| بادام کھانا | زر و مال ہاتھ آئے |
| بال سر کے کٹے دیکھنا | قرض سے نجات ملے |
| بال سر کے سفید دیکھنا | درازی عمر ہو |
| بانسری بجانا | پریشانی و حیرانی ہو |
| بلند عمارت دیکھنا | غم سے نجات |
| بکری خریدنا | قوم کی سرداری ہے |
| بڑی عمارت دیکھنا | دولت ملے غم دور ہو |
| بھیک مانگنا | عزت ملے گی |
| خود کو بیمار دیکھنا | تھوڑی تکلیف ہو |
| بستر زمین پر بچھانا | زر کا فائدہ ہو |
| بچھو دیکھنا | عزت زیادہ ہو |
| بلبل دیکھنا | حاکم سے نفع ہو |
| بیل موٹا دیکھنا | غلہ ارزاں ہو |
| بیل دبلا دیکھنا | غلہ گراں ہو |
| بیضہ سرخ دیکھنا | رنج دور ہو |
| بھیڑیا دیکھنا | حاکم سے خوف ہو |
| بھینس دیکھنا | مشکل پیش آئے |

## پ

| خواب | تعبیر |
|---|---|
| پتھر پھینکنا | جھوٹی باتوں سے پریشانی |
| پہاڑ پر چڑھنا | مرتبہ بلند ہو |
| پہاڑ کے اوپر پھرنا | ترقی جاہ و جلال ہو |
| پہاڑ پھٹے دیکھنا | کوئی بادشاہ مرے |
| پنچہ کٹا دیکھنا | پریشانی ہو |
| پروانہ دیکھنا | حاکم سے ملاقات ہو |
| پیاس لگنا | حرص زیادہ ہو |
| پانی پینا | کشائش روزگار ہو |
| پان کھانا | کسی عورت کا وصل ہو |
| پاؤں زمین پر مارنا | رنج و تکلیف ہو |
| پارچہ ہاتھ میں اٹھانا | روپیہ ہاتھ میں آئے |
| پاخانہ پھرنا | علم سے محروم ہو |
| پاخانہ جسم سے لگا دیکھنا | دولت ملے |
| پنجرہ دیکھنا | رنج اٹھاوے |
| پل پر چلنا | کار نیک کرے |
| پوری کھانا | خوشی ہو |
| پیشاب خون کا کرنا | رنج و تکلیف ہو |
| پھلوے چپ دیکھنا | عورت خوبصورت ملے |
| پھلوے راست دیکھنا | دوست سے ملاقات |
| پھول دیکھنا | محبت میں مبتلا ہو |

## ت

| خواب | تعبیر |
|---|---|
| تارا ٹوٹتے دیکھنا | کسی مصیبت کا سامنا |
| تلوار دیکھنا | دشمن پر غالب ہو |
| تلوار کا قبضہ اٹھانا | کوئی مرد بزرگ مرے |
| تخت دیکھنا | راحت و بلندی ہو |
| تخت پر بیٹھنا | کامیابی اور خوشی ہو |
| تان پورہ بجانا | ترقی دولت ہو |
| تکیہ پانا | بزرگی کی نشانی ہے |
| تعویذ لینا | آسیب میں مبتلا ہو |
| تربوز کھانا | مشکل پیش آئے |
| تبسم کرنا | رنج و غم ہو |
| تانبہ دیکھنا | حیرانی ہو |
| تصویر یا تابوت دیکھنا | زیارت و زیارات سے مشرف ہونا |
| تابوت اپنا دیکھنا | عمر دراز ہو |
| تار کھینچنا | پریشانی ہو |
| تاریک جگہ دیکھنا | مشکل پیش آئے |
| تالاب میں نہانا | عزت و آبرو ملے |
| تل چبانا | کوئی الزام لگے |
| تیر چلانا | دلی مراد بر آئے |
| تیتر دیکھنا | اقبال بلند ہو |
| تیل پینا | مرض میں مبتلا ہو |
| توپ دیکھنا | دشمن مغلوب ہو |
| تھوک دیکھنا | حیرانی و پریشانی ہو |
| تسبیح و تہلیل میں مشغول ہونا | عبادت گزار ہوگا |

## ٹ

| خواب | تعبیر |
|---|---|
| ٹوپی اپنے سر پر دیکھنا | بے اندازہ دولت ملے |
| ٹاٹ کا فرش دیکھنا | آسودہ حالی ہے |
| ٹیلہ دیکھنا | خوشی کی علامت |

## ث

| خواب | تعبیر |
|---|---|
| ثروت حاصل ہوتے دیکھنا | دولت یا حسین بیوی ملے |
| ثمر خوش ذائقہ دیکھنا | اولاد ہوگی |

## ج

| خواب | تعبیر |
|---|---|
| جنگل سبز دیکھنا | خوشی و کامیابی ہو |
| جنگل خشک دیکھنا | رنج پیش آوے |
| جنگل میں دوڑنا | مصیبت سے رہائی ہو |
| جہاز پر چڑھنا | جگہ تبدیل کرے |
| جہاز دیکھنا | سفر دور کا پیش آئے |
| جنازہ دیکھنا | بیماری سے نجات ملے |
| جواہرات دیکھنا | حصول مراد ہو |
| جنگ کرنا | خوشی ملے |
| جنگ میں قتل ہونا | حکومت و سرداری ملے |
| جامن کھانا | تکلیف دور ہو |
| جانور دیکھنا | کوئی نیک کام کرے |
| جماع اپنی بیوی سے کرنا | سرخروئی اور عزت ہے |
| جماع شوہردار عورت | مکر کیا ہو گی عزت برباد |
| جانور خون بھرا دیکھنا | حکومت ملے |
| جسم کے ٹکڑے دیکھنا | حکومت ملے |
| جوا کھیلنا | کشائش روزگار ہو |

## چ

| خواب | تعبیر |
|---|---|
| چاند دیکھنا | بزرگی حاصل ہو |
| چکور دیکھنا | عورت سے ملاپ ہو |
| چاند شکستہ دیکھنا | رنج ہو |
| چاند گرہن دیکھنا | غلہ گراں ہو |
| چاندی دیکھنا | کشائش رزق ہو |
| چاندی لینا | کشائش رزق ہو |
| چاول کھانا | رنج دور ہونا |
| چاہ میں گرنا | مشکل در پیش ہو |
| چراغ دیکھنا | اولاد صاحب اقبال ہو |
| چقل دیکھنا | رنج و فکر ہو |
| چٹکیں مارنا | مصیبت پیش آئے |

## ح

| خواب | تعبیر |
|---|---|
| حلوہ دیکھنا | حصول علم ہو |
| حلوہ کھانا | درازی عمر ہو |
| حاکم کو دیکھنا | عزت کی دلیل ہے |
| حمام دیکھنا | عیش کی علامت ہے |
| حمام میں غسل کرنا | تکلیف رنج ہو |
| حجامت بنوانا | کمی عمر کی دلیل ہے |
| حرم خانہ کعبہ دیکھنا | خوشی ہوگی |
| حجر اسود کو بوسہ دینا | دینی خوشی و بہتری |

## خ

| خواب | تعبیر |
|---|---|
| خربوزہ دیکھنا | نعمت ملے |
| محل پر چڑھنا | بزرگی پائے |
| خربوزہ کھانا | مال و دولت ہاتھ آئے |
| خاک دیکھنا | حصول دولت ہو |
| خرمہ کھانا | کشائش روزگار ہو |

## د

| خواب | تعبیر |
|---|---|
| دانت گرتے دیکھنا | درازی عمر کی دلیل ہے |
| دریا پار کرنا | مشکلیں دور ہوں |
| دریا میں نہانا | بیماری سے نجات ہو |
| دریا سے پانی پینا | مرتبہ بلند ہو |
| دروازہ دیکھنا | عورت سے رنج ہو |
| درخت جنگلی دیکھنا | عورت بداطوار و بدخصلت ملے |
| دیوار سے گرنا | تنزلی کی دلیل ہو |
| دیوانہ دیکھنا | فکر و پریشانی |
| دہی کھانا | سفر پیش آئے |
| دولہا اپنے آپ کو دیکھے | کسی دولہن آنے کی خوشخبری |
| دوڑنا | کاموں میں تاخیر ہوگی |

## ڈ

| خواب | تعبیر |
|---|---|
| ڈنکا بجتے دیکھنا | قوم میں صاحب اقبال ہو |
| ڈھول بجتے دیکھنا | دل کی تمنا پوری ہو |
| ڈولی دیکھنا | گھر میں خادمہ آئے گی |

## ذ

| خواب | تعبیر |
|---|---|
| ذبح کرنا حلال جانور | حکومت سے فائدہ ہوگا |
| ذکر امام حسینؑ سننا | خیر و برکت ہے |

## ر

| خواب | تعبیر |
|---|---|
| روتے دیکھنا | خوشی نصیب ہوگی |
| روزہ رکھنا | قرض ادا ہوگا |
| روٹی کھانا | نعمت ملے گی |
| رات دیکھنا | غم واندوہ کی علامت |

## ز

| خواب | تعبیر |
|---|---|
| زمرد یا زبرجد دیکھنا | بے حساب دولت ملے |
| زاہد شخص کو دیکھنا | پرہیزگاری و خوش کرداری |
| زمین کھودنا | کوئی مصیبت ہے |
| زلزلہ دیکھنا | رنج و صدمہ ہوگا |

## س

| خواب | تعبیر |
|---|---|
| سورج دیکھنا | بیٹے کی بشارت |
| ستارہ روشن دیکھنا | دنیا میں نام روشن ہوگا |
| سانپ مارنا | دشمن کے مقابلہ میں فتح |
| سر اپنا بڑا دیکھنا | جاہ و جلال |
| سونا دیکھنا | دولت اور اقبال کی خوشخبری |

## ش

| خواب | تعبیر |
|---|---|
| شربت پینا | بیماری سے شفا عمر دراز |
| شہد کھانا | مال حلال کی کوشش |
| شکر و شیرینی دیکھنا | خوبصورت بیوی ملے |
| شکار کھیلنا | دلی مقصد پورا ہوگا |

## ص

| خواب | تعبیر |
|---|---|
| صدقہ دینا | بلائیں دور ہوں گی |
| صابن دیکھنا | کدورت سے دل صاف |
| صفائی مکان کرنا | نیک اعمال کی بجا آوری ہوگی |

## ض

| خواب | تعبیر |
|---|---|
| ضریح دیکھنا | برکت ہے خیر و عافیت |
| ضبط و صبر اپنا دیکھنا | غم و الم سے نجات رہے |
| ضعیف اپنے کو دیکھنا | ناتوانی سے بُرا حال |

## ط

| خواب | تعبیر |
|---|---|
| طبیب کو دیکھنا | ساری بیماریاں رفع ہوں گی |
| طمانچہ مارتے دیکھنا | اولاد کی بدعملی کا غم کھانا |
| طوفان دیکھنا | فکریں لاحق رہیں گی |

## ظ

| خواب | تعبیر |
|---|---|
| ظلم کو دیکھنا | کچھ دن پریشانی ہوگی |
| ظہرین کی نمازوں میں شرکت | دین داری کی علامت |

## ع

| خواب | تعبیر |
|---|---|
| علم ہاتھ میں لینا | کسی اعلیٰ افسر سے دوستی |
| عالم دین کو دیکھنا | بڑی عزت و حرمت |
| عمامہ دیکھنا | دل خرم و شاد رہے گا |
| عقیق دیکھنا | دولت و عزت حاصل ہوگی |
| عصا دیکھنا | رنج و دشمنوں سے محفوظ ہوگا |

## غ

| خواب | تعبیر |
|---|---|
| غسل کرنا | غم و بیماری سے نجات |
| غبارہ دیکھنا | فکریں اور دشمن پیدا ہوں گے |
| غمگین ہونا | حزن و ملال دور ہوگا |

## ف

| خواب | تعبیر |
|---|---|
| فرشتوں کو دیکھنا | دین و دنیا میں کامیابی |
| فرنی کھانا | جدا دوست سے ملاقات |
| فاختہ دیکھنا | کسی خوبصورت سے ملاقات |

## ق

| خواب | تعبیر |
|---|---|
| قرآن مجید پڑھنا | حلال روزی ہو |
| قربانی کرنا | بیمار تندرست ہو |
| قحط دیکھنا | شہر میں ارزانی ہوگی |

## ک

| خواب | تعبیر |
|---|---|
| کعبہ دیکھنا | کسی کی میراث ملے |
| کرسی دیکھنا | حکومت میں ترقی ہو |
| کبوتر دیکھنا | دور کے رہنے والے سے ملیں |
| کھیت دیکھنا | علم کی دولت حاصل ہو |

## گ

| خواب | تعبیر |
|---|---|
| گھوڑا دیکھنا | دربار میں قدر و حرمت ہو |
| گانا | معصیت کی نشانی |
| گالیاں کھانا | پریشانی کی علامت |

## ل

| خواب | تعبیر |
|---|---|
| لڑکا خوبصورت دیکھنا | ترقی جاہ و جلال ہے |
| لڑکی خوبصورت دیکھنا | ترقی دولت ہے |
| لوٹا | رنج و غم میں مبتلا ہونا |
| لباس پہننا | درجہ کی بلندی |

## م

| خواب | تعبیر |
|---|---|
| مسجد دیکھنا | اعلیٰ عہدہ ملے |
| مردہ دیکھنا | مال حرام ملے |
| مرغ کی اذان سننا | اسلام کی ترقی |
| مچھلی دیکھنا | ترقی میں رکاوٹ |

## ن

| خواب | تعبیر |
|---|---|
| نماز سوتے میں پڑھنا | سعادت دارین حاصل ہو |
| ناچ دیکھنا | عیاش عورت ملے |
| نوحہ پڑھنا | علاقہ میں جاگیر ملے گی |
| نگینہ گم ہونا | مال و دولت ملے |

## و

| خواب | تعبیر |
|---|---|
| وضو کرنا | غیب سے دولت ملے |
| وظیفہ پڑھنا | فرحت و مسرت ہوگی |
| وعظ کرنا | ظاہری آمدنی باطنی نقصان |

## ہ

| خواب | تعبیر |
|---|---|
| ہاتھ دھونا | امیدوں میں ناکامی ہوگی |
| ہاتھ دشمن کا پکڑنا | بیماری رفع ہونا |
| ہاتھ مہندی لگی دیکھنا | شادی کی نشانی |

## ی

| خواب | تعبیر |
|---|---|
| یاقوت دیکھنا | بیوی حسینہ ملے گی |
| یتیم ہوتے ہوئے دیکھنا | کوئی تازہ مصیبت پیش آئے گی |
| یخنی پینا | قوت بڑھے گی |
| یکہ میں سوار دیکھنا | کسی بزرگ سے ملاقات |

# استخراج بُرج وسیّارہ

**طریقہ کار** اپنے معروف نام کے اعداد اور اپنی والدہ محترمہ کے معروف نام کے اعداد ابجد ملفوظی لیں اور اُن کے جمل ابجد کو 12 پر تقسیم کر دیں۔ جو باقی بچے وہ مندرجہ ذیل ترتیب سے برج شمار کریں۔

| | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| بُرج | حمل | ثور | جوزا | سرطان | اسد | سنبلہ | میزان | عقرب | قوس | جدی | دلو | حوت |
| سیّارہ | مریخ | زہرہ | عطارد | قمر | شمس | عطارد | زہرہ | مریخ | مشتری | زحل | یورینس | مشتری |

## جدول ابجد قمری ملفوظی

| | | | | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ا | ب | ج | د | ھ | و | ز | ح | ط | ی | ک | ل | م | ن |
| | پ | چ | ڈ | | | ژ | | | | گ | | | |
| ۱۱۱ | ۳ | ۵۳ | ۳۵ | ۶ | ۱۳ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۰۱ | ۷۱ | ۹۰ | ۱۰۶ |
| س | ع | ف | ص | ق | ر | ش | ت | ث | خ | ذ | ض | ظ | غ |
| | | | | | ڑ | | ٹ | | | | | | |
| ۱۲۰ | ۱۳۰ | ۸۱ | ۹۵ | ۱۸۱ | ۲۰۱ | ۳۶۰ | ۴۰۱ | ۵۰۱ | ۶۰۱ | ۷۳۱ | ۸۰۵ | ۹۰۱ | ۱۰۶۰ |

قارئین میں نے اس تحفہ کی مکمل وضاحت کر دی ہے پھر بھی کوئی امر مانع ہو تو ناچیز سے بذریعہ خط و کتابت / بذریعہ فون بات کر سکتے ہیں۔ انشاء اللہ مکمل وضاحت کی جائے گی دُعاؤں میں یاد رکھیے گا۔ والسلام

قلزم زینب (صرف خواتین رابطہ کریں) 0331-6121776

# مجرب عمل برائے بخت کشائی

قارئین امامیہ جنتری کیلئے حسب سابق ایک نہایت ہی مجرب عمل برائے بخت کشائی ہر قاری امامیہ جنتری کیلئے عمل کی اجازت فی سبیل اللہ اور میری خدمات عوام الناس کیلئے فی سبیل اللہ ہیں۔

**عمل برائے بخت کشائی**

بروز اتوار بعد طلوع شمس صبح اوّل و آخر سات مرتبہ دُرود شریف پڑھیں بعد ازیں دُعا سلامتی امام زمانہ سات مرتبہ اس طرح پڑھیں۔

اَللّٰھُمَّ کُنْ لِوَلِیِّكَ الْحُجَّةِ ابْنِ الْحَسَنِ صَلَوٰاتُكَ عَلَیْهِ وَعَلٰی اٰبَآئِهٖ فِیْ هٰذِهِ السَّاعَةِ وَفِیْ كُلِّ سَاعَةٍ وَلِیًّا وَّحَافِظًا وَّقَآئِدًا وَّنَاصِرًا وَّدَلِیْلًا وَّعَیْنًا حَتّٰی تُسْكِنَهٗ اَرْضَكَ طَوْعًا وَّتُمَتِّعَهٗ فِیْهَا طَوِیْلًا اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ وَّعَجِّلْ فَرَجَهُمْ وَسَهِّلْ مَخْرَجَهُمْ

پھر قرآن پاک کی سورۃ احزاب پارہ نمبر 22-21 بغیر اعراب (یعنی زیر و زبر و پیش کے بغیر) سرخ روشنائی سے لکھیں اور کسی محفوظ جگہ مٹی کے خالی گھڑے / گھڑی میں رکھ دیں اس عمل کا گھر کے علاوہ کسی اور کو علم نہ ہو۔ انشاء اللہ ہفتہ یا چودہ دن کے بعد اللہ تعالیٰ کے کرم سے کسی اچھی جگہ رشتہ طے پا جائے گا۔ مقصد میں کامیابی کے بعد یہ لکھی ہوئی سورۃ کسی اور مومنہ کے بھی کام آ سکتی ہے نہیں تو اس سورۃ کو مٹی کے برتن سمیت دریا یا نہر میں بہا دیں۔

حکیم سید مجتبیٰ نقوی | مکان نمبر 1443 گلی نمبر 6 محلہ کاملپور رسیداں اٹک کینٹ 0321-5708995

تحریر: شیخ زوار رضا جاوا (ماہر فلکیات)
815/A سبزہ زار ملتان روڈ، لاہور
موبائل: 0300,0321-9477284
فون: 042 37496611
e-mail: z_jawa@hotmail.com
web: www.spiritualsolutionz.com

# یکسالہ زائچہ 2013ء

## 2013ء کے فلکی اثرات

**دعا نحوست سیارگان**

بِسْمِ اللہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ یَا اَللہُ یَا اَللہُ یَا اَللہُ یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ یَا رَحْمٰنُ یَا رَحِیْمُ یَا عَلِیُّ یَا عَظِیْمُ
یَا کَافِیُ یَا غَنِیُّ یَا مَالِکُ یَا قُدُّوْسُ یَا کَبِیْرُ یَا مُتَعَالِ یَا فَتَّاحُ یَا رَزَّاقُ اِیَّاکَ نَعْبُدُ وَ اِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ اِحْفَظْنِیْ مِنَ الْجِنَّۃِ وَالنَّاسِ وَمِنْ
نُحُوْسَۃِ الشَّمْسِ وَالْقَمَرِ وَالْعُطَارِدِ وَالزُّھْرَۃِ وَالْمِرِّیْخِ وَالْمُشْتَرِیْ وَالزُّحَلِ وَالرَّاْسِ وَالذَّنْبِ بِحَقِّ یَا اَللہُ یَا اَحَدُ یَا صَمَدُ وَبِحَقِّ مُحَمَّدٍ
وَّعَلِیٍّ وَّفَاطِمَۃَ وَالْحَسَنِ وَالْحُسَیْنِ وَعَلِیِّ ابْنِ الْحُسَیْنِ وَمُحَمَّدِ ابْنِ عَلِیٍّ وَجَعْفَرِ ابْنِ مُحَمَّدٍ وَمُوْسٰی ابْنِ جَعْفَرٍ وَعَلِیِّ ابْنِ مُوْسٰی وَمُحَمَّدِ
ابْنِ عَلِیٍّ وَعَلِیِّ ابْنِ مُحَمَّدٍ وَحَسَنِ ابْنِ عَلِیٍّ وَالْحُجَّۃِ ابْنِ الْحَسَنِ صَلَوٰاتُ اللہِ عَلَیْھِمْ اَجْمَعِیْنَ بِرَحْمَتِکَ یَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ

**برج: حمل — ARIES — سیارہ: مریخ**



| | |
|---|---|
| رنگ: | گلابی، ہلکا نیلا |
| عنصر: | آتشی |
| جواہر: | مرجان، یاقوت، اوپل، عقیق یمنی |
| بہترین شریک حیات: | اسد، قوس |
| ناموافق ساتھی: | سرطان، میزان، جدی |

بیماریاں: تیز بخار، اعصابی تناؤ، السر، شدید سر درد وغیرہ

دن: منگل — عدد: 9 — 21 Mar to 20 Apr — حروف: ا، ل، ع، ی

**اہم نکات:** گذشتہ سال آپ کے لیے ملے جلے حالات کا مظہر رہا ہے مگر سال 2013ء آپ کی زندگی میں خاص اہمیت کا حامل ہوگا نادیں بارہویں کا حاکم مشتری نصف سال وبال میں رہے گا اس کے علاوہ کیریئر اور خواہشات کا حاکم ستارہ زحل گذشتہ اکتوبر سے آٹھویں گھر رہتے ہوئے آپ کے کیریئر روزگار شراکتی ازدواجی اور وراثتی معاملات کو بری طرح متاثر کر رہا ہے یہ صورتحال تمام سال جاری رہے گی آپ کا اپنا حاکم ستارہ مریخ بھی امسال ہبوط پذیر ہوگا ایسے وقت جب کہ زحل آٹھویں موجود ہے یہ ہبوط آپ کی صحت پر انتہائی بداثرات مرتب کر سکتا ہے خانگی اور عزت وقار سے متعلقہ معاملات آپ کی خصوصی توجہ کے طالب ہوں گے باقی سیارگان امسال آپ پر کس طرح کے اثرات مرتب کر رہے ہیں یہ اگلی سطور میں ملاحظہ فرمائیں امسال ہونے والے پانچوں گرہن آپ کے لیے خاصے اہم ہوں گے ان سے صرف نظر نہ کریں۔

**صحت:** امسال 6 فروری تا 15 اپریل کے دورانیے میں آپکو صحت سے متعلقہ خدشات لاحق ہوں گے اپنے نظام ہضم انتڑیوں اور پیروں پر خصوصی توجہ دیں اس کے علاوہ 20 تا 16 مئی اور 23 جولائی تا 17 اگست کا عرصہ بھی آپ کی صحت کے لیے بہتر نہ ہوگا ان ایام میں کسی بھی الرضی سے گریز کریں ورنہ صحت بگڑ سکتی ہے 24 اگست سے آپ کی صحت بہتری کی جانب گامزن ہوگی۔ دوسری جانب ستارہ زحل آپ کے آٹھویں 19 فروری تا 8 جولائی رجعت میں ہمراہ راہو ہوگا۔ یہ زائچہ کا سب سے حساس ترین گھر ہے خود کو ہر قسم کے ذہنی دباؤ سے بچائیں ورنہ آپ کی صحت انتہائی بری طرح متاثر ہو سکتی ہے ناگہانی حادثات سے بچاؤ کے لیے زحل سے منسوبہ صدقات اور ورد وظائف کو اپنے معمولات میں ضرور شامل کر لیں ان چند الفاظ کا مقصد آپ کو ڈرانا ہرگز نہیں ہے بلکہ آنے والے مشکل وقت بارے آگاہی دینا ہے تاکہ آپ پیش بندی کر سکیں اور محفوظ رہیں 26 اپریل اور 3 نومبر کے گرہن بھی آٹھویں گھر ہونے سے صحت کو خطرات لاحق ہوں گے۔

**سماجی تعلقات:** گذشتہ کی طرح امسال بھی آپ کو اپنے سماجی تعلقات میں انتہائی سوجھ بوجھ سے کام لینا ہوگا گذشتہ سال سے مشتری آپ کے بیت الاقرباء میں رجعت پذیر ہے آپ کے اپنے اور سسرالی عزیزوں کے ساتھ تعلقات کشیدہ ہو رہے ہیں جہاں 30 جنوری کو مشتری کے مستقیم ہونے سے حالات میں بہتری آئے گی وہیں 6 فروری تا 15 اپریل عطارد کا ہبوط اور رجعت بہن بھائیوں اور عزیز و اقارب کے ساتھ تعلقات کشیدہ کر سکتی ہے ان ایام میں گفتگو میں محتاط روش اختیار کرنا ضروری ہوگا۔ گو کہ مشتری کی رجعت ختم ہو چکی ہے مگر تیسرے وبال یافتہ پوزیشن حالات کو نارمل نہیں ہونے دے گی۔ دوسری جانب 10 مئی تا 4 جون بیت الاقرباء میں زہرہ کی موجودگی قدرے حالات میں بہتری لانے کا باعث ہوگی۔ 14 جولائی تا 29 اگست آپ کا ذاتی ستارہ مریخ ہبوطی گھر ہونے سے آپ کا شخصی وقار مجروح ہو سکتا ہے والدہ کی جانب سے پریشانی کا سامنا ہوگا گھریلو معاملات میں تحمل سے فیصلے کرنا بہتر ہوگا کسی بھی قسم کی جذباتیت سے گریز کریں۔ 24 اگست تا 7 ستمبر کا عرصہ قدرے بہتر ہوگا مگر یہ صورتحال بھی عارضی ہوگی 7 تا 30 ستمبر اور 8 دسمبر تا آخر سال بھی حالات آپ کے موافق نہ ہوں گے۔ مجموعی طور پر سماجی تعلقات کے حوالے سے یہ ایک مشکل سال ثابت ہوگا۔

**اولاد انعامی بانڈ لاٹری:** ابتدائے سال تا 20 جنوری بالخصوص اور 20 جنوری تا 21 مارچ بالعموم بچوں کی جانب خصوصی توجہ دیں بچوں کی صحت و جاب وغیرہ آپ کی پریشانی کا باعث ہو سکتی ہے اپریل میں حالات میں مثبت تبدیلی رونما ہوگی (انشاءاللہ) بچوں کے بیرون ملک سفر سے منسوبہ معاملات حل ہو جائیں گے اسی طرح 22 جون تا 25 اگست تک کا عرصہ بھی انشاءاللہ موافق ثابت ہوگا اپریل، مئی، جون، جولائی کے

مہینوں میں بے اولاد حمل افراد کو اولاد کی نعمت میسر آسکتی ہے 24 ستمبر تا 24 اگست کا عرصہ ایک بار پھر آپ کی توجہ بچوں کی جانب مبذول کروادے گا۔ بڑے بچوں کے مابین آپسی اختلافات بڑھ سکتے ہیں اس عرصہ میں بچوں کو نزدیکی سفروں سے گریز کروائیں یا سفر سے قبل صدقہ ضرور ادا کریں انعامی بانڈ لاٹری وغیرہ کے شوقین افراد کے لیے اپریل تا اگست کا عرصہ قسمت آزمائی کے لیے بہترین وقت ہوگا۔

**شراکتی ازدواجی معاملات:** گذشتہ کئی سال زحل آپ کے بیت الزوج میں رہتے ہوئے آپ کے شراکتی ازدواجی معاملات میں بہتری کا باعث رہا ہے مگر گذشتہ اکتوبر سے زحل گھر تبدیل کر کے آپ کے زائچے کے آٹھویں موجود ہے اب آپ کو ہر قدم پھونک پھونک کر رکھنا ہوگا دوسری جانب بیت الزوج کا حاکم زہرہ سال کی پہلی سہ ماہی میں آپ کے لیے سعد اثرات کا حامل ہوگا بالخصوص 27 فروری تا 22 مارچ آپ کو نئے شراکتی ازدواجی معاہدوں کا موقع ملے گا مگر محتاط رہیں کیونکہ ساتویں کا حاکم بارھویں خفیہ سازش کے گھر میں ہونے سے یہ آپ کے خلاف کوئی سازش بھی ہوسکتی ہے 22 مارچ تا 16 اپریل ازدواجی شراکتی تعلقات میں تحمل کا مظاہرہ کرنا ہوگا جذباتیت اختلافات کو بڑھادے گی۔ 10 مئی تا 4 جون آپ کے شراکتی ازدواجی معاملات میں انتہائی بہتری متوقع ہے کسی عزیز رشتہ دار کی جانب سے شراکت داری کی آفر ہوسکتی ہے اسی طرح 17 اگست تا 30 ستمبر کا عرصہ بھی موافق ثابت ہوگا۔ البتہ 23 جولائی تا 17 اگست اور 30 ستمبر تا 6 نومبر آپ کو خاص احتیاط سے کام لینا ہوگا آپ کا کوئی سسرالی عزیز آپ کے تعلقات میں خرابی کا باعث بن رہا ہے محتاط رہیں۔

**تعلیمی کیرئیر:** ابتدائی تعلیمات حاصل کرنے والے حمل بچوں کو ابتدائے سال تا 15 اپریل بالخصوص اور 10 مئی تا 4 جون، 7 تا 30 ستمبر بالعموم پڑھائی میں مشکلات کا سامنا ہوگا بچے باوجود کوشش کے ارتکاز کی کمی کا شکار ہوں گے اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے والے حمل افراد کو 27 جون تک مشتری کے وبال کی وجہ سے شدید مشکلات کا سامنا ہوگا اس کے علاوہ 8 اکتوبر تا 6 نومبر زہرہ کے ہبوط کی وجہ سے مشکل صورتحال کا سامنا ہوگا سال کے ابتدائے 6 ماہ میں اگر بحالت مجبوری کوئی امتحان دینا پڑ جائے یا زیادہ مشکل صورتحال کے سامنا کی صورت میں مشتری سے منسوبہ صدقات وغیرہ اس مشکل صورتحال میں آسانی کا باعث ہوں گے (انشاءاللہ)

**سفر:** امسال نزدیکی سفروں میں آپ کو 6 فروری تا 15 اپریل، 2 تا 16 مئی، 10 تا 30 ستمبر مشکلات کا سامنا رہے گا۔ اپنے روپیہ پیسہ اور دستاویزات کا خاص خیال رکھیں بیرون ملک سفر کے خواہشمند افراد ابتدائے سال تا 27 جون بوجہ وبال مشتری رکاوٹ کا سامنا رہے گا امیگریشن وغیرہ اپلائی کرنے والے افراد 6 فروری تا 15 اپریل ایسی کسی بھی کوشش سے گریز کریں ورنہ آپ کا کیس ناقص دستاویزات کی بنیاد پر مسترد کر دیا جاسکتا ہے امیگریشن یا سٹڈی ویزہ اپلائی کرنے کے لیے 16 مئی تا یکم جون اور اگست تا 10 ستمبر کا عرصہ سال کا بہترین وقت ہوگا۔ دوسری جانب 27 جون سے نادیں کا حاکم مشتری شرف گھر آجانے سے آپ کے بیرون ملک سفر کے راستے کھل رہے ہیں۔ 7 نومبر تا آخر سال مشتری کی رجعت آپ کے پروگرام میں التوا یا دیر کا باعث بن سکتی ہے۔ مشتری سے منسوبہ روحانی تدارک آپ کے بگڑتے کاموں کو بنا سکتا ہے۔

**منگنی شادی:** امسال منگنی جیسی تقریبات کے انعقاد کے لیے آپ کو جنوری فروری کے علاوہ 21 مئی تا 20 جون اور 23 ستمبر تا 24 اکتوبر گریز کرنا ہوگا۔ ان ایام میں طے کی گئی نسبتیں تادیر قائم نہ رہ سکیں گیں۔ یوں تو باقی تمام عرصہ اس حوالے سے بہتر ہوگا مگر 21 مارچ تا 20 اپریل اور 22 جون تا 23 اگست کا عرصہ سال کا بہترین عرصہ ہوگا۔ اور وہ حمل افراد جو تادم تحریر اولاد جیسی خوشی سے محروم ہیں انشاءاللہ انہیں بھی یہ خوشی میسر آجائے گی۔ شادی اور نکاح جیسی تقریبات کے انعقاد کے لیے 27 فروری تا 20 مارچ 16 اپریل تا 4 جون 17 اگست تا 12 ستمبر کا عرصہ بہتر وقت ہوگا اور وسط جنوری بوجہ ایام اعزا 22 مارچ تا 16 اپریل 23 جولائی تا 17 اگست اور 12 ستمبر تا 6 نومبر زہرہ کی ناقص پوزیشن کی وجہ سے گریز کرنا بہتر ہوگا ان ایام میں کی گئی شادیاں دیرپا ثابت نہ ہوں گی۔ مابین زوجین اختلافات رہیں گے۔

**معشیت کیرئیر روزگار:** آپ کے کیرئیر کا حاکم ستارہ زحل گذشتہ سال اکتوبر سے زائچے کے آٹھویں گھر رہتے ہوئے آپ کی مشکلات میں اضافہ کا باعث رہے گا آپ کاروباری معاملات میں ذہنی دباؤ کا شکار رہیں گے اس کے علاوہ ابتدائے سال تا 19 فروری کسی بھی قسم کے نئے معاہدوں یا نئے کاروبار کی ابتدا سے گریز کریں۔ وہ حمل افراد جن کی ترقی متوقع تھی امسال یہ ترقی کسی بھی وجہ سے رک سکتی ہے۔ ملازمت پیشہ حمل افراد کو 6 فروری تا 15 اپریل 23 جولائی تا 17 اگست اور 10 ستمبر تا 30 ستمبر مشکل حالات کا سامنا رہے گا اس مشکل وقت کو تحمل اور بردباری سے گزاریں۔ بحث و تکرار سے گریز کریں ورنہ آپ کی جاب جاسکتی ہے۔ نئی جاب یا ملازمت کی تبدیلی کے لیے 16 مئی تا یکم جون اور 24 اگست تا 10 ستمبر 30 ستمبر تا 6 دسمبر کا عرصہ موافق ہوگا۔ مگر 30 ستمبر تا 6 دسمبر کے عرصہ میں رجعت عطارد کو بوقت فیصلہ ضرور مدنظر رکھیں بغیر مشاورت کوئی فیصلہ نہ کریں۔

**خصوصی احکامات:** حمل افراد کے لیے سال 2013ء کچھ خاص بہتر سال نظر نہیں آرہا اس سال کی دو اہم اور بڑی تبدیلیاں (1) زحل کی زائچے کے آٹھویں گھر میں آمد جو کہ آپ کے کیرئیر روزگار کا حاکم ستارہ ہے اور مشتری جو کہ آپ کے نادیں بارھویں یعنی آپ کے بیرون ملک سفر روحانی معاملات امیگریشن، قرض کی ادائیگی، قید و بند وغیرہ سے منسوب ہے کی زائچے کے تیسرے گھر بحالت وبال آمد ہے گو کہ یہ صورتحال گذشتہ جون سے چل رہی ہے اور امسال 27 جون تک جاری رہے گی یہ دونوں بڑے ستارے امسال آپ کی مخالفت میں نظر آرہے ہیں۔ گو کہ بارھویں کا حاکم مشتری ہونے کی وجہ سے آپ کے خفیہ دشمن بھی کامیاب نہ ہوں گے مگر آپ کا نقصان بہر حال کچھ زیادہ لگ رہا ہے زحل کی زائچے کے آٹھویں گھر موجودگی جو کہ موت اور خوف کا گھر ہے اچانک کا گھر ہے آپ کے لیے شدید خطرات کا باعث ہوگی مقصد ڈرانا ہرگز مقصود نہیں بلکہ متنبہ کرنا ہے تا کہ پیش بندی کی جاسکے۔ تیسری اہم بات ہیں راہو کی موجودگی ہے جو کہ ان خطرات کو اور بھی بڑھا دے گی اس حوالہ سے روحانی تدارک کرنا ازحد ضروری ہوگا الغرض ہرگز نہ کریں اس کے علاوہ باقی سیارگان میں 9 جنوری شمس کا ہبوط بچوں کی صحت و نوکری وغیرہ کے حوالے سے پریشانی میں اضافہ کا باعث ہوگا 18 جنوری طالع کا حاکم ہبوط میں ہونے سے آپ کی عزت وقار کو دوستوں کی جانب سے خطرات لاحق ہوں

گے 14 فروری کو عطارد کا ہبوط آپ کے امیگریشن سے واسطہ معاملات میں خرابی کا باعث بن سکتا ہے ان ایام میں جعلی دستاویزات ہرگز استعمال نہ کریں۔ اپنی جاب بارے کسی بھی قسم کے فیصلہ سے گریز کریں عزیز و اقارب بالخصوص بہن بھائیوں کے ساتھ تعلقات کشیدہ ہو سکتے ہیں۔ غلط بات پر بحث و تکرار سے گریز کریں۔ 19 مارچ کو خانہ مال کا حاکم زہرہ شرفیاب ہونے سے آپ کی مالی پوزیشن مستحکم ہورہی ہے وہ حمل افراد جن کی شادیاں تا حال رکی ہوئی تھیں انشاءاللہ انجام پذیر ہو جائیں گی ان ایام میں آپ کے خفیہ دشمن کافی مضبوط ہو رہے ہیں محتاط رہیں۔ 7 اپریل کو طالع میں شرف شمس آپ کی عزت و وقار میں اضافہ کا باعث ہوگا بے اولاد افراد کو اولاد کی خوشخبری مل سکتی ہے۔ انعامی بانڈ کے شائق افراد کو بھی کامیابی مل سکتی ہے 3 مئی کو خانہ مال میں عطارد کا حضیض آپ کو کسی مالی بے قاعدگی میں انوالو کر سکتا ہے چیک وغیرہ دینے سے گریز کریں عزیز و اقارب سے مالی معاملات وجہ تنازعہ بن سکتے ہیں۔ ملازم پیشہ افراد کو بھی مالی معاملات میں خاص احتیاط سے کام لینا ہوگا 26 مئی کو تیسرے زہرہ کا اوج عزیز و اقارب سے جاری مالی تنازعہ کا خاتمہ کا باعث ہوگا شراکتی مالی معاملات میں بہتری آئے گی آپ کی شادی کی راہ ایک بار پھر ہموار ہو رہی ہے 10 جولائی کو چوتھے شمس کا اوج خاندان میں آپ کی عزت افزائی کا باعث ہوگا بچوں کی امیگریشن سے منسوبہ مسائل انشاءاللہ حل ہو جائیں گے آپ کے لیے کسی نئے یا بڑے گھر کا حصول ممکن ہوگا 13 اگست کو چھٹے گھر زہرہ کا ہبوط ملازم پیشہ افراد کے لیے ایک کڑا امتحان ثابت ہو سکتا ہے جاب جانے سے آپ شدید مالی بحران کا شکار ہو سکتے ہیں اس کے ساتھ ساتھ حمل افراد کو اپنی صحت اور شراکتی مالی و ازدواجی معاملات پر بھی خصوصی توجہ دینا ہوگی دشمن آپ کی علیحدگی کے درپے ہیں۔ 23 اگست کو چوتھے مریخ کا ہبوط آپ کے خانگی معاملات کو بری طرح متاثر کر سکتا ہے اختلافات سے گریز کریں وگرنہ شدید بدنامی کا سامنا ہو سکتا ہے پراپرٹی کی خرید و فروخت سے گریز کریں۔ والدہ کی جانب سے پریشانی ہو سکتی ہے شراکتی مالی معاملات میں بھی خسارہ کا سامنا ہو سکتا ہے محتاط رہیں! 31 اگست کو چھٹے عطارد کا شرف بہتر ملازمت کے حصول میں معاون ہوگا جاب کی تبدیلی بھی متوقع ہے آپ کا کوئی قریبی عزیز اس حوالہ سے بھرپور معاون نظر آ رہا ہے 25 ستمبر کو پانچویں مریخ کا اوج آپ کی اضافی آمدن کو بڑھا سکتا ہے آپ بچوں کے ساتھ تفریح میں مشغول ہیں 12 اکتوبر کو آٹھویں عطارد کا اوج وراثتی معاملات میں کامیابی کی علامت بن رہا ہے مقدمات کے فیصلے آپ کے حق میں ہو سکتے ہیں شراکتی مالی معاملات میں بھی منافع متوقع ہے ملازم پیشہ افراد کو ترقی مل سکتی ہے حسب خواہش سواری کا حصول ممکن ہوگا۔ 11 اکتوبر کو ساتویں شمس کا ہبوط آپ کے شراکتی ازدواجی معاملات پر انتہائی نحس اثرات مرتب کر رہا ہے آپ کے تعلقات آپ کے بچوں یا آپ کے افیئرز کی وجہ سے خراب ہو رہے ہیں محتاط رہیں 27 اکتوبر کو خانہ مال کا حاکم زہرہ آٹھویں حضیض میں ہونے سے شراکتی مالی معاملات میں نقصان کا اندیشہ ہوگا محتاط رہیں اس نقصان میں قریبی عزیز کا منفی کردار نظر آ رہا ہے مجموعی طور پر سال 2013ء آپ کے لیے ایک سخت سال ثابت ہو سکتا ہے قبل از وقت ستاروں کی روشنی میں کی گئی پیش بندی آپ کو کئی ایک مشکل حالات سے بچا سکتی ہے۔

**صدقہ:** بروز ہفتہ 800 گرام کالے ماش کسی مستحق کو دیں یا قبرستان میں ڈالیں!

**ورد خاص:** روزانہ بعد از نماز فجر و عشاء ۹۸ مرتبہ ورد کریں بمعہ اول و آخر ۱۱-۱۱ مرتبہ درود پاک۔ سَلَامٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِيمٍ

## برج: ثور TAURUS ستارہ: زہرہ



- **رنگ:** گہرا نیلا
- **عنصر:** خاکی
- **جواہر:** الماس، نیلم، فیروزہ
- **بہترین شریک حیات:** سنبلہ، جدی
- **ناموافق ساتھی:** اسد، عقرب، دلو

**بیماریاں:** حلق اور کانوں کے عوارض، پھوڑے پھنسیاں، تولیدی مسائل

**دن:** جمعہ **عدد:** ۶ **21 Apr to 21 May** **حروف:** ب، و

**اہم نکات:** گذشتہ سال آٹھویں راہو کی موجودگی اور خانہ مال میں زہرہ کی رجعت کے علاوہ مشتری کے وبال نے اکثر ثور افراد کو ذہنی و مالی دباؤ کا شکار رکھا ہے گو کہ امسال راہو آٹھویں گھر کو چھوڑ چکا ہے۔ مگر صورتحال کچھ خاص بہتر نہیں ہوئی ہے زحل گذشتہ اکتوبر سے آپ کے ساتویں گھر ہمراہ راہو موجود رہتے ہوئے آپ کے شراکتی ازدواجی اور کاروباری معاملات کو بری طرح متاثر کرے گا۔ دوسری جانب خانہ مال میں مشتری کا قیام جون تک رہنے سے مالی معاملات خصوصی توجہ کے طالب ہونگے امسال آپ کے ساتویں گھر یعنی بیت الذوج میں 2 گرہن ہونگے۔ اس کے علاوہ مریخ کا ہبوط ہوگا یہ ایسے مواقع نہیں جن سے آپ نظر چرا سکیں آپ کیلئے اپنے شراکتی اور بالخصوص ازدواجی معاملات بچانا مشکل ترین مرحلہ ہوگا باقی سیارگان امسال آپ کو کیا ثمرات دے رہے ہیں۔ یہ اگلی سطور میں ملاحظہ فرمائیں۔

**صحت:** 3 تا 27 فروری بیت الصحت کا حاکم زہرہ منفی پوزیشن ہونے سے صحت سے متعلقہ خدشات رہیں گے۔ 27 فروری تا 22 مارچ کا عرصہ صحت پر بہترین اثرات مرتب کرے گا آپ کافی مطمئن نظر آتے ہیں مگر یہ اطمینان تا دیر برقرار نہ رہ سکے گا 22 مارچ تا 16 اپریل آپ ایکبار پھر مشکل میں نظر آتے ہیں آپ کو سردرد یا سر پر چوٹ کی شکایت ہو سکتی ہے اس کے علاوہ 23 جولائی تا 17 اگست اور 12 ستمبر تا 6 نومبر بھی آپ کو صحت کی جانب خصوصی توجہ دینا ہوگی۔ امسال بوجہ ڈپریشن آپ کی صحت متاثر ہونے کا خطرہ ہے۔

**سماجی تعلقات:** امسال آپ کو اپنے سماجی تعلقات بنائے رکھنے میں خاص احتیاط سے کام لینا ہوگا طالع کے بالکل عین مقابل راہو کی موجودگی آپ کی شخصیت اور شخصی وقار کو متاثر کر سکتی ہے جنوری فروری میں کاروباری معاملات میں حیثیت سے زیادہ وعدوں سے گریز کریں۔ دوستوں کے ساتھ اختلافات کسی طور بھی مناسب نہ ہونگے گریز کریں 27 فروری تا 22 مارچ آپ دوستوں کے ساتھ محافل میں شریک ہو رہے ہیں آپ کا وقار بڑھ رہا ہے۔ 22 مارچ تا 16 اپریل خفیہ دشمنوں اور حاسدوں کی جانب سے ہوشیار رہنے کی ضرورت ہوگی۔ وسط اپریل تا آخر جون کا عرصہ بھی انشاءاللہ بہتر رہے گا 22 جون تا 23 جولائی آپ تقریبات میں بھرپور شرکت کر رہے ہیں عزیز و اقارب کے ساتھ تعلقات عروج پر ہیں۔ 10 ستمبر تا 24 اکتوبر کا عرصہ البتہ آپ کے لیے ایک مشکل دور نظر آ رہا ہے۔ بہن بھائیوں اور عزیز و اقارب کے ساتھ تعلقات کشیدہ ہو رہے ہیں کسی بھی قسم کی افواہ کی زد میں آنے سے گریز کریں بحث و تکرار شرمندگی کا باعث ہوگی۔ بالخصوص اگر معاملہ لین دین کا ہو تو۔ باقی عرصہ انشاءاللہ بہتر گزرے گا۔

**تعلیمی کیرئیر:** ابتدائی تعلیم حاصل کرنے والے ثور بچوں کو 26 اپریل 25 مئی اور 19 اکتوبر قمری گرہنوں اور 14 جولائی تا 29 اگست بوجہ ہبوط مریخ مشکل حالات کا سامنا رہے گا۔ اور اعلیٰ تعلیمات حاصل کرنے والے ثور افراد کو یوں تو تمام سال مشکل حالات کا سامنا رہے گا مگر ابتدائے سال تا 21 مارچ بوجہ شمس اور 19 فروری تا 8 جولائی بوجہ رجعت زحل بالخصوص مشکل حالات کا سامنا رہے گا اس سلسلہ میں ابتدائے سال میں ہی روحانی سدباب کر لینا بہتر ہوگا۔

**اولاد انعامی بانڈ لاٹری:** اس حوالہ سے ابتدائے سال تا 6 فروری بالعموم اور 6 فروری تا 15 اپریل آپ کو بچوں سے واسطہ مسائل کا سامنا رہے گا ان کے شراکتی ازدواجی مسائل آپ کی مشکلات میں اضافہ کر رہے ہیں۔ 23 جولائی تا 17 اگست اور 10 ستمبر تا 30 ستمبر بچوں سے بحث وتکرار سے گریز کریں عین ممکن ہے آپ کو بچوں پر کچھ اضافی اخراجات کرنا پڑیں۔ بے اولاد حضرات کو انشاءاللہ 16 مئی تا یکم جون 24 اگست تا 10 ستمبر، 30 ستمبر تا 6 دسمبر کے دورانیے میں خوشخبری مل سکتی ہے انعامی بانڈ وغیرہ کے شائق حضرات کیلئے امسال کئی ایک مواقع ہیں مگر درست وقت کا انتخاب ضروری ہوگا۔

**سفر:** امسال آپ کو حسب خواہش کئی ایک نزدیکی سفر درپیش ہونگے ثور افراد ویسے بھی سیر وسیاحت کے شائق ہوتے ہیں مگر قمر در عقرب اور گرہن کے ایام میں سفر سے گریز کریں اس کے علاوہ امسال 14 جولائی تا 29 اگست سفر سے اجتناب بہتر ہوگا وگرنہ خدا نخواستہ حادثہ کا خطرہ ہے بیرون ملک سفر کے خواہشمند افراد کو امسال مایوس کن حالات کا سامنا بوجہ ستارہ زحل رہے گا بالخصوص وہ افراد جو اعلیٰ تعلیم کے حصول کیلئے سفر اختیار کرنا چاہتے ہیں امیگریشن وغیرہ اپلائی کرنے کیلئے 6 فروری تا 16 اپریل 2 مئی تا 16 مئی اور 10 ستمبر تا 30 ستمبر قطعی گریز کریں اس دوران اپلائی کیے گئے کیسز ریجیکٹ ہو سکتے ہیں اس کے علاوہ کسی بھی قسم کی قطعی دستاویزات سے گریز کریں۔

**منگنی شادی:** اس سال آپ کو منگنی وغیرہ جیسی تقریبات کے انعقاد کے کئی ایک مواقع میسر آئیں گے 15 اپریل تا 2 مئی، 16 مئی تا یکم جون 24 اگست تا 10 ستمبر، 30 ستمبر تا 6 دسمبر کا عرصہ سال کا بہترین وقت ہوگا۔ (ایام عزا کو ضرور ملحوظ خاطر رکھیں) اور 6 فروری تا 15 اپریل 2 تا 16 مئی 10 ستمبر تا 30 ستمبر ایسے کسی بھی معاہدے یا تقریب سے قطعی گریز کریں۔ اس دورانیے میں کی گئی منگنیاں تادیر قائم نہ رہیں گی اور مابین اختلافات کے بعد ختم ہو جائیں گی۔ امسال ثور افراد نکاح شادی جیسی تقریبات سے قطعی گریز کریں تو بہتر ہوگا۔ امسال زحل آپ کے بیت الذوج میں ہمراہ راہو موجود رہے گا یہ وقت ایسی تقریبات سے قطعی اجتناب کا ہے امسال کی گئی شادیاں کامیابی سے ہمکنار نہ ہونگی۔ اگر بہ امر مجبوری ایسی کسی تقریب کا انعقاد ضروری ہو تو شادی سے قبل ان سیارگان کے اثرات کا روحانی تدارک ضرور کر لیں۔ (مگر صرف بہ امر مجبوری)

**شراکتی ازدواجی معاملات:** سال 2013ء اس حوالہ سے کسی امتحان سے کم نہ ہوگا گذشتہ سال سے راہو اور زحل آپ کے بیت الذوج میں موجود ہیں سال کے آغاز تک آپ کو ان معاملات میں خرابی کے آثار ملنا شروع ہو جائیں گے آپ کو یہ سال انتہائی تحمل بردباری اور برداشت سے گذارنا ہوگا بالخصوص 19 فروری تا 8 جولائی جبکہ زحل بیت الذوج میں رجعت پذیر رہے گا دوسری جانب 14 جولائی کو ساتویں کا حاکم مریخ بھی ہبوطی گھر چلے جانے سے حالات بدترین رخ اختیار کر لیں گے اگر آپ نے جذباتیت یا جلدبازی سے کام لیا تو آپ کے مابین یقینی طور پر علیحدگی ہو جائے گی۔ امسال کسی بھی قسم کی نئی شراکت داریوں سے گریز کریں بعد از 29 اگست تا 16 اکتوبر مریخ اوج کے گھر آجانے سے حالات میں قدرے بہتری متوقع ہے آپ کے ازدواجی تعلقات کی خرابی میں آپ کا کوئی سسرالی عزیز انتہائی منفی رول پلے کر سکتا ہے۔ محتاط رہیں اپنی شراکتی ازدواجی زندگی کو بچانے کیلئے ہرممکن صدقات خیرات اور روحانی سدباب ضرور کریں؟

**معشیت کیرئیر روزگار:** امسال آپ کو دوسرے شعبہ زندگی کی طرح اپنے کیریئر روزگار پر بھی خصوصی توجہ دینا ہوگی۔ آپ کے کیریئر روزگار سے منسوبہ ستارہ زحل گذشتہ سال سے منفی پوزیشن میں رہتے ہوئے آپ کے روزگار پر انتہائی منفی اثرات مرتب کر رہا ہے۔ ابتدائے سال تا 20 جنوری آپ کے کیریئر کے گھر شمس بحالت حضیض موجود رہے گا سرکاری اداروں سے متعلقہ افراد کو خاص احتیاط کرنا ہوگی آپ کا کیریئر متاثر ہوسکتا ہے۔ 19 فروری تا 8 جولائی کیریئر کا حاکم رجعت پذیر بھی رہے گا آپ کے منصوبے ناکامی یا التوا کا شکار رہیں گے وہ احباب جن کی ترقی یا تبادلہ وغیرہ متوقع تھا انہیں بھی مایوسی کا سامنا ہوگا مجموعی طور پر یہ سال اس حوالہ سے خاصہ مشکل ثابت ہوگا۔

**خصوصی احکامات:** اس سال آپ کو ہر قدم پھونک پھونک کر اٹھانا ہوگا گو کہ یہ ایک ملا جلا سال ہے مگر زیادہ تر نامساعد حالات کا سامنا رہے گا بالخصوص خانہ مال میں مشتری کا وبال مالی تنگی شراکتی، وراثتی، مقدماتی مسائل میں مبتلا رکھے گا امسال دوستوں کے ساتھ تعلقات بنائے رکھنا دشوار ہوگا اور یہ ایک بڑا نقصان ہوگا آپ کی ہمت بڑھانے والوں سے آپ کا فاصلہ بڑھ رہا ہے۔ خوش بختی جیسے روٹھ گئی ہے دوسرا بڑا مسئلہ آپ کا کیریئر روزگار اور شراکتی ازدواجی معاملات نظر آرہے ہیں زحل اور راہو کی ساتویں نشست آپ کے ازدواجی تعلقات کو بری طرح متاثر کر سکتی ہے۔ ان معاملات میں ضد سے قطعی گریز کریں اور معاملات کو ہرگز بڑھنے نہ دیں وگرنہ آپ کے مابین علیحدگی ہوسکتی ہے۔ محتاط رہیں۔ 9 جنوری کو نائویں گھر شمس کا حضیض آپ کے بنے بنائے کام بگاڑ سکتا ہے سرکاری اداروں سے وابستہ لوگ خاص احتیاط کریں باقی افراد بھی سرکاری اداروں کی وجہ سے نقصان اُٹھا سکتے ہیں خاندان اور والدہ کی جانب سے پریشانی کا سامنا ہوگا۔ سسرالی عزیز واقارب کیساتھ حالات کشیدہ ہو رہے ہیں اعلیٰ تعلیم اور بیرون ملک سفر کے خواہشمند افراد کو بھی مشکل صورتحال کا سامنا ہوگا۔ 18 جنوری کیریئر کے گھر مریخ کا حضیض آپ کے شراکتی وکاروباری معاملات بگاڑ پیدا کرے گا محتاط رہیں امیگریشن اپلائی کرنے سے گریز کریں بیرون ملک مقیم افراد کو جگہ کی تبدیلی کا سامنا ہو سکتا ہے۔ 14 فروری کو گیارہویں عطارد کا ہبوط بچوں اور دوستوں سے کشیدگی پیدا کر سکتا ہے بغیر تصدیق کے کسی بات پر اعتبار نہ کریں کسی بھی قسم کی بحث و تکرار سے گریز کریں چیک وغیرہ یا کسی بھی معاہدے پر دستخط نہ کریں اب غلط فیصلہ متوقع ہے جو بعد ازاں باعث رسوائی ہوگا۔ ان ایام میں کی گئی منگنیاں تادیر نہ چل سکیں گی پسند کی شادی کے خواہشمند افراد کو بھی مایوسی کا سامنا رہے گا مالی معاملات انتہائی محتاط روی سے انجام دیں ضروری نہیں کہ ہر معاملہ آپ کی حسب خواہش انجام پذیر ہو۔ 19 مارچ کو طالع کا حاکم زہرہ گیارہویں شرفیاب ہونے سے حسب خواہش ملازمت میں ترقی مل سکتی ہے۔ دوستوں میں آپ کا وقار بلند ہو رہا ہے۔ آپ کی دیرینہ خواہشات کی تکمیل ممکن ہوگی آپ کی ظاہری

مخالفتیں بڑھ رہی ہیں محتاط رہیں 17 اپریل کو شمس کا شرف بارہویں گھر ہونے سے جہاں خاندان کیجانب سے خفیہ سازشیں عروج پر ہوں گی وہیں آپ کے لیے کسی بہتر اور بڑے گھر یا پراپرٹی کا حصول ممکن ہوگا امیگریشن وغیرہ اپلائی کرنے کے لیے یہ سال کا بہترین وقت ہے بیرون ملک مقیم افراد کو بھی بہتر جگہ میسر آسکتی ہے 26 اپریل کو قمری گرہن بیت الذوج میں لگنے سے آپ کے شراکتی ازدواجی تعلقات مزید خراب ہوسکتے ہیں۔

آپ کا کوئی قریبی عزیز اس میں انتہائی منفی رول پلے کر رہا ہے۔ 3 مئی طالع میں عطارد کا حضیض ہونے سے آپ کسی مالی بحران کا شکار ہوسکتے ہیں بالخصوص وہ افراد جن کا روزگار مالیات یا شعبہ اکاؤنٹس سے وابستہ ہے خصوصی احتیاط کریں آپ سے کوئی تحریری یا تقریری غلطی ہوسکتی ہے جس سے آپ کی جاب جاسکتی ہے۔ باقی افراد بھی ان ایام میں جاب وغیرہ کے حوالے سے محتاط رہیں جذباتیت سے قطعی گریز کریں ورنہ ملازمت سے ہاتھ دھونا پڑ سکتے ہیں ان ایام میں مالی معاہدوں یا چیک وغیرہ کی تحریر سے بھی گریز بہتر ہوگا۔ 10 مئی کو طالع میں شمس گرہن پراپرٹی وغیرہ کے حوالے سے کسی جھگڑے کی نشاندہی کر رہا ہے گھر اور خاندان کے افراد کیجانب سے بہتان تراشی ہوسکتی ہے۔ 26 مئی کو طالع کا حاکم خانہ مال میں اوج یافتہ ہونے سے گذشتہ جاری مالی بحران کا خاتمہ ہوجائے گا۔ (انشاء اللہ) اگر آپ کی جاب جاچکی ہے تو نئی جاب مل سکتی ہے مگر محتاط رہیں آپ کی مخالفتوں میں بھی اضافہ ہو رہا ہے۔ قرض کے خواہشمند افراد کو حسب خواہش قرض مل سکتا ہے 25 مئی کو آٹھویں قمری گرہن ہوگا ان ایام میں کسی بھی قسم کے سفر سے گریز کریں اگر ممکن ہو تو مکمل آرام کریں یا گھر میں رہیں آپ کی صحت کو شدید خطرات لاحق ہونگے۔

10 جولائی کو تیسرے اوج شمس آپ کے لیے کسی بڑے اور بہتر گھر کا حصول ممکن بنادے گا یا آپ سابقہ گھر کی رینوویشن کروا سکیں گے خاندان عزیز واقارب کے ساتھ تعلقات بہتر ہو رہے ہیں۔ عین ممکن ہے آپ ان کے ہمراہ کوئی سفر کریں حسب خواہش سواری کا حصول ممکن ہوگا۔ 13 اگست کو پانچویں زہرہ کا ہبوط بچوں کی جانب سے پریشانیاں بڑھا سکتا ہے۔ آپ کی اضافی آمدن کی راہیں مسدود ہو رہی ہیں اس کے علاوہ آپ کو اپنی صحت اور جاب پر خصوصی توجہ دینا ہوگی۔ ورنہ نقصان ہوسکتا ہے اس ہبوط کا ایک پہلو اور بھی ہے اور وہ یہ کہ ان ایام میں آپ کے پرسنل افیئرز منظر عام پر آجانے سے آپ کو بدنامی یا الزامات کا سامنا کرنا پڑسکتا ہے محتاط رہیں۔

23 اگست کو تیسرے مریخ کا ہبوط بہن بھائیوں کیساتھ تعلقات کشیدہ کردے گا اختلافات سے گریز کریں اس کے علاوہ اپنی سواری کا بھی خیال رکھیں خدانخواستہ کوئی حادثہ پیش آسکتا ہے۔ امیگریشن اپلائی کرنے سے گریز کریں پہلے سے قیام پذیر افراد کو بھی رہائش کے مسائل درپیش ہونگے سب سے اہم بات آپ کے شراکتی اور بالخصوص ازدواجی تعلقات ہونگے آپ کے تعلقات اختلافات کی نظر ہو رہے ہیں اور آپ کا کوئی قریبی عزیز اس خرابی کا باعث بن رہا ہے 31 اگست کو پانچویں عطارد کا شرف ایکبار پھر آپ کی آمدن کی راہیں کھول دے گا آپ ایک سے زیادہ کاموں کی پلاننگ کر رہے ہیں اور یہ بہترین وقت ہے پہلے سے صاحب اولاد افراد کو بچوں کے کیریئر کے حوالے سے کوئی خوشخبری مل سکتی ہے اور اولاد کے خواہشمند افراد کو اولاد کی نوید مل سکتی ہے۔ (واللہ عالم الصواب) 25 ستمبر کو چوتھے گھر مریخ کا اوج آپ کے شراکتی ازدواجی معاملات میں قدرے بہتری کا باعث بن رہا ہے گو کہ آپ کو نئے شراکتی معاہدوں کی آفر مل رہی ہے مگر ایسے اقدامات سے گریز ہی بہتر ہوگا یہ خدانخواستہ آپ کے خلاف کوئی خفیہ سازش ہوسکتی ہے امیگریشن اپلائی کرنے کیلئے یہ بہترین وقت ہے 2 اکتوبر کو ساتویں عطارد کا اوج آپ کے شراکتی مالی معاملات میں بہتر فیصلہ کی قوت عطا کرے گا (بفضل خدا) بچوں کی جانب سے خوشی میسر آئے گی۔ 11۔ اکتوبر کو چھٹے گھر شمس کا ہبوط آپ کی صحت کو متاثر کرسکتا ہے اس کے علاوہ خاندان کے افراد سے اختلافات بڑھ سکتے ہیں ان ایام میں پراپرٹی کی خرید وفروخت سے گریز کریں اس کے علاوہ ملازمت وغیرہ کی تبدیلی بھی آپ کیلئے نقصان کا باعث ہوگی تحمل سے کام لیں اور اپنی موجودہ ملازمت کو بچانے کی کوشش کریں۔

3 نومبر کو شمسی گرہن ساتویں ہونے سے آپ کے شراکتی ازدواجی تعلقات ایکبار پھر متاثر ہونے بلکہ مزید متاثر ہوسکتے ہیں اور اس میں خاندان کا کوئی فرد واضح طور پر آپ کی مخالفت پر کمربستہ نظر آرہا ہے۔ محتاط رہیں اور صدقہ ونماز کسوف وخسوف ضرور ادا کریں۔

یہ گرہن ایسے وقت لگ رہا ہے جبکہ چند ہی روز قبل 27 اکتوبر کو زہرہ بھی عین اسی مقام پر حضیض میں رہا ہے المختصر یہ سال آپ کے شراکتی ازدواجی معاملات کے حوالے سے آپ کا اچھا خاصا امتحان لے رہا ہے۔ ہر قدم ہر بات انتہائی محتاط روی سے کرنا بہتر ہوگی۔ اس سال کے تقریباً تمام اہم حالات آپ کے لیے تحریر کردیئے ہیں امید ہے آپ ان کی روشنی میں بہتر طور پر اپنے معاملات کو حل کرسکیں گے۔

**وِرد خاص:** روزانہ بعد از فجر وعشاء ۹ مرتبہ دعائے ردِ نحوست سیارگان ورد کریں۔ اور بعد از فجر یا عشاء ایک تسبیح ورد کریں۔ یَا نَاصِرُ اَنْظُرْ بِحَقِّ نِعْمَ الْمَوْلٰی وَنِعْمَ النَّصِیْرُ

**صدقہ:** بروز ہفتہ 800 گرام کالے ماش کسی مستحق کو دیں یا قبرستان میں ڈالیں۔

**برج:** جوزا — **GEMINI** — **سیّارہ:** عطارد



| | |
|---|---|
| **رنگ:** | ہلکا زرد |
| **منحس:** | بادی |
| **جواہر:** | زمرد، زبرجد، زرد عقیق |
| **بہترین شریک حیات:** | میزان، دلو |
| **ناموافق ساتھی:** | سنبلہ، قوس، حوت |

**بیماریاں:** شوبیہ سینے کے عوارض، کمر اور سانس کی تکالیف، اعصابی تکالیف

**دن:** بدھ **عدد:** ۵ 22 May to 21 Jun **حروف:** ق، ک

**اہم نکات:** گذشتہ کی طرح یہ سال بھی آپ کے لیے ملے جلے حالات کا حامل ہوگا مشتری جو کہ گذشتہ جون سے طالع میں وبال زدہ موجود ہے اور امسال 28 جون تک رہنے کے بعد آپ کے خانہ مال اور اپنے شرفی گھر آجائے گا دوسری طرف آٹھویں، نویں کا حاکم زحل گذشتہ اکتوبر سے آپ کے چھٹے آجانے سے آپ کی صحت اور ملازمت کو شدید خطرات لاحق رہیں گے۔ جولائی میں خانہ مال میں مریخ کا ہبوط اخراجات میں تیزی اور روپیہ کی آمد ورفت میں رکاوٹ پیدا کردے گا امسال ہونے والے پانچ گرہن آپ کے زائچے کے اہم ترین گھروں میں لگ رہے ہیں ان پر خصوصی توجہ دینا ہوگی۔

**صحت:** گذشتہ سال زحل اور راہو کے آپ کے بیت الصحت میں آجانے سے آپ کی صحت پر انتہائی مضر اثرات مرتب ہو رہے ہیں یہ سلسلہ اس سال بھی چلتا رہے گا آپ کی صحت بوجہ کمر متاثر ہوسکتی ہے عین ممکن ہے میڈیکل رپورٹس تو کلیئر آئیں مگر آپ صحت پر منفی

اثرات محسوس کر رہے ہوں۔ صحت کے حوالے سے کسی بھی قسم کی لاپرواہی سے گریز کریں ایسے وقت اس حوالہ سے رُوحانی تدارک کرنا اشد ضروری ہوگا وگرنہ ایک کے بعد ایک مرض سے واسطہ رہے گا۔ 14 جولائی تا 29 اگست یہ خطرات بوجہ ہبوط مریخ اور بھی بڑھ سکتے ہیں عین ممکن ہے آپ کو سرجری کروانا پڑے ان ایام میں کسی بھی قسم کے اسلحے کے استعمال سے گریز کریں جھگڑے کی صورت میں آپ کو انتہائی نقصان کا سامنا ہوسکتا ہے۔

**سماجی تعلقات:** جوزا افراد فطری طور پر سماجی شخصیت ہوتے ہیں آپ ہرفن مولا ہوتے ہیں اور ہر محفل کی جان بن کر رہنا پسند کرتے ہیں۔ امسال آپ کے سماجی تعلقات ملے جلے اثرات کے حامل رہنے کے امکانات ہیں طالع میں آخر جون تک مشتری کا وبال ازدواجی شراکتی وکاروباری معاملات میں فیصلے کرتے وقت اپنی سماجی حیثیت اور وقار کو ضرور ملحوظ خاطر رکھیں جنوری فروری میں بہن بھائیوں اور عزیز واقارب سے معاملات میں تحمل کا مظاہرہ بہتر رہے گا۔

6 فروری تا 15 اپریل خود کو پرسکون رکھیں آپ کا ذہنی تناؤ آپ کے گھریلو خاندانی معاملات میں خرابی کا باعث بن سکتا ہے۔ آپ سے کوئی تحریری یا تقریری غلطی کا امکان ہے 21 مارچ تا 20 اپریل عزیز واقارب سے جاری کشیدگی کا خاتمہ ہوجائے گا (انشاء اللہ) 16 مئی تا یکم جون حاکم ستارے کی طالع میں موجودگی آپ کے اقبال کو بلند کرے گی خاندان یا گھریلو معاملات میں بہتری متوقع ہے۔ اسی طرح 22 جون تا 23 جولائی اور 24 اگست تا 10 ستمبر کا عرصہ بھی بہترین ثابت ہوگا البتہ 23 جولائی تا 17 اگست اور 23 ستمبر تا 24 اکتوبر کے عرصہ میں محتاط روش اختیار کرنا بہتر ہوگا۔

**اولاد انعامی بانڈ لاٹری:** آپ کے بیت الاولاد کا حاکم زہرہ 3 تا 27 فروری طرح میں ہونے سے پریشانی کا سامنا رہے گا۔ 27 فروری تا 22 مارچ زہرہ کی شرفی گھر موجودگی بے اولاد جوزا افراد کیلئے خوشخبری کا باعث بن سکتی ہے آپ کے بچوں کیلئے بہتر جاب کا حصول ممکن ہوگا۔

22 مارچ تا 16 اپریل بچوں کے شراکتی ازدواجی معاملات آپ کے مسائل میں اضافہ کرسکتے ہیں 16 اپریل تا 4 جون کا عرصہ کچھ ملا جلا نظر آتا ہے بچوں کے مقدمات اور وراثت کے متعلقہ مسائل حل ہوتے نظر آرہے ہیں۔ مگر کچھ اختلافات کے ابھرا کے علاوہ اعلیٰ تعلیم اور بیرون ملک سفر سے رابطہ معاملات میں بھی بہتری متوقع ہے۔ 17 اگست تا 23 ستمبر بچوں کے بیرون ملک قیام وامیگریشن سے متعلقہ مسائل سے واسطہ رہے گا 17 اگست تا 23 ستمبر آپ کا کوئی بڑا انعام نکل سکتا ہے جائز طریقہ سے انعام کے حصول کی کوشش ضرور کریں۔ بے اولاد افراد پر بھی قدرت مہربان نظر آتی ہے۔ مگر آپ کو خصوصی احتیاط کرنا ہوگی آپ کا کوئی قریبی عزیز بوجہ حسد آپ کے بچوں کیلئے مسائل کھڑے کرسکتا ہے اور بڑے بچوں کے دوستوں پر خاص نظر رکھیں 8 اکتوبر تا 6 نومبر کا عرصہ بھی موافق نہ ہوگا محتاط رہیں۔

**شراکتی ازدواجی معاملات:** آپ کے شراکتی ازدواجی تعلقات گذشتہ سال ساتویں راہو اور مشتری کے وبال کی وجہ سے متاثر رہے ہیں امسال بھی یہ سلسلہ 27 جون تک چلتا رہے گا۔ بعدازاں جون مشتری کے شرفی گھر چلے جانے سے آپ کے بیت الزوج پر موجود منفی اثرات کا نہ صرف خاتمہ ہوگا بلکہ آپ کے تعلقات میں خاصی بہتری متوقع ہے سال کے پہلے چھ ماہ کسی بھی نئی شراکت داریوں سے گریز کریں بعد ازاں جون آپ کو کئی ایک شراکت داریوں کے مواقع میسر آئیں گے جو کہ ایسے اقدامات کا صحیح وقت بھی ہوگا مجموعی طور پر سال کا اولین نصف محتاط روش کا متقاضی ہوگا۔ وگرنہ آپ کے مابین علیحدگی بھی ہوسکتی ہے دوسرا نصف انشاء اللہ بہترین ثابت ہوگا۔

**تعلیمی کیریئر:** ابتدائی تعلیمی میدان میں جوزا بچوں کو ابتدائے سال تا 15 اپریل 10 ستمبر تا 24 اکتوبر مشکل صورتحال کا سامنا رہے گا اس حوالہ سے روزانہ ایک تسبیح یا علی یا عظیمُ کی ورد کرنا بہتر ہوگا۔ اعلیٰ تعلیمات حاصل کرنے والے افراد کو امسال مشکل صورتحال کا سامنا رہے گا۔ اعلیٰ تعلیمات سے منسوب ستارہ زحل تمام سال منفی حالت میں رہے گا بالخصوص 19 فروری تا 8 جولائی جبکہ زحل رجعت میں بھی ہوگا یہ سونے پہ سہاگہ والی بات ہوگی امسال آپ کی اعلیٰ تعلیمات بوجہ سحر جادو بھی باندھی جاسکتی ہیں محتاط رہیں!

**سفر:** جیسا کہ آپ جانتے ہیں جوزا ایک بادی یعنی ہوا سے متعلقہ برج ہے آپ کا سفر کرنا اچھا لگتا ہے مگر سال میں کچھ ایام ایسے بھی ہوتے ہیں جب سفر سے گریز کرنا بہتر ہوتا ہے۔ امسال یکم جنوری تا 21 مارچ اور 23 ستمبر تا 24 اکتوبر نزدیکی سفروں سے گریز کریں جوزا افراد کو امسال بیرون ملک سفر کے حوالہ سے شدید رکاوٹوں کا سامنا ہوسکتا ہے۔ آپ کے بیرون ملک سفر سے متعلقہ تعلیم کی غرض سے بیرون ملک سفر کی راہ میں یہ سب سے بڑی رکاوٹ ہوگی اگر انتہائی مجبوری میں سفر ضروری ہوتو ویزہ وغیرہ اپلائی کرنے سے قبل اسکا روحانی تدارک ضرور کرلیں۔ تاکہ ناکامی نہ ہو۔

**معشیت کیرئیر روزگار:** امسال آپ کو اپنے روزگار پر خصوصی توجہ دینا ہوگی۔ آپ کے کیریئر کا حاکم ستارہ مشتری گذشتہ جون سے آپ کے طالع میں بحالت وبال موجود ہے۔ دوسری طرف ستارہ زحل زائچے کے چھٹے گھر ہمراہ راہو رہتے ہوئے آپ کی جاب کو آپ کے لیے مشکل بنا رہا ہے جاب چھوڑنے کی صورت میں دوبارہ جاب ملنا مشکل ہوگا۔ زحل تمام سال اسی جگہ موجود رہتے ہوئے جاب کے حوالہ سے دباؤ کا شکار رکھے گا مشتری کے جون میں ترقی گھر اور آپ کے خانہ مال میں آجانے سے حالات میں مثبت تبدیلی رونما ہوگی اس صورتحال سے بالخصوص وہ افراد فائدہ اُٹھاسکیں گے جو اپنا کاروبار کررہے ہونگے۔ خانہ مال میں جہاں مشتری کا شرف آپ پر بھرپور سعادتیں نچھاور کررہا ہوگا۔ وہیں خانہ مال میں ہی 14 جولائی تا 29 اگست مریخ کا ہبوط اخراجات میں انتہائی تیزی بھی پیدا کردے گا آپ اپنی خواہشات کی تکمیل کیلئے اخراجات کررہے ہیں 7 نومبر کو مشتری رجعت میں جائے گا اب آپ کو آخر سال تک کیریئر کے حوالہ سے محتاط روش اختیار کرنا ہوگی کاموں میں تاخیر والتوا جیسے حالات درپیش آسکتے ہیں۔

**منگنی شادی:** گذشتہ سال کی طرح امسال بھی قدرت آپ پر مہربانی نظر آتی ہے۔ یوں تو ابتدائے سال سے ہی آپ کی منگنی کیلئے ماحول سازگار ہے مگر 27 فروری تا 22 مارچ آپ کیلئے خاص اہمیت رکھتا ہے حسب خواہش آپ کی نسبت یا منگنی طے پاسکتی ہے اس کے علاوہ 16 اپریل 22 مارچ تا 16 اپریل 23 جولائی تا 17 اگست 12 ستمبر سے تا 6 نومبر ایسی تقریبات کے انعقاد سے گریز کریں پہلے سے طے شدہ منگنیاں بھی ان ایام میں ختم ہوسکتی ہیں۔ گذشتہ سال سے مشتری کی آپ کے طالع میں پوزیشن آپ کی شادی کی راہ میں روکاٹ بنی ہوئی ہے۔ 27 جون کو مشتری کے شرفی گھر چلے جانے سے آپ کی شادی خانہ آبادی کی راہ ہموار ہوجائے گی امسال بعد از جون کی گئی شادیاں انتہائی خوشگوار اور آپ کے کیریئر کیلئے باسعادت ثابت ہونگی۔ (انشاء اللہ)

**خصوصی احکامات:** سال 2013ء اپنے دامن میں آپ کے لیے اچھے برے دونوں طرح کے حالات چل رہے ہیں زحل آپ کے زائچہ کے چھٹے گھر تمام سال قیام پذیر رہتے ہوئے آپ کی صحت، ملازمت دکانداری، ملازموں اور قرض جیسے معاملات میں مشکلات سے دوچار کرتا رہے گا ایسے میں جبکہ راہو کے اثرات بھی زحل کے ہمراہ ہونگے آپ کی صحت کو بوجہ سحر جادو شدید خطرات کا سامنا ہوگا کسی بھی قسم کے لڑائی جھگڑے سے قطعی گریز کریں۔ مشتری 27 جون تک آپ کے طالع میں بحالت وبال رہتے ہوئے آپ کے شراکتی ازدواجی اور کاروباری معاملات کو متاثر کرتا رہے گا ان امور سے متعلقہ معاملات میں تحمل اور بردباری کے ساتھ نمٹنا بہتر ہوگا نئے شراکتی کاروباری معاملات سے قطعی گریز کریں تو بہتر ہوگا بعد از جون حالات انشاء اللہ آپ کے موافق ہونگے گذشتہ تنگی کا خاتمہ ہوگا مالی پوزیشن مستحکم ہونے سے آپ کی معاشی صورتحال میں خوشگوار تبدیلی متوقع ہے باقی سیارگان امسال آپ کیلئے کیسے حالات پیدا کررہے ہیں آیئے ان کا بھی جائزہ لیتے ہیں۔ 9 جنوری کو شمس کا تخفیف وراثتی شراکتی معاملات میں نقصان کا مظہر ہے آپ کو قرض خواہ کیجانب سے پریشانی کا سامنا ہوگا اس کے علاوہ آپ کو قید و بند کا سامنا بھی کرنا پڑسکتا ہے۔ 18 جنوری کو نادیں مریخ کا تخفیف آپ کی خواہشات کے برعکس آپ کی ملازمت کو مخدوش حالات سے دوچار کرسکتا ہے آپ کو مخالفین پر فتح حاصل ہوگی (انشاء اللہ) دوستوں اور سسرالی عزیزوں کے ساتھ تعلقات کشیدہ ہوسکتے ہیں۔ 14 فروری کو کیریئر کے گھر عطارد کا ہبوط ہونے سے کاروباری معاملات میں یا کیریئر کے حوالے سے آپ کوئی غلط فیصلہ کرسکتے ہیں ان ایام میں انتہائی محتاط رہیں کیونکہ مشتری کے وبال کیوجہ سے آپ کا کیریئر پہلے ہی مخدوش حالات کا شکار ہے اگر آپ نے احتیاط نہ کی تو اچھی خاصی بدنامی ہوسکتی ہے اس کے علاوہ گھر اور خاندان کے افراد سے تکرار یا جھگڑا آپ کے سماجی تعلقات کو متاثر کرسکتا ہے ان ایام میں گھر کی تبدیلی یا خرید و فروخت سے بھی گریز کریں۔ 19 مارچ کو کیریئر ہی کے گھر زہرہ کو شرف ہوگا بے اولاد جوزا افراد کو خوشخبری مل سکتی ہے۔ انعامی بانڈ لاٹری کے شائق افراد کی بھی قسمت کھل سکتی ہے کیریئر کے حوالے سے کسی بھی آفر کو قبول کرنے سے قبل اچھی طرح تحقیق کرلیں یہ آپ کے خلاف کوئی خفیہ سازش بھی ہوسکتی ہے۔ 17 اپریل کو گیارھویں شمس کا شرف آپ کی خواہشات کی تکمیل میں معاون ہوگا۔ دوستوں اور قریبی عزیز و اقارب کیساتھ تعلقات بہتر ہورہے ہیں حسب خواہش سواری کا حصول ممکن ہوگا۔ 3 مئی کو بارھویں عطارد کا تخفیف آپ کے خفیہ دشمنوں سے کوئی تحریری یا تقریری غلطی کروادے گا جو ان کے لیے بدنامی کا باعث بن سکتی ہے مگر چونکہ عطارد آپ کا ذاتی ستارہ بھی ہے تو محتاط رہیں آپ سے بھی غلطیاں سرزد ہوسکتی ہیں گھر کی تبدیلی یا جگہ کی خرید و فروخت سے گریز کریں۔ ان ایام میں امیگریشن یا کسی بھی حوالہ سے مستقل سکونت کیلئے کاغذات وغیرہ جمع کروانے یا اپیل کرنے سے گریز کریں۔ بیرون ملک مقیم افراد کو رہائش کی جگہ تبدیل کرنا پڑسکتی ہے۔ 26 مئی کو طالع میں زہرہ کا اوج آپ کی شخصیت میں ایک مقناطیسی کشش پیدا کردے گا آپ سماجی تقریبات کی زینت بن رہے ہیں۔ بچوں کے اعلیٰ تعلیم اور بیرون ملک سفر سے متعلقہ مسائل کا خاتمہ ہوجائے گا آپ بچوں کے ساتھ تفریح میں مصروف ہیں۔ پسند کی جگہ منگنی کے خواہش مند افراد کو گوہر مقصود مل سکتا ہے۔ 10 جولائی کو خانہ مال میں شمس کا اوج مالی پوزیشن کو مستحکم کردے گا کوئی نزدیکی سفر مالی منفعت کا باعث بن سکتا ہے۔ من پسند سواری کا حصول ممکن ہوگا عزیز و اقارب بالخصوص بہن بھائیوں سے تعلقات بہتر ہورہے ہیں آپ سماجی تقریبات میں بھرپور شرکت کررہے ہیں۔ 13 اگست کو چوتھے گھر زہرہ کا ہبوط بچوں سے منسوبہ مسائل کا باعث ہوگا بالخصوص آپ بیرون ملک مقیم بچوں کیوجہ سے پریشان ہونگے۔ ان ایام میں گھر یا خاندان کے افراد سے ماحول کشیدہ ہوسکتا ہے والدہ کی طرف سے بھی پریشانی ہوسکتی ہے گھر یا خاندان کے افراد سے ماحول کشیدہ ہوسکتا ہے خود کو کنٹرول میں رکھیں جذباتیت قطعی طور پر نقصان دہ ہوگی گھر کی تبدیلی یا خرید و فروخت سے بھی گریز کرنا بہتر ہوگا 23 اگست کو خانہ مال میں مریخ کا ہبوط ہوگا چونکہ آپ کے چھٹے گیارھویں کا حاکم ستارہ ہے روپیہ پیسہ کے لین دین کے معاملہ میں کسی بھی قسم کے جھگڑے سے گریز کریں اس کے علاوہ بھی ان ایام میں اپنی صحت پر خصوصی توجہ دیں الفرض بڑے نقصان کا پیش خیمہ ہوسکتی ہے۔ ان ایام میں جوزا افراد کو سرجری وغیرہ بھی کروانی پڑسکتی ہے گو کہ آپ کے ظاہری مخالف کمزور پڑ رہے ہیں مگر دوستوں کے ساتھ اختلافات پیدا کرنا بھی درست نہ ہوگا 31 اگست کو طالع کا حاکم چوتھے گھر شرفیاب ہونے سے گھر خاندان کے افراد سے جاری کشیدگی کا خاتمہ ہوجائے گا آپ کافی مطمئن نظر آرہے ہیں آپ کی عزت توقیر میں اضافہ ہوگا گھر کی تبدیلی یا خرید و فروخت کیلئے یہ موزوں ترین وقت ہے۔ 2 اکتوبر کو چھٹے عطارد کا اوج دشمنوں پر آپ کی دھاک بٹھا دے گا۔ بہتر ملازمت کے امکانات روشن ہونگے۔ قرضہ کے حصول کے خواہشمند افراد کو مقصد کا حصول ہوگا۔ 25 ستمبر کو تیسرے مریخ کا اوج عزیز و اقارب سے تعلقات میں بہتری کا باعث ہوگا آپ کے دوست اس حوالے سے بھرپور تعاون کریں گے آپ کی خواہشات کی تکمیل ممکن ہوگی۔ 11 اکتوبر کو پانچویں شمس کا ہبوط ہوگا محتاط رہیں کسی قریبی عزیز کیوجہ سے بچوں کیساتھ تعلقات کشیدہ ہوسکتے ہیں وہ افراد جو ایک سے زائد کام کررہے ہیں، انہیں نقصان کا سامنا ہوگا انعامی بانڈ کے شائق افراد بھی ان دنوں کسی بھی رسک سے گریز کریں 27 اکتوبر کو چھٹے زہرہ کا تخفیف بچوں کی جانب سے مالی خسارہ کا مظہر ہے آپ کے خفیہ دشمن آپ کی ملازمت کے درپے ہیں محتاط رہیں ورنہ آپ کی جاب جاسکتی ہے ان ایام میں ایکبار پھر آپ کی صحت کو شدید خطرات کا سامنا ہوگا امسال 26 اپریل اور 3 نومبر کے گرہن بھی آپ کی صحت اور جاب وغیرہ پر منفی اثرات مرتب کریں گے۔ 10 مئی کا گرہن آپ کے بیرون ملک قیام اور خفیہ دشمنوں یعنی دونوں کیلئے نقصان دہ ہوگا 25 مئی کا گرہن شراکتی ازدواجی تعلقات اور 19 اکتوبر کا گرہن دوستوں کے ساتھ تعلقات کشیدہ کرسکتا ہے ان ایام میں اکلو باجرہ اور 2 کلو ٹوٹہ چاول کا صدقہ اور نماز کسوف و خسوف ضرور ادا کریں امید کرتا ہوں ان تمام معلومات کی روشنی میں آپ اچھے وقت کو اور اچھا بناسکیں گے اور برے وقت سے بہتر انداز میں نبرد آزما ہوسکیں گے۔

**صدقہ:** بروز ہفتہ 800 گرام کالے ماش کسی مستحق کو دیں یا قبرستان میں ڈالیں۔ بروز جمعرات کم از کم 300 گرام بڑے گوشت پر ہلدی لگا کر جانوروں کو ڈالیں۔

**ورد خاص:** فَاللّٰهُ خَيْرٌ حٰفِظًا ۪ وَّهُوَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِيْنَ

**برج: سرطان** **CANCER** **سیارہ: قمر**



رنگ: ________ سفید و دودھیا

عنصر: ________ آبی

جواہر: ________ پکھراج، موتی، زمرد، عقیق

بہترین شریک حیات: ________ عقرب، حوت

ناموافق ساتھی: ________ حمل، جدی، میزان

بیماریاں: پھیپھڑوں اور سانس کی تکلیف، معدہ، گردوں اور پیشاب کی تکالیف

دن: پیر | عدد: ۲ | 22 June to 23 July | حروف: ح، ہ

**اہم نکات:** 2013ء اپنے دامن میں آپ کے لیے ذرا مختلف قسم کے حالات لے کر آ رہا ہے یہ سال بالخصوص نوجوان حضرات کیلئے ایسے تجربات لا رہا ہے جن سے وہ ابھی تک نا آشنا تھے آپ کے چھٹے نویں کا حاکم مشتری جون تک آپ کے بارہویں گھر رہتے ہوئے آپ کی صحت، حجاب، سسرالی عزیزوں اور مذہب و روحانیت جیسے معاملات میں آپ کو اُلجھائے رکھے گا دوسری طرف آپ کے ساتویں آٹھویں کا حاکم زحل پانچویں بیت الاولاد میں منفی پوزیشن کا حامل ہونے سے آپ کے شراکتی ازدواجی وراثتی معاملات پر انتہائی منفی اثرات مرتب کرنے کیساتھ ساتھ آپ کے افیئرز، اولاد اور بچوں سے منسوب معاملات کو بھی متاثر کرتا رہے گا امسال 3 قمری اور 2 شمسی گرہن ہونگے جو کہ آپ کیلئے خاصی اہمیت رکھتے ہیں انہیں ضرور مدنظر رکھیں باقی سیارگان کے آپ کی زندگی پر اثرات اگلی سطور میں ملاحظہ کریں!

**صحت:** آپ کے بیت الصحت کا حاکم ستارہ مشتری گذشتہ سال جون سے وبال زدہ رہتے ہوئے آپ کی صحت کو متاثر کر رہا ہے۔ امسال بھی یہ سلسلہ 27 جون تک چلتا رہے گا آپ کو ٹانگوں اعصابی تناؤ اور پٹھوں کی تکلیف کا سامنا رہے گا وہ سرطان خواتین جو کہ اُمید سے ہیں انہیں امسال خصوصی احتیاط کرنا ہوگی آپ کے بیت الاولاد میں زحل اور راہو کی موجودگی آپ کی صحت کو بھی متاثر کر سکتی ہے بعد از جون گو کہ مشتری اگلے گھر چلے جانے سے صحت پر منڈلاتے خطرات دور ہو جائیں گے مگر 14 جولائی تا 29 اگست کے دورانیے میں بھی آپ کو خاص احتیاط سے کام لینا ہوگا۔ آپ کے طالع میں مریخ کا ہونا کسی جھگڑے کی نشاندہی کر رہا ہے آپ کے سر میں چوٹ لگ سکتی ہے اسی طرح حاملہ خواتین کو بھی خاص احتیاط کرنا ہوگی۔ خدانخواستہ نقصان کا اندیشہ ہے۔

**سماجی تعلقات:** گو کہ آپ ایک موڈی شخصیت ہیں مگر سماجی تعلقات بنائے رکھنا ہر فرد کی مجبوری ہے اسلئے اس جانب خصوصی توجہ دیں 6 فروری تا 15 اپریل بیت الاقرباء کا حاکم ستارہ عطارد ہبوط میں ہونے سے بہن بھائیوں اور قریبی عزیزوں سے تعلقات کشیدہ ہو سکتے ہیں سسرالی عزیزوں سے بھی دوران گفتگو احتیاط کرنا بہتر ہوگا 2 تا 16 مئی آپ کے قریبی عزیز بالخصوص بہن بھائی آپ کے خواہشات کی تکمیل میں رکاوٹ ہونگے۔ جذباتیت سے گریز کریں 16 مئی تا یکم جون حالات میں بہتری آئے گی مگر یہ آپ کے خلاف کوئی خفیہ سازش بھی ہو سکتی ہے 23 جولائی تا 17 اگست بہن بھائیوں اور خاندان کے افراد کیساتھ اختلافات بڑھ جائیں گے اور یہ ایسے وقت ہوگا جب 14 جولائی سے مریخ آپ کے طالع میں ہونے سے آپ شدت سے جذبات کے موڈ میں ہیں 29 اگست تک مریخ کی طالع میں موجودگی آپ پر قنوطیت سوار رکھے گی آپ اپنی غلط بات کو بھی درست منوانے پر تلے ہیں محتاط رہیں۔ ورنہ آپ کے عزت وقار میں کمی واقع ہوگی 10 تا 30 ستمبر ایکبار پھر گھر کا ماحول خراب کرنے کی کوشش کی جا سکتی ہے۔ آپ کے عزیز ایکبار پھر آپ کو تختہ مشق بنا رہے ہیں مجموعی طور پر سماجی لحاظ سے یہ سال آپ کے لیے ایک مشکل دور ثابت ہوگا۔

**اولاد انعامی بانڈ لاٹری:** جیسا کہ اولین سطور میں بتایا جا چکا ہے امسال زحل اور راہو تمام سال آپ کے بیت الاولاد میں رہتے ہیں آپ کو بچوں کی جانب سے پریشان رکھیں گے بالخصوص 19 فروری تا 8 جولائی اور 14 جولائی تا 29 اگست کا عرصہ آپ کیلئے سال کا مشکل ترین دور ہوگا۔ وہ سرطان خواتین جو اُمید سے ہیں۔ انہیں ان ایام میں خصوصی احتیاط کرنا ہوگی امسال آپ کو ایک کے بعد ایک مسئلہ درپیش آ سکتا ہے اس سلسلہ میں خصوصی طور پر روحانی سدباب پر توجہ رکھیں صدقات اور دعائیں آپ کی مشکلات میں کمی کا باعث ہونگی۔ انعامی بانڈ لاٹری وغیرہ کے شائق افراد امسال ایسی کاوشوں سے گریز کریں تو بہتر ورنہ فائدہ سے زیادہ نقصان ہو سکتا ہے۔

**تعلیمی کیرئیر:** ابتدائی تعلیم حاصل کرنے والے بچوں کو امسال 6 فروری تا 15 اپریل، 2 تا 16 مئی، 23 جولائی تا 17 اگست 10 تا 30 ستمبر مشکل صورتحال کا سامنا ہوگا اس حوالہ سے روزانہ ایک تسبیح یا علی یا عظیمُ کی ورد کرنا بہتر ثمرات کا حامل ہوگا اعلیٰ تعلیمات حاصل کرنے والے افراد کو امسال ابتدائے سال تا 27 جون بالخصوص اور 6 فروری تا 15 اپریل بالخصوص مشکلات کا سامنا رہے گا یوں تو باقی تمام سال بہتر ہے مگر 7 نومبر تا آخر سال آپ کو قدرے رکاوٹوں کا سامنا رہے گا۔

**منگنی شادی:** امسال آپ کو انتہائی سختی سے تاکید کی جاتی ہے کہ منگنی، شادی یا نسبت وغیرہ طے کرنے سے قطعی گریز کریں ورنہ ناکامی کے سوا کچھ ہاتھ نہ آئے گا البتہ وہ خواتین حضرات جن کی عمر بڑھ رہی ہے اور ان کیلئے ایسے اقدامات کرنا ناگزیر ہے وہ ایسی تقریبات سے قبل بلکہ ابتدائے سال میں ہی اس حوالہ سے روحانی تدارک ضرور کرلیں ورنہ شاید بات ہی نہ بن سکے گی بلکہ وہ افراد جن کی منگنی یا شادی وغیرہ طے ہو چکی ہے وہ بھی احتیاطی تدابیر ضرور اختیار کرلیں ورنہ ان کے بنے رشتے بھی ختم ہو سکتے ہیں!

**سفر:** گذشتہ کی طرح امسال بھی آپ کو کئی ایک نزدیکی سفروں سے واسطہ رہے گا مگر 6 فروری تا 15 اپریل 2 تا 16 مئی، 10 تا 30 ستمبر سفر سے گریز کرنا بہتر ہوگا ورنہ آپکا سامان، روپیہ یا دستاویزات چوری ہونے کے قوی امکانات ہیں محتاط رہیں۔ امسال بیرون ملک سفر یا ویزہ وغیرہ اپلائی کرنے کیلئے بعد از جون کا عرصہ بہتر ہوگا پہلے اپلائی کیے گئے ویزے مسترد کیے جا سکتے ہیں۔ بالخصوص 6 فروری تا 15 اپریل ایسی کوششوں سے قطعی گریز کرنا بہتر ہوگا اور کسی بھی قسم کی جعلی دستاویزات کے استعمال سے قطعی گریز کریں کیونکہ آپ سے ایسی غلطی سرزد ہو سکتی ہے باقی کا عرصہ انشاءاللہ بہتر رہے گا۔ امیگریشن وغیرہ اپلائی کرنے کیلئے 16 مئی تا یکم جون 24 اگست تا 10 ستمبر، 30 ستمبر تا 6 دسمبر کا عرصہ موافق ہوگا۔

**شراکتی ازدواجی معاملات:** امسال آپ کیلئے سب سے مشکل صورتحال انہیں معاملات میں پیش آنا متوقع ہے کسی بھی قسم کی نئی شراکت داری سے قطعی گریز کریں ورنہ نقصان کا اندیشہ ہے سابقہ جاری شراکتی معاملات بھی داؤ پر نظر آ رہے ہیں اسی طرح امسال آپ کے ازدواجی معاملات بھی آپ کے کنٹرول سے باہر نظر

آتے ہیں ہر ممکن تحمل اور بردباری کا مظاہرہ ضروری ہوگا ورنہ آپ کے مابین علیحدگی ناگزیر ہوگی آپ کی علیحدگی کیوجہ آپ کے پرسنل افیئرز اور آپ کے بچے بن سکتے ہیں محتاط رہیں ہر ممکن گھر کو بچانے کی کوشش کریں دراصل ستارہ زحل کی راہو کے ہمراہ منفی پوزیشن آپ کی شراکتی ازدواجی زندگی کو تلخ بنا رہی ہے اس حوالہ سے ہر ممکن روحانی تدارک ضرور کریں!

**معشیت کیرئیر روزگار:** اس حوالہ سے آپ کو ملے جلے حالات کا سامنا رہے گا جو کہ بیشتر مثبت رہیں گے آپ کے کیرئیر کا حاکم ستارہ مریخ کو ابتدائے سال برج دلو میں بہتر نہ ہوگا مگر یہ صورتحال 3 فروری کو تبدیل ہوجائے گی 13 مارچ کو مریخ اپنے ہی گھر آجانے سے اور 21 مارچ کو شمس کے بھی کیرئیر کے گھر آجانے سے آپ کے کیرئیر پر انتہائی سعد اثرامرتب ہونگے آپ کو نئے سرے سے کاروبار کو بہتر کرنے کا موقع مل رہا ہے گو کہ یہ سرطان افراد کی ترقی کا وقت ہے مگر شاید ملازم پیشہ افراد اس سے بھرپور فائدہ نہ اٹھا سکیں بلکہ انھیں نوکری بچانا مشکل نظر آرہا ہے۔ 21 اپریل تا کیم جون کا عرصہ محتاط روی سے گذاریں 14 جولائی تا 29 اگست کا عرصہ اس سال کا مشکل ترین وقت ہوگا کسی بھی نئے کام کی ابتداء سے گریز کریں مریخ آپ کے طالع میں ہبوط پذیر ہے کاروباری معاملات میں جلدی تیزی اور جذباتیت سے گریز کریں ملازم پیشہ افراد بالخصوص ان دنوں احتیاط کریں ورنہ صورتحال کنٹرول سے باہر ہوگی آپ کی جاب جاسکتی ہے۔ 29 اگست کو مریخ برج اسد میں چلا جانے سے یہ بادل چھٹ جائیں گے۔ آپ ایکبار پھر ترقی کیجانب گامزن ہیں دسمبر کا مہینہ ایکبار پھر احتیاط کا متقاضی ہوگا۔

**خصوصی احکامات:** سال کے آغاز میں 9 جنوری کو آپ کے بیت الذوج میں شمس کا تحسیف ہوگا آپ کے شراکتی ازدواجی تعلقات متاثر ہونگے مالی معاملات وجہ تنازعہ بن رہے ہیں 18 جنوری کو آٹھویں مریخ کا تحسیف بچوں کی جانب سے پریشانیاں لے کر آرہا ہے شراکتی مالی اور وراثتی معاملات میں نقصان کا اندیشہ ہے 14 فروری کو نویں عطارد کا ہبوط قریبی بہن بھائیوں سسرالی عزیزوں کے ساتھ تعلقات کشیدہ ہوسکتے ہیں افواہوں پر یقین نہ کریں اور گفتگو میں احتیاط کریں 19 مارچ کو نادیں زہرہ شرفیاب ہونے سے سسرالی عزیزوں سے جاری کشمکش کا خاتمہ ہوجائے گا یہ آپ خواہشات کی تکمیل کا وقت ہے خاندان کے افراد اور دوستوں کیساتھ تعلقات میں بہتری آئے گی آپ متوقع طور پر گھر کی تزئین و آرائش میں مصروف ہیں 7 اپریل کو کیرئیر کے گھر شمس کا شرف آپ کو کاروبار میں وسعت و ترقی پر مائل کردے گی آپ کی معاشی پوزیشن مستحکم ہورہی ہے آپ کئی ایک نئے کاروباری منصوبوں پر غور کررہے ہیں 3 مئی کو گیارہویں عطارد کا تحسیف قریبی عزیزوں بالخصوص بہن بھائیوں کیساتھ اختلافات پیدا کردے گا چھوٹی چھوٹی باتوں پر تکرار نقصان کا باعث ہوگی۔ آپ خواہشات کی تکمیل نہ ہونے پر افسردہ ہیں دوستوں سے وابستہ توقعات پوری نہ ہونگی 26 مئی کو بارہویں زہرہ کا اوج آپ کے خلاف ہونے والی خفیہ سازشوں کی نشاندہی ہے آپ کے اپنے عزیز اور دوست آپ کے خلاف خفیہ سازشوں میں مصروف ہیں محتاط رہیں امیگریشن حاصل کرنے کے خواہشمند افراد کیلئے یہ وقت سنہری موقع ہے آپ کو کامیابی مل سکتی ہے 10 جولائی کو طالع میں شمس کا اوج آپ کی عزت و توقیر میں اضافہ کردے گا آپ خود کو کافی پرسکون محسوس کررہے ہیں آپ کے قلبی اطمینان میں ایک دخل آپ کی ماشی پوزیشن کو بھی ہوگا

13 اگست کو تیسرے گھر زہرہ کا ہبوط بہن بھائیوں اور عزیز واقارب کیساتھ تعلقات خراب کردے گا آپ کے تنازعہ کیوجہ کوئی پلاٹ زمین یا رہائشی گھر ہوسکتا ہے ان ایام میں والدہ کیجانب سے کوئی پریشان کن خبر مل سکتی ہے اس کے علاوہ نزدیکی سفروں سے گریز کرنا بہتر ہوگا۔ ورنہ آپ کا سامان دستاویزات گم ہوسکتی ہیں۔ 23 اگست کو طالع میں مریخ کا ہبوط آپ کے مزاج میں تیزی تلخی پیدا کردے گا آپ پریشانی کا باعث بچے یا آپ کا کاروبار بن رہا ہے خود کو پرسکون رکھیں۔ جذباتیت نقصان کے سوا کچھ نہ دے گی جھگڑے کی صورت میں عزت وقار بھی جائے گا اور سر پر چوٹ بھی لگ سکتی ہے ان ایام میں آپ کو اپنے پرسنل افیئرز پر بھی قابو رکھنا ہوگا آپ کی بدنامی میں یہ عنصر میں شامل ہوسکتا ہے منگنی شدہ افراد یا ایسے افراد جن کی بات چیت چل رہی ہے دونوں کو ان ایام میں محتاط رہنا ہوگا آپ کی بنی بنائی بات بگڑ سکتی ہے 31 اگست کو تیسرے عطارد کا شرف بہن بھائیوں اور اقرباء سے جاری اختلافات کا خاتمہ کردے گا بیرون ملک مستقل سکونت کے خواہشمند افراد کیلئے ایسے اقدامات کیلئے یہ سال کا سب سے بہترین وقت ہے پہلے سے بیرون ملک مقیم افراد کو بہتر رہائش میسر آسکتی ہے ان سب باتوں کے علاوہ ایک بات اور غور طلب ہے وہ یہ کہ ان ایام میں آپ کے خفیہ دشمن بھی آپ کے خلاف برسرپیکار ہونگے اور خاصے کامیاب بھی نظر آتے ہیں۔ 25 ستمبر کو کیرئیر اور پانچویں کا حاکم خانہ مال میں اوج یافتہ ہونے سے آپ کی کاروباری معاشی پوزیشن بہتر ہورہی ہے بے اولاد افراد کو اولاد کی جانب سے خوشخبری مل سکتی ہے۔ اور پہلے سے صاحب اولاد افراد کو بچوں کے کیرئیر کی جانب سے آسودگی میسر آئے گی پسند کی جگہ منگنی کے خواہشمند افراد کو بھی کامیابی مل سکتی ہے 12 اکتوبر کو پانچویں عطارد کا اوج ایکبار پھر آپ کی منگنی کی راہ ہموار کررہا ہے عزیزوں کے ساتھ تعلقات بہتری کی جانب گامزن ہونگے آپ ایکبار پھر افیئرز وغیرہ میں انوالو ہورہے ہیں اور یہ بیرون ملک جانے کی طرف پہلا قدم ہوگا محتاط رہیں الٹا آپ پھنس بھی سکتے ہیں۔ 11 اکتوبر کو چوتھے شمس کا ہبوط پراپرٹی گھر یا خاندان کے افراد کیوجہ سے مالی نقصان یا اضافی اخراجات کا سامنا ہوسکتا ہے۔ والدہ کیجانب سے پریشان ہوسکتی ہے اس بات پر خصوصی توجہ دیں۔ 27 اکتوبر کو پانچویں زہرہ کا تحسیف دوستوں کیساتھ تعلقات کو کشیدہ کرسکتا ہے اضافی آمدن کے حوالے سے کی گئی آپ کی کوششیں ناکامی سے دوچار ہونگی۔ اور اس میں آپ کے دوست اور خاندان کا کوئی فرد کلیدی کردار ادا کرسکتا ہے۔ اس کے علاوہ بچوں کے شراکتی ازدواجی معاملات بھی زیر غور آسکتے ہیں۔ امسال تین قمری اور شمسی گرہن ہونگے۔ قمر آپ کا اپنا حاکم ستارہ ہے اور شمس آپ کے مال کا تو اس طرح ہر گرہن آپ کی شخصیت اور روپیہ پیسہ کو ڈائریکٹ متاثر کرتا ہے اس کے علاوہ امسال کے گرہن آپ کے بچوں انعامی معاملات اور افیئرز منگنی وغیرہ کو آپ کے بشمول صحت اور دوستوں سے تعلقات کو بھی متاثر کرسکتے ہیں اس لیے ان ایام میں آپ خصوصی طور پر صدقہ اور نماز کسوف و خسوف ضرور ادا کریں تاکہ ان کے منفی اثرات سے بچ سکیں امید کرتا ہوں دی گئی معلومات کی روشنی میں آپ اس سال کی بہتر پلاننگ کرکے برے وقت سے بچ سکیں گے اور اچھے وقت کو بہتر انداز میں گزار سکیں گے۔

**ورد خاص:** روزانہ بعد از فجر ۲۶۱ مرتبہ ورد کریں بعد اول و آخر ۹۰۹ مرتبہ درود پاک: هُوَ اللّٰهُ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ الْمَلِكِ الْقُدُّوْسُ

**صدقہ:** بروز ہفتہ 800 گرام کالے ماش کسی مستحق کو دیں یا قبرستان میں ڈالیں!

**برج:** اسد **LEO** **سیارہ:** شمس



**رنگ:** گولڈن، نارنجی
**عنصر:** آتشی
**جواہر:** ہیرا، السینیا
**بہترین شریک حیات:** حمل، قوس، ثور
**ناموافق ساتھی:** عقرب، دلو

**بیماریاں:** ہائی بلڈ پریشر، ریڑھ کی ہڈی، کمر کی تکلیف، دل کی تکلیف

**دن:** اتوار **عدد:** 1 **24 July to 23 Aug** **حروف:** م، ٹ

**اہم نکات:** سال 2013ء اپنے دامن میں آپ کے لیے ملے جلے حالات لیکر آ رہا ہے مشتری گذشتہ سال آپکے زائچے کے گیارھویں وبال یافتہ رہتے ہوئے آپ کی اُمیدوں پر پانی پھیر رہا ہے جون میں مشتری کے اگلے گھر جانے سے گوکہ اس صورتحال میں بہتری آئے گی مگر مشتری کی بارھویں گھر میں موجودگی بھی آپ کے لیے نیک شگون نہ ہوگا زائچہ کے چوتھے گھر راہو کے ہمراہ منفی پوزیشن کا حامل ہونے سے آپ کے خانگی ازدواجی شراکتی اور وراثتی معاملات متاثر ہونگے جہاں یہ دو بڑے ستارے آپ کے مخالف نظر آ رہے ہیں وہیں باقی سیارگان آپ کو کئی ایک معاملے میں آسانیاں اور کشائش بھی باہم پہنچا رہے ہیں اگلی سطور میں اس بارے میں آپ کو مکمل معلومات فراہم کریں گے۔

**صحت:** آپ کی صحت کا حاکم ستارہ زحل گذشتہ سال اکتوبر سے منفی پوزیشن میں ہمراہ راہو موجود ہے زحل کی یہ پوزیشن آپ کی صحت کو تمام سال متاثر کرتی رہے گی آپ طبیعت میں گراوٹ محسوس کریں گے اس کے علاوہ 20 جنوری تک شمس کی چھٹے گھر منفی پوزیشن آپ کی صحت پر مزید منفی اثرات مرتب کرے گی آپ کو شدید سر درد اور ٹانگوں کی تکلیف ہوسکتی ہے۔ 19 فروری تا 8 جولائی زحل کی رجعت صحت سے متعلقہ خدشات کو بڑھا دے گی زحل سے منسوب صدقات اور دُعائیں آپ کے مسائل میں کمی کا باعث ہونگی۔ مجموعی طور پر یہ سال صحت کے اعتبار سے ایک مشکل دور ہوگا۔

**سماجی تعلقات:** یہ سال آپ کے سماجی تعلقات کے حوالہ سے ایک مشکل سال ثابت ہوسکتا ہے آپ کے زائچے کے پانچویں، چھٹے، ساتویں، آٹھویں کے حاکم ستارے مشتری اور زحل امسال حالات کو آپ کے خلاف کررہے ہیں۔ آپ کے پرسنل افیئرز، جاب شراکتی اور وراثتی معاملات آپ کے کنٹرول سے باہر ہونگے۔ آپ کے حالات اتنی تیزی سے تبدیلی ہونگے کہ انہیں سنبھالنا آپ کے لیے مشکل ہوگا۔ آپ کو ایک ایک قدم پھونک کر رکھنا ہوگا۔ 22 مارچ تا 16 اپریل سسرالی عزیزوں سے کشیدگی بڑھ سکتی ہے اس کے علاوہ آخر جون میں مشتری گوکہ وبال سے نکل جائے گا اس کی آپ کے زائچے کے بارھویں گھر موجودگی آپ کے خلاف خفیہ دشمنوں کو مضبوط کردے گی۔ بوجہ خفیہ دشمنی آپ کی شخصیت متاثر ہوسکتی ہے اس ساری صورتحال کے باوجود سال کا کچھ عرصہ آپ کے حق میں بہتر بھی ثابت ہوگا 16 اپریل تا 4 جون 17 اگست تا 12 ستمبر یہ وہ ایام ہیں جن میں آپ کو اپنے سماجی تعلقات بہتر بنانے کا موقع مل سکے گا۔

**اولاد انعامی بانڈ لاٹری:** گذشتہ سال بیت الاولاد کا حاکم جون سے وبال کے گھر رہتے ہوئے آپ کو بچوں سے وابستہ مسائل میں الجھا رہا ہے کبھی کوئی مسئلہ تو کبھی کوئی امسال بھی آخر جون تک یہ سلسلہ جاری رہے گا البتہ بعد از جون حالات میں تیزی سے مثبت تبدیلی آئے گی مشتری کی شرفی گھر نشست آپ کو بچوں کے حوالہ سے پرسکون کردے گی بے اولاد حضرات کو انشاء اللہ اولاد کی خوشخبری نصیب ہوگی آپ کے ہاں اب ہونے والی اولاد انشاء اللہ انتہائی خوش نصیب ہوگی۔ 7 نومبر تا آخر سال مشتری رجعت میں ہونے سے بچوں کو صحت کے مسائل کا سامنا ہوگا انعامی بانڈ یا لاٹری وغیرہ کے شائق افراد بعد از جون قسمت آزمائی کریں تو بہتر ہوگا۔

**تعلیمی کیرئیر:** ابتدائی تعلیم حاصل کرنے والے اسد بچوں کو 22 مارچ تا 16 اپریل 23 جولائی تا 17 اگست 12 ستمبر تا 24 اکتوبر تعلیمی سلسلہ میں مشکلات کا سامنا رہے گا اعلیٰ تعلیمات حاصل کرنے والے افراد کو 22 مارچ تا یکم جون اور 14 جولائی تا 29 اگست اپنے تعلیمی سلسلہ میں مشکلات کا سامنا ہوسکتا ہے بالخصوص جولائی اگست میں خاندان کے کسی فرد کیوجہ سے آپ کا تعلیمی سلسلہ منقطع ہوسکتا ہے اس کے علاوہ ان ایام میں تعلیمی اداروں میں لڑائی جھگڑے سے گریز کریں۔ اپنے تعلیمی سلسلہ میں فیصلہ کرتے وقت جذباتیت سے قطعی گریز کریں۔

**منگنی شادی:** امسال آخر جون تک نہ صرف آپ کی منگنی یا نسبت طے ہونے کے امکانات انتہائی کم ہیں بلکہ پہلے سے طے شدہ باتیں بھی ختم ہوسکتی ہیں یہ عرصہ کسی بھی نئے ازدواجی معاہدے کیلئے قطعی نامناسب ہوگا بعد از جون تا 7 نومبر حالات آپ کے موافق ہونگے ان ایام میں انشاء اللہ ان افراد کی قسمت بھی کھل جائے گی جو کئی سال سے کسی اچھے پرپوزل کے انتظار میں ہیں۔

آپ کے بیت الذوج کا حاکم ستارہ زحل گذشتہ سال آخری سہ ماہی سے چوتھے گھر ہمراہ راہو موجود ہے اور انتہائی منفی اثرات مرتب کر رہا ہے یہ وقت نکاح و شادی جیسی تقریبات کیلئے قطعی مناسب نہ ہوگا پہلے سے طے شدہ شادیاں بھی خاندان کے کسی فرد یا والدہ کیوجہ سے منسوخ ہوسکتی ہیں امسال کی گئی شادیاں بہتر ثمرات کی حامل نہ ہونگی۔ زحل کی یہ پوزیشن تقریباً سوا دو سال برقرار رہے گی وہ افراد جو انتہائی مجبوری کیوجہ سے نکاح شادی کرنا چاہیں پہلے زحل کا سدباب ضرور کرلیں۔

**سفر:** گذشتہ سال کی طرح امسال بھی آپ کو کئی ایک نزدیکی سفر اختیار کرنا پڑ سکتے ہیں 22 مارچ تا 16 اپریل سفر سے گریز کریں 23 جولائی تا 17 اگست کسی بھی سفر کا پروگرام قطعی مت رکھیں ورنہ پیسے گم ہونے یا کسی بھی وجہ سے مالی نقصان ہوسکتا ہے 12 ستمبر تا 6 نومبر کا عرصہ بھی سفر کیلئے بہتر نہ ہوگا بیرون ملک سفر کے خواہشمند افراد کو بھی اسی طرح کچھ عرصہ محتاط روی سے گذارنا ہوگا 3 فروری تا 13 مارچ 22 مارچ تا یکم جون 14 جولائی تا 29 اگست تا آخر سال سفر یا ویزہ اپلائی کرنے سے گریز کریں بالخصوص 14 جولائی تا 29 اگست ویزہ یا امیگریشن اپلائی کرنا اپنے پاؤں پر کلہاڑی مارنے کے مترادف ہوگا یا ایسا وقت ہوگا کہ پہلے سے مقیم افراد کو بھی واپس آنا پڑ سکتا ہے۔

**شراکتی ازدواجی معاملات:** جیسا کہ آپ کو گذشتہ سطور میں بتایا جاچکا ہے کہ آپ کے بیت الذوج کا حاکم ستارہ زحل تمام سال زائچے کے چوتھے گھر راہو کے ہمراہ منفی پوزیشن میں رہے گا امسال آپ کے شراکتی ازدواجی معاملات آپ کے لئے نبھائے رکھنا کسی امتحان سے کم نہ ہوگا۔

اگر آپ نے تحمل اور بردباری کا مظاہرہ نہ کیا تو آپ کے مابین علیحدگی یقینی ہوگی آپ کے ان معاملات میں آپ کے مخالف اور خاندان کے افراد خاص رول پلے کر رہے ہیں آپ کو بالخصوص خواتین کی جانب سے محتاط رہنا ہوگا یوں تو یہ تمام سال ہی آپ کے موافق نہیں ہے مگر 20 جنوری تا 19 فروری اور 14 جولائی تا 29 اگست کا عرصہ آپ کی خصوصی توجہ کا طالب ہوگا۔

**معشیت کیرئیر روزگار:** آپ کے کیرئیر روزگار سے منسوب ستارہ زہرہ ایک تیز رفتار ستارہ ہے جو ایک سال میں کئی سعد اور نحس حالتوں سے گزرتے ہوئے آپ کے کیرئیر روزگار پر اچھے برے دونوں طرح کے اثرات مرتب کرتا ہے امسال 27 فروری تا 22 مارچ کیرئیر کا حاکم شرفی گھر ہونے سے آپ کے کیرئیر پر انتہائی سعد اثرات مرتب ہونگے آپ کا کوئی قریبی عزیز اس حوالہ سے آپ کا بھرپور معاون ہوگا مگر 22 مارچ تا 16 اپریل کا عرصہ احتیاط کا متقاضی ہوگا۔ آپ کا کوئی سسرالی عزیز آپ کے کاروبار میں دخل اندازی کر سکتا ہے 10 مئی تا 4 جون آپ کے حسب خواہش نئے کاروباری منصوبوں کا آغاز ہو سکتا ہے اس سلسلہ میں دوستوں کا بھرپور تعاون شامل حال رہے گا 23 جولائی تا 17 اگست آپ کو ہر قدم پھونک پھونک کر رکھنا ہوگا ورنہ کاروباری مالی نقصان کا اندیشہ ہے ان ایام میں چیک وغیرہ یا کسی کاروباری معاہدے پر دستخط سے گریز کریں 17 اگست تا 12 ستمبر کا عرصہ ایک بار پھر آپ کے موافق ہوگا 12 ستمبر تا 6 نومبر آپ کو خاندان کے کسی فرد کیوجہ سے کاروباری مشکلات کا سامنا ہو سکتا ہے آپ کی اضافی آمدن کے راستے مسدود ہو چکے ہیں۔

**خصوصی احکامات:** سال 2013ء مجموعی طور پر آپ کے لیے ایک ملا جلا سال ہوگا آپ کے سماجی وراثتی معاملات جو کہ گذشتہ سال سے ڈسٹرب چلے آرہے ہیں امسال جون کے بعد درست ہو جائیں گے۔ دوسری طرف ستارہ زحل آپ کے زائچے کے چوتھے گھر منفی اثرات کا حامل رہتے ہوئے آپ کے خانگی ازدواجی معاملات کیساتھ ساتھ صحت اور ملازمت سے متعلقہ امور کو بھی بری طرح متاثر کرے گا۔ اور یہ سلسلہ تمام سال جاری رہے گا اس حوالہ سے خصوصی تدابیر اختیار کرنا بہتر ہوگا۔ 20 جنوری تک شمس آپ کی صحت کو متاثر کرنے کا باعث ہوگا اس کے علاوہ اپنی جاب اور ملازموں پر خصوصی توجہ مرکوز رکھیں ورنہ یہ معاملات آپ کی عزت میں کمی کا باعث بن سکتے ہیں! 18 جنوری کو بیت الذوج میں مریخ کا حضیض خاندان کے افراد کیوجہ سے آپ کے شراکتی ازدواجی معاملات اختلافات کی نذر ہو رہے ہیں اس میں آپ کے سسرالی عزیز بھی کچھ کم کردار ادا نہیں کر رہے محتاط رہیں آپ چکی کے دو پاٹوں میں آجانے سے پس سکتے ہیں۔ 14 فروری کو آٹھویں گھر عطارد کا ہبوط آپ کے وراثتی شراکتی معاملات میں تنازعہ اور نقصان کی نشاندہی ہے گو کہ آپ ہرگز ایسا نہیں چاہتے مگر آپ کو مالی نقصان کا سامنا ہو سکتا ہے۔ دوستوں سے وابستہ توقعات پوری نہ ہونے سے آپ ڈپریشن کا شکار ہو رہے ہیں۔ 19 مارچ کو عین اسی مقام پر زہرہ کو شرف ہوگا آپ کا کوئی قریبی عزیز اس حوالہ سے آپ کی مدد کر رہا ہے آپ پرسکون ہو رہے ہیں معاملات اگر بالکل آپ کے ہاتھ سے نکل نہیں گئے تو آپ بہتری کی توقع کر سکتے ہیں آپ سماجی تقریبات میں بھرپور شرکت کر رہے ہیں کاروباری معاملات میں بہتری متوقع ہے ملازم پیشہ افراد کو اس گھٹن زدہ ماحول میں تبادلے یا ترقی کی نوید مل سکتی ہے۔ 7 اپریل کو طالع کا حاکم شمس نویں گھر شرفیاب ہونے سے سسرالی عزیزوں سے تعلقات بحال ہو سکتے ہیں۔ آپ کا رجحان مذہبی امور کیجانب بڑھ رہا ہے عین ممکن ہے آپ عمرہ یا زیارات مقدسہ کا قصد کریں۔ 3 مئی کو گیارہویں عطارد کا حضیض دوستوں کیساتھ تعلقات کشیدہ کر سکتا ہے لین دین میں محتاط رہیں کسی بھی قسم کا چیک یا ایگریمنٹ لکھنے سے گریز کریں ضروری نہیں ہر معاملہ آپ کی خواہشات کے عین مطابق طے پا جائے 26 مئی کو زہرہ کو گیارہویں گھر اوج ہوگا یہ وقت آپ کی خواہشات کی تکمیل کا وقت ہے آپ حسب خواہش کاروبار میں ترقی حاصل کر سکیں گے یا نئے کاروباری معاہدے کر سکیں گے آپ کے دوست ہر ممکن تعاون پر آمادہ ہیں 10 جولائی کو بارہویں گھر شمس کا اوج آپ کی امیگریشن یا کسی بھی حوالہ سے بیرون ملک حکومت کی راہ ہموار کر دے گا پہلے سے بیرون ملک مقیم افراد کو رہائش تبدیل کرنے کا موقع مل سکتا ہے 13 اگست کو خانہ مال میں زہرہ کا ہبوط کاروباری معاملات میں مالی خسارہ کا مظہر ہے۔ محتاط رہیں اسی طرح آپ کو والد یا کسی قریبی عزیز کی وجہ سے بھی ایسے حالات کا سامنا کرنا پڑ سکتا ہے۔ 23 اگست کو بارہویں گھر مریخ کا ہبوط ایکبار پھر خاندان کے افراد سے تعلقات کشیدہ کر سکتا ہے خانگی معاملات میں جھگڑے فساد سے گریز کریں آپ کے اختلافات کیوجہ کوئی رہائشی جگہ یا پلاٹ وغیرہ ہو سکتا ہے بیرون ملک مقیم پاکستانی افراد کو ملک بدری جیسے حالات کا سامنا کرنا پڑ سکتا ہے۔ ان ایام میں امیگریشن جیسے معاملات سے گریز کریں بیرون ملک یا طویل سفر میں جانی نقصان کا اندیشہ ہوگا محتاط رہیں سفر سے قبل صدقہ خیرات ضرور کریں 31 اگست کو خانہ مال میں عطارد کا شرف کسی دوست کی جانب سے مالی امداد دلوا سکتا ہے آپ کی معاشی پوزیشن مستحکم ہو رہی ہے آپ دوستوں کے ساتھ بھرپور انجوائے کر رہے ہیں۔ 25 ستمبر کو طالع میں مریخ کا اوج سماج میں آپ کی عزت بڑھا دے گا خاندان کے افراد اور سسرالی عزیزوں سے جاری چپقلش کا خاتمہ ممکن ہوگا آپ ایکبار پھر بیرون ملک سفر کیلئے پر تول رہے ہیں حج و زیارات کے متمنی حضرات کی خواہش پوری ہو سکتی ہے 2 اکتوبر کو چوتھے عطارد کا اوج کسی زمین پلاٹ یا رہائشی گھر کیوجہ سے مالی پوزیشن مستحکم ہو سکتی ہے یا جائیداد کی خرید و فروخت سے نفع ہو سکتا ہے رہائش کی تبدیلی کے لیے یہ انتہائی مناسب موقع ہے ایکبار پھر دوست آپ کی خواہشات کا احترام کر رہے ہیں۔ 11 اکتوبر کو تیسرے شمس کا ہبوط بہن بھائیوں سے تعلقات کشیدہ کر سکتا ہے محتاط رہیں ایسا کوئی بھی قدم آپ کی سماجی حیثیت کو متاثر کرنے کا باعث بن سکتا ہے ان ایام میں سواری کی تبدیلی یا خرید و فروخت اور نزدیکی سفروں سے گریز کریں۔ 27 اکتوبر کو چوتھے زہرہ کا حضیض عزیزوں سے جاری چپقلش بڑھ جانے سے خاندان کے افراد بھی اس میں شامل ہو جائیں گے جو کہ کسی بھی طرح آپ کیلئے بہتر نہ ہوگا معاملات آپ کے کنٹرول سے باہر ہوں گے ان ایام میں جگہ کی تبدیلی یا جائیداد کی خرید و فروخت نقصان کا باعث ہوگی۔ امسال آپ کے خانگی معاملات خراب کرنے میں آپ کے دشمنوں کے علاوہ آپ کی سسرال یا شریک حیات بھی خراب کر سکتے ہیں آپ کو ہر لحاظ سے محتاط روش اختیار کرنا ہوگی جلد بازی قطعی نقصان دہ ہوگی۔ امسال دو گرہن 26 اپریل کو قمری اور 3 نومبر کو شمس آپ کے بیت الارض میں لگنے سے بھی آپ کے خانگی معاملات متاثر ہونگے 10 مئی کا گرہن آپ کی

شخصیت اور کاروباری معاملات کو اور 25 مئی کا گرہن بچوں، افیئرز اور بیرون ملک سفر آپ کی منگنی وغیرہ کو متاثر کرسکتا ہے 19 اکتوبر کا گرہن آپ کے بیرون ملک، قیام اور مذہبی اقدار کو متاثر کرسکتا ہے ان ایام میں صدقہ اور نماز کسوف و خسوف ضرور ادا کریں تاکہ ان کے نحس اثرات سے بچایا جاسکے۔

**وردِ خاص:** روزانہ بعد از فجر یا عشاء ایک تسبیح ورد کریں جبکہ اول و آخر ۱۱-۱۱ مرتبہ درود پاک رَبِّ اَنِّیْ مَغْلُوْبٌ فَانْتَصِرْ (سورہ قمر ۱۰)

**صدقہ:** بروز ہفتہ 800 گرام کالے ماش اور بروز اتوار اکلو گندم کسی مستحق کو دیں یا قبرستان میں ڈالیں۔

**برج:** سنبلہ **VIRGO** **سیارہ:** عطارد



**رنگ:** گہرا زرد پیلا
**عنصر:** خاکی
**جواہر:** گومیدک زرد نگینہ، فیروزہ
**بہترین شریکِ حیات:** جدی، ثور
**ناموافق ساتھی:** قوس، حوت، جوزا
**بیماریاں:** معدہ، جگر، آنتوں کی بیماریاں، اعصاب، کان کی تکالیف
**دن:** بدھ **عدد:** ۵ 24 Aug to 23 Sep **حروف:** پ، ع، غ

**اہم نکات:** سب سے پہلے میں آپ کی ساڑھ ستی ختم ہونے پر آپ کو مبارک باد پیش کرتا ہوں مجھے پتا ہے آپ زندگی کے مشکل مگر اہم ترین دور سے گذر رہے ہیں گوکہ سال 2013 بھی ایک مشکل سال ہوگا مگر ایک تو حالات پہلے سے کافی بہتر ہونگے۔ دوسرا آپ کو اب مشکل صورتحال سے نکلنے کا ہنر آگیا ہے آپ کے خانگی ازدواجی گھر کا حاکم مشتری وسط سال تک آپ کو پریشانی سے دوچار رکھے گا مگر بعد از جون مشکل سے کہیں زیادہ راحت شرفیاب ہوکر دے گا۔ امسال ستارہ زحل آپ کے سماجی تعلقات صحت اور بچوں سے منسوبہ مسائل کو نقصان پہنچانے کا باعث بن رہا ہے یہ سلسلہ تمام سال چلے گا محتاط روش اختیار کرنا ضروری ہوگا امسال ہونے والے پانچ گرہن آپ کے زائچے کے اہم گھروں میں لگ رہے ہیں ان پر خاص توجہ دیں باقی سیارگان کے اثرات درج ذیل ہیں۔

**صحت:** آپ کے بیت الصحت کا حاکم ستارہ زحل گذشتہ سال اکتوبر سے منفی پوزیشن کا حامل رہتے ہوئے آپ کی صحت کو بار بار متاثر کرنے کا باعث بن رہا ہے امسال آپ کی صحت کو شدید خطرات لاحق ہونگے۔ اور اس کی ایک وجہ زحل اور راہو کا ایک ساتھ ایک ہی گھر میں موجود ہونا ہے آپ کی صحت بوجہ سحر جادو بھی خراب ہوسکتی ہے۔ ایسی صورت میں آپ کو یکے بعد دیگرے مختلف امراض کا سامنا ہوگا۔ جبکہ میڈیکل رپورٹس کلیئر ہونگی امسال آپ کو روحانی سدِ باب کی اشد ضرورت ہوگی۔ الغرض آپ کو کسی طویل دورانیے کے مرض میں مبتلا کرسکتی ہے اسی طرح حاملہ خواتین کو بھی صحت کا خاص خیال رکھنا ہوگا۔

**سماجی تعلقات:** آپ کے بیت الاقرباء کا حاکم ابتدائے سال تا 13 مارچ منفی پوزیشن میں رہے گا اس کے علاوہ جیسا کہ گذشتہ سطور میں ستارہ زحل کے بارے میں بتایا جاچکا ہے یہ ستارہ بھی تمام سال آپ کے بیت الاقرباء میں رہتے ہوئے منفی اثرات مرتب کرتا رہے گا ایسے میں جب دوسرے سیارگان بھی منفی اثرات مرتب کریں گے تو حالات تیزی سے ابتری کی جانب چلے جائیں گے اور جب کوئی دوسرے سیارگان سعد اثرات مرتب کریں گے تو زحل کے اثرات میں کمی واقع ہوگی۔ اب گذشتہ سطور میں دی گئی 13 مارچ کی تاریخ تک کے اثرات کو سمجھنے میں آپ کو آسانی رہے گی۔ ان ایام میں عزیز واقارب کیساتھ تعلقات انتہائی حد تک کشیدہ ہوسکتے ہیں دوسری طرف 6 فروری تا 15 اپریل آپ کا اپنا حاکم ستارہ ہبوط میں ہونے سے آپ کی عزت وقار سخت خطرے میں ہوگا۔ گفتگو میں حد درجہ محتاط رہیں 21 اپریل تا 14 جولائی بالعموم اور 14 جولائی تا 29 اگست بالخصوص آپ کے لیے ایک سخت وقت ہوگا اس دورانیے میں اپنے عزیزوں کیساتھ ساتھ سسرالی عزیزوں سے بھی تعلقات کشیدہ ہوسکتے ہیں گوکہ درمیانی عرصہ میں حالات میں کچھ بہتری بھی متوقع ہے مگر آپ کو حد درجہ محتاط رہنے کا مشورہ دوں گا 24 اگست سے حالات میں بہتری عطارد کی بہتر پوزیشن کیوجہ سے متوقع ہے جوکہ آپ کا اپنا ستارہ ہے دوسری جانب بیت الاقرباء کا حاکم بھی اوج کے گھر چلے جانے سے عزیز واقارب سے جاری کشیدگی کا خاتمہ ممکن ہوگا۔ 30 ستمبر تا 6 دسمبر کے عرصہ میں ان حالات میں مزید بہتری متوقع ہے آپ سماجی تقریبات میں شرکت کر رہے ہیں۔

**اولاد انعامی بانڈ لاٹری:** امسال آپ کو وقتاً فوقتاً بچوں سے منسوبہ مسائل کا سامنا رہے گا آپ کے بیت الاولاد کا حاکم ستارہ زحل ہے اور گذشتہ سطور میں اس کی پوزیشن بارے آپ کو تفصیلی بتایا جاچکا ہے۔ آپ کو بچوں کے ساتھ تعلقات کو محتاط روی سے چلانا ہوگا کیونکہ ستارہ زحل اڑھائی سال تک اسی گھر میں قیام کرے گا امسال حاملہ خواتین کو خاص احتیاط کرنا ہوگی۔ ستارہ زحل کے اثرات کیوجہ سے آپ کی مشکلات میں اضافہ ہوسکتا ہے۔ پروردگار آپ کو اپنی امان میں رکھے۔

**تعلیمی کیریئر:** ابتدائی تعلیم حاصل کرنے والے بچوں کو امسال کافی پریشانی کا سامنا کرنا پڑسکتا ہے ان بچوں کا سب سے بڑا مسئلہ ارتکاز کی کمی اور تعلیمی ادارے کا غیر تسلی بخش ماحول ہوگا اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے والے سنبلہ افراد کو 22 مارچ تا 16 اپریل 21 اپریل تا 10 مئی، 23 جولائی تا 17 اگست، 12 ستمبر تا 6 نومبر غیر تسلی بخش صورتحال کا سامنا رہے گا اس دوران کسی بھی امتحان یا نئے تعلیمی دور کے آغاز سے قبل صدقہ ادا کریں تاکہ ستاروں کے نحس اثرات سے بچا جاسکے۔

**منگنی شادی:** امسال آپ کی منگنی یا کسی جگہ بات طے ہوجانے کے امکانات کم ہیں بلکہ ایسی کسی بھی تقریب کے انعقاد سے گریز بہتر ہوگا ایسی کسی بھی رسم کی ادائیگی کیلئے یہ وقت قطعی مناسب نہ ہوگا پہلے سے طے شدہ منگنیاں بھی مخدوش حالات کا شکار ہونگی محتاط رہیں اور احتیاطی تدابیر اختیار کریں! امسال 27 جون تک نکاح، رخصتی سے گریز کرنا بہتر ہوگا اس کے بعد حالات یقینی طور پر آپ کے موافق ہونگے بعد از جون کی شادیاں ازدواجی حوالہ سے آپ کی خواہشات کی تکمیل کا باعث ہونگی۔ البتہ وہ احباب جن کے پروگرام پہلے سے طے ہیں انہیں بھی 6 فروری تا 15 اپریل ایسے کسی بھی اقدام سے گریز کرنا ہوگا ورنہ آپ کی شادی اختلافات کا شکار ہوسکتی ہے۔

**سفر:** امسال اگر آپ نزدیکی سفروں سے ہرممکن گریز کریں تو بہتر ہوگا اول تو آپ کے سفر قدرتی طور پر منسوخ ہوتے نظر آرہے ہیں اگر کوئی سفر ضروری کرنا بھی پڑ جائے تو زحل سے منسوبہ صدقہ ضرور ادا کریں وہ سنبلہ خواتین و حضرات جن کو روزانہ یا ہفتہ وار سفر کرنا پڑتا ہے ان

کیلئے زحل کا روحانی تدارک کرنا ضروری ہوگا لاپرواہی نقصان کا باعث ہوگی بیرون ملک سفر کے خواہشمند افراد 22 مارچ تا 10 مئی، 23 جولائی تا 17 اگست 12 ستمبر تا نومبر سفر سے گریز کریں تو بہتر ہوگا امیگریشن یا کسی بھی حوالہ سے مستقل سکونت کے خواہشمند افراد 14 جولائی تا 29 اگست اور ہر ماہ قمر در عقرب کے دورانیہ میں کیس اپلائی کرنے سے گریز کریں۔

**شراکتی ازدواجی معاملات:** آپ کے شراکتی ازدواجی معاملات کا حاکم ستارہ مشتری گذشتہ سال سے منفی پوزیشن میں رہتے ہوئے آپ کے تعلقات خراب کر رہا ہے اور ایسا آخر جون تک ہوتا رہے گا اس پہ 6 فروری کو ساتویں عطارد کے اپنے ہبوطی اور آپ کے شراکتی ازدواجی گھر آجانے سے ہوگا آپ کے مابین اختلافات بڑھ رہے ہیں گفتگو میں احتیاط سے کام لیں آپ کی کوئی بھی چھوٹی سی بات آپ کے مابین علیحدگی کا باعث بن سکتی ہے 15 اپریل تک کا عرصہ کسی امتحان سے کم نہ ہوگا۔ جون تک کسی بھی نئے شراکتی معاہدے سے گریز کریں البتہ بعد از جون حالات آپ کے انتہائی موافق ہونگے وہ احباب جو اپنے تعلقات کو بچانے میں کامیاب ہو چکے ہیں اب انتہائی مسرور نظر آئیں گے آپ کو نئی شراکت داریوں کی آفر مل رہی ہے جو کہ آپ کی خواہشات کے عین مطابق ہوگی اس حوالہ سے دوستوں کا بھرپور تعاون بھی حاصل رہے گا آپ اپنے ازدواجی مسائل کو از سر نو تعمیر کر رہے ہیں ان تعلقات کے حوالہ سے یہ وقت آپ کی زندگی کا بہترین وقت ہوگا۔

**معشیت کیرئیر روزگار:** ساڑھ ستی ختم ہونے کے بعد پہلی مرتبہ آپ کو اپنا کیرئیر بنانے کا موقع مل رہا ہے زحل گذشتہ سال سے آپ کا خانہ مال چھوڑ چکا ہے مگر ابھی ہر قدم پھونک پھونک کر رکھنا بہتر ہوگا۔ 6 فروری تا 15 اپریل نئے کاروبار یا کاروباری معاہدوں سے گریز کریں ورنہ نتائج آپ کی توقع کے بالکل برعکس ہونگے۔ اسی طرح 2 مئی تا 16 مئی کا وقت بھی بہتر نہ ہوگا۔ 24 اگست تا 10 ستمبر کا عرصہ کاروباری حوالے سے بہترین وقت ہوگا۔ امسال ملازم پیشہ افراد کو کئی ایک مشکلات کا سامنا رہے گا آپ کے لیے اپنی ملازمت بچانا ایک مسئلہ ہوگا۔ وہ افراد جو ملازمتوں پر بحال ہونگے ان کیلئے اگست ستمبر کا بتایا گیا دورانیہ ترقی کی راہ کھول سکتا ہے۔ سنبلہ افراد اگر امسال اپنے کاروبار کی کوشش کریں تو بہتر ہوگا۔

**خصوصی احکامات:** گو کہ آپ کی ساڑھ ستی ختم ہو چکی ہے مگر امسال وسط تک مشتری اور پورا سال ستارہ زحل کیوجہ سے آپ کو وہ سکون نہ مل سکے گا جو مشکلات کی ایک طویل مدت گذارنے کے بعد آپ کو ملنا چاہئے تھا۔ 9 جنوری کو پانچویں شمس کا حضیض آپ کے پرسنل افیئرز کو متاثر کر سکتا ہے اس کے علاوہ پہلے سے طے شدہ منگنیاں بھی ختم ہو سکتی ہے۔ اور اس میں آپ کے خفیہ دشمنوں کا واضح کردار نظر آرہا ہے۔ بچوں کے معاملات پہ خصوصی توجہ دیں 18 جنوری کو چھٹے مریخ کا حضیض آپ کی صحت کو شدید نقصان پہنچا سکتا ہے محتاط رہیں۔ 14 فروری کو ساتویں میں عطارد کا ہبوط آپ کے شراکتی ازدواجی معاملات کو متاثر کر رہا ہے۔ ان ایام میں نئی شراکت داریوں اور شادی نکاح سے گریز کریں اس کے علاوہ نئے کاروباری معاہدوں یا کاروبار میں وسعت و تبدیلی کیلئے بھی یہ وقت قطعی مناسب نہ ہوگا آپ کی الزام کی زد میں آسکتے ہیں۔ 19 مارچ کو ساتویں میں شرف زہرہ ہونے سے شراکتی ازدواجی امور میں جاری اختلافات کا خاتمہ ہو جائے گا آپ کی شادی کی راہیں کھل رہی ہیں سسرالی عزیز و اقارب سے تعلقات بہتری کی جانب گامزن ہونگے بیرون ملک سفر یا ویزہ اپلائی کرنے کیلئے یہ بہترین وقت ہے آپ زیارات مقدسہ یا عمرہ کا پروگرام بنا رہے ہیں یہ شرف آپ کی معاشی پوزیشن میں بہتری کا باعث ہوگا۔ 7 اپریل کو آٹھویں شمس کا شرف آپ کے وراثتی معاملات میں بہتری کا باعث ہوگا شراکتی مالی معاملات میں منافع متوقع ہے امیگریشن وغیرہ اپلائی کرنے کا یہ بہترین وقت ہے قرض کے خواہشمند افراد کو متوقع قرض مل سکتا ہے۔ اس کے علاوہ ایک بات اور انتہائی قابل توجہ ہوگی کہ آپ کے خفیہ دشمن ان ایام میں انتہائی مضبوط ہونگے ان پر بھی نظر رکھیں 26 مئی کو بارھویں میں زہرہ کا اوج ہوگا جو کہ ان کو اور مضبوط کر رہا ہے اس بار آپ کے سسرالی عزیز بھی ان کے ہمراہ ہیں!

آپ کے بیرون ملک سفر کی راہیں ایکبار پھر کھل رہی ہیں۔ آپ معاشی طور پر مستحکم ہو رہے ہیں بیرون ملک سے مالی امداد کا حصول ممکن ہوگا۔ 3 مئی کو نویں عطارد کا حضیض آپ کے بیرون ملک سفر کو ملتوی کر سکتا ہے جس کی وجہ آپ کے کاغذات ہو سکتے ہیں عین ممکن ہے آپ کو کاغذات کے ناقص یا گمشدگی جیسے حالات کا سامنا ہو سکتا ہے۔ ان ایام میں بوگس کاغذات کے استعمال سے قطعی گریز کریں اس کے علاوہ اعلیٰ تعلیمات حاصل کرنے والے افراد کو بھی مشکلات کا سامنا ہوگا آپ کو ایکبار پھر سسرالی عزیزوں کی جانب سے مخالف کا سامنا ہوگا۔ 10 جولائی کو گیارھویں گھر شمس کا اوج آپ کی خواہشات کی تکمیل کا باعث ہوگا۔ آپ دوستوں کیساتھ بھرپور انجوائے کر رہے ہیں امیگریشن کے خواہشمند کو طالع میں زہرہ کا ہبوط آپ کی عزت و توقیر میں کمی کا باعث بن سکتا ہے سسرالی عزیزوں کی جانب سے آپ پر الزام تراشی ہو سکتی ہے مالی لین دین بھی آپ کی مشکلات میں اضافہ کا باعث بن سکتا ہے۔ 23 اگست کو گیارھویں مریخ کا ہبوط آپ کی خواہشات کے برخلاف عزیز و اقارب کیساتھ تعلقات کو کشیدہ کر دے گا اسی طرح دوستوں کے ساتھ بھی حالات کشیدہ ہو رہے ہیں ان ایام میں سفر وغیرہ سے گریز کریں ورنہ جانی نقصان کا اندیشہ ہوگا ان ایام میں آپ کو سرجری وغیرہ کروانی پڑ سکتی ہے شراکتی مالی معاملات میں نقصان کا اندیشہ ہوگا دوسری طرف سعد اکبر ستارہ مشتری بھی آپ کے گیارھویں گھر بہترین درجات پر موجود رہتے ہوئے آپ کی خواہشات کی تکمیل کا باعث بن رہا ہے۔ حسب خواہش شادی اور شراکت داری کا حصول ممکن ہوگا۔ آپ رہائش کیلئے بڑے اور کشادہ گھر میں شفٹ ہو رہے ہیں یا حسب مقدور زمین کی خریداری کا امکان ہے 31 اگست کو طالع میں عطارد کا شرف آپ کی عزت و توقیر میں اضافہ کا باعث ہوگا آپ کافی پرسکون نظر آرہے ہیں نئے کاروباری معاہدوں اور پروموشن کے واضح امکانات موجود ہیں! 25 ستمبر کو تیسرے عطارد کا اوج عزیز و اقرباء سے جاری کشیدگی میں مددگار ہوگا۔ ان ایام میں کیے گئے سفر وسیلہ ظفر ثابت ہونگے۔ حسب استطاعت سواری کا حصول ممکن ہوگا۔ 11 اکتوبر کو خانہ مال میں شمس کا ہبوط آپ کو مالی تنگی کا شکار کر سکتا ہے آپ کے خفیہ دشمن آپ کو مالی نقصان پہنچانے کے درپے ہیں ان ایام میں امیگریشن وغیرہ اپلائی کرنے یا اس سلسلہ میں کسی کو پیسے وغیرہ دینے سے گریز کریں ورنہ نقصان ہو سکتا ہے 27 اکتوبر کو تیسرے زہرہ کو حضیض ہونے سے عزیز و اقارب کیساتھ تعلقات ایکبار پھر خراب ہو سکتے ہیں اس بار آپ کے تعلقات میں خرابی کیوجہ آپ کے سسرالی عزیز یا آپ کے مالی معاملات بن رہے ہیں مذہبی معاملات میں محتاط روش اختیار کرنا بہتر ہوگا۔ آپ کے بیرون ملک سفر کی راہیں ایکبار پھر مسدود ہو چکی ہیں ایسی کوئی بھی کوشش

ناکامی سے دوچار ہوسکتی ہے نزدیکی سفروں میں بھی مالی نقصان کا اندیشہ ہے محتاط رہیں امسال 2 شمسی اور تین قمری گرہن ہونگے۔ قمری گرہن آپ کی خواہشات دوستوں وارثتی شراکتی مالی اور اقرباء سے منسوبہ معاملات کے علاوہ امیگریشن وغیرہ کے معاملات کو بھی متاثر کرسکتے ہیں ان ایام میں صدقہ ونماز کسوف ادا کرنے سے آپ گرہن کے اثرات سے محفوظ رہ سکتے ہیں شمسی گرہنوں کی ایک خاصیت آپ کے زائچے کے مطابق یہ بھی ہے کہ یہ آپکو خفیہ دشمنوں کے شر سے بھی بچاتے ہیں مجموعی طور پر یہ ایک ملاجلا سال ہے امید ہے ان معلومات کی روشنی میں آپ اسے بہتر انداز میں گزارنے میں کامیاب ہوسکیں گے۔

**وردِ خاص:** روزانہ ایک تسبیح سورۃ توبہ آیت ۱۲۹ ورد کریں۔ فَاِنْ تَوَلَّوْا سے رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ تک بمعہ اول وآخر 11-11 مرتبہ درود پاک

**صدقہ:** بروز ہفتہ 800 گرام کالے ماش یا کالے چنے کسی مستحق کو دیں یا قبرستان میں ڈالیں۔

**برج:** میزان **LIBRA** **ستارہ:** زہرہ



**رنگ:** نیلا، فیروزی، مالٹی، سبز، نارنجی

**عنصر:** ہوا

**جواہر:** ہیرا، اوپل

**بہترین شریکِ حیات:** دلو، جوزا

**ناموافق ساتھی:** جدی، حمل

**بیماریاں:** نزلہ، زکام، سر درد، گردوں کا درد، آنکھوں کی بیماریاں

**دن:** جمعہ **عدد:** ۲ **24 Sep to 23 Oct** **حروف:** ر، ت، ط

**اہم نکات:** آپ گذشتہ تقریباً 5/1/4 سال سے ساڑھ ستی جیسے سخت ترین دور کا شکار چلے آرہے ہیں گذشتہ 6 اکتوبر سے آپ کی ساڑھ ستی کے تیسرے اور آخر 2/1/2 سالہ دور کا آغاز ہوچکا ہے اب زحل آپ کے خانہ مال میں ساڑھ دوسال قیام کرتے ہوئے آپ کو مزید مالی تنگی کا شکار کرے گا، اس حوالہ سے مزید تفصیلات آپ کو اگلی سطور میں مل جائیں گی دوسری طرف دوسرا بڑا ستارہ مشتری جوکہ آپ کے بیت الاقرباء اور بیت الصحت کا حاکم ہے یہ بھی ناویں گھر آخر جون تک وبال زدہ رہتے ہوئے قریبی عزیز واقارب کیساتھ تعلقات میں تناؤ کھینچاؤ کی کیفیت کو برقرار رکھے گا اور آپ کی صحت کو بھی متاثر کرنے کا باعث ہوگا باقی سیارگان امسال آپ کے لئے کیا ثمرات لے کر آرہے ہیں یہ اگلی سطور میں ملاحظہ فرمائیں۔

**صحت:** آپ کی صحت کا حاکم ستارہ مشتری آغاز سال تا 27 جون وبال زدہ رہنے سے آپ کی صحت پر منفی اثرات مرتب ہونگے۔ محتاط رہیں آپ کو بالخصوص ٹانگوں اور پیروں میں تکلیف کا سامنا ہوگا اس کے علاوہ 6 فروری تا 15 اپریل عطارد کی آپ کے چھٹے گھر موجودگی آپ کی صحت بوجہ سحر جادو متاثر ہونے کی نشاندہی ہے آپ کو کندھوں اور معدے سے منسوبہ امراض کا سامنا رہے گا 27 جون کو مشتری کے شرفی گھر آجانے سے صحت پر مرتب ہونے والے منفی اثرات کا خاتمہ ہوجائے گا۔ البتہ 7 نومبر تا آخر سال مشتری کی رجعت ہلکے پھلکے مسائل پیدا کرتی رہے گی۔

**سماجی تعلقات:** گذشتہ سال بیت الاقرباء پر راہو کے منفی اثرات نے عزیز واقارب بالخصوص بہن بھائیوں سے تعلقات کو کشیدہ رکھا ہے تو امسال مشتری کا وبال آپ کے مابین اختلافات کو بڑھا رہا ہے۔ باوجود کوشش کے حالات آپ کے قابو سے باہر ہونگے مگر یہ سلسلہ 27 جون تک ختم ہوجائے گا اب آپ اپنے سماجی تعلقات کو نئے سرے سے استوار کررہے ہیں۔ دوسری طرف چونکہ آپ ساڑھ ستی کا بھی شکار ہیں اور زحل آپ کے خانہ مال کو دباؤ میں لیے بیٹھا ہے تو آپ کو اپنے مالی معاملات کو انتہائی سمجھ داری سے نبھانا ہوگا ورنہ آپ کے مالی معاملات بھی آپ کے سماجی تعلقات کو متاثر کرسکتے ہیں اس دور میں بالخصوص قرض کے لین دین سے گریز کریں لئے ہوئے واپس کرنا مشکل ہوگا اس طرح اپنے پیسے بھی واپس ملنا مشکل ہونگے۔ 8 اکتوبر تا 6 نومبر سماجی محافل اور عزیز واقرباء سے متعلقہ معاملات کو تحمل اور بردباری سے نبھائیں اور اختلافات سے گریز کریں مالی شراکتی معاملات میں بھی نقصان ہوسکتا ہے۔

**اولاد انعامی بانڈ لاٹری:** آپ کے بیت الاقرباء کا حاکم ستارہ زحل ہے اور جیسا کہ گذشتہ سطور میں بتایا جاچکا ہے تمام سال زحل برج عقرب میں منفی پوزیشن میں رہے گا۔ اس طرح امسال آپ کو بچوں سے منسوبہ مسائل کا وقتاً فوقتاً سامنا رہے گا بچوں کی وجہ سے امسال بالخصوص آپ کو مالی نقصانات یا اضافی اخراجات کا سامنا ہوسکتا ہے۔ اس کے علاوہ بھی 20 جنوری تا 19 فروری آپ کو بچوں پر خصوصی توجہ دینا ہوگی معاملات آپ کی خواہشات کے بالکل برعکس بھی ہوسکتے ہیں۔ انعامی بانڈ وغیرہ کے شائق افراد کو امسال اپنے شوق کو خیرباد کہنا ہوگا آپ کا کوئی بھی بڑا انعام نکلنے کے امکانات انتہائی کم ہیں بلکہ الٹا نقصان ہوسکتا ہے۔

**تعلیمی کیرئیر:** ابتدائی تعلیمات حاصل کرنے والے میزان بچوں کو آخر جون تک مشکلات کا سامنا رہے گا بعد از جون حالات بہتر ہونگے۔ اور اعلیٰ تعلیمات حاصل کرنے والے میزان افراد کو 6 فروری تا 15 اپریل 2 مئی تا 16 مئی 10 ستمبر تا 30 ستمبر پڑھائی میں ارتکاز کی کمی جیسے حالات کا سامنا رہے گا آپ سورۃ آل عمران آیت ۲۶ کی ایک ایک تسبیح ورد کرنا اپنا معمول بنالیں انشاء اللہ محفوظ رہیں گے۔

**منگنی شادی:** امسال آپ کی منگنی وغیرہ کے امکانات کافی کم ہیں اور نہ ہی یہ وقت ایسے کاموں کیلئے مناسب ہے زحل کی پوزیشن آپ کی بنی بات کو بھی بگاڑ دے گی پہلے سے طے شدہ نسبتیں بھی ٹوٹنے کا خدشہ ہے اپنے تعلقات کو ہوشیاری سے نبھائیں البتہ نکاح وشادی کیلئے امسال آپ کو کئی ایک موقع میسر آئیں گے امسال 13 مارچ تا 21 اپریل، 29 اگست تا 16 اکتوبر آپ کیلئے سال کے بہترین وقت ہونگے بہتر ازدواجی تعلقات کیلئے ان اوقات کا انتخاب بہترین فیصلہ ہوگا اور 21 اپریل تا 14 جولائی بالعموم اور 14 جولائی تا 29 اگست ایسی تقریبات کے انعقاد سے قطعی گریز کرنا بہتر ہوگا ان ایام میں استوار ہونے والے تعلقات دیرپا ثابت نہ ہونگے۔

**سفر:** امسال وسط سال تک نزدیکی سفروں سے گریز کرنا بہتر ہوگا اس دوران اپنے میں کئے گئے سفروں سے آپ کو مطلوبہ نتائج نہ مل سکیں گے اور آپ کی صحت کو بھی نقصان پہنچنے کا اندیشہ ہوگا بیرون ملک سفر کے خواہشمند افراد کو بھی سفر کیلئے تواریخ کا انتخاب سوچ سمجھ کر کرنا ہوگا 6 فروری تا 15 اپریل قطعی سفر نہ کرنا بہتر ہوگا ان ایام میں سفر دستاویزات گم ہونے سے آپ مشکلات کا شکار ہوسکتے ہیں۔ اس کے علاوہ 2 تا 16 مئی 10 تا 30 ستمبر

سفر سے گریز کریں اور ان ایام میں ویزہ وغیرہ اپلائی کرنے سے بھی گریز کریں تو بہتر ہوگا۔ امیگریشن کیلئے 24 اگست تا 10 ستمبر کا عرصہ انتہائی مناسب وقت ہوگا۔

**شراکتی ازدواجی معاملات:** آپ کے ازدواجی معاملات سے منسوبہ ستارہ ابتدائے سال تا 13 مارچ منفی پوزیشن میں رہے گا ازدواجی اور شراکتی معاملات کے حوالے سے پریشانیوں میں اضافہ ہوسکتا ہے۔ جلد بازی میں کسی بھی فیصلہ سے گریز کریں 13 مارچ تا 21 اپریل آپ کے تعلقات تیزی سے بحال ہونگے۔ آپ کو نئی شراکت داریوں کی آفر مل رہی ہے ازدواجی تعلقات میں آپ گرمجوشی محسوس کریں گے مگر محتاط روی سے چلنا بہتر ہوگا کیونکہ 21 اپریل کے بعد حالات ایکبار پھر آہستہ آہستہ کشیدگی کی جانب بڑھنا شروع ہوجائیں گے شراکتی معاملات میں مالی خسارہ کا سامنا ہوسکتا ہے اسی طرح آپ کے ازدواجی تعلقات میں کوئی سسرالی عزیز دخل اندازی کرسکتا ہے یہ سلسلہ 14 جولائی تک چلے گا۔ اور 14 جولائی سے 29 اگست تک کا عرصہ آپ کے شراکتی ازدواجی تعلقات کے حوالے سے سال کا سخت ترین دور ہوگا آپ کے مابین کشیدگی عروج پر ہوگی اگر آپ نے تحمل سے کام نہ لیا تو مابین علیحدگی ہوسکتی ہے۔ شراکتی حوالہ سے علیحدگی آپ کے کاروبار کیلئے انتہائی نقصان دہ ہوگی 29 اگست تا 8 دسمبر حالات ایکبار پھر نارمل ہوجائیں گے یہ وقت آپ کی خواہشات کی تکمیل کا وقت ہوگا 8 دسمبر تا آخر سال آپ کے مزاج میں ایکبار پھر تیزی کا عنصر غالب رہے گا اپنے غصہ پر کنٹرول سیکھیں کرنا۔

**معشیت کیرئیر روزگار:** جیسا کہ گذشتہ سال بھی بتایا گیا تھا آپ کے کیریئر کا حاکم ستارہ قمر ایک تیز رفتار ترین ستارہ ہے جو کہ ایک ماہ میں چار مثبت اور چار منفی پوزیشنوں سے گزرتا ہے اس طرح اچھے برے دونوں طرح کے حالات زیادہ دن قائم نہیں رہتے امسال تین قمری گرہن ہونگے جو کہ بالترتیب 26 اپریل 25 مئی اور 19 اکتوبر کو ہونگے۔ ان ایام میں ہر ماہ قمر در عقرب میں قمر سے منسوبہ صدقات کی ادائیگی سے آپ اپنے کریئر کو محفوظ بنا سکتے ہیں امسال آپ کو ایک اور صورتحال کا بھی سامنا رہے گا سال کے پہلے چھ ماہ آپ کی جاب سے منسوبہ ستارہ مشتری وبال میں ہونے سے آپ کو ملازمت کے حوالے سے شدید پریشانیوں کا سامنا ہوسکتا ہے۔ جاب وغیرہ تبدیل کرنے یا چھوڑنے سے گریز کریں بعد از جون حالات میں خوشگوار تبدیلی متوقع ہے گو کہ 14 جولائی تا 29 اگست آپ کے کریئر کے گھر مریخ ہبوطی کیفیت میں ہوگا مگر مشتری کی بھی عین اسی جگہ شرفی کیفیت مریخ کے ہبوطی اثرات میں کمی کا باعث ہوگی۔ مگر احتیاط لازم ہوگی۔ ان ایام میں کسی بھی نئے کاروبار کی ابتدا یا تبدیلی سے گریز کریں اور نہ ہی کیریئر کے حوالے سے کوئی اہم فیصلہ کریں۔

**خصوصی احکامات:** یہ آپ کا ساڑھ ستی کا تیسرا اور آخری ڈھائی سالہ دور ہے جو کہ گذشتہ دونوں ادوار سے زیادہ سخت ثابت ہوگا کیونکہ اب حالات سے لڑتے لڑتے آپ کی قوت مدافعت تقریباً ختم ہوچکی ہے اس صورتحال سے صرف وہ افراد بچ پائیں گے جنہوں نے گذشتہ مشورے کے مطابق ساڑھ ستی کا روحانی تدارک کرلیا ہوگا۔ زحل آپ کے خانہ مال میں گذشتہ اکتوبر سے آچکا ہے اور آپ کے شعبہ مالیات کو پوری طرح گرفت میں لے چکا ہے زحل کی منفی پوزیشن آپ کو مزید مالی تنگی کا شکار کرسکتی ہے زحل کی یہ پوزیشن آپ کے خانگی معاملات اور بچوں سے وابستہ معاملات کے علاوہ آپ کے پرسنل افیئرز منگنی وغیرہ کو بھی متاثر کرسکتی ہے خاص احتیاط سے کام لیں؟ دوسرا بڑا ستارہ مشتری بھی آخر جون تک نادیں وبال میں رہے گا اس کے اثرات کیوجہ سے عزیز واقارب نزدیکی سفر اور ابتدائی تعلیمات کے علاوہ صحت جاب اور ملازموں وغیرہ کی جانب سے مشکلات کا سامنا رہے گا۔ 9 جنوری کو چوتھے شمس کا خسیف خاندانی یا گھریلو معاملات میں خرابی کا مظہر ہے جس میں آپ کا کوئی قریبی دوست یا آپ کی خواہشات اس خرابی کیوجہ ہوسکتے ہیں۔ 18 جنوری کو پانچویں مریخ کو خسیف ہوگا بچوں کیساتھ اختلافات سے گریز کریں منگنی شدہ افراد اپنے منگیتر سے اختلافات سے بچیں تو بہتر ہوگا۔ آپ کے افیئرز متاثر ہو رہے ہیں ان ایام میں حاملہ خواتین کو خصوصی احتیاطی تدابیر سے کام لینا ہوگا۔ 14 فروری کو چھٹے عطارد کو ہبوط آپ کی نوکری اور صحت کیلئے شدید نقصان دہ ثابت ہوسکتا ہے جاب کی جگہ تکرار یا جاب کی تبدیلی سے گریز کریں ان ایام میں اپنی صحت کا خاص خیال رکھیں آپ کی صحت بوجہ سحر جادو متاثر ہوسکتی ہے انہی ایام میں آپ کو اپنے ملازموں پر بھی خاص نظر رکھنا ہوگی تا کہ نقصان سے بچا جاسکے۔ 19 مارچ کو اسی گھر میں زہرہ کا شرف ہوگا وہ میزان افراد جن کی ملازمت جاچکی ہے۔ انہیں دوبارہ ملازمت ملنے کے امکانات روشن ہوجائیں گے۔ آپ کی صحت تیزی کے ساتھ بحال ہوسکتی ہے شراکتی مالی امور میں منافع متوقع ہوگا۔ اس کے علاوہ وراثتی معاملات بھی آپ کے حق میں بہتر ہوجائیں گے۔ 7 اپریل کو ساتویں شمس کو شرف ہوگا یہ شرف آپ کی شادی کی راہ ہموار کردے گا ان ایام میں کی گئی شادیاں آپ کی خواہشات کی تکمیل کا باعث ہونگی (انشاء اللہ) آپ کو نئی شراکت داریوں کی آفر مل رہی ہے اس وقت کی گئی شراکت داریاں آپ کی مالی پوزیشن کو مستحکم کرنے میں مددگار ثابت ہونگیں۔ 3 مئی کو آٹھویں عطارد کا خسیف شراکتی مالی معاملات میں بے قاعدگیوں کو ظاہر کر رہا ہے محتاط رہیں اس کے علاوہ ان ایام میں امیگریشن وغیرہ اپلائی کرنے سے گریز کریں ورنہ آپ کے کیسز ریجکٹ ہوسکتے ہیں ان ایام میں کسی بھی قسم کے مقدمات کا فیصلہ لینے سے گریز کریں ورنہ نتائج آپ کے خلاف ہوسکتے ہیں۔ 26 مئی کو نادیں زہرہ کا اوج آپ کی عزت و توقیر میں اضافہ کا باعث ہوگا آپ کی دلچسپی مذہبی معاملات میں بڑھ رہی ہے زیارات مقدسہ و عمرہ کی سعادت حسب خواہش مل سکتی ہے اعلیٰ تعلیم کیلئے بیرون ملک سفر ممکن ہوگا آپ کے بیرون ملک سفر کی راہ ہموار ہو رہی ہے۔ 27 جون کو آپ کے کیریئر کے گھر مشتری آجانے سے ساڑھ ستی کے باوجود آپ کے بہتر مستقبل کی راہ ہموار ہو رہی ہے آپ مشتری کی سعادتوں سے بھرپور فوائد حاصل کرسکیں گے مشتری آپ کے کیریئر کے گھر 13 ماہ قیام کرے گا۔ 10 جولائی کو عین اسی جگہ شمس کا اوج آپ کے کیریئر کو مزید بہتری کی جانب گامزن کردے گا آپ اپنی حسب خواہش کاروباری معاملات کو بڑھا سکیں گے اس حوالے سے آپ کو دوستوں کا بھرپور تعاون میسر رہے گا۔ یہ آپ کی خواہشات کی تکمیل کا وقت ہے 13 اگست کو بارھویں زہرہ کا ہبوط ہوگا ان ایام میں آپکو خاص احتیاط سے کام لینا ہوگا سماجی تقریبات سے گریز کریں تو بہتر ہوگا اسی طرح امیگریشن یا بیرون ملک مستقل قیام کیلئے اقدامات سے گریز کریں بیرون ملک مقیم افراد کو رہائش تبدیلی کرنا پڑسکتی ہے۔ 23 اگست کو آپ کے بیت الزوج اور بیت المال کا حاکم کیریئر کے گھر ہبوط میں جانے سے آپ کے مالی معاملات میں خرابی پیدا ہوگی آپ اخراجات کی تیزی کا شکار رہیں ان ایام میں کاروباری معاملات میں خرابی پیدا ہوگی۔ ان ایام میں کاروباری معاملات کو توجہ اور تحمل سے نبھائیں جلد بازی اور جذباتیت نقصان کا

باعث ہوگی ملازم پیشہ افراد اپنے سینئر سے اختلافات پیدا نہ ہونے دیں ورنہ آپ کا کیریئر متاثر ہوسکتا ہے شراکتی ازدواجی معاملات بھی آپ کی خصوصی توجہ کے طالب ہونگے اگر احتیاط نہ کی گئی تو آپ کے مابین علیحدگی ہوسکتی ہے 31 اگست کو بارہویں عطارد کا شرف امیگریشن اور بیرون ملک مستقل سکونت کے حوالے سے کیس اپلائی کرنے کا بہترین وقت ہوگا اعلیٰ تعلیمات حاصل کرنے والے افراد کیلئے بھی یہ بہترین وقت ہوگا آپ کوئی راہیں متعین کرنے میں آسانی ہوگی آپ کے بیرون ملک سفر کی راہ ایکبار پھر ہموار ہورہی ہے ان ایام میں آپ کو اپنے خفیہ دشمنوں کی جانب سے ہوشیار رہنا ہوگا عطارد کا شرف انہیں خاصہ ہوشیار اور مضبوط کردے گا۔

یکم ستمبر کو کیریئر کے گھر مشتری کا شرف آپ کے کیریئر روزگار کو چار چاند لگا دے گا ملازم پیشہ افراد کو ترقی مل سکتی ہے بہن بھائیوں اور قریبی عزیزوں کیساتھ تعلقات عروج پر ہونگے کاروباری حضرات کو اس موقع سے بالخصوص فائدہ اٹھانا چاہیے۔ 25 ستمبر کو گیارہویں مریخ کا اوج سابقہ شراکتی ازدواجی معاملات جو خراب چلے آرہے تھے۔ انہیں نئے سرے سے سنوارنے کا موقع دے رہا ہے آپ کی توجہ اپنی شادی پر ہے اور یہ بہترین وقت ہوگا اس حوالہ سے دوست انتہائی معاون ثابت ہونگے۔ آپ کی معاشی پوزیشن مضبوط ہورہی ہے 12 اکتوبر کو خانہ مال میں عطارد کا اوج آپ کی مالی پوزیشن کو مزید مستحکم کردے گا آپ کا بیرون ملک مقیم کوئی دوست یا سسرالی عزیز اس میں بہترین کردار ادا کررہے ہیں۔ 11 اکتوبر کو طالع میں شمس کا ہبوط دوستوں سے اختلافات پیدا کرسکتا ہے اپنی خواہشات کی تکمیل ضرور کریں مگر اپنے وقار کو بھی ملحوظ خاطر رکھیں 27 اکتوبر کو خانہ مال میں زہرہ کا حضیض شراکتی مالی نقصان کی جانب اشارہ کررہا ہے محتاط رہیں امسال ہونے والے شمسی قمری گرہن کے ایام میں نماز کسوف و خسوف اور صدقہ ضرور ادا کریں اُمید کرتا ہوں ان حالات کی پیش بندی کرکے آپ اس سال کو بہتر گزار سکیں گے۔

**وردِ خاص:** دُعائے رُوحیت سیارگان روزانہ ۴۵ مرتبہ ورد کریں بمعہ ۹۹ مرتبہ درود پاک

**صدقہ:** ہر ہفتہ 800 گرام کالے ماش کسی مستحق کو دیں یا قبرستان میں ڈالیں۔

**برج:** عقرب **SCORPIO** **سیارہ:** مریخ



**رنگ:** ________ عنابی سرخ
**عنصر:** ________ آبی
**جواہر:** ________ عقیق، مرجان، موتی
**بہترین شریک حیات:** ________ حوت، سرطان
**ناموافق ساتھی:** ________ دلو، ثور، اسد
**بیماریاں:** سر، حلق و ناک کی بیماریاں، بخار، نزلہ، معدہ

**دن:** منگل **عدد:** ۹ 24 Oct to 22 NOv **حروف:** ن، ذ، ض، ظ

**اہم نکات:** آپ ساڑھ ستی کے دوسرے دور میں گزشتہ اکتوبر سے داخل ہوچکے ہیں۔ یہ آپ کی زندگی کا مشکل ترین دور ہے ستارہ زحل آپ کے طالع میں منفی پوزیشن کا حامل رہتے ہوئے آپ کے شخصی وقار کو بُری طرح مجروح کرے گا بالخصوص خاندان کے افراد اور عزیز و اقارب بہن بھائیوں کیساتھ جیسے کسی نے آپ کے چاروں طرف مایوسی کی دیواریں کھڑی کردی ہیں۔ دوسری طرف خانہ مال کا حاکم ستارہ مشتری بھی گزشتہ جون سے وبال میں ہے اور 10 جون تک رہے گا آپ کو شدید مالی تنگی کا سامنا رہے گا بعداز جون مشتری کے شرفی گھر چلے جانے سے حالات میں مثبت تبدیلی رونما ہوگی۔ (انشاء اللہ) امسال 2 گرہن آپ کے طالع میں ایک بیت الذوج میں ایک خانہ مال میں اور ایک زائچے کے آٹھویں گھر لگینگے ان گرہنوں کے ایام پر خاص توجہ دیں اور نماز کسوف و خسوف ضرور ادا کریں باقی سیارگان امسال آپ کیلئے کیسے اثرات لارہے ہیں یہ اگلی سطور میں ملاحظہ کریں۔

**صحت:** آپ کے بیت الصحت کا حاکم ستارہ مریخ ابتدائے سال تا 13 مارچ منفی پوزیشن میں رہتے ہوئے صحت کے مسائل پیدا کرتا رہے گا آپ کو سر درد اور ٹانگوں میں تکلیف کا سامنا رہے گا۔ 13 مارچ تا 21 اپریل آپ کی صحت میں بہتری رہے گی۔ 21 اپریل تا 14 جولائی آپ کی صحت وقتاً فوقتاً متاثر ہوتی رہے گی۔ آپ کو گلے اور پٹھوں کے علاوہ اعصابی تناؤ کا سامنا رہے گا اپنا خاص خیال رکھیں ورنہ خدانخواستہ سرجری وغیرہ کروانا پڑسکتی ہے اس کے بعد دسمبر کا مہینہ بھی صحت کیلئے بہتر نہ ہوگا حاسدین کی وجہ سے آپ کی صحت اس حد تک متاثر ہوسکتی ہے کہ آپ کو ہاسپٹلائزڈ ہونا پڑسکتا ہے۔

**سماجی تعلقات:** جیسا کہ گزشتہ سطور میں بتا چکا ہوں زحل گزشتہ اکتوبر سے آپ کے طالع میں رہتے ہوئے آپ کی شخصیت پر منفی اثرات مرتب کررہا ہے آپ کو اچھا کرکے بھی بُرے حالات کا سامنا کرنا پڑے گا یہی ستارہ چونکہ آپ کے بیت الاقرباء کا بھی حاکم ستارہ ہے تو بہن بھائیوں اور عزیز و اقارب کے ساتھ تعلقات کو بھی کشیدہ کردے گا اس طرح والدہ اور خاندان کے افراد بھی آپ سے نالاں نظر آئیں گے۔ آپ کو بلاوجہ تنقید اور الزامات کا سامنا رہے گا اور یہ اس وقت بالخصوص زیادہ تکلیف دہ ہونگے جبکہ یہ سب کچھ آپ کے اپنے پیارے کررہے ہوں گے امسال آپ کم سے کم سماجی تقریبات میں شرکت کریں تو بہتر ہوگا عزیز و اقارب اور خاندان کے افراد سے کم سے کم توقعات وابستہ کرنا بہتر ہوگا مالی معاملات میں کسی بھی قسم کے وعدہ وعید سے گریز کریں۔ مجموعی طور پر یہ سال سماجی حوالہ سے قطعی طور پر موافق سال نہ ہوگا۔ 14 جولائی تا 29 اگست کسی بھی قسم کی بحث و تکرار یا جذباتیت سے قطعی گریز کریں ورنہ آپ کا وقار بُری طرح مجروح ہوگا۔

**اولاد انعامی بانڈ لاٹری:** آپ کے بیت الاولاد کا حاکم ستارہ مشتری گزشتہ جون سے وبال میں رہتے ہوئے آپ کو بچوں سے وابستہ مسائل میں الجھائے ہوئے ہے اور یہ سلسلہ امسال 27 جون تک جاری رہے گا۔ محتاط رہیں۔ 3 فروری کو مریخ اور 6 فروری کو عطارد آپ کے بیت الذوج میں آجانے سے آپ کے بچوں میں جذباتیت اور منفی سوچ کا رجحان بڑھ جائے گا ان سے اختلافات سے گریز کریں مریخ 13 مارچ اور عطارد 15 اپریل کو اگلے گھر چلے جانے سے حالات بہتر ہونگے بعداز جون حالات میں بہتری آئے گی وہ عقرب افراد جو تاحال نعمت اولاد سے محروم تھے۔ انشاء اللہ مشتری کی سعادتوں سے فیض یاب ہوتے ہوئے اُن کے لیے اس نعمت کا حصول ممکن ہوگا۔ انعامی بانڈ لاٹری وغیرہ کے شائق افراد کیلئے بھی یہ وقت قسمت کے بند دروازے کھول سکتا ہے۔ 7 نومبر کو مشتری کے رجعت میں چلے جانے سے آخر سال تک ہلکے پھلکے منفی حالات کا سامنا رہے گا۔

**تعلیمی کیرئیر:** ابتدائی تعلیم حاصل کرنے والے بچوں کو امسال تقریباً

سارا سال بالخصوص 19 فروری تا 8 جولائی مشکل صورتحال کا سامنا ہوگا ان بچوں کو روزانہ 9 مرتبہ دعائے ردنحوست سیارگان ورد کرنا چاہیے چھوٹے بچوں کیلئے اُن کے والدین پڑھ سکتے ہیں۔ اعلیٰ تعلیمات حاصل کرنے والے عقرب افراد کو یوں تو ہر ماہ ملے جلے حالات کا سامنا رہتا ہے مگر قمری گرہن وہبوط کے ایام میں خاص احتیاط کرنا چاہیے یہ وقت صدقات سے ٹالا جاسکتا ہے۔ امسال آپ کو 14 جولائی تا 29 اگست خاص کر مشکلات کا سامنا رہے گا تعلیمی اداروں یا اساتذہ سے اختلافات ہوسکتے ہیں خود کو پرسکون رکھیں ان ایام میں اعلیٰ تعلیم کیلئے بیرون ملک سفر کا فیصلہ بھی مناسب نہ ہوگا۔ جلد بازی سے گریز کریں۔

**منگنی شادی:** امسال منگنی وغیرہ طے کرنے کیلئے بعد از جون کا وقت مناسب ہوگا اس سے قبل طے کی گئی باتیں تا دیر نہ چل سکیں گی بالخصوص 6 فروری تا 15 اپریل کا عرصہ قطعی مناسب نہ ہوگا۔ ان ایام میں پہلے سے طے شدہ منگنیاں بھی خطرے میں ہونگی کوئی بھی غلط فہمی آپ کی بنی بنائی بات کو بگاڑ سکتی ہے بعد از جون حالات بہتر ہونگے آپ کی بات بن سکتی ہے بالخصوص پسند کی جگہ شادی کے خواہشمند حضرات کو کامیابی مل سکتی ہے۔ امسال آپ کو نکاح شادی جیسی تقریبات کے کئی ایک مواقع میسر آئیں گے۔ مگر درست وقت کا انتخاب ضروری ہوگا۔ 27 فروری تا 22 مارچ، 16 اپریل تا 4 جون 17 اگست تا 12 ستمبر کا وقت ایسی تقریبات کیلئے انتہائی مناسب ہوگا۔ اور 22 مارچ تا 16 اپریل 23 جولائی تا 17 اگست 12 ستمبر تا 6 نومبر کا عرصہ قطعی مناسب نہ ہوگا بالخصوص ساڑھ ستی کے دور میں یہ قطعی مناسب نہیں ہے۔

**سفر:** امسال آپ کو یوں تو کئی ایک نزدیکی سفر اختیار کرنا پڑ سکتے ہیں مگر یہ آپ کے لیے سود مند نہ ہونگے آپ سفر سے ہر ممکن گریز کریں تو بہتر ہوگا ویسے بھی امسال ہونے والے سفر مقاصد کے حصول میں معاون نہ ہونگے بیرون ملک سفر کے خواہشمند افراد کو کئی ایک مواقع ملیں گے مگر آپ کے لیے لازم ہوگا کہ آپ قمر در عقرب قمری گرہن اور 14 جولائی تا 29 اگست سفر یا ویزہ وغیرہ اپلائی کرنے سے گریز کریں ورنہ نقصان کے سوا کچھ ہاتھ نہ آئے گا۔

**شراکتی ازدواجی معاملات:** امسال آپ کے شراکتی ازدواجی تعلقات ملے جلے رہنے کا امکان ہے 3 تا 27 فروری آپ کے مابین کھچاؤ تناؤ کی کیفیت رہے گی۔ 27 فروری تا 22 مارچ کا عرصہ اس حوالے سے سال کا سب سے بہترین وقت ہوگا آپ ازدواجی خوشیوں سے بھرپور لطف اندوز ہورہے ہیں خواہشمند افراد کو کئی شراکت داریوں کی آفر موصول ہورہی ہیں 22 مارچ تا 16 اپریل کا عرصہ محتاط روش کا متقاضی ہوگا دشمن آپ کی علیحدگی چاہتے ہیں اس کے بعد حالات ایکبار پھر بہتری کی جانب گامزن ہونگے۔ 23 جولائی تا 17 اگست کا عرصہ آپ کی شراکتی ازدواجی زندگی کیلئے مشکل ترین وقت ہوگا خود کو کنٹرول میں رکھتے ہوئے اپنے حالات کا بغور جائزہ لیں اور بردباری سے اس وقت کو گزاریں ورنہ آپ کے مابین علیحدگی ہوجائے گی جس کے آپ قطعی متحمل نہیں ہیں۔ 12 ستمبر تا 8 اکتوبر آپ کی ازدواجی زندگی ایکبار پھر وبال کا شکار ہوگی آپ کا شریک حیات یا شریک کار آپ کے بارے انتہائی منفی رائے قائم کررہا ہے۔ نومبر میں آپ کے حالات بہتر ہونے کے امکانات روشن ہونگے۔

**معیشت کیرئیر روزگار:** آپ کے کیرئیر کا حاکم ستارہ شمس ابتدائے سال تا 21 مارچ منفی پوزیشن میں ہونے سے کاروباری معاملات میں مشکل حالات کا سامنا رہے گا 21 مارچ تا 20 اپریل کیرئیر کا حاکم شرف میں ہونے سے کاروباری معاملات میں تیزی سے بہتری آئے گی آپ کو نئے کاروباری معاہدوں کے مواقع میسر آئیں گے۔ ملازمت پیشہ افراد کو حسب مقدور ترقی مل سکے گی۔ 21 مئی تا 22 جون کاروباری معاملات آپ کے لیے ذہنی دباؤ کا باعث ہونگے۔ شراکتی معاملات میں نقصان کا سامنا ہوسکتا ہے۔ 22 جون تا 23 اگست کا عرصہ آپ کے کیرئیر کے حوالہ سے سال کا دوسرا بہترین وقت ہوگا آپ اپنے کاروبار کو از سر نو مرتب کر رہے ہیں سرکاری محکموں سے وابستہ عقرب افراد اس صورتحال سے سب سے زیادہ مستفید ہوسکیں گے۔ 23 ستمبر تا 24 اکتوبر آپ کو کاروباری معاملے میں ایکبار پھر مشکل صورتحال کا سامنا ہوگا آپ کے کاروباری حریف آپ کو نقصان پہنچانے کے درپے ہیں ان ایام میں نئے فیصلوں سے گریز کریں سسٹم کو پرانے طریقہ کار سے جاری رکھنا بہتر ہوگا ملازم پیشہ افراد کو اپنے سینئرز سے بچنا ہوگا۔

**خصوصی احکامات:** جیسا کہ گذشتہ سطور میں بتایا جا چکا ہے آپ ساڑھ ستی کے دوسرے اور مشکل ترین دور میں داخل ہوچکے ہیں اس دور میں آپ کو سب سے بڑا مسئلہ اپنے شخصی وقار کو بچانا ہوگا آپ کے اپنے قریبی عزیز و اقارب خاندان کے افراد آپ پر کیچڑ اچھالنے سے باز نہ آئیں گے آپ کو کئی قسم کے الزامات کا سامنا کرنا پڑ سکتا ہے دوسری جانب خانہ مال کا حاکم ستارہ مشتری گذشتہ جون سے وبال میں ہونے سے آپ شدید مالی تنگی کا شکار ہورہے ہیں اور یہ سلسلہ امسال 27 جون تک چلتا رہے گا اس صورتحال سے وہ احباب انشاء اللہ محفوظ رہیں گے جو ساڑھ ستی کا روحانی تدارک کر چکے ہیں جن احباب نے ابھی تک حفاظتی تدابیر اختیار نہیں کیں وہ پہلی فرصت میں اسکا سدباب کرلیں قبل اس کے کہ وہ اس قابل بھی نہ رہیں یہ سطور میں گذشتہ تجربات کی بنا پر لکھ رہا ہوں ایسے کئی افراد کو جانتا ہوں جنہوں نے اسے آسان سمجھا اور بعد میں پچھتائے بہر حال پروردگار عالم آپ تمام کو اپنی خاص حفظ وامان میں رکھے آیئے اب باقی سیارگان کے شرف وہبوط اوج وبال وغیرہ پر ایک نظر ڈالتے ہیں۔ آپ کے کیرئیر کا حاکم ستارہ شمس 9 جنوری کو حضیض میں اور 18 جنوری کو مریخ حضیض میں ہونے سے آپ کے کاروباری اور ملازمتی امور کو نقصان پہنچنے کا اندیشہ ہوگا۔ محتاط رہیں جذباتیت نقصان کا باعث ہوگی۔ 14 فروری کو پانچویں عطارد کا ہبوط بچوں کے ساتھ تعلقات میں کشیدگی پیدا کردے گا چھوٹی چھوٹی باتوں سے درگذر کرنا بہتر ہوگا۔ آپ کے افیئرز وغیرہ بھی متاثر ہوسکتے ہیں۔ ان ایام میں منگنی وغیرہ سے قطعی گریز کریں شراکتی معاملات اور دوستوں سے تعلقات کو تحمل اور محتاط روی سے چلانا بہتر ہوگا۔ 19 مارچ کو زائچے کے اسی گھر میں زہرہ کو شرف ہونے سے آپ کی منگنی وغیرہ کی راہ ہموار ہورہی ہے بچوں سے جاری کشیدگی کا خاتمہ ممکن ہوگا وراثتی شراکتی معاملات میں بہتری آئے گی مگر ان ایام میں آپ کو اپنے خفیہ دشمنوں پر بھی خاص نظر رکھنا ہوگی امیگریشن اپلائی کرنے کے خواہشمند افراد کیلئے یہ ایام بہترین ہونگے۔ (انشاء اللہ) 7 اپریل کو چھٹے گھر شمس کا شرف ہوگا آپ کو بہتر ملازمت کی پیشکش ہوسکتی ہے نئے کاروبار کی ابتدا کیلئے یہ بہترین وقت ہوگا۔ ملازم پیشہ افراد کو ترقی مل سکتی ہے 3 مئی کو ساتویں عطارد کا حضیض ہوگا آپ کو اپنی گفتگو پر کنٹرول

رکھنا ہوگا افواہوں پر قطعی یقین نہ کریں ورنہ آپ کے مابین اختلافات عروج پر ہونگے۔ ان ایام میں نئے شراکتی معاہدوں یا نکاح شادی سے بھی گریز کرنا بہتر ہوگا 26 مئی کو ساتویں کا حاکم اوج یافتہ ہوگا اب یہ وقت نکاح وشادی یا شراکتی معاہدوں کیلئے بہترین وقت ہے مگر اس سے قبل ہر طرح سے تسلی ضرور کرلیں کہ کہیں یہ کوئی ٹریپ نہ ہو کیونکہ زہرہ آپ کے بارھویں یعنی خفیہ سازش کے گھر کا بھی حاکم ہے امیگریشن حاصل کرنے کے خواہشمند افراد کیلئے یہ انتہائی مناسب وقت ہے۔ 10 جولائی کو کیریئر کا حاکم نادیں اوج یافتہ ہونے سے آپ کے بیرون ملک سفر کی راہ ہموار ہوجائے گی اعلیٰ تعلیم جاب حج وزیارت کے خواہشمند افراد کی مراد پوری ہوسکتی ہے۔ 13 اگست کو گیارھویں گھر زہرہ کو ہبوط ہونے سے آپ کے شراکتی ازدواجی معاملات پر خواہشات کے برعکس انتہائی نحس اثرات مرتب ہونگے ان ایام میں جلد بازی میں کسی بھی فیصلہ سے گریز کریں ورنہ آپ کی شراکتی ازدواجی زندگی داؤ پر ہوگی نئے شراکتی معاہدوں اور امیگریشن وغیرہ کیلئے یہ وقت قطعی مناسب نہ ہوگا دوستوں کے ساتھ بھی اختلافات پیدا ہوسکتے ہیں محتاط رہیں۔ 23 اگست کو نادیں مریخ کا ہبوط آپ کی شخصیت پر منفی اثرات مرتب کرے گا آپ کو جذباتیت سے قطعی گریز کرنا ہوگا ورنہ شخصی وقار اور ملازمتی اُمور بری طرح متاثر ہونگے۔ آپ کی جلد بازی سے ملازمت جاسکتی ہے اسی طرح سسرالی عزیزوں اور مذہبی اُمور میں بھی محتاط روی اختیار کرنا ہوگی۔ ان ایام میں بیرون ملک سفر یا ویزہ وغیرہ اپلائی کرنے سے بھی گریز کریں۔ 31 اگست کو گیارھویں عطارد کا شرف آپ کی خواہشات کی تکمیل کا باعث ہوگا۔ بالخصوص وہ توقعات جن کا تعلق دوستوں یا وراثتی معاملات سے ہے 25 ستمبر کو کیریئر کے گھر مریخ کا اوج آپ کی کاروباری حیثیت میں بہتری کا باعث بن سکتا ہے ملازم پیشہ افراد کو ترقی یا حسب خواہش تبادلہ مل سکتا ہے۔ آپ کی عزت تو قیر میں اضافہ ہوگا مگر محتاط رہیں آپ کے حاسدین میں بھی اضافہ ہورہا ہے۔ صحت میں خوشگوار بہتری آئے گی 12 اکتوبر کو طالع میں عطارد کو اوج ہونے سے آپ کی عزت میں ایکبار پھر اضافہ ہوگا قدرت ایکبار پھر آپ پر مہربان ہے آپ کی خواہشات کی تکمیل میں دوست بھرپور تعاون کررہے ہیں۔ وراثتی مقدمات کا فیصلہ آپ کے حق میں ہوسکتا ہے 11 اکتوبر کو کیریئر کا حاکم بارھویں ہبوط پذیر ہونے سے کاروباری معاملات میں خسارہ کا سامنا ہوسکتا ہے امیگریشن وغیرہ اپلائی کرنے سے گریز کریں۔ بیرون ملک مقیم افراد کو خواہشات کے برعکس واپس آنا پڑ سکتا ہے۔ 27 اکتوبر کو طالع میں زہرہ کا حضیض ہوگا شراکتی ازدواجی معاملات میں آپ کو کسی الزام وغیرہ کا سامنا ہوسکتا ہے۔ اور یہ سب آپ کے خفیہ دشمنوں کی کارستانی ہوگی۔ محتاط رہیں ورنہ آپ کے شراکتی ازدواجی تعلقات منقطع ہوسکتے ہیں۔ امسال ہونے والے گرہن آپ کے مالی شراکتی اور شخصی وقار کو مجروح کرنے کا باعث ہونگے اکتوبر کا گرہن آپ کی ملازمت اور صحت کو متاثر کرسکتا ہے۔ اب چونکہ زحل آپ کے طالع میں موجود ہے اور ہر ماہ قمر کو بھی یہیں ہبوط ہوتا ہے تو جنتری سے قمر در عقرب کے ایام ضرور دیکھ لیں اور ان ایام میں صدقہ کا اہتمام بھی کریں تاکہ آپ کی عزت کی جانب اُٹھنے والی انگلیاں کامیاب نہ ہوسکیں۔ آپ کے خانہ مال کا حاکم ستارہ مشتری بعد از جون وبال سے نکل جائے گا اور ستمبر کے آغاز میں شرفیاب ہوگا ان ایام میں اپنے مالی معاملات کو از سرنو ترتیب دے کر مالی پوزیشن کو مستحکم کریں وہ احباب جنہوں نے تاحال ساڑھ ستی کا کوئی تدارک نہیں کیا ہے، کیا وہ الفرضی نہ کریں ورنہ نقصان ناقابل برداشت ہوگا۔

**وردِ خاص:** دُعا ورد نحوست سیارگان روزانہ ہر نماز کے بعد 9 مرتبہ ورد کریں۔

**صدقہ:** بروز ہفتہ 800 گرام کالے ماش کسی مستحق کو دیں یا قبرستان میں ڈالیں۔

**برج:** قوس **SAGITARIUS** **سیارہ:** مشتری



**رنگ:** سفید، سبز
**عنصر:** آتشی
**جواہر:** فیروزہ، حجر القمر
**بہترین شریکِ حیات:** حمل، اسد
**ناموافق ساتھی:** حوت، جوزا، سنبلہ
**بیماریاں:** عرق النساء، حادثات کی چوٹیں، ہاضمے کی خرابیاں

**دن:** جمعرات **عدد:** ۳ 23 Nov to 22 Dec **حروف:** ف

**اہم نکات:** آپ گذشتہ اکتوبر سے ساڑھ ستی کے پہلے دور میں داخل ہوچکے ہیں یہ زحل کے تین 2/1/2 سالہ دور ہیں جن کو ملا کر ساڑھ ستی یعنی ساڑھے سات سال بولا جاتا ہے آپ زندگی کے مشکل دور میں داخل ہوچکے ہیں اب آپ کو ہر قدم سوچ کر اُٹھانا ہوگا دوسری جانب طالع کا حاکم ستارہ مشتری گذشتہ جون سے وبال میں ہے اور اس سال آخر جون تک اسی پوزیشن میں رہنے کے بعد شرفی گھر چلا جائے گا وبال کے ایام میں آپ اپنی شخصیت میں کسی کمی اور خود میں کم اعتمادی کو محسوس کریں گے اس کے علاوہ راہو آپ کے بارھویں گھر موجود رہے گا اب بلا اجازت کسی بھی قسم کے ورد وظائف سے پرہیز کرنا ہوگا محتاط رہیں کیونکہ زحل بھی بارھویں گھر موجود ہے اگر آپ نے کوئی غلطی کی تو رجعت ہونے کے قوی امکانات ہونگے باقی سیارگان کے شرف وہبوط اوج وحضیض وبال وغیرہ آپ کے زائچے پر کیا اثرات مرتب کریں گے یہ اگلی سطور میں ملاحظہ فرمائیں۔

**صحت:** امسال آپ کی صحت پر ملے جلے اثرات مرتب ہونگے ابتدائے سال میں بیت الصحت کا حاکم 27 مارچ تا 16 اپریل وبال میں ہونے سے آپ کی صحت پر مضر اثرات مرتب ہونگے۔ اس کے علاوہ 23 جولائی تا 17 اگست 12 ستمبر تا 18 اکتوبر 6 نومبر کا عرصہ میں بھی آپ کو خطرات لاحق ہونگے۔ ان ایام میں کسی بھی قسم کی لاپرواہی سے گریز کریں اول الذکر عرصہ یعنی 27 مارچ تا 16 اپریل میں سب سے زیادہ احتیاط حاملہ خواتین کو کرنا ہوگی عقرب افراد کو بالخصوص گلے اور گردن کے امراض کا سامنا ہوسکتا ہے۔

**سماجی تعلقات:** گذشتہ سال طالع میں راہو کی موجودگی اور مشتری کے وبال نے آپ کی مقبولیت کو خاصہ نقصان پہنچایا ہے امسال بھی جون تک مشتری وبال میں رہنے سے آپ کی مقبولیت کو خاصہ نقصان پہنچا ہے امسال بھی جون تک مشتری وبال میں رہنے سے آپ کی سماجی حیثیت مجروح ہوسکتی ہے دوسری جانب بیت الاقرباء کا حاکم ستارہ زحل تمام سال بارھویں گھر رہنے سے آپ کے اپنے قریبی عزیز واقارب آپ کے خلاف خفیہ سازشوں میں مصروف رہیں گے گو کہ وہ پوری طرح کامیاب ہوتے نظر نہیں آتے مگر آپ کو بہرحال محتاط رہنا ہوگا۔ 30 ستمبر تا 6 دسمبر کا عرصہ بالخصوص آپ کے لیے کسی امتحان سے کم نہ ہوگا۔ آپ کو یہ تمام سال اس طرح گذارنا ہوگا کہ ان حالات سے آگاہی

کے باوجود کسی سے بھی تعلقات کشیدہ نہ ہونے پائیں ساڑھ ستی کے ایام میں آپ کسی جھگڑے کے متحمل نہیں ہوسکتے۔

**اولاد انعامی بانڈ لاٹری:** ابتدائے سال تا 13 مارچ بیت الاولاد کا حاکم ستارہ مریخ حالت طرح اور حضیض میں رہتے ہوئے بچوں کے حوالہ سے آپ کی مشکلات کا باعث بنا رہے گا 13 مارچ تا 21 اپریل یہ مین آپ کے بیت الاولاد میں رہتے ہوئے بچوں سے منسوبہ مسائل میں کمی کا باعث ہوگا مریخ کی یہ پوزیشن قوس افراد کو اولاد نرینہ کی خوشخبری دے سکتی ہے دوسری جانب 22 مارچ کو زہرہ بھی اسی جگہ وبال زدہ آجانے سے بچوں کے مالی مسائل آپ کی پریشانی کا باعث ہونگے۔ آپ کے مابین کھچاؤ کی کیفیت بڑھ رہی ہے۔ 21 اپریل تا 14 جولائی بالعموم اور 14 جولائی تا 29 اگست بالخصوص بچوں کے ساتھ آپ کے تعلقات کشیدہ رہیں گے آخر الذکر عرصہ میں اختلافات حد سے بڑھ سکتے ہیں محتاط رہیں ورگرنہ شدید ذہنی دباؤ آپ کی صحت کو بھی نقصان پہنچا سکتا ہے۔ 29 اگست کے بعد حالات میں تیزی سے بہتری آئے گی۔ 8 دسمبر تا آخر سال کا عرصہ ایکبار پھر قدرے مشکل وقت ہوگا۔ آپ کے بچوں کے شراکتی یا ازدواجی معاملات آپ کی خواہشات کے بالکل برعکس مشکلات سے دوچار ہونگے اور آپ کی پریشانیوں میں اضافہ ہوگا۔

**تعلیمی کیرئیر:** ابتدائی تعلیم حاصل کرنے والے قوس بچوں کیلئے یہ سال کچھ خاص بہتر نہ ہوگا بالخصوص 19 فروری تا 8 جولائی کا عرصہ اور اعلیٰ تعلیمات حاصل کرنے والے قوس افراد کو ابتدائے سال تا 12 مارچ۔ 21 مئی تا 22 جون۔ 23 ستمبر تا 24 اکتوبر اپنے تعلیمی معاملات میں مشکلات پیش آسکتی ہیں باقی کا عرصہ انشاء اللہ آپ کے لیے موافق ہوگا مشکلات کے ایام میں ہر اتوار کلو گندم کا صدقہ دینا مشکلات سے نجات کا باعث ہوگا۔

**منگنی شادی:** امسال آپ کو منگنی شادی کے کئی ایک مواقع میسر آئیں گے مگر آپ کو ایام کا انتخاب بہت سوچ سمجھ کر کرنا ہوگا بالخصوص ایسی صورت میں جبکہ آپ کی ساڑھ ستی بھی چل رہی ہے منگنی شادی کیلئے امسال 13 مارچ تا 21 اپریل 29 اگست تا 8 دسمبر کا عرصہ موافق ہوگا مگر آپ کو ایام عزا کو بھی ملحوظ خاطر رکھنا ہوگا۔ اس کے علاوہ امسال آپ کو کسی بھی جگہ منگنی یا نسبت طے کرنے سے گریز کرنا ہوگا۔ ورنہ کوئی بھی معاہدہ دیر پانہ ہوگا۔ بلکہ اختلافات کی نذر ہو کر ختم ہوجائے گا اس طرح 6 فروری تا 15 اپریل 2 تا 16 مئی اور 10 ستمبر تا 30 ستمبر نکاح و رخصتی سے قطعی گریز کریں یوں تو بتائے گئے عرصہ کے علاوہ تمام وقت موافق ہوگا۔ مگر 16 مئی تا یکم جون 24 اگست تا 10 ستمبر اور 30 ستمبر تا آغاز ایام عزا تک کا عرصہ بہترین وقت ہوگا البتہ اگر عطارد کی رجعت ہو تو صدقہ ضرور ادا کریں۔ رجعت استقامت سیارگان آپ جنتری میں دیکھ سکتے ہیں یا پوچھ سکتے ہیں!

**سفر:** امسال آپ نزدیکی سفروں سے ہر ممکن گریز کریں تو بہتر ہوگا وہ احباب جن کا روزگار سفر بیرون ملک سفر کے خواہشمند افراد کو 21 مارچ تک بیرون ملک سفر سے گریز کرنا ہوگا اگر بہ امر مجبوری سفر کرنا پڑے تو صدقہ دے کر کریں اس کے علاوہ 21 مئی تا 22 جون اور 23 ستمبر تا 24 اکتوبر بھی سفر سے گریز کریں ان ایام میں ویزہ وغیرہ اپلائی کرنا بھی سود مند نہ ہوگا۔

**شراکتی ازدواجی معاملات:** امسال آپ کو سال کی پہلی سہ ماہی بالعموم اور 6 فروری تا 15 اپریل اپنے شراکتی ازدواجی معاملات کو بہت محتاط انداز میں نبھانا ہوگا ورگرنہ آپ کے مابین علیحدگی ہوسکتی ہے۔ ایک دوسرے کی بات پر اعتبار کریں نہ کہ دوسروں سے سنی سنائی باتوں پر 2 مئی تا 16 مئی دشمن آپ کے مابین تعلقات کشیدہ کرنے کی کوشش کرے گا محتاط رہیں 16 مئی تا یکم جون کا عرصہ شراکتی ازدواجی حوالہ سے بہترین وقت ہوگا۔ انشاء اللہ آپ کے مابین غلط فہمیاں دور ہوجائیں گی۔ اسی طرح 24 اگست تا 10 ستمبر کا عرصہ بھی بہترین وقت ہوگا مگر 10 تا 30 ستمبر حالات ایکبار پھر خراب ہوسکتے ہیں گوکہ آپ ایسی کوئی خواہش نہیں رکھتے مگر ہر چیز آپ کے اختیار میں بھی نہیں ہے تحمل سے کام لیں یہ وقت جلد ہی گذر جائے گا باقی تمام سال حالات بہتر رہیں گے۔

**معشیت کیرئیر روزگار:** آپ کے کیرئیر کا حاکم ستارہ ہر سال چار ثبت اور چار منفی پوزیشنوں سے گذرتے ہوئے حالات میں اُتار چڑھاؤ پیدا کرتا رہتا ہے اس کے علاوہ جب یہ رجعت میں ہوتا ہے تو آپ سے غلط فیصلے کروا سکتا ہے امسال آپ کو بالخصوص احتیاط کرنا ہوگی چونکہ ساڑھ ستی کی وجہ سے آپ کے پاس غلطی کی گنجائش بالکل بھی نہیں ہے امسال آپ کو 6 فروری تا 15 اپریل 2 تا 16 مئی 23 جولائی تا 17 اگست، 10 تا 30 ستمبر کسی بھی نئے معاہدے یا کاروبار کے آغاز یا تبدیلی سے گریز کرنا ہوگا۔ اس کے علاوہ فروری تا 18 مارچ۔ 27 جون تا 21 جولائی۔ 21 اکتوبر تا 10 نومبر عطارد رجعت میں ہوگا، ایام میں حد درجہ محتاط رہتے ہوئے اپنے کاروباری کیرئیر سے متعلق معاملات طے کریں اگر ممکن ہو تو کسی بھی مخلص آدمی سے مشاورت ضرور کریں۔ بتائے گئے عرصہ کے علاوہ تمام عرصہ بہتر رہے گا (انشاء اللہ) ملازم پیشہ افراد کو 22 مارچ تا 16 اپریل۔ 23 جولائی تا 17 اگست۔ 12 ستمبر تا 6 نومبر جاب کی تبدیلی یا جاب کی جگہ پر اختلافات سے گریز کرنا ہوگا۔ ورگرنہ دوبارہ جاب ملنی مشکل ہوجائے گی۔

**خصوصی احکامات:** جیسا کہ اولین سطور میں بتا چکا ہوں گذشتہ سال 6 اکتوبر سے آپ زندگی کے مشکل اور سخت ترین 2/1/7 سال دور میں داخل ہوچکے ہیں۔ یہ بتا کر مقصد آپ کو ڈرانا ہرگز نہیں ہے۔ بلکہ مقصد یہ ہے کہ آپ حد درجہ محتاط ہوجائیں تاکہ مشکلات میں انجانے میں گرفتار نہ ہوجائیں اس حوال سے ساڑھ ستی کے روحانی تدارک پر ایکبار پھر اصرار کروں گا جو ہر تدبیر سے بہتر ہے پروردگار عالم آپ کو اپنی امان میں رکھے۔ آپ کا اپنا ستارہ مشتری بھی آخر جون تک وبال زدہ رہنے سے آپ کی شخصیت اور خاندانی معاملات بری طرح متاثر ہونگے اس کے مالی معاملات بالخصوص آپ کی پریشانیوں میں اضافہ کا باعث ہونگے۔ 9 جنوری کو خانہ مال میں شمس کا حضیض ہوگا۔ بیرون ملک سفر ویزہ یا کسی سسرالی عزیز کی وجہ سے مالی نقصان ہوسکتا ہے 18 جنوری کو تیسرے مریخ کا حضیض عزیز و اقارب سے اختلافات بڑھا دے گا لڑائی جھگڑے سے گریز کریں اس کے علاوہ ان ایام میں سفر وغیرہ سے بھی گریز کرنا بہتر ہوگا خدانخواستہ کسی حادثہ کا اندیشہ ہے۔ 14 فروری کو چوتھے عطارد کو ہبوط ہوگا والدہ یا خاندان کے افراد سے اختلافات پیدا ہوسکتے ہیں بغیر تصدیق کسی بات پر یقین نہ کریں اور بحث و تکرار سے گریز کریں اس تنازعہ کی وجہ آپ کے شراکتی یا ازدواجی معاملات کے علاوہ کاروباری

مسائل بھی بن سکتے ہیں بیوی یا شوہر کیوجہ سے والدین سے تنازعہ یا مباحثہ بہتر نہ ہوگا۔ 19 مارچ کو اسی گھر زہرہ کو شرف ہوگا آپ کی ننھیال سے یا قریبی دوستوں میں سے کوئی آپ کے خاندانی معاملات کو سلجھانے میں مددگار رہوگا۔ یہ آپ کی خواہشات کی تکمیل کا وقت ہے جاب کے حوالے سے بہتری آئے گی عین ممکن ہے آپ کو کسی بہتر پوزیشن کی آفر مل جائے۔ 7 اپریل کو پانچویں شرف شمس بے اولاد افراد کیلئے نوید مسرت کا باعث بن سکتا ہے آپ کے بیرون ملک سفر کی راہ ہموار ہورہی ہے۔ ان ایام میں ویزہ وغیرہ اپلائی کرنا بہتر ہوگا سسرالی عزیزوں سے تعلقات بہتر ہوجائیں گے۔ 3 مئی کو چھٹے گھر عطارد کا حضیض ہوگا۔ آپ کی کسی غلطی کیوجہ سے آپ کی ملازمت داؤ پر ہوگی اپنے سینئر سے بحث وتکرار سے گریز کریں ورنہ آپ کا کیریئر داؤ پر ہوگا خود کو ہر ممکن کنٹرول میں رکھیں اور جلد بازی میں کسی بھی فیصلہ سے گریز کریں۔ اسی طرح آپ کے شراکتی ازدواجی تعلقات میں بھی کشیدگی آجائے گی ان ایام میں کاروباری معاہدوں یا وعدوں کے علاوہ چیک وغیرہ لکھنے سے بھی گریز کریں 26 مئی کو ساتویں زہرہ کا اوج ہونے سے اول الذکر تمام معاملات میں بہتری کے علاوہ دوستوں کیساتھ تعلقات بھی بہتر ہونگے آپ کی کسی دیرینہ خواہش کی تکمیل ہوسکتی ہے آپ کو کسی بہتر ملازمت کی آفر مل سکتی ہے اس موقع سے فائدہ اٹھائیں۔ 10 جولائی آٹھویں شمس کا اوج ہوگا شراکتی مالی معاملات میں منافع کی توقع ہے وہ افراد جن کا وراثتی مقدمات سے واسطہ ہے انھیں کامیابی مل سکتی ہے آپ کے بیرون ملک سفر کی راہ ایکبار پھر ہموار ہورہی ہے بالخصوص اعلی تعلیم حاصل کرنے والے اور مذہبی مقامات کے خواہشمند افراد اس سے مستفید ہوسکیں گے۔ 13 اگست کو کیریر کے گھر زہرہ کو ہبوط ہوگا ان ایام میں کیریئر کے حوالہ سے کسی بھی قسم کے فیصلہ سے گریز کریں ملازم پیشہ افراد کو ملازمت سے ہاتھ دھونا پڑسکتا ہیں یا ترقی رک سکتی ہے اس کی علاوہ آپ کی صحت کے مسائل کا بھی سامنا ہوسکتا ہے آپ کے کیریر کی خرابی میں آپ کا کوئی دوست یا ملازم منفی کردار ادا کر رہے ہیں محتاط رہیں۔

23 اگست کو آٹھویں گھر مریخ کا ہبوط شراکتی مالی نقصان کا باعث ہوگا بچوں کے ساتھ تعلقات کشیدہ ہوجائیں گے گو یہ ہبوط آپ کے خفیہ دشمنوں پر بہت بھاری پڑے گا مگر آٹھویں گھر ہونے سے یہ آپ کیلئے بھی شدید نقصان دہ ثابت ہوسکتا ہے۔ ان ایام میں کسی بھی قسم کے جھگڑے اور بالخصوص آتشی ہتھیار کے استعمال سے گریز کریں ورنہ بہت نقصان ہوسکتا ہے۔ 31 اگست کو کیریر کا حاکم ستارہ عطارد اسی گھر شرف یاب ہوکر آپ کے کیریر روزگار پر انتہائی مثبت اثرات مرتب کرے گا آپ کو کاروبار کو بڑھانے یا از سر نو مرتب کرنے کے بھرپور مواقع ملیں گے وہ افراد جن کی پرموشن کسی بھی وجہ سے رکی ہوئی تھی انشاء اللہ اب ہوجائے گی۔ شادی کرنے کے خواہشمند افراد کی مراد بر آئے گی اسی طرح شراکت داری کے خواہشمند افراد کو بھی حسب خواہش بہتر شریک کار میسر آئیں گے ۔25 ستمبر کو نادیں گھر مریخ کا اوج آپ میں مذہبی رجحانات کو بڑھا رہا ہے آپ بیرون ملک سفر کا ارادہ کر رہے ہیں حج و زیارت کے خواہشمند افراد کو کامیابی مل سکتی ہے اسی طرح امیگریشن کے خواہشمند افراد کیلئے بھی یہ وقت بہترین ثابت ہوگا پہلے سے اپلائی کیئے گئے کیسز میں کامیابی مل سکتی ہے۔ بے اولاد قوس افراد کو بھی ایکبار پھر اولاد کی خوشخبری مل سکتی ہے۔ 2 اکتوبر کو بارہویں گھر عطارد کا اوج آپ کے خلاف خفیہ سازشوں کو بڑھاوے گا

اپنے شریک کار پہ نظر رکھیں ورنہ نقصان کا سامنا ہوگا اسی طرح کے حالات آپ کو کاروباری معاملات میں بھی پیش آئیں گے 11 اکتوبر کو گیارہویں شمس کا ہبوط آپ کی خواہشات کی تکمیل میں رکاوٹ ہوگا۔ دوستوں سے تعلقات کشیدہ ہوسکتے سسرالی عزیز واقارب کے ساتھ تعلقات بھی سفر یا ویزہ اپلائی کرنے سے گریز کریں۔ 27 اکتوبر کو بارہویں زہرہ کا حضیض آپ کے خلاف جاری ظاہری باطنی سازشوں کا خاتمہ ہوجائے گا مگر دوسری طرف آپ کی صحت اور جاب دونوں خطرے میں ہونگیں محتاط رہیں۔ امسال ہونے والے شمس وقمری گرہن آپ کی شخصیت، بیرون ملک سفر اور قیام کو متاثر کرسکتے ہیں بالخصوص قمری گرہن چونکہ قمر آپ کے زائچہ کے اہم اور حساس ترین مقام آٹھویں گھر کا مالک ہے ان ایام میں صدقہ اور نماز ضرور ادا کریں۔

**وردِ خاص:** روزانہ بعد از نماز پنجگانہ 9 مرتبہ دُعائے رد نحوست سیارگان ورد کریں۔ بمعہ اول وآخر 9-9 مرتبہ درود پاک۔

**صدقہ:** بروز جمعرات کم از کم 300 گرام بڑے گوشت پر ہلدی لگا کر جانوروں کو ڈالیں آخر جون تک بروز ہفتہ 800 گرام کالے ماش کسی مستحق کو دیں یا قبرستان میں ڈالیں (تمام سال)۔

**برج:** جدی **CAPRICORN** **ستارہ:** زحل



**رنگ:** سرخ، بھورا، خاکی

**عنصر:** خاکی

**جواہر:** سفید رنگ سلیمانی، یاقوت

**بہترین شریک حیات:** ثور، سنبلہ

**ناموافق ساتھی:** حمل، سرطان، میزان

**بیماریاں:** دانتوں کی بیماریاں، اعصابی تناؤ، سر درد، نظام ہضم

**دن:** ہفتہ **عدد:** 8 **23 Dec to 20 Jan** **حروف:** ج، خ، گ

**اہم نکات:** آپ کا اپنا حاکم ستارہ گذشتہ سالوں میں شرفی گھر رہتے ہوئے آپ کے کیریر اور مالی پوزیشن کو مستحکم کرتا رہا ہے مگر اب حالات قدرے مختلف ہونگے۔ گذشتہ اکتوبر سے زحل آپ کے گیارہویں منفی پوزیشن میں رہتے ہوئے آپ کی خواہشات کی تکمیل میں رکاوٹ ہوگا دوسری جانب ستارہ مشتری وبال میں رہتے ہوئے آپ کی صحت، جاب اور عزیز واقارب سے وابستہ مسائل کو بڑھاتا بڑھاتے ہوئے معاملات کو انتہائی متاثر کرے گا باقی سیارگان اور شمسی قمری گرہن آپ پر کیسے اثرات مرتب کریں گے یہ اگلی سطور میں ملاحظہ فرمائیں۔

**صحت:** گذشتہ سال جون سے مشتری آپ کے بیت الصحت میں وبال زدہ موجود رہتے ہوئے آپ کی صحت پر منفی اثرات مرتب کر رہا ہے یہ سلسلہ امسال آخر جون تک جاری رہے گا۔ دوسری جانب بیت الصحت کا حاکم ستارہ عطارد بھی 6 فروری تا 15 اپریل ہبوط میں ہونے سے آپ کی صحت کو شدید خطرات لاحق ہونگے۔ آپ کا نروس سسٹم بری طرح متاثر ہو رہا ہے۔ احتیاط کریں اسی طرح 2 تا 16 مئی بھی آپ کو صحت کے مسائل کا سامنا ہوسکتا ہے 16 مئی تا 10 ستمبر آپ کی صحت انشاءاللہ بہتر رہے گی۔

**سماجی تعلقات:** امسال آپ کو اپنے سماجی تعلقات محتاط روی سے نبھانا

ہونگے آپ کی شخصیت سے منسوبہ ستارہ زحل تمام سال بہتر پوزیشن میں نہ ہوگا گیارہویں گھر زحل کی منفی پوزیشن دوستوں سے اختلافات بڑھاتی رہے گی اس کے علاوہ بیت الاقرباء کا حاکم مشتری بھی چھٹے وبال زدہ ہونے سے بہن بھائیوں اور قریبی عزیز واقرباء سے تعلقات کشیدہ رکھے گی بالخصوص 6 فروری تا 15 اپریل آپ کے مابین غلط فہمیاں بڑھ جائیں گی گفتگو میں احتیاط ضروری ہوگی 19 فروری تا 8 جولائی زحل کی رجعت آپ کی شخصیت کے منفی پہلوؤں کو نمایاں کردے گی آپ قنوطیت کا شکار ہورہے ہیں۔ 27 جون کو مشتری کے وبال سے نکل جانے سے عزیز واقارب کے ساتھ جاری کشیدگی کا خاتمہ ہوجائے گا آپ کے مابین تعلقات تیزی سے بحال ہورہے ہیں۔ 7 نومبر کے مشتری رجعت میں چلے جانے سے ایکبار پھر حالات میں کشیدگی بڑھ جائے گی گو کہ حالات پہلے جتنے خراب نہیں ہیں پھر بھی احتیاط سے کام لیں۔

**اولاد انعامی بانڈ لاٹری:** آپ کے بیت الاولاد کا حاکم ستارہ زہرہ 3 فروری تا 27 فروری حالت طرح میں ہوگا آپ کو بچوں کی وجہ سے اضافی اخراجات کا سامنے رہے گا کیونکہ یہ اُن کے کیریئر کا سوال ہے۔ 27 فروری تا 22 مارچ حالات بہتر رہیں گے سابقہ پریشانیوں کا خاتمہ ہوجائے گا 22 مارچ تا 16 اپریل بچوں کی وجہ سے گھر کا ماحول تناؤ کا شکار ہے تحمل سے کام لینا بہتر ہوگا۔ 16 اپریل تا 23 جولائی حالات موافق رہیں گے۔ 23 جولائی تا 17 اگست آپ کو بچوں کے معاملات پر خصوصی توجہ دینے کی ضرورت ہے آپ کو بچوں کے بچوں یا اُن کے افیئرز منگنی کی وجہ سے مشکل صورتحال کا سامنا ہے۔ 17 اگست تا 19 ستمبر وقتی طور پر حالات میں سدھار آئے گا 12 ستمبر تا 6 نومبر کا عرصہ ایکبار پھر آپ کی پریشانیوں میں اضافہ کا باعث ہوگا۔

**تعلیمی کیریئر:** ابتدائی تعلیم حاصل کرنے والے جدی بچوں کو 6 فروری تا 15 اپریل بالخصوص اور 27 جون تک بالعموم پڑھائی میں مشکلات کا سامنا ہوگا اور بعد از جون حالات، انشاءاللہ انتہائی بہتر ہوجائیں گے۔ اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے والے جدی افراد کو 6 فروری تا 15 اپریل ارتکاز میں کمی کا سامنا ہوگا۔ ان ایام میں نئے تعلیمی مراحل کی ابتداء سے قبل مشاورت ضرور کریں آپ سے غلط فیصلہ نہ ہو۔

**منگنی شادی:** امسال یوں تو آپ کوئی ایک مناسب رشتہ مل آئیں گے درست وقت کا انتخاب بہت ساری قباحتوں اور مشکلات سے بچا سکتا ہے۔ 27 فروری تا 22 مارچ، 16 اپریل تا 23 جولائی 17 اگست 12 ستمبر تا 6 نومبر کا عرصہ قطعی موافق نہ ہوگا۔ اسی طرح نکاح شادی کیلئے آپ کے لیے تمام شرف واوج قمر کی تواریخ بہتر ہونگیں۔ اس کے علاوہ 22 جون تا 14 جولائی کا عرصہ بہتر رہے گا۔ اور آپ کو تمام قمری گرہن اور ہبوط وبال قمر کی تواریخ کے علاوہ 14 جولائی تا 29 اگست ایسی تقاریب کے انعقاد سے گریز کرنا ہوگا۔ چاہے شرف واوج بھی ہوں ورنہ اس دوران کی گئی شادیاں تادیر نہ چل سکیں گی اور علیحدگی ہوجائے گی۔

**سفر:** امسال یوں تو آپ کو کئی ایک نزدیکی سفروں سے واسطہ رہے گا مگر اول تو آخر جون تک سفر سے گریز بہتر ہے اگر بالفرض کرنا پڑ جائے۔ تو اپنے سامان اور کاغذات وغیرہ کا خاص خیال رکھیں بالخصوص 6 فروری تا 15 اپریل جون کے بعد آپ بلاخوف و خطر سفر کرسکتے ہیں۔ طویل یا بیرون ملک سفر کے خواہشمند افراد کو 6 فروری تا 15 اپریل سفر سے گریز کرنا بہتر ہے بالخصوص اگر وہ کسی بھی قسم کی جعلی دستاویزات استعمال کررہے ہیں تو آپ کو بھی اپنے سامان اور کاغذات کی گمشدگی کا سامنا ہوسکتا ہے۔ اسکے علاوہ یہ تمام سال امیگریشن یا کسی بھی حوالہ سے مستقل سکونت کیلئے جون سے پہلے کوئی بھی قدم اٹھانا سودمند نہ ہوگا۔ اس کے علاوہ 9 تا 16 مئی 23 جولائی تا 17 اگست 10 تا 30 ستمبر کا عرصہ بھی سفر یا ویزہ وغیرہ اپلائی کرنے کیلئے بہتر وقت نہ ہوگا۔

**شراکتی ازدواجی معاملات:** آپ کے شراکتی ازدواجی معاملات سے منسوبہ ستارہ قمر ایک تیز رفتار ستارہ ہونے کی وجہ سے ہر ماہ اچھے برے دونوں طرح کے اثرات آپ کے شراکتی ازدواجی تعلقات پر مرتب کرتا ہے اگر آپ ہر ماہ قمر در عقرب میں صدقہ ادا کرتے رہیں تو مجموعی طور پر آپ کے تعلقات بہترین چلتے رہتے ہیں۔ اس کے علاوہ ہر سال ہونے والے قمری گرہن کے ایام بھی مدنظر رکھیں۔ اور ان ایام میں صدقہ و نماز کسوف وخسوف ضرور ادا کریں تاکہ ان کے اثرات سے محفوظ رہ سکیں یہ تو تھی ہر سال یا ہر ماہ کی صورتحال اس کے علاوہ امسال 14 جولائی تا 29 اگست آپ کے بیت الذوج میں مریخ ہبوطی کیفیت میں رہتے ہوئے آپ کے مابین اختلافات بڑھا دے گا حالات آپ کی توقع سے زیادہ تیزی سے خراب ہونگے جذباتیت سے قطعی گریز کریں ورنہ آپ کے مابین علیحدگی ہوجائے گی۔

**معشیت کیریئر روزگار:** آپ کے کیریئر کا حاکم ستارہ زہرہ 22 مارچ تک بہترین پوزیشن میں رہتے ہوئے آپ کے کیریئر پر مثبت اثرات مرتب کرے گا جس سے آپ کی معاشی صورتحال بہتر ہوگی 22 مارچ تا 16 اپریل خاندان کے کسی مرد کی مداخلت کیوجہ سے آپ کا کاروبار متاثر ہوسکتا ہے۔ ملازمت پیشہ افراد کو بھی اس دورانیے میں ملازمت سے ہاتھ دھونا پڑسکتا ہے۔ جس سے آپ کا کیریئر متاثر ہوگا 16 اپریل تا 23 جولائی کا عرصہ انشاءاللہ بہتر گذرے گا۔ 23 جولائی تا 17 اگست اپنے معاملات کو محدود رکھیں تو بہتر ہوگا۔ یہ وقت کسی بھی قسم کے نئے فیصلوں کیلئے بہتر نہ ہوگا۔ 17 اگست تا 12 ستمبر کیریئر کا حاکم ستارہ زہرہ اپنے ہی گھر میں رہتے ہوئے انتہائی سعد اثرات مرتب کرے گا اس وقت سے فائدہ اُٹھائیں 12 ستمبر تا 6 نومبر حالات ایکبار پھر آپ کے مخالف ہونگے۔ ہر قدم پھونک کر رکھنا بہتر ہوگا۔

**خصوصی احکامات:** آپ کے برج کا حاکم ستارہ زحل گذشتہ 6 اکتوبر سے گیارہویں گھر منفی پوزیشن میں آچکا ہے اب زحل برج عقرب میں اڑھائی سال قیام کرے گا چونکہ زحل آپ کے خانہ مال اور شخصیت کا حاکم ستارہ ہے اور گیارہویں خواہشات کے گھر موجود ہے اس طرح آپ کے شخصی وقار اور مالی اُمور کو متاثر کرنے کے ساتھ ساتھ آپ کی خواہشات کی تکمیل میں بھی رُکاوٹ بنے گا دوسرا بڑا ستارہ مشتری گذشتہ جون سے چھٹے گھر وبال زدہ موجود رہتے ہوئے آپ کی صحت ملازمت اور ماتحت کام کرنے والے افراد کی جانب سے مشکلات کا شکار کرتا رہے گا اس کے علاوہ اسی کے اثرات کیوجہ سے آپ کے تعلقات قریبی عزیز واقارب سے کشیدہ رہیں گے۔ آپ کو ابتدائی تعلیم چھوٹے سفروں اور اپنی سواری کی جانب سے پریشانی کا سامنا رہے گا۔ امیگریشن ملنا مشکل ہوگا پہلے سے اپلائی کئے گئے ایسے کیسز جو تا حال زیرالتواء تھے وہ بھی ختم ہونے کے امکانات ہیں وہ جدی افراد جو غیر قانونی طور پر بیرون ملک مقیم ہیں اُنہیں

